انکی گواہی سی نہین معلوم ہوتاہی پس صورت مذکورہ مین موافق روایت درمختار کی بینہ مقبول ہووینگے اور نکاح ثابت ہوگا فی الدر المختار اذا وافقتہا ای وافقت الشہادۃ الدعوی قبلت وان لا توافقہا لا تقبل انتہی اور حاکم مرافعہ نی جو وجوہ درباب بطلان نکاح گذاری قابل اصغا نہین اسلیے کہ یہ فرمانا اونکا کہ محمد بخش وکیل نکاح اور ملا ابراہیم نکاح خوان انکو کہتے ہین اور شرعا قول اونکا کہ مباشر نکاح ہین قابل اعتبار نہین ہے یہ قول قابل اعتماد نہین ہی اسلیے کہ قاضیخان مین اصل سی نقل کیاہی کہ گواہی دو شخصون نی دی کہ فلانی شخص نے ہمکو حکم کیا تھا کہ نکاح اوسکا فلانی عورت سی کردی اور ہمنی کردیا یہ گواہی جائز و مقبول ہی وذکر فی طلاق الاصل انہ لو شہدا علی رجل انہ امرہما ان یزوجاہ فلانۃ وانہما قد فعلا ذلک جازت شہادتہما انتہی پس جبکہ وکیلین کی گواہی روایت مذکورہ کے موافق جائز ہوئی تو نکاح خوان کی کہ محض معبر اور سفیر ہوتاہی کیونکر نا جائز ہوگی اگرچہ بعض روایات سی عدم قبولیت مفہوم ہوتی ہی مگر چونکہ یہ روایت اصل کی ہی اسکو ترجیح ہی اور روایات پر اور بالفرض اگر ترجیح بہی نہو جبکہ مرجح ہو چکی ساتھہ قضاے قاضی کے تو دوسری قاضی کو اوسکا نقض نہین پونہچتاہی فی الہدایہ اذا رفع الی القاضی حکم حاکم امضاہ الا ان یخالف الکتاب او السنۃ او الاجماع بان یکون قولا لا دلیل علیہ وفی الجامع الصغیر وما اختلف فیہ الفقہاء فقضی لہ القاضی ثم جاء قاضی آخر یری غیر ذلک امضاہ والاصل ان القضاء متی لاقی فصلا مجتہدا فیہ ینفذہ ولا یردہ غیرہ لان اجتہاد الثانی کاجتہاد الاول وقد ترجح الاول باتصال القضاء بہ فلا ینقض بما ہو دونہ انتہی اور درمختار مین کہا کہ حکم خلاف مذہب قاضی مقلد کا نافذ نہین ہوتا اسکا مفہوم عدمی یہ ہوا کہ اگر موافق مذہب ہو تو نافذ ہی قابل استرداد نہین حیث قال وفی شرح الوہبانیۃ للشرنبلالی قضی من لیس مجتہدا کحنفیۃ زماننا بخلاف مذہبہ عامدا لا ینفذ اتفاقا وکذا ناسیا عندہما انتہی اور اسیطرح حاکم موصوف کا یہ فرمانا کہ رہا ایک گواہ امیر اللہ کہ کہتاہی کہ مساۃ منتا نے

وکیل نکاح محمد بخش کو کیا تھا اوسنی نکاح ساتھہ کلو کے کر دیا اول تو یہ ایک شخص کا قول ہی اور ثانیا یہ شخص عقد کا تحقق ساتھہ قبول مدعی کے بیان کرتا ہی اور ایجاب از جانب وکیل نہین بیان کرتا سراسر مخدوش ہی کیونکہ یہ ایک شخص کا قول نہین بلکہ سب گواہ اسپر متفق ہین کہ بوکالت محمد بخش نکاح مدعی ساتھہ مسماۃ منتا کی ہوا اور اسیطرح یہ قول کہ ایجاب از وکیل نہین بیان کرتا کیا بعید ہی کہ یہ جو وہ کہتا ہی کہ وکیل مذکور نی اجازت نکاح خوانی کی ملا ابراہیم کو دی اور ملا مذکور نی باجازت اوسکی نکاح کلو کا ساتھہ منتا کی باندھا اس سی ایجاب وقبول کا ہونا خوب ظاہر ہی کہ نکاح عبارت ہی ایجاب وقبول سے بی ایجاب قبول نکاح باندہنا ممکن نہین پس یہ کہنا کہ ملا ابراہیم نی نکاح باندہا دلالت کرتا ہی تحقق ایجاب قبول پر اسیواسطی فقہا لکہتے ہین کہ یون اقرار کرنا کہ یہ دختر تیری ہاتھہ بیع کی تو نی قبول نہین کی اسکو کہتی ہین کہ یہ قول رجوع کرنا ہی اقرار سی کہ یہ کہنا مین نے تیری ہاتہہ بیع کی دلالت کرتا ہی تحقق ایجاب قبول پر کہ بیع عبارت ایجاب وقبول دونو سے ہی پس یہ کہنا کہ تو نی نہین قبول کی اقرار سی پھرنا ہی کما ہو مذکور فی کتب الفقہ فی الدر المختار

کقولہ لغیرہ بعت منک ہذا العبد بالف فلم تقبل وقال المشتری قبلت فالقول للمشتری اما البیع فاقرارہ بہ اقرار بالقبول فانکارہ رجوع فلا یسمع انتہی اور یہ جو فرمایا کہ مسمیان نبی اور محمد سعید خان اور محمد نبی خان وقوع نکاح پر بوکالت محمد بخش گواہی دیتی ہین اور جب وکالت ثابت نہین الخ عجب وکالت ہی کہ پانچ آدمیونکی گواہی سی نہین ثابت ہوتی منجملہ اون آدمیون کی دو آدمی امیر اللہ اور نبی ولد عبد الحکیم یہ اصل مین شاہدین وکالت ونکاح مقرر کیی گئی ہین یہ بھی وکیل ہونا محمد بخش کا بیان کرتی ہین اور ملا ابراہیم اور محمد سعید خان اور محمد نبی خان بھی وکیل اوسکو قرار دیتی ہین اور کوئی امر ایسا کہ جس سی یہ مفہوم ہو کہ ان لوگون کو علم وکالت نہین اور بلا علم وکیل قرار دیتی ہین انکی بیان سی نہین معلوم ہوتا کہ وکالت کا اثبات اوس سی نہو سکی اور یہ جو کہا کہ علاوہ اسکی یہ سب قول قبول کا تو بیان کرتی ہین

اور ایجاب کا نہین اسکا جواب سابق مذکور ہوچکا کہ یہ کہنا کہ ملا ابراہیم نے باجازت
محمد بخش وکیل سماۃ منتا کا نکاح ساتھہ کلو کے باندھا دلالت کرتا ہی تحقق ایجاب
وقبول پر اور یہ جو فرمایا کہ ان اشخاص نے تعریف سماۃ کی نہین بیان کی اگر نہین بیان کیے
تو حرج نہین کیونکہ دو گواہون سی اسم اور ولدیت مفہوم ہوتی ہی کہ منتا دختر غوث محمد
اور قاضی نی حکم کردیا موافق اس شہادت کی اور حاکم کا حکم اس صورت مین کہ جد کا
ذکر نکری نافذ ہی فی الدر المختار وان علی غائب کما فی نقل الشہادۃ او میت فلا بد بقولہا
من نسبتہ الی جدہ فلا یکفی اسمہ واسم ابیہ وصناعتہ الا اذا کان تعریف بہا اے بالصناعۃ
لا محالۃ بان لا یشارکہ فی المصر غیرہ فلو قضی بلا ذکر الجد نفذ فالمعتبر التعریف لا تکثیر الحروف
حتی لو عرف باسمہ فقط او بلقبہ وحدہ کفی جامع الفصولین والملتقط انتہی اور حاکم موصوف نے
جو دوسری وجہ تردد کی تیرہ شخصون کی گواہیان نسبت اقرار عدم وقوع نکاح سے
بیان کین اول تو انکی بیان مین تعریف شہود علیہ کی نہین ثانیا یہ کہ غایت ان گواہیونکی
یہ ہی کہ اقرار مدعی کا نسبت عدم وقوع نکاح کی ثابت ہوگا اور جبکہ گواہون سی نکاح ثابت ہے
تو شرع مکذب اس قول کی ہوگی اور یہ قول ممتنع شرعا قرار پاویگا اور اقرار بالمحال باطل ہی
کما فی الدر المختار الاقرار بشیٔ محال وبالدین بعد الابراء منہ باطل انتہی اور اسیطرح جسکی
شرع تکذیب کری وہ بہی غیر معتبر ہی دیکہو کتب فقہ مین مذکور ہی کہ جس شخص نی یہ قول کہا
کہ مین نے اپنی عورت کو طلاق قبل وطی دی ہی اور پہر رجوع کرلیا اور بعد اوسکی وقت
طلاق سی چہہ مہینے کے اندر بچا پیدا ہوا تو رجوع صحیح ہوگا اور قول جو سابق کہا تہا غیر معتبر
قرار پاویگا کہ مقتضی اوسکا عدم صحت رجوع تہا کیونکہ طلاق قبل وطی بائن ہوتی ہی اور
بجہت تولد ولد کی اس زمانہ مین نسبت مطلق سی شرعا ثابت ہوگا جو مثبت وطی ہی پس
اس قول مین کہ وطی نہین کی مکذب ہوا شرعا فی الدر المختار طلق حاملا منکرا وطأہا فراجعہا قبل
الوضع فجاءت بولد لاقل من ستۃ اشہر من وقت الطلاق وستۃ اشہر فصاعدا من وقت النکاح

صحت رجعتہ لاسابقتہ انتہی قال العلامۃ الشامی ای ظہر بہذہ الولادۃ ان تلک الرجعۃ

کانت صحیحۃ وان کان مقتضے انکارہ الوطی انہا لا تصح لانہا علی زعمہ قبل الدخول

والمطلقۃ قبلہ لا رجعۃ لہا لکن لما ثبت نسبہ منہ صار مکذبا شرعا فصحت رجعتہ انتہی

اور وہ جو اٹھائیس گواہ سماعی بیان کیے وہ قابل اعتبار نہیں کہ طرف ثانی سماعی

گواہ ہزار دو ہزار سنا سکتا ہی اور یہ تیرہ آدمی کی خبر مشہور متواتر کہان ہی کہ روایت

مذکورہ مفید ہو کیونکہ متواتر وہ ہی کہ اسقدر کثرت اوسکی بیان کرنیوالونکی ہو کہ عقل

اجتماع اونکا کذب پر محال جانی بھلا تیرہ آدمیونکا بیان موصوف ساتھہ اس صفت کے

کہان ہوتا ہی بلکہ وہ سماعی ہی اسکی ساتھہ ملای جاوین تو جب بھی یہ بات حاصل نہین ہوگی

اور بھی بر تقدیر تسلیم تواتر غایت اس تواتر کے تسلیم وقوع اقرار بعدم وقوع نکاح ہی

اور یہ اقرار بجہت تکذیب شرع کے اور بنسبت شرعا ممتنع ہونیکے باطل قرار پاوی گا فقط

واللہ سبحانہ اعلم وعلمہ اتم العبد المجیب علاؤ الدین احمد احمدی عفی عنہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الجواب صحیح میرزا عنایت اللہ [illegible] | . | الجواب ہو الصواب محمد اعجاز حسین | الجواب صحیح العبد محمد [illegible] عفی عنہ | الجواب صواب حررہ محمد مزمل عفی عنہ |

فی الواقع صورت مسطورہ مین گواہی گواہوں سے نکاح ثابت ہی اور تشکیکات حاکم

مرافعہ مرفوع ہین اور یہ جو حاکم موصوف کا قول ہی کہ تعریف مسماۃ کی شہود نی نہین کی

حال اسکا یہ ہی کہ بر واضح ہی کہ روایت درمختار منقولہ مجیب سی کہ معتبر حصول معرفت

مشہود علیہ ہی بیان گواہون سی نہ تطویل عبارت یہان تک کہ اگر مجرد اسم یا لقب سے

معلوم ہو جاوی تو بھی کافی ہی جدتک ذکر کرنی کی حاجت نہین پس قاضی اول نے

جو ساتھہ بیان شہود مذکورین کے کہ اوسمین تسمیہ مسماۃ کا مع [illegible] کے بھی ہی نکاح مسماۃ کا

جائز وثابت رکھکر حکم نفاذ نکاح کر دیا پس حاکم مرافعہ کو کیونکر ثابت ہوا کہ حصول

معرفت اوسکی قاضی اول کو نہین ہوئی غایت یہ کہ ان صاحب کو حصول معرفت

نہوا ہو تو اپنی عدم علم پر دوسری کو قیاس کرکے ابطال قضا کرنا شایان فقہ نہین

اور یہ جو تحقیقات موقع سی اقرار کلو مدعی کا نسبت عدم وقوع نکاح کے بعد زمانہ دعوی نکاح
کی بگواہی گواہان ثابت کیا سو دفع اسکا قطع نظر اوس سی جو مجیب نی تحریر کیا یہ ہی کہ اول
تو یہ انکار ہی نکاح سی بغیر مقابلہ دعوی نکاح کی یعنی اوسوقت دعوی نکاح اوس سماۃ کا
خواہ سماۃ یا اور کیطرف سی نہوا تہا کہ اوسکی مقابلہ مین اسنی کہا ہوتا کہ میرا نکاح اس سے
نہین ہوا اور انکار بغیر مقابلہ دعوی مدعی کے موجب عدم صحت دعوی متاخر و مانع اوسکا
بنسبت اوس شئی کے نہین قال فی الخانیۃ رجل ادعی دارا فی ید رجل فقال المدعی علیہ ان ہذا
المدعی قد کان اقر قبل ہذا ان لا حق لہ فی ہذہ الدار لا تقبل بینتہ ولا یکون ذلک دفعا لدعوی المدعی
لان قول الانسان لا حق لی فی ہذہ الدار ولیست ہذہ الدار لی ولم یکن ہناک احد یدعی لا یمنعہ
من الدعوی بعد ذلک انتہی اور ثانیا یہ کہ خاصکر دربارہ نکاح بمقابلہ دعوی نکاح بہی اگر اولاً
انکار کر جاوی اور بعد کو اوسکا دعوی کر کے بینہ گذار دی تو کچہ نقص دعوی مین نہین ہوگا
اور بینہ بہی مقبول ہوگی اسواسطی کہ نکاح انکار سی باطل نہین ہو جاتا ہی چہ جائیکہ انکار نکاح ہو
بی مقابلہ دعوی نکاح کی کما ہو فیما نحن فیہ قد صرح بذلک قاضیخان فی فتاواہ مریضۃ امرأۃ
ادعت علی رجل انہ زوجہا فانکر الرجل ثم ادعی الرجل النکاح بعد ذلک واقام البینۃ قبلت بینۃ بخلاف
البیع لان النکاح لا یبطل بجحودہما انتہی یہ حال تہا گواہان اقرار عدم نکاح کا اور حال گواہان
اٹہائیس سماعی کا یہ ہی کہ گواہی سماعی ہرگز جائز نہین سوای چند اشیا کی اور اون بہی
اونکی تحقیق کے نہ عدم تحقق کی اور یہ بہی جبکہ شہود تصریح سماعی نہ کرین ورنہ مردود ہے
فی العالمگیریۃ واما الشرائط فنوعان نوع ہو شرط تحمل الشہادۃ منہ ان یکون التحمل بمعاینۃ
المشہود بہ بنفسہ لا بغیرہ الا فی اشیاء مخصوصۃ یصح التحمل فیہا بالتسامع من الناس ہکذا فی
البدائع انتہی وفی الہدایۃ ولا یجوز ان یشہد بشئی لم یعاینہ الا النسب والموت والنکاح والدخول
وولایۃ القاضی فانہ یسعہ بہذہ الاشیاء اذا اخبر بہا من یثق بہ وہذا استحسان وجہ الاستحسان
ان ہذہ الامور تختص بمعاینۃ اسبابہا خواص من الناس ویتعلق بہا احکام تنقی علی انقضاء

القرون فلو لم یقبل فیہا الشہادۃ بالتسامع ادی الی الحرج وتعطیل الاحکام انتہی وفی الدر المختار وان اقر الشاہد للقاضی ان شہادتہ بالتسامع ردت علی الصحیح انتہی فقط محمد عبد القادر خان

استفتا ۱۳۱ بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال کیا فرماتی ہین علماء دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ کلو دعویدار نکاح اپنی کا مسماۃ منتاسی بوکالت محمد بخش ہوا اور منتانی وکالت محمد بخش اور نکاح سی ساتھہ کلو کے انکار کیا کلو نی محمد بخش وکیل نکاح اور ملا ابراہیم نکاح خوان اور امیر اللہ گواہ وکالت ونبی ومحمد سعید خان ومحمد بنی خان گواہان جلسۂ عقد مفروضی اپنی کو پیش حاکم فوجداری کیا کہ یہ میری گواہ ہین حاکم موصوف نی اظہارات جملہ اشخاص مذکورین قلمبند فرمائی محمد بخش وکیل نکاح نی بیان کیا کہ کلو کا نکاح منتاسی بوکالت میری ہوا ہی منتانی مجھے ننہی اور امیر اللہ کی سامنی اپنا وکیل نکاح کیا تہا اور کہا تھا کہ تم میرا نکاح کلو سی کردو او مجھسی اور ان لوگونسی مسماۃ کا پردہ نہین ہی اور ملا ابراہیم نے میرے اجازت سی نکاح پڑھا اور پانسو روپیہ اور پانچ اشرفی کا مہر مقرر ہوا بعد ازین الٰہی بخش قلعی گرنے کہا کہ تمنی بغیر دریافت ہماری کیسی نکاح کر دیا ہم اور طرفین یعنی الٰہی بخش وغیرہ مین گفتگو سخت ہوئی ہم جوڑہ پہیر لائی حاکم نی سوال کیا ایجاب وقبول طرفین سی ہو گیا تہا اور تین مرتبہ ایجاب ہوا تہا کلو نی کہا تہا کہ منتا دختر غوث محمد کو بعوض پانسو روپیہ اور پانچ اشرفی کی قبول کیا اور عورت بائی گہر عورات مین تہی اور نکاح منعقد ہوا تہا امیر اللہ شاہد وکالت نی بیان کیا کہ مسماۃ منتانی وکیل نکاح خدا بخش کو کیا تہا اور اونسی مسماۃ کا نکاح بوکالت اپنی کلو سی کر دیا اور مسمیان ننہی ومحمد سعید خان ومحمد بنی خان اور ملا ابراہیم نی عقد مسماۃ مذکورہ کا بوکالت محمد بخش کی بیان کیا اور امیر اللہ نے پہلے تو خدا بخش کو وکیل بیان کیا پہر بروقت تصدیق اظہار کے وکیل نی تغلیبا سوال کیا کہ بجائی خدا بخش کی محمد بخش بیان کیا اور ان جملہ اشخاص نی فقط قبول من جانب کلو بیان کیا اور ایجاب من جانب وکیل بیان نہ کیا اور تعریف مسماۃ کی ایسی نکی کہ جسی سی رفع جہالت

اور نہی نے جسکو محمد بخش وکیل بنے شاہد اپنی وکالت کا بیان کیا ہی نہ اوسنی نہ اور کسی
شاہدان جلسہ نی سوای امیر اللہ کی اثبات وکالت کیا اور سماۃ مذکورہ کا ان تینون آدمیوں سے
پردہ ہی کوئی رشتہ قریبہ یا بعیدہ کہ وجہ بی حجابی کی ہو نہین رکہتی اور جمال خان سالار
وغیرہ تیرہ آدمیون ثقہ اہل محلہ نے اقرار کلو و محمد بخش اوپر عدم وقوع نکاح بعد تاریخ
ارجاع دعوی کلو اور محمد بخش وغیرہ کے بیان کیا اور اٹھائیس آدمیون ثقہ اہل محلہ نی
بکمال متفق اللفظ بیان کیا کہ کلو کا نکاح ساتھہ منتا کی نہین ہوا ہی حاکم مرافعہ نی حکم حاکم
فوجداری کا کہ مدار اوسکا اون چند آدمیونکی شہادت پر تہا کہ وہ اونہین سی یعنی محمد بخش وکیل
نکاح اور ملا ابراہیم نکاح خوان کہ مباشر فعل ہین اور ایجاب من جانب وکیل بیان نہین کرتی
اور تعریف سماۃ کی نہین کرتے اور باقی چار بہی ایجاب من جانب وکیل بیان نہین کرتے
اور وکالت محمد بخش کی کہ موقوف علیہ نکاح ہی بجز امیر اللہ یک گواہ کی ثابت نہین ہوئی
کہ بحق کلو ہوا تہا بعد تحقیق موقع کے تیرہ آدمیون ثقہ اہل محلہ مذکورین سی اوپر اقرار کلو و محمد بخش کے
اوپر نہونی نکاح اور اٹھائیس آدمیون مذکورین سی اوپر نہونی نکاح کلو کے ساتھہ منتا کے
کہ مجموعہ کل آدمیونکا اکتالیس کو پہنچتا ہی مسترد فرمایا اب بعض اصحاب نی بعض روایات
ضعیفہ کہ ما نحن فیہ سی کچہ تعلق نہین رکہتے ہین کسواسطی کہ مدار دعوی وکالت محمد بخش ہی
اور ان روایات سی ثبوت وکالت محمد بخش بشہادت یک کس مسمی امیر اللہ ثابت نہین ہوتا
خلاف فیصلہ حاکم مرافعہ کی تحریر کیے ہین صورت مسئول عنہا مین حکم حاکم مرافعہ صحیح ہی یا حاکم فوجداری کا

الجواب بعون الموفق بالصدق والصواب والیہ المرجع والمآب

نکاح کلو کا ساتھہ منتا کی ثابت نہین ہی چرا کہ موقوف علیہ نکاح منتا سی وکالت محمد بخش ہی
اور منتا کو وکالت اور نکاح ہر دو سی انکار محض ہی سوای ایک کس امیر اللہ کی کوئی وکیل کرنا
منتا کا محمد بخش کو واسطی نکاح کی ساتھہ کلو کی بیان نہین کرتا ایک گواہ کہ نصاب شہادت
نہین ہی کیسی مثبت وکالت کہ مدار نکاح صورت مسئول عنہا مین ہی ہو سکتا ہے

پس اس صورت مین موافقت دعوی کلو کے ساتھہ شہادت باقی گواہونکی نہوئی پس اسصورتمین
روایت مدخلہ مجیب اول بحوالہ درمختار اوپر اثبات دعوی کلو کے مثبت عدم اثبات کی ہوئے
اور عالمگیری مین ہی الشہادۃ ان وافقت الدعوی قبلت والا فلا اور دوسری جگہ عالمگیریمین ہے
وان یکون موافقۃ للدعوی اور درمختار مین ہی وموافقۃ الشہادۃ للدعوی اور اگر بفرض
محال شہادت بقدر نصاب فرض کیجاوی تاہم خلاف متواتر اور مشہور کے کہ اکتالیس آدمیون
ثقہ اہل محلہ نے اوپر نہونی نکاح کلو کے ساتھہ منتا کی گواہی دی مقبول عندالقاضی نہین ہے
بحکم اس روایت کی البینۃ اذا قامت علی خلاف المشہور المتواتر لا تقبل وہو ان یشتہر ویسمع
من قوم کثیر لا یتصور اجتماعہم علی الکون تنقیح الحامدیہ اور جو کہ صحت شہادت وکیل نکاح نکاح خوان
کی مجیب اول نی لکھی ہی سراسر خلاف قواعد کلیہ اور جزئیہ شرع شریف ہی کسواسطے کہ یہ شہادت
علی نفسہ ہی اور وہ مقبول نہین بموجب ان روایات معتبرہ کے انما تقبل شہادۃ المامور اذا
لم یذکر انہ عقدہ لئلا یشہد علی فعل نفسہ درمختار وکذا الدلال والوکیل لو باثبات النکاح اما لو شہد
انہا امرتہ تقبل والحیلۃ انہ یشہد بالنکاح ولا یذکر الوکالۃ بزازیہ وتسہیل درمختار الوکیلان بالبیع
والدلالان اذا شہدا وقالا نحن لقینا ہذا الشئی من فلان لا تقبل شہادتہما کذا فی الذخیرۃ عالمگیری
شہدا ان فلان امرہما بتزویج فلانۃ منہ او بخلعہا او اشتریا لہ عبدا ففعلنا فاما ان ینکر الموکل الامر
والعقد او یقر بالامر لا العقد او یقر بہما وکل علی وجہین اما ان یدعی الخصم العقد مع الوکیل او ینکر فان
کان الموکل ینکر لا یقبل فی الفصول کلہا وان کان الامر یقر بہما والخصم یقر بالعقد فقبل بالاقرار
لا بشہادتہما الخلع والنکاح والبیع فیہا سواء عالمگیری اور جو مجیب نی ترجیح ساتھہ نفاذ حکم قاضی
اول کی اس روایت مثبت صحت شہادت مباشر فعل کی بیان کئے وہی مثبت عدم نفاذ حکم قاضی
اول کی ہی چراکہ حکم قاضی اول کا خلاف کتاب اللہ تعالی جل شانہ وعم نوالہ کی ہی فرمایا ہی
واستشہدوا شہیدین من رجالکم اور محمد بخش کی وکالت کا فقط ایک ہی گواہ ہی لہذا حاکم
مرافعہ نی مسترد فرمایا اور حکم قاضی اول کا جسوقت خلاف شرع ہو تو قاضی ثانی جاری نکری

بموجب اس روایت درمختار کے الاعری عن دلیل مجمع او خالف کتابا او سنۃ مشہورۃ او اجماعا اور تائید عدم صحت شہادت مباشر فعل کی قرآن شریف سی بھی نکلی ہی اللہ تعالے فرماتا ہی واشہدوا اذا تبایعتم اور شاہد کرلو جب تم سوداگر و یعنی اپنی معاملات پر گواہ کرلیا کرو نہ یہ کہ خود اپنی قول و فعل پر ہو جایا کرو پس اس سی معلوم ہوا کہ اصل شہادت گواہی اوپر قول اور فعل دوسری کا نام ہی اور سوای ازین محمد بخش کہ ساتھہ مدعی کی بمقابلہ مدعا علیہم کے مخاصمانہ گفتگو کرتا ہی چنانچہ اوسنی اپنی اظہار مین لکھوایا ہی کہ اگر تم رخصت نکروگے تو ہم نالش کرینگے اور ہم مین اور طرف ثانی مین خوب ردو قدح ہوا شہادت ایسی شاہد کی ہرگز مقبول نہین چنانچہ بیچ درمختار کے ہی الا اذا اشتدت الخصومۃ وخاصم معہ اور جو مجیب فرماتے ہین اجازت دینا محمد بخش کا ہی ایجاب جانب محمد بخش سی ہی یہ سراسر خلاف فقہ ہی چراکہ لفظ اجازت الفاظ نکاح سی نہین ہی بلکہ الفاظ نکاح نکاح اور تزویج وغیرہ مین چنانچہ بیچ درمختار کے ہی انما یصح بلفظ تزویج و نکاح اور وکیل یون بیان کرے زوجت موکلتی منک جیسا کہ درمختار مین ہی وینعقد ملبسا بایجاب وقبول وضعا للمضی کزوجت نفسی او ابنتی او موکلتی منک بلکہ لفظ اجازت بھول کر کہی تو ہرگز نکاح منعقد نہین ہوتا چنانچہ درمختار مین مرقوم ہی ولا یصح بلفظ اجازۃ واعارۃ ووصیۃ و بالفاظ مصحفۃ کتجوزت اور اگر بفرض محال تسلیم بھی کیا جاوی تاہم نکاح کہ موقوف علیہ اوسکا وکالت محمد بخش ہی بنا برنہ ثابت ہونی وکالت کی بپایہ ثبوت کو نہین پہنچا اور وہ جو مجیب نے قلمی کیا ہی کہ یہ کہنا کہ ملا ابراہیم نے نکاح باندھا دلالت کرتا ہی اوپر ایجاب وقبول کی معلوم ہوا اس طرز مجیب سی کہ عاقد کلو اور محمد بخش وکیل نہین ہین بلکہ کار ایجاب وقبول ملا ابراہیم نے کیا حالانکہ اظہارات جملہ گواہان پیش کردہ کلو اور نیز اظہار کلو سے معلوم ہوتا ہی کہ قبول فقط کلو نی کیا اور وہ جو مجیب لکھتی ہین کہ یہ کیسی وکالت ہی کہ پانچ آدمیونسی ثابت نہین ہوتی اگر محمد بخش مدعی وکالت لاکہہ گواہ پیش کری اوپر اثبات وکالت کے

اور دو گواہون سے یہ نہ بیان کریں کہ ہماری سامنے منتا نی محمد بخش کو وکیل اپنی نکاح کا کیا جب بھی
وکالت ثابت نہو گی نہ کہ پانچ گواہ ایسے اور وکالت ان الفاظ سے منعقد ہوتی ہے وکیل کیا
مینے تجکو اس بیع مین یا اس مقدمہ مین چنانچہ بیع عالمگیری کی ہے واما رکنہا فالفاظ التی
تثبت بہا الوکالۃ من قولہ وکلتک ببیع ہذا العبد او شرائہ کذا فی سراج الوہاج یہ جو مجیب کہتے ہین
کہ بیان کرنا جد تک کچھ ضرور نہین بلکہ تعریف ہو جانا چاہیے لاریب ایسا ہی ہے مگر گواہان نے
ایسی صفت یا صنعت منتا کی بیان نہ کی جس سے رفع جہالت ہوتا اور مجیب نے جو یہ بیان کیا
کہ اول تو نیرہ آدمیون نے تعریف مشہود علیہ یعنی کلو کی نہین کی ثانیا یہ کہ غایۃ ان گواہو نکی
یہ ہے کہ اقرار مدعی کا نسبت عدم وقوع نکاح ثابت ہوگا اور جب گواہو نسے نکاح ثابت ہو گیا
تو شرع اس قول کی مکذب ہو گی اور یہ قول ممتنع قرار پاویگا اور اقرار بالمحال باطل ہے فقط
یہ کہنا کہ جب گواہو نسے ثابت ہو گیا اب عدم اثبات نکاح اقرار عدم نکاح سے کہ اقرار بالمحال ہے
باطل ہے یہ اثبات نکاح کلو کا بوکالت محمد بخش غیر مثبتہ بہ بیان فقط قبول کلو از ابتدا تا انتہا
ثابت نہین ہوا اثبات نکاح کو مفروض کر کے اقرار عدم نکاح کو اقرار بالمحال کہکر باطل کہنا
باطل ہے یہ اقرار عدم نکاح مدعی اور وکیل مدعی کا بعد تاریخ دعوی نکاح کی اور زیادہ معین
اور مؤید عدم ثبوت نکاح کا ہے اور دعوی اقرار کا بیچ دفع کی مقبول ہے واما دعوی الاقرار
فی الدفع فتسمع عند العامۃ در مختار اور جوڑہ پھیر لینا کلو کا صاف قرینہ قاطع اوپر نہونے نکاح
برحسب رواج بلد کی اور برہان ساطع ہے اور وہ جو مجیب قلمی فرماتے ہین کہ تعریف مشہود علیہ
یعنی کلو کی نکی یہ فقط ادعا ہے سب گواہون تواتر نے تعریف مشہود علیہ کی ہے حاصل الجواب
وکالت محمد بخش گواہو نسے ثابت نہین علاوہ برین مشہود علیہ یعنی منتا کی تعریف نہ کی ایجاب کسی نے
من جانب وکیل بیان نکیا اس صورت مین نکاح کلو کا ساتھ منتا کی کسی صورت مین ثابت نہین
ہوتا ہے واللہ اعلم بالصواب حررہ العبد الضعیف الراجی الی رحمۃ اللہ القوی المنان
محمد تفضل حسین خان عفی عنہ سیأتہ وادخلہ فی یوم البعث والنشور فی الجنان (محمد تفضل حسین خان)

ان هذا الجواب قرین بالحق والصواب وخلافه باطل صریح والله اعلم

محمد سعد الله مفتی
محمد عنایت الله ...

هذا الجواب صحیح
محمد عبد الله

محمد عبد العلی
مدرس مدرسۂ اول رامپور

الجواب صحیح
محمد اکبر علی خان

**هو المصوب** اس صورت مین شهادت ملا ابراهیم نکاح خوان کی معتبر نهین
اسوجه سی که وه مباشر فعل هی اور مباشر فعل کی شهادت جب وه عین شهادت مین
مباشرت فعل کا ذکر کری غیر معتبر هی باقتضای عبارت فتاوی قاضی خان کے رجل تولی
تزویج امرأة من رجل ثم مات الزوج فانکرت ورثته نکاحها یجوز للذی تولی العقد ان یشهد
بالنکاح فیشهد ان فلانا تزوج فلانة بمهر کذا ولا یذکر انه باشر العقد اور شهادت محمد بخش وکیل کی بهی
غیر معتبر هی باقتضای اس عبارت فتوی عالمگیریہ کے شهدا ان فلانا امرهما بتزویج فلانة
او بخلعها او ان اشتریا عبدا له ففعلتا فاما ان ینکر الموکل الامر والعقد او یقر بالامر لا العقد
او یقر بهما وکل علی وجهین اما ان یدعی الخصم العقد مع الوکیل او ینکر فان کان الموکل ینکر لا تقبل
فی الفصول کلها انتهی اور بقیه گواهون نی جنهون نی تعریف مسماة کی ایسی کی که جس سی رفع
جهالت هو ان کی گواهی بهی مثبت نهوگی اشباه مین هی المشهود علیه یشترط ان کان حاضرا
کفت الاشارة الیه وان کان غائبا فلا بد من تعریفه باسمه واسم ابیه وجده ولا یکفی الاقتصار
علی اسمه الا ان یکون مشهورا وتکفی النسبة الی الزوج لان المقصود الاعلام انتهی اور
فصول عمادیه مین هی الحاصل ان المعتبر انما هو حصول المعرفة وارتفاع الاشتراک انتهی
اور هرگاه مسماة وکالت وعقد دونو سی منکر هی اثبات وکالت کیواسطی دو گواه ضرور هین
بحر الرائق مین هی وبغیرها رجلان او رجل وامرأتان اطلقه فیشمل المال وغیره کالنکاح والطلاق
والوکالة والوصیة والعتاق والنسب انتهی اور اس صورت مین سوای امیر الله کی کسی نی
اثبات وکالت نهین کیا صرف عقد کا هونا بوکالت محمد بخش بیان کیا اسقدر بیان سی وکالت
ثابت نهین هوگی جب تک یه بیان نه کرین که هماری سامنی مسماة نے محمد بخش کو وکیل نکاح کیا تها
بنا علی هذه الوجوه صورت مذکوره مین نکاح ثابت نهین هوتا هی اور ایک جم غفیر کی شهادت

عدم نکاح کی اور اقرار مدعی و وکیل کا نکاح نہونی پر مرجع عدم ثبوت نکاح ہے اور
بعد معاینہ تحریرات بعض علما جنہون نی حاکم فوجداری کی حکم کی تائید کی ہی اور اعذار
حاکم مرافعہ کی یہ امر محقق ہوتا ہی کہ اس صورت مین حکم حاکم مرافعہ کا درست ہی اور حکم حاکم
فوجداری کا بسبب اسکی کہ خلاف شرع واقع ہوا ہی قابل امضا نہین ہی واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۱۴۱ **استفتا** سوال کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ضاد مشابہ ظا کے
ہی یا نہین اگر ہی تو ضاد کی جگہہ ظاد پڑھنے سی نماز فاسد ہوتی ہی یا نہین اور اس زمانہ مین
اکثر لوگ مشابہ دا و رب کے پڑھتے ہین اسکی کوئی دلیل کتب دینیہ سی ہی یا نہین بر تقدیر
نہونی کے ضاد کو مشابہ د یا ب کی پڑھنے سی نماز فاسد ہوتی ہی یا نہین بینوا توجروا

## الجواب وہو الموفق بالصواب

ماہرین شریعت غرا پر پوشیدہ نہی کہ ضاد کا مشتبہ الصوت ہونا ساتھہ ظاء معجمہ کے جملہ
کتب تفسیر و فقہ و صرف و تجوید سی ثابت ہوتا ہی شاہ عبد العزیز صاحب تحت آیہ کریمہ وما ہو
علی الغیب بضنین کی تفسیر فتح العزیز مین ضاد کا مشتبہ الصوت ہونا ساتھہ ظا کی لکھا ہے
اور تفسیر کبیر مین ہی تثبت بما ذکرنا ان المشابہۃ بین الظاء والضاد شدیدۃ وان التمییز عسیر واذا
ثبت ہذا فنقول لو کان ہذا الفرق معتبرا لوقع السوال عنہ فی زمان رسول اللہ صلعم او
فی ازمنۃ الصحابۃ لاسیما عند دخول العجم فی الاسلام فلما لم ینقل وقوع السوال عن ہذہ المسئلۃ
البتۃ علمنا ان التمییز بین ہذین الحرفین لیس فی محل التکلیف اھ اور بیضاوی شریف کی حاشیہ
والباعث علی ہذا الاشارۃ ان اکثر الناس خصوصا العجم کانوا فی الزمان الاول لا یعلمون الفرق
بینہما اھ اور نیز شرح شافیہ مین ہی وبعض الحروف اذا وقفت علیہا خرج معہا مثل النفخۃ ولم ینضغط
ضغط الاول وہی الظاء والذال والضاد والمہملۃ رجوہ المقل مین مرقوم ہی الضاد والظاء والذال
المعجمات الکل متشابہۃ فی الرخاوۃ متشابہۃ فی السمع والیضا نیہ ولشبہ صوتہ

(ای صوت الضاد المعجمۃ) صوت الظاء المعجمۃ بالضرورۃ آہ اور سعایہ شرح شاطبی مین
مذکور ہی ان ہذہ الثلث (ای الضاد والظاء والذال) متشابہۃ فی السمع والضاد لاتفترق
من الظاء الا باختلاف المخرج وزیادۃ الاستطالۃ فی الضاد ولولاہما لکانت احدہما غیر الاخری
اور محمد بن محمد الجزری تمہید فی علم التجوید مین فرماتی ہین واعلم ان ہذہ الحروف لیس فی الحروف
مایعسر علی اللسان مثلہ والناس یتفاوتون فی النطق بہ فمنہم من یجعلہ ظاء لانہ یشارک الظاء فی صفاتہا
کلہا ویزید علیہا بالاستطالۃ فلولا الاستطالۃ واختلاف المخرجین لکانت ظاء وہم اکثر الشامیین
وبعض اہل الشرق آہ اور رعایہ تصنیف امام ابو محمد مکی مصنفہ سنہ ۴۲ ہجری مین مذکور ہی کہ ضاد
سننی مین ظاء کی مانند ہی اور شیخ جمال حنفی مکی کے فتوی مین ہی کہ ضاد کو ظاء پڑھنا لغت
اکثر اہل عرب کا ہی اور حاشیہ جہد المقل مین مسطور ہی فمنہم من یجعلہا ظاء ہذا لیس بعجب لثبوت
التشابہ وعسر التمییز بینہما وفی التمہید لانہ یشارک الظاء فی صفاتہا کلہا ویزید علیہا بالاستطالۃ
اور کیمیای سعادت مین ہی فرق میان ضاد وظاء اگر نتواند روا باشد حاصل یہ ہی کہ تمام کتب
فقہ وتفسیر سی ثابت ہوتا ہی کہ ضاد مشابہ ظاء ہی اور سیقدر ذال اور زاء کی بھی لیکن ظاء کے
ساتھ بہت مشابہ ہی کیونکہ نہین ضاد اور ظاء مین صرف ایک صفت کا فرق ہی یعنی ضاد
مستطیل ہی اور ظاء قصیر اگر استطالت ضاد مین نہوتی تو عین ظا ہو جاتا جیساکہ عبارت
تمہید وغیرہ سی معلوم ہوا بخلاف دال کی کہ ضاد اور دال مین سات صفتوںکا فرق ہی ضؔ
رخوہ ہی دؔ شدیدہ ضؔ ساکنہ ہی دؔ قلقلہ ضؔ مطبقہ ہی دؔ منفتحہ ضؔ مستعلیہ ہی دؔ مستفلہ ضؔ مفخمہ ہی
دؔ مرققہ ضؔ مستطیلہ ہی دؔ قصیرہ ضؔ منفوخہ ہی دؔ غیر منفوخہ اور ضاد کا مشتبہ الصوت ہونا ساتھ
ظاء کی اتنی کتابون سی ثابت ہوتا ہی ولولا غرابۃ المقام لاتیت بہا وہ یہ ہی رعایہ جہد المقل
تنبیہ جہد جزریہ شرح جزریہ دوسری شرح علی قاری کی نشر منہاج طیبۃ النشر تمہید رسالہ مولانا
عبدالرحیم شرحہ فیض شاطبی تفسیر کبیر اتقان کشاف بیضاوی حاشیہ بیضاوی عزیزی حسینی
فتاوی قاضیخان عالمگیری کبیری برہان تجنیس خلاصۃ الفتاوی درمختار طحطاوی شامی

خزانة المفتیین خزانة اکمل حلبیہ فتاوی نقشبندیہ بزازیہ عتابیہ تاتارخانیہ خانیہ خزانة الروایات
رسائل الارکان تہذیب ذخیرہ فتح القدیر خیریہ جامع الروایات مفتاح الصلوة محاسن العمل
البیان الجزیل احیاء العلوم کیمیای سعادت زاد الآخرة شافیہ رضی جاربردی فصول اکبری
فتاوی برہنہ رسالہ نجم الدین مختار الفتاوی سمرقندی منیہ مجموعہ سلطانی بغیة المرتاد میزان
حروف الہجاء جیز کردری اور جب یہ بات ثابت ہوئی کہ ضاد مشابہ ظاء کی ہی تو قاعدہ کلیہ
جملہ کتب فقہیہ کا یہ ہی کہ جن دو حرفون مین فرق بآسانی ممکن ہی اوسکی بدل جانی سے
نماز فاسد ہوتی ہی اور اگر فرق اون دو حرفون مین مشکل ہی تو اکثر کا مذہب یہ ہی کہ نماز نہین
فاسد ہوتی اور یہی مذہب ہی متاخرین کا اور یہ مذہب بہت معتدل اور پسندیدہ ہی اور
مذہب متقدمین کا یہ ہی کہ ضاد کو ظاء پڑہنی سی بہی نماز فاسد ہو جاتی ہی پس لفظ ولا الضالین
کی جگہ والین پڑہنی سی سبکی نزدیک نماز فاسد ہوتی ہی اور ظاء پڑھنی سی اکثر کی نزدیک نہین فاسد ہوتی
اور اسی پر فتوی ہی پہلی چند عبارت فقہ کی اسکی ثبوت اس قاعدہ کلیہ کی لکہی جاتی ہین بعد ازان
چند عبارت فقہ سی اوپر ثبوت فساد نماز کے پڑھنی دالین سی لکہا جاویگا رد المحتار مین ہی
وان کان الخطاء بابدال حرف بحرف فان امکن الفصل بینہما بلا کلفة کالصاد مع الطاء بان قرء
الطالحات مکان الصالحات فاتفقوا علی انہ مفسد وان لم یمکن الا بمشقة کالظاء مع الضاد
والصاد مع السین فاکثرہم علی عدم الفساد لعموم البلوی آہ ہکذا فی فتاوی قاضیخان وفتح القدیر
ونہر الفائق اور عالمگیری مین ہی وان غیر المعنی فان امکن الفصل بین الحرفین من غیر مشقة
کالطاء مع الصاد فقرأ الطالحات مکان الصالحات تفسد صلوتہ عند الکل وان کان لا یمکن الفصل
بین الحرفین الا بمشقة کالظاء مع الضاد والصاد مع السین والطاء مع التاء اختلف المشائخ قال اکثرہم
لا تفسد صلوتہ آہ اور خانیہ مین مرقوم ہی الاصل فیما اذا ذکر حرفا مکان حرف وغیر المعنی ان امکن الفصل
بینہما بلا مشقة تفسد وان لم یمکن الا بمشقة کالظاء مع الضاد المعجمتین والصاد مع السین المہملتین والطاء
مع التاء قال اکثرہم لا تفسد آہ اب عبارت اوپر فساد پڑہنی دالین کی لکہی جاتی ہی قاضیخان مین

مذکور ہی ولو قرأ الظالین بالظاء او بالذال لاتفسد صلوتہ ولو قرأ الدالین تفسد آہ اور خلاصۃ الفتاوی مین مذکور ہی ولو قرأ الظالین بالظاء او الذال او بالزاء لاتفسد حاصل تقریر مذکورۂ بالا کا یہ ہی ضاد کا مشتبہ الصوت ہونا ساتھہ ظاء کی بلانزاع ثابت ہی اور جس شخص سے مخرج ضاد کا نا ادا ہو وہ ظاء پڑہی اور اس سی نماز اکثر کی نزدیک فاسد نہین ہوتی وہذا ہو الحق والصواب۔ اور ضاد کو مشابہ دال کی پڑھنی پر کوئی دلیل صرف وتجوید وفقہ وتفسیر سی ثابت نہین ہوتی بلکہ یہ سب علوم اوسکے غلطی ہونے پر دال ہین اور ایک حرف دوسری حرف سے بدلنا اوسی سی ہوتا ہی کہ وہ اوسکے مشابہ ہو اور ظاہر ہی کہ ضاد اور دال سی کچھہ مناسبت بہی نہین ہی نہ مخرج مین نہ صفات مین بلکہ ضاد اور دال سی سات صفتونین اختلاف ہی جیساکہ اوپر گذرا جب یہ مسئلہ سب کتابونسی ثابت ہوا تو مسلمانون کو چاہیی کہ بہت جلد اسکے عامل ہوجاوین نہ یہ کہ آپس مین جنگ وجدال وزد وکوب جو بالاتفاق حرام ہی کرین واللہ اعلم بالصواب۔ فی الواقع بمذہب مختار جمہور ضاد کی جگہ پر اگر ظاء پڑھیگا یا ذال نماز فاسد نہوگی

فتاوی بزازیہ مین ہی قال غیر المغضوب بالظاء او والذالین بالذال او الظاء قیل لاتفسد لعموم البلوی فان العوام لایعرفون مخارج الحروف وکثیر من المشایخ افتوا بہ انتہی اور خزانۃ المفتیین مین خلاصۃ الفتاوی سی منقول ہی ان ذکر حرفا مکان حرف وغیر المعنی فان امکن الفصل کالطاء مکان الصاد تفسد صلوتہ وان کان لایمکن الفصل بین الحرفین الا بمشقۃ کالظاء مع الضاد والظاء مع الثاء والصاد مع السین الاکثر علی انہ لایفسد انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۱۵

**استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زید نی اپنی بیٹی بکر کو اپنا وصی کیا بقید دوام یعنی وصیت نامہ مین لفظ دائما کو مندرج کیا مگر کوئی قید نسلا بعد نسل یا جو اوسکی مترادف ہو وصیت نامہ مین مندرج نہین کی بعد اوسکی زید نی انتقال کیا

بعد اوسکی بکر نے بہی بغیر اسکے کہ کسیکو وصی کرے وفات پائی اب اولاد بکر مدعی ہی اور کہتی ہے
کہ میرا باپ بکر زید کا وصی تہا اور زید نی اوسکو وصی کیا واسطے دوام کی چونکہ مین اوسکا وارث
ہون اور لفظ دائما مفید اس امر کی ہی کہ یہ وصیت نسلا بعد نسل بنام بکر ہی لہذا ارث وصیت
مجہپر منتقل ہونا چاہیی اور دوسری ورثای شرعی زید کی دعویدار ہین اور کہتی ہین کہ اب بعد
مرنی بکر کے کوئی وصی زید کا باقی نہین رہا اور چونکہ وصیت نامہ مین لفظ نسلا بعد نسل کے
نہین ہی صرف لفظ دائما ہی بکر کے حین حیات سی متعلق تہی اور صرف اوسکی مادام الحیات
تک تہی اور وصیت کوئی ارث شرعی نہین ہی کہ جو موصی لہ کی ورثا کیطرف اوسکی وفات کی بعد
منتقل ہووی لہذا وہ وصیت بعد وفات بکر کے منقطع ہوگئی اب جائداد زید جملہ ورثای شرعی
زید کی طرف منتقل ہونا چاہیی اب ایسی حالت مین ازروی شرع شریف کی کیا حکم ہی آیا وصیت
مذکورہ اولاد بکر کی طرف بطور ارث کی منتقل ہوگی یا نہین اور بیان مذکورہ جو اولاد بکر کا بالا
بیان کیا گیا ہی صحیح ہی یا نہین اور قید دائما مفید نسلا بعد نسل کو ہوگی یا نہین اور بیان
دوسری ورثای زید کا جو کہتی ہین کہ وہ وصیت صرف بکر کی مادام الحیات تک متعلق تہی اوسکی
مرنے کی بعد منقطع ہوگئی ازروی شرع شریف کی صحیح ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہوالمصوب** لفظ دائما جو وصی کے حق مین وارد ہو مراد اوس سی بحسب استعمال
قواعد فقہیہ اوسکی ذات کی ساتہہ وصایت کا دائم ہونا ہی اور صرف اس لفظ سی یہ نہین ثابت
ہوتا ہی کہ وصایت نسلا بعد نسل ہی جبتک کوئی لفظ اس مضمون پر دال نہو اور وصایت
ایسا امر نہین کہ بطور وراثت منتقل ہو کہ بعد انتقال وصی کے اوسکا پسر بدون تولیت کے
بحق وراثت وصی ہووی درمختار کی کتاب الوقف مین ہی لاولایۃ لمستحق الا بتولیۃ انتہی اور
ردالمحتار کی کتاب البیع مین ہی قال فی البدائع الحقوق المفردۃ لاتحتمل التملیک ولا یجوز الصلح عنہا
اور بہی ردالمحتار مین بحث خیار الشرط مین ہی الحقوق المجردۃ لاتورث انتہی اور عنایہ شرح ہدایہ
اور بنایہ شرح ہدایہ کے بحث خیار الشرط مین ہی الارث فیما یقبل الانتقال لانہ خلافۃ عن المورث

ينقل الاعيان الى الوارث انتهى اذا مات القيم بعد موت الواقف ان اوصى القيم الى وصى فوصيه اولى
من القاضى وان لم يكن اوصى الى رجل فالراى فيه الى القاضى ـ فتاوى حمادية كتاب الوقف
ولاية النصب الى القاضى اذا مات المتولى ولم يوص الى احد ـ طحطاوى حاشيه درمختار كتاب الوقف
قال فى الذخيرة البرهانية ان مات القيم بعد ما مات الواقف فان كان القيم قد اوصى الى غيره
فوصيه بمنزلته وان كان لم يوص الى احد غيره فولاية نصب القيم الى القاضى ـ تنقيح الفتاوى
الحامدية كتاب الوقف ان عبارات سے معلوم ہوتا ہے کہ ولایت وقف کی امر موروثہ نہیں ہے
ورنہ بعد مرنے متولی کے اوسکی اولاد پر حکم متولی ہونیکا دیا جاتا حالانکہ تمام فقہاء لکھتے ہیں کہ اگر
متولی نے خود اپنی حیات میں کسی کو وصی نہیں بنایا تو بعد اوسکے مرنے کے قاضی کو اختیار ہوگا
جسکو چاہے متولی کر دے اور حکم وصی کا مثل حکم متولی وقف کے ہے کہ اوسکو عرف فقہاء میں
قیم و ناظر بھی کہتے ہیں تنقیح الفتاوی الحامدیہ کے کتاب الوصایا میں ہے الوصی کالناظر لان
الوصية والوقف اخوان يستسقى كل منهما من الآخر كما صرحا به + ثم اذا مات المشروط بعد موت
الواقف ولم يوص لاحد فولاية النصب للقاضى اذ لا ولاية لمستحق الا بتوليته قال فى الخيرية
عن فتاوى رشيد الدين لو كان الوقف على رجل معين فهل يجوز ان يكون المتولى بغير
اطلاق القاضى ويفتى بانه لا يصح دعواه لان حقه اخذ الغلة لا التصرف فى الوقف
مطالع الانوار حاشيه درمختار الارث يجرى فى الاعيان واما الحقوق فمنها ما لا يجرى الارث
فيه كحق الشفعة وخيار الشرط وحد القذف لا تورث ولو كالارث والعوارى والودائع لا تورث
اشباه والنظاير اعیان عبارت ہے اموال سے اس سے معلوم ہوا کہ ارث مال ہوتی ہے
اور حق وکالت موروث نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ وصایت وکالت ہے من وجہ پس
یہ بھی موروث نہو گی طحطاوی کے حاشیہ درمختار میں ہے بحث وصی میں الوصی بمنزلة
الوکیل الاوصاف لا تورث درمختار کتاب البیوع بحث خیار الشرط قولہ لان الاوصاف
قال العلامة نوح لان وصف شخص لا يمكن فيه ذلك والارث فيما يمكن فيه الانتقال وهو

الاعیان لا فیما لا یمکن فیہ الانتقال وہو الاوصاف مراد اعیان سے ذوات اشیاء قائم

بنفسہا و اموال ہی رأیت فی فوائد شیخ الاسلام نظام الدین رجل وقف ارضا وجعل لہا

متولیا وشرط المتولی من اولادہ واولاد اولادہ ہل للقاضی ان یجعل غیرہ متولیا قال لیس

متولیا لو فعل ذلک قال لا فصول استروشی فصل ثالث عشر اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے

کہ اگر واقف یون کہے کہ اس وقف کی متولی میری اولاد پہر اولاد کی اولاد ہوگی تو یہ قول

اوسکا صحیح ہوگا الحقوق المجردۃ لا تورث عنایہ بحث خیار شرط قال فی البدائع الحقوق

المفردۃ لا تحتمل التملیک ولا یجوز الصلح عنہا ردالمحتار کتاب البیوع مراد حق مفرد وحق مجرد

وصف حق مین قایم ہو اور قبیل ذوات منتقلہ مثل اموال کی نہو جیسے حق خیار الشرط

یا حق شفعہ یا حق وکالت و وصایت وغیرہ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۶

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ما قولکم رحمکم اللہ تعالی

اندرین مسئلہ کہ ہندہ از زید نابالغ کہ دران زمان ہشت سالہ بود یکہزار و پانصد روپیہ

وام گرفت و مکان خود بمیعاد دو ماہ نزد او گرو داشت کہ زید بر او قبضۂ کامل ہم نیافت

متاع و اساس البیت ہندہ بدستور دران مکان بود بلکہ خود ہندہ نیز ہمدران خانہ

ساکن ماند پس ازان زید مکان مذکور را بذریعہ مرتہنی بعمرو پسر ہندہ بحساب یازدہ روپیہ

چہار آنہ ماہوار بکرایہ داد در کرایہ گرفتن لفظ عمرو این بود کہ من مکان فلانی را از زید

اجرت ماہانہ بکرایہ گرفتم و تا انفکاک رہن اجرت قرار یافتہ ماہ بماہ ادا خواہم کرد و یک

اقرار نامہ تحریر نمود کہ میان دو ماہ میعاد مندرجہ رہن نامہ موضع مینی عوض مکان

مرتہن رہن خواہم کنانید و اگر نہ کرایہ یک سال بحساب مذکور یکصد و سی و پنج روپیہ از

بمرتہن خواہم داد لیکن عمرو دران مکان یکروز ہم سکونت نورزید بمکان محلہ کہ خود کہ در

محلہ واقع ست ساکن ماند نہ آن مکان مرہون فارغ بود کہ ہندہ مالکہ راہنہ خود در

کتاب الرہن

میداشت وآن اقرار عمرو نیز وفا نشد که فک رهن مکان وتبدیلش بموضع مبنی پس از
یازده ماه بوقوع آمد اندرین زمانه ونیز بعد آن تا مدت مدید عمرو یک خرمهره از زر کرایه ادا نمود
ونه زید مطالبه کرد تا آنکه پس از چار ونیم سال زید نالشی شد که مکان تا امروز بطریق اجاره
نزد عمرو است واو مرا چیزی نداده است لهذا کرایه اینقدر مدت که یکصد وشش روپیه چهار آنه است
دلانیده باید عمرو بجواب دعویش گفت که عقد رهن بوجه صغر سنی زید صحت نداشت وچون
موضع مبنی بجای مکان گرو شد مکان از بند رهن بیرون آمد پس کرایه وکرایه نامه که هم بر صحت
وبقای رهن متفرع بود خود ببطلان رفت زید پاسخش میگوید که آری من دران زمان نابالغ
بودم مگر پدرم بکر بولایت خودش از من برای نفع من مکان بارتهان گرفت وباز هم
از جانب من بعمرو اجاره داد حاکم دیوانی بربنای اقرار نامه ونیز تحریر کرایه نامه که تا فک رهن
کرایه ماه بماه خواهم داد چنان فیصله نمود که تا وقتیکه مکان از رهن رستگاری یافته وبجایش
موضع مبنی گرو نشده بود مکان بکرایه عمرو بود وبعد ازان رهنش منتهی گشت واجاره که بر وی مبتنی بود
هم منهدم و باطل گردید واین رستگاری وتبدیل پس از یازده ماه بوقوع آمد پس کرایه یازده ماه
یکصد وبست وسه روپیه دوازده آنه بر عمرو واجب الاداست باقی دعوی زید نامسموع
عمرو پیش قاضی شرع مرافعه کرد قاضی برین بنا که همه عقود شرعیه میان عاقلین بالغین میباشد
وزید دران هنگام نابالغ بود وکارپردازی پدرش براه ولایت از تحریرات دستاویزها
بثبوت نمیرسد که دران تنها نام زید نوشته است لهذا رهن مذکور باطل بود ونیز مرتهن قبضه
نیافته ما خود میدانیم که راهن خود درانخانه سکونت میداشت ورهن از زوال قبضه مرتهن باطل
میگردد وچون رهن باطل شد کرایه وکرایه نامه هم که متفرع بر بقاء صحت رهن بود لغو مهمل
گشت پس زید استحقاق یک حبه ندارد وفیصله حاکم دیوانی را منسوخ وعمرو را یکسر از دعوی
بری فرمود زید در محکمه صدر مرافعه مستغیث آمد حاکم صدر از مفتی ثالث فتوی خواست خلاصه
افتا آنکه از روئداد مثل واظهار گواهان صحیح شرعی بودن رهن وقبض ودخل مرتهن واستجاره

عمرو بمشاہرہ گیارہ روپیہ چار آنہ بخوبی ثابت وصحت اجارہ را سوا جز شروط ای بلکہ شئ مرہون کہ در قبضہ مرتہن باشد اجارہ اش اگرچہ بی اذن راہن بود صحیح ونافذ ہست ومرتہن اجرت او را مستحق وحاکم مرافعہ کہ عقد رہن را بوجہ صغر سنی مرتہن غیر صحیح وعقود شرعیہ را در عاقدین بالغین منحصر میداند محض غلط نہ در دستاویز ذکر ولایت پدری شر عاضر ور پس نزد مدعی مستحق تمام زر مدعا بہا یعنی صماپے ہست برین افتا حاکم صدر فیصلہ بنام مدعی کرد انیصورت وقصہ وخلاصہ لہذا حالا از علماء دین متین اید ہم اللہ تعالی بتوفیقہ استفسار میرود کہ در صورت مستفسرہ حکم شرعی چیست ورہن مذکور صحیح ہست یا نہ وزر کرایہ کل یا بعض بر ذمہ عمرو واجب الادا ہست یا چہ واز ین سہ حکم مختلف کدامین حکم با شرع مطہر مطابقت دارد بینوا توجروا

**ہو المصوب** درین صورت معاملہ رہن کہ فیمابین ہندہ وزید واقع گشتہ بسبب فقدان قبض مرتہن کہ از شرائط جواز رہن ہست غیر معتبر و باطل ہست در عالمگیریہ می نویسد قال محمد فی کتاب الرہن لا یجوز الرہن الا مقبوضا فقد اشار الی ان القبض شرط جواز الرہن وقال الشیخ المعروف بخواہرزادہ الرہن قبل القبض جائز الا انہ غیر لازم وانما یصیر لازما فی حق الراہن بالقبض وکان القبض شرط اللزوم لا شرط الجواز کالقبض فی الہبۃ والاول اصح کذا فی المحیط انتہی وکرایہ نامہ ہم غیر معتبر ہست باعث استحقاق زید نیست بسبب اینکہ مبنی آن جواز معاملہ رہن ہست وہرگاہ آن معاملہ لغو گشتہ معاملہ کہ بر آن مبنی بودہ ہم لغو گشتہ ونیز بسبب اینکہ نویسندۂ کرایہ نامہ استیفاء معقود علیہ نساختہ پس زید را استحقاق زر اجرت بران ثابت نگشتہ در عالمگیریہ می نویسد ومنہا ای شرائط انعقاد الاجارۃ تسلیم المستاجر فی اجارۃ المنازل ونحوہا اذا کان العقد مطلقا عن شرط التعجیل حتی لو انقضت المدۃ من غیر تسلیم المستاجر لا یستحق شیئا من الاجرت انتہی وہم دران ہست ثم الاجرۃ تستحق باحد معان ثلثۃ اما بشرط التعجیل او بالتعجیل او باستیفاء المعقود علیہ انتہی بناء علی ہذا حکم حاکم مرافعہ درین بحث صحیح ہست وحکم حاکم دیوانی وہمچنین حکم مفتی ثالث قابل التفات نیست واللہ اعلم حررہ الراجی

غفور ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم ایک شخص مذہب اثنا عشری امامت کی بارہ مین
بحث کرتا ہی کہ قید بارہ امام کی کلام مجید اور احادیث نبوی صلعم سی ثابت ہی مذہب
سنت جماعت کا خلاف قرآن مجید و حدیث کی عمل ہی سائل دریافت کرتا ہی کہ مذہب
سنت جماعت مین قید بارہ امام کی ہی یا نہین اگر ہی تو کیا کیا ہی اور کس وجہ سی
امامت بارہ پر مخصوص ہوئی دیگر اولاد کسو حضرت کی امام قرار نہین دی گئی اور جو قرآن مجید
سورۂ مائدہ کی دوسری رکوع مین یہ آیت ہی ولقد اخذ اللہ میثاق بنی اسرائیل وبعثنا
منہم اثنی عشر نقیبا الی آخرہ اور فائدہ مین لکھا ہی یہ بیان فرمایا ہی بنی اسرائیل سی عہد لینا
حضرت موسی کی آخر عمر مین یہ قرار لئی ہین یہ سورہ حضرت کی آخر عمر مین نازل ہوا ہی
شاید ہمکو سنایا اسواسطی کہ ہمکو بہی یہی امید ہی ایک عہد اوس امت سی لینا کہ رسول
جو بعد ہون اونکی مدد کرو اوسکی بدلی ہمسی یہ ہی کہ خلفاء کی اطاعت کرو یہ مذکور بارہ سردار کا
بیان فرمایا ہی اسی اشارہ کو حضرت نی فرمایا ہی میری امت مین بارہ خلیفہ ہونگے قوم
قریش سی اور فرمایا جو خرابی ہوئی پہلی امت مین تو ہوگی ہمین سے جیسا کہ وہ خراب
ہوی پیغمبرونکی مخالفت سی یہ امت خراب ہوئی خلیفہ پر خروج کر کی پس یہ بارہ خلیفہ کون ہین
اور نام اونکی کیا ہین اور حدیث نبوی صلعم بقید بارہ امام اہل قریش سی آئی یا نہین
اگر ہی تو جواب سائل کے ساتھ حدیث کو بہی تحریر فرماوین بینوا توجروا

**ہو المصوب** ہفوات شیعہ کا جو دربارۂ دوازدہ امام کی کہتے ہین نشان
اوسکا کہین قرآن و حدیث مین نہین ہان احادیث سی صراحۃ یہ امر ثابت ہی کہ اس
امت مین بارہ خلفا ہونگی کہ اونکی خلافت پر اکثر لوگ اتفاق کرینگے اور وہ خلفاء قریش سے
ہونگی اور اشاعت دین وہدایت مین سرگرم ہونگی او تخصیص اونکی ساتھ اہل بیت
نبوی کی نہین وارد ہی کہ اوس سی خواہ مخواہ دوازدہ امام مرادلیی جاوین بلکہ

بعض روایات مین یون وارد ہوا ہی کہ بارہ خلیفہ میری امت مین ہونگی اور وہ اوس نمبر کی
میری اہل بیت سی ہونگی اور علمار نی تعیین ان خلفاء کی کی ہی سیوطی تاریخ الخلفاء مین
لکھتے ہین قد وجد من اثنا عشر خلیفۃ الخلفاء الاربعۃ والحسن ومعاویۃ وعبد اللہ بن الزبیر
وعمر بن عبد العزیز ہولآء ثمانیۃ ویحتمل ان یضم الیہم المہدی بن العباسین لانہ فیہم کعمر بن
عبد العزیز فی بنی امیۃ وکذلک الطاہر بما اتاہ من العدل ویبقی اثنان احدہما المہدی لانہ
من اہل بیت محمد صلعم اس قول کی موافق بارہ خلفاء سی دس خلفا متعین ہو گئی ابو بکر عمر
عثمان علی حسن معاویہ عبد اللہ بن الزبیر عمر بن عبد العزیز مہدی طاہر اور بارہوین
امام مہدی آخر الزمان ہونگی اور بعضون نی انہین خلفاء مین معاویہ بن یزید بن یزید بن
معاویہ کو بھی شمار کیا ہی پس موافق اسکے گیارہ خلفا ہو گئی اور بارھوین کی انتظار ہے
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

## ۱۸ استفتا

کیا فرماتے ہین علماء دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ جب (کتاب الجواز)
شاہ محمد یوسف صاحب نی انتقال فرمایا شاہ محمد عاشق صاحب جو اونکی بھائی اور منجملہ
خلفاء کی تھی باتفاق قوم سجادہ نشین ہوئی پھر جب شاہ محمد عاشق صاحب نی انتقال فرمایا
تو باتفاق جمیع خاندان شاہ محمد اسمٰعیل صاحب سجادہ نشین ہوئی جو شاہ محمد یوسف صاحب کے
خلیفہ اور شاہ کریم الدین صاحب کی نواسی ہین جو شاہ محمد یوسف صاحب کے جد اعلی کے
پوتی ہین اور شاہ محمد یوسف صاحب کی بیٹی مسماۃ خدیجہ بی بی بھی اونکو بیاہی ہوئے ہین اور
شاہ محمد یوسف صاحب نی خرقۂ خلافت بھی اونکو دیا ہی اور جب سی آجتک کہ چھ برس سے
زیادہ گذری ہین کسی نے کسی قسم کا تعرض نہین کیا اور سلسلہ تعلیم وارشاد کا اونسی بہت
اچھی طرح سے ابتک برابر جاری ہی اور تمام عوام اور خواص خصوصا امرا اور رؤسا
اونکی معتقد اور چال وچلن اور وضع اور عادت سی بہت خوش ہین اب شاہ
محمد محسن صاحب جو شاہ غلام چشتی صاحب کی بیٹی ہین اور یہ شاہ غلام چشتی شاہ

شاہ غلام عالم جد اعلی شاہ محمد یوسف صاحب کے پوتے ہین اس بیان سی مدعی ہین کہ شاہ محمد اسماعیل صاحب شاہ غلام عالم کے اولاد دختری ہین اور ہین شاہ غلام عالم کی اولاد دبیری سی ہون اس لئی شاہ محمد اسماعیل صاحب منصب سجادہ نشینی سے موقوف کیی جاوین اور اونکی جگہ مین سجادہ نشین قرار پاؤن تو آیا دعوی اونکا بمقابلہ شاہ محمد اسماعیل صاحب کی جو داماد اور خلیفہ شاہ محمد یوسف صاحب کے ہین اور خرقہ بہی اونسے پا چکی ہین صحیح ہی یا نہین اور شرع شریف سی اونکو کسی قسم کی ترجیح بابت سجادہ نشینی حاصل ہی یا نہین بالتفصیل مع عبارات کتب جواب تحریر فرماوین

**ہو المصوب** مخفی نرہی کہ مسائل خلافت سجادہ نشینی کے ارباب تصوف کی نزدیک مسائل خلافت کبری سی مستنبط ہین اور درباب خلافت کبری کے کتب علم کلام مین مذکور ہی کہ یہ امر موروث نہین ہی بلکہ منوط وجود قابلیت و اجتماع شرایط خلافت پر ہی اور تحقق خلافت کا چند طرق سی ہوتا ہی ایک یہ کہ امام سابق خود اوسکو خلیفہ کر دی دوسری یہ کہ وہ امام خلافت کو چند لوگونکی مشورہ پر محول کر دی اور ارباب شورہ کسی مستحق کو خلیفہ کر دین تیسری یہ کہ بعد فوت امام سابق کے اہل حل و عقد از علماء و رؤساء ایک شخص کو خلیفہ کر دین اور اگر یہ تینون صورتین نہون اور ایک شخص بشرطیکہ قابلیت خلافت رکھتا ہو بطور خود قہراً و استیلاءً خلیفہ بن بیٹھی اور لوگ اوسکی مطیع اور منقاد ہو جاوین اس صورت مین بہی خلافت منعقد ہو جاویگی اور یہ بہی کتب کلام مین مذکور ہی کہ نہین جائز ہی معزول کرنا کسی خلیفہ کا بعد تحقق اوسکے خلافت کی مگر یہ کہ اوس سی انصرام امور خلافت نہو سکے

---

سعد الدین تفتازانی شرح مقاصد مین تحریر کرتے ہین وتنعقد الامامة بطرق احدها بیعة اہل الحل والعقد من العلماء والرؤساء والثانی استخلاف امام وعہده وجعله الامر شوری بمنزلة الاستخلاف الا ان المستخلف غیر معین فیتشاورون ویتفقون علی احدہم والثالث القہر والاستیلاء فاذا مات الامام وتصدی للامامة من یستجمع شرائطها من غیر بیعة واستخلاف وقہر الناس بشوکته انعقدت الخلافة له

ولا یجوز خلع الامام بلا سبب ولو خلعوه لم ینعزل وان عزل نفسه فان کان لعجزه عن القیام بالامر انعزل والا فلا انتہی ملخصا بنا علی ہذا صورت سوال مین ہرگاہ شاہ محمد اسماعیل صاحب کہ جملہ اہل خاندان نے باتفاق خلیفہ کردیا اور خرقہ خلافت بہی اونکو شاہ محمد یوسف صاحب سی ملا اور امور متعلقہ خلافت کے انصرام مین بہی اونسی کسی قسم کا فتور نہین پایا گیا خلافت اونکی مستقر ہوگی اور دعوی مدعی کا گو وہ اولاد پسری سی جد اعلی شاہ محمد یوسف صاحب کی ہو صحیح نہین ہی کیونکہ یہ امر خلافت وراثت نہین ہی جو انتساب پسری کو انتساب دختری پر ترجیح ٹہری بلکہ ثبوت اوسکا چند طرق پر موقوف ہی اور اون طرق کا تحقق اس مقام مین ہی اور کوئی امر باعث عزل خلیفہ کا نہین ہی والله اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبہ الجلی والخفی

| |
|---|
| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |

## ١٩ استفتا

چہ میفرمایند علماء دین اندرین صورت کہ مثلا زید برای حصہ فرائض خود از جائداد متروکہ بکر عم خود بنام خالد برادر ہندہ زوجہ بکر دعوی دایر کند و خالد گفت کہ جائداد مذکور ترکہ بکر نیست بلکہ بوجہ دین مہر ہندہ کہ یک لکہ روپیہ مثلا بود دران ہندہ بعد فوت بکر گرفتہ بود او دران تصرفات مالکانہ داشتہ و وارث ہندہ من ہستم پس زید گفت کہ ہندہ بمرور ہفتدہ سال مہر خود بہ شوہر خود در حیاتش ہبہ ساختہ بود و خالد منکر از ہبہ مہر ہست و میگوید کہ بمرور پانزدہ سال بکر بوجوب مہر ہندہ بمہر خود اقرار ساختہ است بعدش زید بگواہان خود بہ ثبوت ہبہ مہر ہندہ بمرور ہفتدہ سال کرد باین طور کہ بکر گواہان مذکور را نزد ہندہ بردہ گفت کہ پیش اینہا ہبہ و ابرای مہر باید کرد چنانچہ ہندہ روبروی گواہان بکر گفت کہ ہبہ مہر کردم و از گواہان خالد اینمعنی ثابت شد کہ بمرور پانزدہ سال روزی ہندہ آزردہ شدہ بخانہ خالد برادر خود آمدہ بود و بکر نزد خالد آمدہ شکایت آزردگی زوجہ خود کرد و خالد اندرون خانہ کہ در آنجا ہندہ در حجاب از گواہان بود رفتہ بعد گفتگو از ہندہ باز آمدہ از بکر گفت کہ ہندہ طالب مہر خود ہست بکر گفت کہ یک لکہ روپیہ دین مہر ہندہ بذمہ من واجب الادا ہست پس دیندار آن

هستم جائداد عوض دین او با و خواہم داد یا سید ہم درینصورت گواہان کدام یک شئی صمین
اولی و ارجح اند و این اقرار بکر بوجوب دین ہندہ بذمۂ خویش بزمان موخر از زمانہ ثبوت
ہبہ مہر مستلزم وجوب ہمان مہر سابقہ خواہد بود یا مستلزم مہر جدید یا مستلزم مہر سابقہ وجدید
ہر دو نخواہد بود بینوا توجروا

## ہو المصوب

درینصورت گواہان زید ارجح بالقبول اند در تنقیح الفتاوی
الحامدیہ می آرد بینۃ الزوج انہا ابرأتہ من المہر اولی من بینۃ المرأۃ انہ کان مقرا بہ الی الآن
انتہی و در قنیہ می نویسد اقامت المرأۃ البینۃ علی المہر علی ان زوجہا کان مقرا بذلک
الی یومنا ہذا و اقام الزوج البینۃ انہا ابرأتہ من ہذا المہر الذی تدعیہ فبینۃ البراءۃ اولی ط و کذا
فی الدین لان بینۃ مدعی الدین بطلت باقرار المدعی علیہ لما ادعی البراءۃ و لم تبطل بینۃ البراءۃ
و ہذا کشہود البیع و الاقامۃ فان بینۃ الاقامۃ اولی لبطلان بینۃ البیع بالاقرار من مدعی الاقامۃ
و ینبنی ہذا الاصل فانہ یخرج بہ کثیر من الواقعات انتہی و چون از گواہان زید اینمعنی ثابت شد
کہ قبل از ہفدہ سال زوجۂ بکر مہر خود ہبہ و ابراء ساختہ و عدم قبول بکر آن ابراء و ہبہ را
ثابت نشد لاجرم حکم بصحت ابراء دادہ خواہد شد خواہ ابراء اسقاط تصور کردہ شود یا ہبہ
و تملیک گردانیدہ شود و اقرار بکر بعد از ان بوجوب مہر و بقای آن بذمۂ خود باعث رد آن
ابراء نمی تواند شد چہ اگر ابراء اسقاط باشد بحکم الساقط لا یعود اعادہ معدوم نمی تواند و اگر
ہبہ باشد آنہم بمذہب جمہور در حکم اسقاط خواہد بود آری اگر بوقت ابراء از بکر رد آن ابراء
و ہبہ یافتہ می شد ابراء غیر معتبر می شد و اقرار بکر بعد عرصہ از ان باعث رد ابراء نخواہد شد
در قنیہ می نویسد ثم قالت لزوجہا ابرأتک و لم یقل الزوج قبلتہ او کان غائبا فقالت
ابرأت زوجی برأ الا اذا ردہ انتہی و در جامع الفصولین در فصل عشرین می آرد ادعی
الزوج انہا وہبتنی المہر فبرہن فشہد احدہما انہا وہبتہ و الآخر انہا ابرأتہ یقبل للموافقۃ لان
حکم ہبۃ الدین سقوط و کذا حکم البراءۃ انتہی و در منح الغفار می گوید فی الصبر فیہ رب الدین

اذا وهب الدين من المديون فلم يقبل ولم يرد حتى افترقا جاز بعد ايام ورد الصحيح انه لا يرتد

وهذا الاختلاف بناء على ان الرجحان فى هبة الدين من المديون لطرف الاسقاط ام لطرف التمليك

قال يفتقر الجواب على المجلس ومن قال للاسقاط قال لا يفتقر انتهى ودر درمختار ميگويد

هبة الدين ممن عليه الدين وابراءه منه يتم من غير قبول لكن يرتد بالرد فى المجلس وغيره لما فيه

من معنى الاسقاط وقيل تتقيد بالمجلس كذا فى العناية لكن فى الصيرفية لو لم يقبل ولم يرد حتى

افترقا ثم رد بعد ايام لا يرتد على الصحة لكن فى المجتبى الاصح ان الهبة تمليك والابراء اسقاط

انتهى شامى دررد المحتار مى گويد قوله لكن فى المجتبى استدراك على كل من الهبة والابراء اسقاطا

من وجه وتمليكا من وجه وانت خبير بان هذا الاستدراك مخالف للمشهور انتهى ودر تنقيح

الفتاوى الحامدية مرقوم است سئل فيما اذا كان لامرأة بذمة زيد مبلغ معلوم من الدراهم

وابرأت منه ومن كل حق ابراء عاما شرعيا معتبرا من زيد ثم اقر زيد بالمبلغ المذكور فهل يكون

الاقرار المذكور باطلا ولا يعود بعد سقوطه بالابراء الجواب نعم اقر بالدين بعد الابراء منه لا يعود

اشباه فى الاقرار وفى الساقط لا يعود اقول وهذا بخلاف الاقرار بالعين بعد ان ابرءه

وان الاقرار به صحيح فيؤمر بدفع ما اقر به من العين لامكان تجدد الملك فيها مواخذة له باقراره

على طريق اقتضاء والعين قابلة لذلك بخلاف الدين لكونه وصفا قد سقط فلا يعود كذا افاد

شرنبلالى فى رسالة التنقيح الاحكام انتهى چون از بيان گواهان خالد معلوم مى شود كه فيما بين

بكر وزوجه اش منازعت واقع شده بود وبكر اقرار ببقاى وجوب مهر سابق كه مقدار يک لکه بود

كرده بناء عليه اين اقرار محمول بر لزوم زيادت هم نخواهد شد والله اعلم بالصواب

حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحى تجاوز الله عن ذنبه الجلى والخفى (ابو الحسنات محمد عبد الحی)

استفتا بسم الله الرحمن الرحيم ما قولكم رحمهم الله اندرين مسئلہ كہ ايک شخص

جانتاهى كہ مين اپنا نكاح اپنى سالى كى پوتى جو ردكى بهائى پوتى سى كرون اور يہ بات

كتنى بائى جاتى ہى كہ بحالت زندگى پهوپهى كى اونكى بهتيجى كو نكاح مين ركهنا نجاهيے

(حاشیہ:) [illegible]

پس اگر اوسکی سالی کی بہن زندہ نکاح مین موجود ہی تو وہ نکاح اپنا سالی کی پوتی سے کر سکتے ہین یا نہین بینوا توجروا بحوالۃ الکتاب

**ہو المصوب** نہین درست ہی تنویر الابصار مین ہی و حرم الجمع نکاحا و عدۃ و وطیا بملک یمین بین امرئتین ایہما فرضت ذکرا لم تحل للاخری انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| |
|---|
| محمد عبد الحی ابو الحسنات |

**استفتا سوال** بسم اللہ الرحمن الرحیم معنی الحج اشہر معلومات نزد معتبرین سلف چیست و درین آیۃ مراد از حج فقط عمرہ ہست یا حج مع العمرہ و در زمان جاہلیت یعنی قبل از بعثت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یوم الحج نہم ذی حجہ و ایام تشریق ہمین ایام معہودہ شریعت ما بود یا غیر آن در صورت ثانی کدامین ماہ و تاریخ بودہ کہ اہل جاہلیت دران مراسم حج و تشریق تقدیم می ربودند و اقعہ اصحاب فیل چنانکہ در قرآن مجید مجملا مذکور ہست در کدامین ماہ و تاریخ واقع شدہ بدلائل شرعیہ کہ اعتقاد را شاید و بکتب معتبرۂ مورخین کہ اعتماد را باید بیان فرمودہ عند اللہ ماجور و عند الناس مشکور شوند

**ہو المصوب** مراد در آیۃ الحج اشہر معلومات چنانکہ سیاق کلام ربانی مقتضی ہست صرف حج ہست و عمرہ اگرچہ درین ایام جائز ہست بر خلاف اعتقاد ارباب جاہلیت مگر ثبوت آن از جای دیگر ہست اخرج ابن ابی شیبۃ و ابن جریر و ابن ابی حاتم والطبرانی عن ابن مسعود انہ سئل عن العمرۃ فی اشہر الحج فقال الحج اشہر معلومات لیس فیہن عمرۃ و در زمان جاہلیت ایام حج و ایام تشریق ہمین تواریخ ذی حجہ بودند کہ در شریعت محمدیہ مقرر اند مگر بسبب نسی کفار اکثر حج شان در غیر ذی حجہ واقع میشد اخرج الحاکم و ابن مردویہ والبیہقی فی سننہ عن المسور خطبنا النبی صلی اللہ علیہ وسلم بعرفۃ فحمد اللہ واثنی علیہ ثم قال اما بعد فان ہذا الیوم یوم الحج الاکبر الا و ان اہل الشرک والاوثان کانوا یدفعون من ہہنا قبل ان تغیب الشمس وانا ندفع بعد ان تغیب وکانوا یدفعون من المشعر الحرام بعد ان تطلع الشمس

[illegible]

وانا ندفع قبل ان تطلع الشمس مخالفاہدینا لہدی اہل الشرک واخرج وکیع وعبد بن حمید
عن عطاء قال کان اہل الجاہلیۃ اذا نزلوا منی تفاخروا بآبائہم ومجالسہم فذلک قولہ تعالی
فاذکروا اللہ کذکرکم آباءکم او اشد ذکرا واخرج عبد الرزاق وابن المنذر وابو الشیخ عن مجاہد
فی قولہ تعالی انما النسی زیادۃ فی الکفر قال فرض الحج فی ذی الحجۃ وکان المشرکون یسمون
الاشہر ذوالحجۃ والمحرم وصفر وربیع وربیع وجمادی وجمادی ورجب وشعبان ورمضان وشوال
وذوالقعدۃ وذوالحجۃ ثم یحجون فیہ ثم یسکتون عن المحرم فلا یذکرونہ ثم یعودون فیسمون صفر
صفر ثم یسمون رجب جمادی الآخر الی ان یسمون المحرم ذا الحجۃ ثم یحجون فیہ فکانوا یحجون فی
کل عام شہرا حتی وافق حجۃ ابی بکر رض من العام فی ذی القعدۃ ثم حج النبی صلی اللہ علیہ وسلم حجتہ التی
حج فیہا فوافق ذالحجۃ فذلک حین یقول النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی خطبتہ ان الزمان قد استدار
کہیئتہ یوم خلق اللہ السموات والارض وہمچنین در بسیاری از روایات وارد شدہ است
چنانچہ سیوطی در تفسیر خود درمنثور آنرا بسط کردہ است وقصۂ اصحاب فیل بماہ محرم در سال
ولادت محمد صلعم واقع شدہ بود محمد بن عبد الباقی زرقانی در شرح مواہب لدنیہ می نویسد
لما کان المحرم والنبی صلی اللہ علیہ وسلم حمل فی بطن امہ علی الصحیح حضر ابرہۃ بن الصلاح الاشرم
یرید ہدم الکعبۃ انتہی ونیز می نویسد ہی عام ولادتہ علی اصح الاقوال وہو قول الاکثر وقال
مقاتل قبل مولدہ باربعین سنۃ وقال الکلبی بثلاث وعشرین وقیل بثلاثین وقیل بخمسین
وقیل بسبعین وقیل غیر ذلک انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

**استفتا** بخدمت جناب مولانا عبد الحی صاحب لازال شموس علمکم طالعۃ
بعد ہدیہ سلام مسنون گذارش اینکہ درین روزہا بعض تحریرات طعن آمیز بہ نسبت سلف صالحین
از تابعین وتبع تابعین رحمہم اللہ سیما بہ نسبت حضرت امام ہمام نعمان بن ثابت ابی حنیفہ
رحمہ اللہ تعالی خاطر حامی حق پسند انرا از مقلد وغیر مقلد بآزار رسانیدہ وہمون عبارت

بعض برادران اردو دان و فارسی سواد انہا جسارت بطعن و زبان درازی داده
کہ بی باکانہ بہ تمسک و دستاویز ہمان عبارات زبان تشنیعات بہ نسبت امام اعظم رح میکشایند
کہ امام بہره از علم حدیث نمیداشتند و بطالعین از ہمچنین کلمات اکثر مردمان میگویند کہ اگر مولانا
عبد الحی صاحب این کلمات را کہ بذیل نوشتہ می آید موجب قباحت و سوء ادب بہ نسبت
امام اعظم رحمہ اللہ فرمایند تلقی بقبول کرده البتہ کف لسان کنیم و آنجماعت بزعم خود آنجناب را
ہم مثل خود از طاعنان ابی حنیفہ رح می انگارند لہذا کلمات اساءت ادب را نقلا از دفتر وصحائف
طاعنین برچیده بخدمت میفرستم کہ آیا از کلمات ذیل مطاعن برمی آید یا نہ و آنچہ ارادت
بہ نسبت فضل و کمال علمی جناب را باشد قلم و دستخط خود برین قرطاس تحریر فرمایند کہ بیچاره برادران
از ہامون بی تحقیقی و بد زبانی برہند ہمین تحریر آن تحریر زمان بکف لسانی متوجہ شوند فقط بینوا توجروا
عہ ان حضرت کو یعنی حضرت امام کو سفر کا اتفاق کم ہوا اور راویوں کی وقت مین جمع ہونی کتب
حدیث کا اتفاق نہوا بس جو کچہ کوفہ مین بیٹھی بیٹھی معلوم ہوا سو ہوا اور جو کچہ رہگیا سو رہگیا
عہ فقہ اور اجتہاد انکا شہرۂ آفاق ہی اور حدیث کی دفتر مین انکا نام نہین عہ صحاح ستہ کو
اول سی آخر تک دیکہو گی تو انکی روایت کا نام نپاؤ گی بجز ایک جگہ کے کتاب علل ترمذی مین
سو بہی ایک شخص جابر جعفی کے کاذب ہونیکی انسی نقل ہی باقی بالخیر عہ صاحب صحائف اپنی
مجدد العلم کی عبارت اتحاف النبلاسی اسی بارہ مین ناقل ہی لہذا جمعی از اہل حدیث گفتہ اند کہ
بضاعت وی یعنی ابا حنیفہ در حدیث مزجاۃ است یعنی قلیل باقی صفحہ ۲۴۲ صحیفہ سنہ ۱۳۰۵ھ مین
ملاحظہ فرمائی ورسوا اسکی ہزارہا کلمات ہتک اور اہانت کی اپنی تصانیف مین درج سیکئے ہین
کہ جسکے ذکر سی قلم اشک سیاہ برساتا ہی فقط

**ہو المصوب** مضمون اول کی دونو فقری اگرچہ مطابق واقع کی ہین مگر عنوان
بیان خالی سوء ادبی سی نہین آور مضامین باقیہ کا عنوان بہی مشتمل بی ادبانہ ہی آور
حدیث کی دفتر مین نام امام اعظم کا نہونا غلط ہی بہت سی کتب حدیث مین سوای صحاح ستہ کی

انکی روایتین موجود ہین اور بہت سی مورخین و محدثین انکو محدثین سی شمار کرگئے ہین ذہبی نی تذکرۃ الحفاظ مین انکو حفاظ حدیث مین شمار کیا ہی اور نووی نی تہذیب الاسماء واللغات مین اور ابن عبد البر اور ابن حجر عسقلانی نی اور سیوطی وغیرہم نی انکی مدایح واوصاف جمیلہ مین کمال بسط کیا ہی اور صحاح ستہ مین امام اعظم سی روایت نہونا کسیطرح سے باعث نقص نہین ہی صدہا صحابہ ایسے ہین کہ اونسی کتب ستہ مین روایت نہین ہی اور اتحاف النبلا مین اور ایسی اور تالیفات مولف اتحاف مین جو معائب و مطاعن امام اعظم کی منقول ہین وہ سب لغو اور بی اصل ہین والحق انہ من اجلۃ المحدثین وثقات التابعین حشرنا اللہ فی زمرتہم یوم الدین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

٢٣

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم **سوال** چار پانچ شخص جو سرکار انگریزی مین باعزت و وقار ہین اونھون نی قانون مخالف شرع کے بنایا ہی ایسے قانون کو قبول کرنا اہل اسلام کو درست ہی یا نہین اور وہ لوگ بسبب اس قانون بنانی کے کافر ہوگئی یا نہین اور اونکی ساتھ اہل اسلام مجالس شادی وغمی مین جو انکی گھر مین ہو شریک ہون یا نہین اور حق اونکا اوقاف اہل اسلام سی جیسی مساجد و مقابر چلا گیا یا نہین اور اونکی جنازہ پر نماز پڑھی جاوی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** حق جل شانہ کلام پاک مین ارشاد فرماتا ہی ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ہم الکافرون اور بہی ارشاد ہوتا ہی ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ہم الفاسقون اور بہی ارشاد ہوتا ہی ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ہم الظالمون پس ایسا قانون جو مخالف شرع کے ہو قبول کرنا اوسکا اہل اسلام پر حرام ہی اور جو اوسکی موافق عمل کریگا گناہ اوسکا ان متعنن قانون کی گردن پر ہوگا حدیث صحیح مین وارد ہی من سن سنۃ سیئۃ فلہ وزرہا ووزر من عمل بہا اور ایجاد کرنیوالون نی اگر وہ قانون شرع کو

كتاب الحظر والاباحة

برا سمجھا اور اوسکی ساتھ راضی ہوی اور اوسکو خلاف مصلحت وغیرہ کانی تصور کیا تو وہ کافر ہوگئی اونکی جنازہ پر نماز پڑھنا اور مسجد و مقبرہ مین اونکو شریک رکھنا اور دعوت اونکی کرنا یا اونکی دعوت مین جانا اور اونکی یہان شادی و غمی مین جانا اہل اسلام کو نہین درست ہی اور اگر اونہون نی قانون شریعت کو برا نہ سمجھا تو اگرچہ کافر نہین ہوسے مگر بہت بڑی فاسق ہوگئی اہل اسلام کو چاہیی کہ اونکی مجالست سے موقوف کرین اور ایسی شادی و غمی مین اونکی شرکت نہ کرین تا وہ اپنی فعل سی توبہ کرین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین اس باب مین کہ ہندہ مادر زید نے زمانہ نابالغی زید مین موضع آباد کو بقیمت ساٹھ ہزار روپیہ بحیثیت ولایت نابالغ مذکور واسطی نابالغ کے بکیسی اکتوبر ۱۸۷۸ع کو جو دسوان مہینہ سال عیسوی کا ہوتا ہی خرید کیا اور منجملہ زر ثمن کے بیس ہزار روپیہ ذات خاص نابالغ سی اور چالیس ہزار روپیہ مسمی ولید مہاجن سی قرض لیکر کے زر ثمن ادا کیا اور بعوض چالیس ہزار روپیہ مذکور کے موضع احمد اباد کو پاس مسمی ولید مذکور کے رہن بالوفا کردیا اور رہن نامہ مین ایک قسم کا تاوان سالیانہ بہ تعداد پانصد روپیہ کے واسطی ولید کے لکہدیا بعدہ ہندہ مادر نابالغ نے لغایت ۱۴ فروری ۱۸۸۱ع جو دوسرا مہینہ سال عیسوی کا ہی وقتا فوقتا بابت قرضہ مزید و تاوان مندرجہ دستاویز مورخہ ۲ جنوری ۱۸۸۱ع جوڑ کر کے ایک دستاویز زر مزید بابت آٹھہ ہزار روپیہ کی علاوہ دستاویز چالیس ہزار روپیہ کے بنام ولید کی لکہدیا اور بار اوسکا موضع احمد اباد پر بشرائط رہن بیع بالوفا عاید کیا زید نابالغ ستمبر ۱۸۸۱ع کو جو نوان مہینہ سال عیسوی کا ہی بالغ ہوا اور جو ہندہ مادر زید نے موضع احمد آباد کو خرید کیا تہا اوس فعل خریداری کو منظور و تسلیم کیا لیکن زید دعویدار ہو کر یہ بات ثابت کرتا ہی کہ اول جو چالیس ہزار روپیہ

ہندہ نی قرض لیکرکے زرثمن ادا کیا اوسکے لینی کی ضرورت اسوجہ سی نہ تھی کہ دوسری جائداد زید کی موجود تھی ادای زرثمن مین اوس دوسری جائداد کو صرف کرنا چاہیی تھا دوسری اگر ضرورت قرضہ لینی کی تھی تو بوجہ اسکے کہ فعل ہندہ کا ایسا نہین ہی جو ایک ہوشیار شخص اپنی ذات و جائداد کیواسطی کرتا تیسری آٹھ ہزار روپیہ علاوہ چالیس ہزار روپیہ متذکرہ کے جو ہندہ نے موضع احمدآباد پر بروی دستاویز ثانی عاید کیا ہی اوسکی لینی کی کوئی ضرورت نہ تھی اور نہ نابالغ و جائداد نابالغ کو اوس سی فائدہ ہوا بلکہ ثابت ہی کہ نقصان صریح جائداد نابالغ کو پونہچا سوال یہ ہی کہ آیا بصورت بالا زید کا دعوی بہ نسبت بطلان دستاویز زر قرضہ چالیس ہزار روپیہ کے شرعا جائز ہے یا نہین اور بہ نسبت آٹھ ہزار روپیہ اوس قرضہ کے جو بعد بیع کی موضع احمدآباد پر ہندہ نی عائد کیا ہی وہ قرضہ اور اوس دستاویز کی پابندی زید پر لازم ہی یا کیہ اگرچہ بلا ضرورت و بلا فائدہ ذات و جائداد نابالغ بوجہ اسکی کہ فعل خریداری مادر اپنی کو تسلیم و منظور کیا ہی لہذا اوس فعل کو بہی جو مادر زید نے بعد بیعنامہ یا وقت بیعنامہ کی خود قرضہ احمدآباد پر عاید کیا ہی زید اوس سی شرعا انکار نہین کرسکتا اور شرعا ایسا فعل مادر زید کا زید کو پابند کرتا ہی یا نہین بینوا بعبارت الکتاب و توجروا بالصواب

**ہوالمصوب** درباب تصرفات مالیہ کے مثل رہن و اجارہ و استدانہ و بیع و شراء مال طفل مین شرعا مادر کو ولایت نہین ہی اور ان معاملات مین کوئی معاملہ اوسکا طفل پر ملزم نہین مگر یہ کہ طفل بعد بلوغ کے اوسکی تصرف کی اجازت دیوے

جامع الفصولین مین ہی الولایۃ فی مال الصغیر الی الاب و وصیہ ثم وصی وصیہ ولو بعد فلومات ابوہ ولم یوص فالولایۃ الی اب الاب ثم وصیہ ثم الی وصی وصیہ فان لم یکن فالقاضی ومن یوصیہ القاضی انتہی اور فتاوی عالمگیریہ مین ہی الام اذا رہنت مال طفلہا فانہ لایجوز الا ان تکون وصیۃ او تکون ماذونۃ من جہۃ من یلی الطفل انتہے

کتاب الحظر والاباحۃ

بنا برعلیہ صورت سوال مین زید پر بوجہ تسلیم خریداری کی تسلیم دستاویز قرضہ و رہن لازم نہین اور فعل نادرکا اوسکے واسطی ملزم نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

۲۵ ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین بیچ حق اوس شخص کے جوکہ لوگون کو یہ فہمایش کرتا ہی چنانچہ شرذمہ قلیلہ متبع بہی ہوی کہ کل کا بنا ہوا کپڑہ کہ جسکے خریدنی کی بابت تم کیسیکی جانب سی مجبور نہین کیی گئی ہواس زمانہ مین مت استعمال مین لاؤ کیونکہ یہ کل قوم جولاہون اور سوت کاتنیوالونکی حق مین فتنۂ عظیم اور بلای جسیم ہی کیونکہ ان بیچارونکو سوای اس حرفہ کی بالفعل کوئی ایسا پیشہ نہین کہ ہماری ساتھہ بہی رہین اور اپنا پیٹ بہی بہرین پس ہماری نزدیک جتنی لوگ کہ صرف بوجہ ارزانی یا بسبب باریکی اوسی پارچہ کی کل سی متمتع ہوتی ہین درحقیقت بانی کل سے بڑہکی مرتکب فتنہ کی ہین اور فتنہ بلاشبہہ قتل سی بڑہکی مصیبت وہ ہی قتل سی تو صرف ایک لمحہ کی مصیبت ہی بخلاف فتنہ کے کہ لڑکی بالونکا بہوکہون مرنا دیکہہ پڑتا ہی اپنا روزانہ بہوکہون جان گہل گہل کی نکلتا ہی بہیکہہ مانگنا پڑتا ہی ہزارون مصیبتین لاحق ہوتے ہین خیال کرو کہ غربا کی بہوکہہ کے دفعیہ کی بابت کسقدر تاکید اللہ تعالی فرماتا ہی قال اللہ تعالی وانفقوا مما رزقناکم من قبل ان یاتی احدکم الموت فیقول رب لولا اخرتنی الی اجل قریب فاصدق واکن من الصالحین اور نہ کہورج رکہنی غربا کی کہانی کی جرم کو اللہ تعالی ساتہہ جرم کفر کے ذکر فرماتا ہی قال اللہ تعالی ارأیت الذی یکذب بالدین فذلک الذی یدع الیتیم ولا یحض علی طعام المسکین ایضا قال اللہ تعالی ثم فی سلسلۃ ذرعها سبعون ذراعا فاسلکوہ انہ کان لا یومن باللہ العظیم ولا یحض علی طعام المسکین فی المشارق قال ابو ہریرۃ الساعی علی الارملۃ والمسکین کالمجاہد فی سبیل اللہ قال ابو ہریرۃ واحسبہ قال کالقایم لا یفتر وکالصایم لا یفطر اور بلاشبہہ جتنا مال خرید اشیا مین صرف ہوتا ہی اوتنا مال خیرات مین خرچ نہین ہوتا ہی

چنانچہ اسی بنا بر حدیث شریف مین وارد ہی کہ قرض حسنہ سی غیر حسنہ قرض کا دینا
زیادہ ثواب رکھتا ہی سود کا حرام ٹھرانا یہ سب بخیال رعایت غربا ہی پس کپڑی کے
پیچھے ای لوگو اپنے مسلمان بھائیون کو تلف کرنا تمکو کیونکر ناگوار نہین معلوم ہوتا تفسیر
فتح العزیز مین مذکور ہی اہل تحقیق گفتہ اند کہ ہر قوم را گوسالہ ایست کہ در پرستش او
مشغول اند گو بظاہر خود را مسلمان میدانند و گویند چنانچہ در حدیث شریف نیز اشارہ بآن معنی
فرمودہ اند تعس عبد الدینار و عبد الدرہم و عبد الخمیصة ان اعطی رضی و ان لم یعط سخط
یعنی بدحال است کسی را کہ بندہ اشرفی یا بندۂ روپیہ یا بندۂ شال و جامہ یا زیب و زینت است
اگر او را از جانب خدا این خیر عطا شود خوش می گذراند و الا نا خوش می ماند و باب شکایت
وا می کند انتہی البتہ ہمارا یہ مطلب نہین کہ سب لوگ موٹا پہنین بلکہ مطلب یہ ہی کہ جو امیر مین
بہا نکا مہین کپڑا اگر چاہین پہنین اور زیادہ قیمت خرچ کرین اور غربا کو لازم ہی کہ اپنی
وسعت کی موافق کا کپڑا کہ جسکی قیمت ادا کر سکین پہنین اپنی تھوڑی نفع کیواسطی غربا کا
نقصان نہ کرین امرا کو اسکا لحاظ ضرور چاہیی ابو حنیفة عن حماد عن ابراہیم عن حذیفة
بن الیمان انہ تزوج یہودیة بالمدائن فکتب الیہ عمر بن الخطاب ان خل سبیلہا فکتب الیہ احرام
ہی یا امیر المومنین فکتب الیہ اعزم علیک ان لا تضع کتابی حتی تخل سبیلہا فانی اخاف ان
یقتدی بک المسلمون فیختاروا نساء اہل الذمة لجمالہن و کفی بذلک فتنة لنساء المسلمین وقیل لعمر
ان ہہنا رجلا من الانباط نصرانیا لہ بصر بالدیوان لو اتخذتہ کاتبا فقال لقد اتخذت اذا بطانة
من دون المومنین ہند کی مسلمان بھی اگر کل بنا دین تاہم خالی از فتنہ نہین ہی کیونکہ کل سے
نفع تجارت پیشو نکا ہی نہ اہل حرفہ کا خیال کرنا چاہیی کہ اللہ تعالی غربا کی پرورش کی سبب
امرا سی فرماتا ہی کہ تم اپنی حاجات ضروری کی مال مین سی غربا کو دو اگر ہم ایسا حق نہ مقرر کرین تو تمام مال
صرف امرا مین رہجاوی کما قال اللہ تعالی کی لا یکون دولة بین الاغنیاء منکم پس ای لوگو
ہمارا کہا نہ مانو گی تو قطع بلای عظیم مین مبتلا ہو گی جیسا کہ اگلی ظالم قومین خراب ہوئین

واتقوا فتنۃ لاتصیبن الذین ظلموا منکم خاصۃ ہرگز یہ مت خیال کرو کہ اب ویسا حال نہوگا دیکھو کتب اہل سنت والجماعت کو کہ تمام اہل سنت متفق ہین کہ بیچ وقت ظہور ائمۂ راشدین کے بھی حجت اللہ بندون پر قائم ہوتی ہی سوا اسکے لوگو ضد مت کرو ہمارا کہنا مانو اگر نہین مانتے تو ہم بھی کہتی ہین کہ یا قوم اعملو علی مکانتکم انی عامل سوف تعلمون من یاتیہ عذاب یخزیہ ومن ہو کاذب وارتقبوا انی معکم رقیب الحاصل خلاصہ اس استفتی کا یہ ہی کہ آیا قول قائل بنظر غور و فکر ہرکہ ومہ کو توجہ کرنا ضروری ہی یا نہین اسکے جواب سی مطلع فرمائی فقط

**الجواب** حسب قول سائل فہمایش قائل یہ ہی کہ ومہ کو توجہ کرنا اور اپنی طبیعت کو ایک جامۂ عمدہ کے خریدنی سی ناجایز جانکر روکنا شرعاً کسی طور پر جائز نہین کیونکہ اللہ تعالی نے دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم مین ہر طرح کی آسانی رکھی ہی جب کپڑا کل کا بنا پہننا جایز ٹھہرا تو کیون بلا وجہ آدمی اپنی طبیعت کو ایک چیز عمدہ کے لینی سی روکی اور کسی قوم کی روزی کسی حرفہ پر موقوف نہین اللہ تعالی رزاق حقیقی ہی جسطرح اوسکو روزی پونہچانا منظور ہوگا عنایت فرماویگا البتہ احتیاطاً جس شخص کو یہ منظور ہی کہ ہماری قوم ہم لوگو نسی منفعت حاصل کرے اور ہم سب اپنی قوم سی خرید و فروخت کرین مثلاً کوئی رئیس یا بادشاہ اہل اسلام یہ چاہیے کہ ہم اپنی ریاست یا سلطنت مین اہل اسلام نوکر رکھین اور اہل اسلام سی اشیا بنوا کر استعمال مین لاوین تو استحساناً جائز ہی واللہ اعلم وعلمہ اتم حررہ عبدہ المسکین محمد تقی الدین

عفاہ العافی عن اثم الآثمین

شیخ الاسلام ابن تیمیہ ۱۲۹۲ھ محمد تقی الدین سمی

احاب من اجاب

محمد بشیر السہسوانی النغوی

الحق لایجاوز عن الجواب واللہ اعلم بالصواب

ابن القیم الجوزیہ محمد شمس الدین سمی

جناب من مولانا محمد عبدالحی صاحب۔ مجیب نی دلائل مندرجہ سوال یعنی آیات واحادیث وآثار کی نسبت کچھ تعرض نہین کیا کہ جس سے جواب مجیب کا قائل پر حجت پیش کرنیکے لائق ہو بہر کیف آپکی نزدیک جواب مجیب مقرون بصدق و دیانت ہی یا نہین اور دلائل مندرجہ سوال کی نسبت دعار قائل ہین یا نہین اگر نہین ہین تو ہر آیت و حدیث و اثر کی نسبت یہ تحریر کرنا چاہیے

کہ فلان آیت وفلان حدیث وفلان اثر مدعاء قائل مین قابلیت حجت کی نہین رکہتی اور قائل کی استدلال مین بذریعۂ علم میزان کی یہ یہ مغالطے واقع ہین اور اگر آپکی نزدیک قول قائل کا قابل التفات ہر کہ وہ کی ہی تو ویسا تحریر فرمائی اور مجیب نی جو نسبت رئیس یا سلطان کی استحسانا خاص کیاہی یہ جاہی یا بیجا جمیع امور مستفسرۂ بالا کا جواب مفصلا ومشرحا تحریر فرمائیے

**ہوالمصوب** قول قائل پر ہر شخص کو لزوما توجہ کرنا اور عمدہ کپڑے کی خریدنی سے بالکلیہ باز رہنا شرعا لازم نہین ہی البتہ مقتضای تورع واحتیاط یہی ہی جو قائل مذکور کہتا ہی اور دلائل جو قائل نے پیش کیے ہین وہ مثبت لزوم نہین ہین اور اونسی یہ ثابت نہین ہوتا ہی کہ عمدہ چیزونکی استعمال کرنے مین گناہ ہوگا یا عمدہ کپڑونکا جو کل مین بنی جاتی ہین خریدنا باعث فساد وفتنہ شرعیہ کا ہوگا اور یہ خیال کہ اسمین سد باب رزق حائکین ہی خیال خام ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زید نی اپنی عورت کو حالت غضب مین کہا کہ مینی طلاق دیا مینے طلاق دیا مینی طلاق دیا پس اس تین بار کہنی سے تین طلاق واقع ہونگی یا نہین اور اگر حنفی مذہب مین واقع ہون اور شافعی مین مثلا واقع نہون تو حنفی کو شافعی مذہب پر اس صورت خاص مین عمل کرنیکی رخصت دیجاویگی یا نہین

**ہوالمصوب** اس صورت مین حنفیہ کے نزدیک تین طلاق واقع ہونگی اور بغیر تحلیل کے نکاح نہ درست ہوگا مگر بوقت ضرورت کہ اوس عورت کا علیحدہ ہونا اوس سے دشوار ہو اور احتمال مفاسد زائدہ کا ہو تقلید کسی اور امام کی اگر کریگا تو کچہ مضائقہ نہوگا نظیر اسکی مسئلۂ نکاح زوجہ مفقود وعدت ممتدۃ الطہر موجود ہی کہ حنفیہ عند الضرورۃ قول امام مالک پر عمل کرنیکو درست رکہتی ہین چنانچہ رد المحتار مین مفصلا مذکور ہی لیکن اولی یہ ہی کہ وہ شخص کسی عالم شافعی سی استفسار کرکی اوسکی فتوی پر عمل کری واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال اول کیا فرماتی ہین علماء دین کہ قبل شادی یا وقت

ف کتاب الحظر والاباحۃ

ف کتاب الطلاق

این سہ سوال بماہ جمادی الاولی سنہ [illegible] از ملک بنگالہ مقام چہاتک ضلع سلہٹ محلۂ تاتی کونہ مرسلۂ محمد صابر صاحب. بماہ جمادی اولی سنہ [illegible] مرسلۂ مولوی محمد عثمان مدراسی خطیب وپیش امام جامع مسجد بہو سماول

نکاح کے دلی لڑکی کا اگر نوشہ سی روپیہ لیکر برات کو کہانا کہلادی وہ کہانا درست ہی یا نہین
اور ولی پر روپیہ لینے کا کچھہ گناہ ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** برات کی لوگونکو کہانا کہلانا دولہن کے لوگونکی طرف سی درست ہی بلکہ یہی طریقہ ماثورہ حضرات انبیا علی نبینا وعلیہم السلام سی ہی مدارج النبوۃ وغیرہ مین اسکی تصریح موجود ہی اور نوشہ سی روپیہ لینا اگر وہ بطیب خاطر دیتا ہو شرعا کچھہ اسمین ہرج نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا ۲۵ سوال** جو کہ ختم انبیا اور ختم یونس اور ختم قرآن وغیرہ مجتمع ہو کر پڑھتے ہین اور اجرت ختم کی لیتی ہین اسطرح کا پڑھنا اور اجرت لینا درست ہی یا نہین

**ہو المصوب** متاخرین کے نزدیک تعلیم قرآن پر اجرت لینا درست ہی اور قدما کے نزدیک نہین باقی نفس تلاوت قرآن وختم قرآن کہ جسمین صرف طلب ثواب مقصود ہوتا ہی اسکی اجرت دینا اور لینا نہین درست ہے اتفاقا تنقیح الفتاوی الحامدیہ مین ذخیرہ سی منقول ہی فی التاتارخانیۃ اذا اوصی بان یدفع الی انسان کذا من مالہ لیقرأ القرآن علی قبرہ فالوصیۃ باطلۃ لایجوز سواء کان القاری معینا اولا لانہ بمنزلۃ الاجرۃ ولایجوز اخذ الاجرۃ علی طاعۃ ایم وان کانوا استحسنوا جوازہ علی تعلیم القرآن فذلک للضرورۃ ولاضرورۃ الی القول بجوازہا علی القراءۃ علی قبور الموتی انتہی اور یہی اوسمین حاشیہ بحر الرائق سی منقول ہی المفتی بہ جواز اخذ الاجرۃ استحسانا علی تعلیم القرآن لا علی القراءۃ المجردۃ انتہی اور عینی شرح ہدایہ مین لکھتے ہین یمنع القاری للدنیا والآخذ والمعطی آثمان انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا ۲۶ سوال** کیا فرماتے ہین علماء دین کہ قصر نوشہ کیواسطے عمدہ فرش بچہانا اور بچھی اوسکے پردہ کپڑ لیکا کہ اس ملک مین اوسکو مسہری بولتے ہین کہڑا کرنا اور خاص نوشہ کو سواری پر جانا گو ہمیشہ پیدل جاتا ہو اور سر پر چاندنی کہڑی کرنا اور جو متعلق نوشہ یعنی

باپ بھائی بھتیجا وغیرہ ہون اونکو عمدہ کھانا کھلانا یہ امور مذکورہ بدعت ہین یا نہین اور اگر بدعت ہین تو کونسی بدعت اور یہ امور مثل ناچ باجہ اور فاتحہ جو کہ کھانے کی سامنے ہاتھ اوٹھاکر پڑھتے ہین برابر ہے یا کم بینوا توجروا

**ہو المصوب** یہ امور مثل ناچ باجہ کے کہ جنکی حرمت منصوص ہی نہین ہین بلکہ قبیل بدعات مباحہ سی ہین مگر چونکہ اس قسم کی امور مین اکثر ریا وسمعہ وتفاخر منظور ہوتا ہی اسوجہ سی بعض فقہار حکم کراہت کا دیتے ہین نصاب الاحتساب مین بحث مفاسد مجالس نکاح مین مذکور ہی الاول احضار المغنین واظہار الغناء فانہ حرام والثانی احضار المعازف والملاہی وانہ حرام والثالث اظہار لعب اللاعبین وانہ حرام والرابع ستر حیطان البیت بالثیاب الجمیلۃ تزیینا وانہ کروہ عندنا والخامس رکوب الخیول والطواف بالبلد من غیر حاجۃ فی جمیع الناس انتہی واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|

**استفتاء** چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرینصورت کہ دو کس گواہان بمقدمۂ قتل عمرو از دست زید وبکر بدون لفظ اشہد در محکمہ قضا گواہی دادند واز محکمہ موصوف رخصت شدند ونیز گواہان مذکور بیان کردہ اند کہ مایان دیدہ ایم کہ یک حربہ تلوار اول زید بر سر عمرو زد ویک حربۂ شمشیر بعدہ بکر بر دست عمرو زد معاینہ زدن شمشیر در دو حربہ از دست زید وبکر در یک وقت بیان میکنند واین بیان نمیکنند کہ عمرو از دست زید وبکر بوجہ صدمہای مذکور ہلاک شد وہمان وقت جان داد پس اینچنین گواہی این گواہان لایق قبول ومثبت قصاص بر زید کہ زدن او شمشیر اول بر سر عمرو گواہان بیان کردہ اند ہست یا نہ وقاضی را لازم ہست کہ گواہان مذکور را طلب کردہ بلفظ اشہد ثانیا ادای شہادت کنانید یا نہ فقط بینوا توجروا

**ہو المصوب** بیان کردن گواہان کہ مقتول از ہمان ضرب ہلاک شد

در شهادت قتل ضروری نیست در فتاوی عالمگیری می نویسد اذا شهد شاهدان
علی رجل انه ضرب رجلا بالسیف فلم یزل صاحب فراش حتی مات فعلیه القصاص و لا ینبغی
للقاضی ان یسأل الشهود مات من ذلک ام لا فی العمد و الخطاء و لکنهم ان شهدوا بذلک
انه مات من ذلک لم تبطل شهادتهم انتهی و در تنقیح الفتاوی الحامدیه نقلا عن البزازیه
می نویسد لا یحتاج للشاهدان یقول انه مات من جراحته انتهی لیکن لفظ اشهد یا ترجمه که مفید
معنیش باشد برای قبول شهادت ضروری است در در مختار می آرد و رکنها لفظ اشهد
لا غیر انتهی و همدران است و لزم فی الکل لفظ اشهد بلفظ المضارع بالاجماع انتهی و شرنبلالی
در رسالهٔ خود الاستفادة من کتاب الشهادة می نویسد من الشرائط لفظ الشهادة فلا یقبل
بغیرها من الالفاظ کلفظ الاخبار و الاعلام و ان یکون بصیغة المضارع انتهی پس بنا بر
علی هذه العبارات قاضی را لازم که شهادت بلفظ اشهد گرفته حکم سازد و الله اعلم بالصواب
حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و الخفی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| محمد عبد الحی ابو الحسنات | صح الجواب خادم اولیاء الله الکریم محمد ابراهیم غفر له الرحیم | محمد ابراهیم | الجواب صحیح و الله اعلم حرره الفقیر محمد عبد الوهاب | محمد عبد الوهاب |

۱۳۱ استفتا چه میفرمایند ماهرین علوم عقلیه و واقفین فنون طبعیه و هندسه
درین مسئله که نهر یست و مساحت آن از طرف ساحل مطلوب است پس بموجب طریقه صاحب
خلاصة الحساب اسطرلاب یا تخته مسطح و غیرها بمقام ب قایم کرده
بر نقطه از نقاط عرض نهر خط شعاعی برآورده ایم مثل اب از همان نقطه ب
بحالت سابق خط شعاعی ب ح اخراج نمودیم درینصورت خط ب ح به نقطه ح
که مماس سطح ارض است منتهی خواهد شد زیرا که بسبب منع ارض از نفوذ شعاع
خط مذکور ازین موقع تجاوز نخواهد کرد تا هم خط وهمی را از مرکز ارض بلکه لا الی نهایة
رسیدن ممکن زید میگوید که خط ب ح که بر نقطه ح منتهی شد علتش جز این نیست
که خط مذکور بوضع معین از نقطه معین خارج گردیده است و کثافت ارض از نفوذ آن

در عمق مانع است و مقصود مسئله هم برین قدر تمام است و الامر و رآن لاالی نهایته ممکن و در
انقطاع و انتهای این خط برین نقطه معین مثلث اب ج را اثری نیست و از همین رو اثبات
تعین و تشخص این نقطه از مسائل هندسه غیر متعلق بلکه از مسائل علم المناظر که از فروع طبیعیه است
و درین استدلال بسه وجه متمسک است وجه اول آنکه ما بین خط ب ج و مثلث اب ج نسبت
عموم و خصوص من وجه ثابت است زیرا که ازین مسئله خاص مثلث اب ج و خط ب ج هر دو
در یک ماده اجتماع یافته اند و در دیگر مواد مثلا وقتیکه ازین مسئله خاص قطع نظر کرده شود
در آنحال هم اگر خط ب ج بشرطیکه از همان نقطه معین و وضع معین خارج کرده آید لاجرم
از نقطه ج تجاوز نخواهد کرد و در آنحالت مثلث اب ج موجود نخواهد بود و علی هذا القیاس
در صورت عدم وقوع ارض درین موقع با وجود تحقق این مثلث خط ب ج در ینجا منتهی
نخواهد شد پس درینصورت یک ماده اجتماع و دو ماده افتراق متحقق است پس اگر وقوع این
نقطه را در مثلث اب ج علت تعین و تشخص این نقطه قرار داده شود در مواد افتراقیه انفکاک
علت از معلول خود لازم آید وجه دوم آنکه اگر چه بسبب وقوع این خط درین مثلث خاص
تعین این نقطه بحسب قواعد مثلثات درین موقع ممکن باشد لیکن تحقق این حالت اتفاقی است
و همچنان است که تحقق بعض اخلاط باهمی و این وجه راجع باول است وجه سوم آنکه از تتبع
مسائل هندسه واضح می شود که بحث درین فن به حیثیت ترکیب است یا تحلیل یا احاطه و وقوع
خط اب ح در مثلث یا مربع نه از لوازم خطوط است نه از ذاتیات بلکه خط بسیط است و مثلثات
و مربعات در معرض ترکیب و بسیط را بر مرکب تقدم ذاتی حاصل است درینصورت عوارضی که
در حالت انفراد هم برای خطی حاصل است اگر ثبوت آن منحصر باشد بر عوارض لاحقه حالت
ترکیب پس از شناعت دور راه استخلاص سد و درست و عمر میگوید که تعین و تشخص این نقطه
از روی مسائل هندسه مبرهن می تواند شد و ظاهر منشاء این دعوی چنان مفهوم می شود که
چونکه خط ب ج در مثلث اب ج واقع است پس بر حسب حصول مثلثات اثبات محل تقاطع

ممکن است والله اعلم و مخفی مباد که بحث صرف در انقطاع خط اب ح در جانب عمق است نه در دیگر اطراف والا اگر در تعیین نقطه بنسبت یمین و شمال گفتگو کرده شود یا مساوات خطی یا خطی دیگر مبحوث عنه باشد درینصورت بلا شبهه تعلق آن از علم هندسه خواهد بود بینوا توجروا

**هو المصوب** مساحت عرض نهر بر طریقهٔ مذکوره در خلاصة الحساب و بست باب وغیره برین نمط است که بر یکطرف نهر ایستاده اسطرلاب بدست گرفته دیگر از هر دو شظیه نظر کردیم پس همچنانکه باشیم بدون تغیر در وضع قامت ناظر و وضع عضاده و مقدار بعد اسطرلاب از سطح زمین برگردیم و صحرای هموار را نظر کنیم و به بینیم که نظر بر کدام موضع افتاده است آنجا که افتد از موضع قدم تا آنجا پیمایش کردیم چندانکه باشد مقدار عرض نهر باشد برای ایضاحش فرض کنیم که آب قامت ناظر است و د ب عرض نهر و ب ح آن مقدار صحرا که در نظر آمده است و ا د خط شعاعی که بر طرف نهر رفته و ا ح خط که بر صحرا افتاده پس در دو مثلث ا ب د و ا ب ح دو زاویه ا ب د و ا ب ح متساوی اند چه مفروض آنست که قامت ناظر در هر دو صورت بر یک وضع است و همچنین دو زاویه د ا ب ح ا ب متساوی اند چه مفروض آنست که عضاده اسطرلاب بر یک وضع است پس بشکل بست و ششم اولی اصول دو ضلع د ب ب ح متساوی باشند و ذلک ما اردناه پس درینصورت خط شعاعی که بجانب صحرا رفته بالضرور متقاطع خطی که از موضع قدم ناظر بآن طرف رفته خواهد شد چه بر هر دو محیط یعنی قامت ناظر قائم است علی اقل من قائمتین و بالضرورة در موضع تقاطع خواهد کرد که بعد موضع تقاطع از قدم ناظر مساوی بعد قدم ناظر خواهد بود از طرف نهر همین قدر برای ثبوت مدعا کافی است فاما انتهای خط شعاعی در همان موضع یا مرورش لا الی نهایة بجانب عمق خارج از بحث است اگر در آنجا مانعی نباشد الی غیر النهایة مرورش ممکن بلکه با وجود تقاطع و هم مرورش بعد تقاطع الی ما لا نهایة له ممکن است چنانکه انتهای خط شعاعی که از نظر

بطرف نهر رفته ضرور نیست چه بعد تماس آن بطرف نهر مرورش بجانب عمق ممکن است
پس اگرچه انقطاع وانتهای خط ا ح را بر آن نقطه معینه یعنی ح در اثبات مطلب اثری
نیست و نه مثلث اب ح را در انقطاع دخل است ولیکن در تعیین نقطه تقاطع و تشخص آن
که مفید مدعا است مثلث اب ح را مع مثلث دیگر بحسب مسائل هندسه دخلی است والله اعلم

| حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|---|

مکتوب جناب مولوی عبد الحی صاحب بعد ما وجب کی مکلف هون مولوی محمد حسین لاهوری و مولوی
عبد العزیز لودهیانه والی کا میری روبرو مباحثه شروع هوا اور فریقین نی تصفیه اس مسئله
کیواسطی آپ کو منصف مقرر کیا هی تحریرات فریقین بجنسه ارسال هین آپ رودادمثل کو بموجب
حکم کتاب الله وسنت نبوی فیصل فرماکر میری نام کا غذات ارسال فرماوین تاکه نتیجه فیصله سی
فریقین کو اطلاع دیجاوی کیونکه اگر احدی الفریقین کے پاس کاغذات مثل پهونچین تو جانب
ثانی کو رنج هوگا کاغذات و - تولہ کی واپسی محصول بهی ارسال هی الراقم سردار چندر سنگهه
رئیس وانریری مجسٹریٹ کاٹهگڈه ضلع هوشیارپور تهانه بلاچور ۱۸ مئی ۱۸۸۵ء عیسوی



| استفتاء محاکمه | بسم الله الرحمن الرحیم | در تقریرات فریقین |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| مسئله فضیلت سکان حرمین شریفین کے باب مین همنی مولوی عبد الحی صاحب کو منصف قرار دیا هی الراقم عبد العزیز | جواب مینی مولوی عبد الحی صاحب کے منصف مسئلۂ فضیلت سکان حرمین مین تسلیم کی محمد حسین عفا الله عنه |



سوال آپ فضیلت کلی ساکنان حرمین کی مدعی هین اور هر صفت مین انکو افضل بتلاتی هین
یا کسی وصف خاص مین - محمد حسین آپنی مراد کلی فضیلت سی کیا رکها هی اور آپ وصف خاص
کسکو کهتی هین اور تمسک اس مسئله مین آپ کس دلیل سی پکڑوگے - جواب مین وصف
کلی سی شرح کرچکا هون که هر وصف مین یعنی علم و فهم و تقوی و فضل سکونت اور وصف
خاص سی میری مراد ایک صفت ان صفتو نسی هی اور میرا تمسک کرنا ابهی آپکو کهان معلوم هوا

مین تو سائل ہون تمسک کام مدعی کا ہی سو آپ ہین جس دلیل سی آپ تمسک کرینگے مین
اسکا جواب دونگا (محمد حسین) **جواب** جب تلک آپ کوئی دلیل ادلہ شرعیہ مین سی منظور
نہ کروگے پس جواب متعذر ہی کیونکہ جس دلیل کو خصم تسلیم نہین کرتا اوسکا بیان بمغالطہ ہی
اسلیے آپکو لازم ہی کہ اپنا متمسک بیان کرین تاکہ جواب دیا جاوی اور آپنی جو کل قرآن کی آیتہ
مذمت اہل مدینہ اور عرب کے بیان مین فرمائی تھی اوسکو بھی مذمت مذکورہ مین سند جانتے ہو
یا اوس سی انکار ہی جواب میری سامنی دلیل پیش کرینگی اوسوقت حاجت ہوگی جب مین آپکے
دعوی فضیلت کا منکر ہونگا اور چونکہ ابھی تک محل نزاع مقرر نہین ہوا اور سرا پا تسلیم پایا نہین گیا
تو ابھی دلیل پیش کرینگی کچھہ حاجت نہین شاید مین آپکے دعوی فضیلت کو مان جاؤن جسوقت
مین آپکی دعویکا منکر ہونگا دلیل طلب کرونگا اوسوقت آپ دریافت کرنا کہ تو دلیل کونسی مانگیگا
- اور جو آیت مینی کل دلیل پکڑی تھی وہ مذمت مین اون لوگون کی پکڑی تھی جب آنحضرت کے
وقت مین منافق تھی چنانچہ مینی تقسیم کی تھی کہ مکہ و مدینہ کے لوگ کئی قسم کہین ایک وہ جو پہلی حضرت کے
کافر تھی اور دوسری وہ جو حضرت کے وقت مین کافر تھی اور کہا تھا کہ آنحضرت کے وقت مین
بھی مدینہ مین منافق موجود تھی جسپر وہ آیت پیش کی تھی سو مین ابتک اسی تمسک پہ قائم ہون
اور اون منافقون کی مذمت مین وہ آیت پڑھتا ہون (محمد حسین) آپنے جو کل آیت کو
مقابل ہماری مناظرہ مین بیان کیا اگر مراد آپکی وہی تھی جو آپ فرما رہی ہو پس ظاہر ہی کہ
آپ خطاء فاحش اور غلطی عظیم مین گرفتار ہوی کیونکہ جو حدیثین ہمنی مقابل مین بیان کی تھین
اونکا یہ مضمون نہ تھا کہ قبل تقرر اور نصرت اسلام کے ثبوت فضیلت کا ہو اگر مضمون اوس حدیث کا
آپنے یہی خیال کیا ہی پس یہ امر اہل علم اور فراست سی دور اور بعید ہی اور اگر مراد آپکی بعد تقرر
اسلام کے بھی ہو پس اس سی تکذیب احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی لازم آتی ہے
اعاذنا اللہ سبحانہ من ذلک کلہ اور آپ دو تین روز سی جو انکار فضیلت کر رہی تھی اسلیئے آپسے
دریافت متمسک کی ضرور ہی - آپنے دعوی کیا یعنی لکھا تھا کہ آپ کس زمانہ کی لوگونکی فضیلت کے

مدعی ہین اسلیئے مین نے جواب مین تفصیل و تقسیم کیا تہا اور یہ مین نہین کہتا کہ جو مضمون احادیث
سی فضیلت ثابت ہی وہ مسلم نہین ۔ اور تقرر کی حد بیان کرنا آپ پر لازم ہی کہ کسوقت سے
وہ تقرر پایا گیا جسوقت سی مدینہ مین منافق نرہی جسوقت حد بیان کرینگی اوسوقت میرا اقرار انکار
آپکو ثابت ہوگا پہلی ہی سی آپ کیون فرماتے ہین کہ تم بعد تقرر اسلام منافقونکا وجود مدینہ مین
تجویز کرتے ہو اور احادیث کا خلاف کرتے ہو ۔ جواب دو اتنی بات کا مین دو تین دن سے
مطلق فضیلت کا منکر نہین جسکا منکر ہون اب بہی ہون آپ فضیلت معین کرین کہ آپ کس
فضیلت کی مدعی ہین شاید مین اوسکا منکر نکلون جب منکر پاوین اوسوقت آپ مجہسے دلیل
لایق تمسک کا سوال کرین ۔ جواب امر عجب العجائب ہی کہ آپکے سامنی جب حدیثین فضائل کے
بیان ہوئین اور مضمون احادیث کا صریحا دلالت کرتا ہی کہ مراد زمانہ نفاق اور کفر کا نہین
پہر بہی ایسی آیت کو مقابل مین ان احادیث کی بیان کرنا صریح غلطی ہی اور یہ امر ظاہر ہی
کہ دعوی فضیلت کل سکان حرمین کا بعد استیلا و تقرر اسلام کی ہی نہ زمانہ کفر اور نفاق
مین خراب جو کلہ آیہ ادعای مذکور سی کوئی وجہ نکال کر انکار کیا چاہتے ہین اس انکار کو آپکے
ہمنی بجای توبہ قرار دیا کیونکہ الانکار من الخطاء توبۃ اور فضائل سکان حرمین شریفین کے
بالفعل بہی جو احادیث سی ثابت نہین کئی قسم کے ہین لیکن مابین اس مناظرہ کے مدعی اور
مقصود یہ ہی کہ جب علماء اطراف اور دیار مین کسی مسئلہ کا اختلاف ہو پس اوس صورت مین
یہ امر افضل اور بہتر ہی کہ حرمین شریفین کے علماء کو منصف قرار دیا جاوی چنانچہ مجموعہ
احادیث مشتملہ استفتا جو پیش کیا جاتا ہی اس امر پر دال ہی جواب آپنے دعوی عام کیا تہا
اور نہ دلیل خاص فضیلت زمانہ تقرر اسلام کے لائی تہی اسلیئے مینی آپکی عام دعوی کے مقابلہ مین
تقسیم کی اور عام کی انہین افراد کو توڑا اور وہ آیۃ میری متمسک بمقابلہ آپکی عموم دعوی کے
ہی نہ بمقابلہ خصوص احادیث کے پس آپکا سمجہنا کہ ہماری احادیث کے سامنی آیۃ پڑہی آپکی
غلطی فہم ہی اور وہ پیدا ہوی اس غلطی سے کہ آپنے دعوی مین ابہام اور تعمیم کی تہی

خیراب تو آپ اس تمام دعوی کو چھوڑتے ہین تو ین آپکی اس امر کو بجای توبہ قرار دیتا ہون
اسلئے کہ انکار خطاسی توبہ ہی اور جو آپنے دعوی کیا ہی کہ ہم اس وصف خاص مین فضیلت کیے
ہوی ہین کہ منصفی مقدمات دین مین وہ افضل ہین اور اس دعوی پر آپنے حدیث متضمن
فتوی پیش کی ہین سو مین کہتا ہون کہ آپکے اس دعوی مین اولاً یہ بات تعین طلب ہی کہ کس زمانہ کے
لوگ اس فضیلت کے محل ہین آیا ہر زمانہ کے یا خاص قرون ثلثہ کے یا آج کل کے اسکی تعین فرماوین
تو اپکا فتوی دیکھا جاویگا کہ وہ آپکے دعوی کا مثبت ہی یا نہین —

جواب ہمارا دعوی اول یہ ہی کہ علماء حرمین شریفین کو اس زمانہ مین منصف قرار دینا بروقت
اختلاف اور تکرار باقی رہنے ہماری کے چاہیی واسطی اس امر کی شرط تیسری ہماری شرائط
مشمولہ مثل جو قبل انعقاد شرائط سرکار کے داخل کیگئی تھی شاہد عدل ہی کیونکہ بسبب نماننے
اوس شرط کے یہ بحث شروع ہوئی تھی اور اوس شرط کو بعینہ نقل کیا جاتا ہی کہ حضار مجلس اور
ناظرین کو افادات پر ظاہر ہو کہ توبہ کسکی طرف عائد ہوتی ہی شرط سوم بعد گفتگو کی اگر تکرار
باقی رہی تو واسطے انفصال کے علماء مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کو منصف مقرر کیا جاوے آپکو
لازم ہی کہ آپ یا تو منصفی علماء حرمین کی منظور فرماوین یا ایک فتوی واسطی ثبوت مذمت
سکان حرمین یعنی جو علماء اور اتقیا اور مومنین وہانکی موجود ہین تحریر فرماوین کیونکہ آپکا اول
روز سی یہی دعوی سبکے روبرو ظاہر اور عیان ہی تاکہ فتوی ہر دو طرفین کے منصف کے
پاس ارسال کئی جاوین جواب بیشک جناب نی اپنی شرط مین علماء کی منصفی کا ذکر کیا تھا لیکن
جب آپنی دعوی کیا تو عام ساکنان مکہ کی فضیلت کی مدعی ہوئی اور بہت ظاہر ہی کہ شرط
اور شی ہی اور دعوی مشروط یعنی جسکے لئے شرط مقرر کی گئی ہی اور ہی یہ لازم نہین کہ شرط مین
تصریح فضیلت علماء کی ہو تو مشروط نہین ہی وہی تصریح سمجھی جاوی خصوصاً جبکہ الفاظ
دعوی مین تعمیم ہو — اس سی سبکو ثابت ہوا کہ آپ ایسی دعوی عام سی رجوع کرتے ہین
خیر مین اس بات کا انصاف ناظرین رقعات طرفین پر چھوڑتا ہون اور مطلب کی بات کا جواب دیتا ہون

کہ آپنے میری بات کا جواب نہین دیا کہ آپ کن لوگونکو اوس فضیلت کا جو احادیث فتوی سے ثابت ہی محل قرار دیتے ہین ۔ ہر زمانہ کی لوگونکو قرون ثلثہ کے یا آجکل کے ۔ آپنی اس بات کا جواب تو دیا نہین اور مجھسی درخواست کی کہ تم منصفی علماء حرمین منظور کرو ورنہ انکی مدین متمین فتوی لکھو کہ محض اجنبی بات ہی مین ابھی نہ آپکی منصفی کے تسلیم یا انکار کو زبان پر لاتا ہون نہ اسکے خلاف مین کچھہ لکھتا ہون جب آپ تعیین اون لوگون کی کرینگے جو آپکی احادیث متضمنہ فتوی کی مصداق ہین تو اوسوقت مین نظر کرونگا اگر وہ لوگ واقعی آپکی احادیث فتوی کے مصداق ہوی تو مین مان جاؤنگا ورنہ اسمین عذر کرونگا آپ ابھی مجھہ سائل کی تسلیم اپنی مخل دعوی کے یا انکار کیون چاہتے ہین آپنیہ جواب بحرف واحد دین کہ وہ کون لوگ ہین جنکی باب منصفی مین آپ مدعی ہین اور احادیث سی اونکی فضیلت باب منصفی مین ثابت فرمائیی ۔ جانبین کی عبارات کو منصف تحقیقات کریگا اور یہ جو کچھہ آپنے لکھا ہی کلام لاطائل ہی جس امر کی آپ مدعی تہی دلیل اوسکی پیش نہ کرسکے آپکو اختیار رہی ۔ جواب مین بھی التماس کرتا ہون لاطائل ہونا کلام ہر شخص کا سپرد ناظرین ہونا چاہیی ۔ اور جو مجھے آپ مدعی بناکر مجھسے دلیل طلب کرتے ہین محل تعجب ہے وہ کونسا لفظ میری اس تحریر مین ہی جس سی میرا مدعی ہونا کسی امر مین ثابت ہوتا ہی مہربانی فرماکر نشان دین مین تو ابتک سائل ہون اور مدعی آپ ہین پس آپ پر دلیل پیش کرنا لازم ہی چنانچہ آپنی ایک فتوی بھی دکہایا تہا اب اسکو کیون چھپاتی ہو آیندہ دعوی مین تعین کرو اور اوسپر کوئی ایک حدیث اسی فتوی کی شاہد ٹھہراکر پیش کرو پھر مجھسے دریافت کرو کہ تو اسکو مانتا ہی یا اسمین منع پیش لاتا ہی یا معارضہ کرتا ہی جواب لاطائل ہونا کلام کا سپرد ناظرین کے کرنا نہایت انصاف ہی لہذا وجوہ لاطائل ہونی آپکی کلام کے بیان کیے جاتے ہین تا ناظرین کو اغذات اور ماہرین علوم پر خوب واضح اور لایح ہو جاوی وجہ اول یہ قول آپکا ولیکن جب آپنی دعوی کیا تہا تو عام ساکنان مکہ معظمہ کے فضیلت کی مدعی ہوی ۔ محض بی سند ہی بلکہ بوقت اول ملاقات کے

جو سردار صاحب کی حضور مین ہوئی تہی اور شرائط جانبین علیحدہ علیحدہ سردار صاحب کو
حوالہ کی گئی تہین اور ہماری تیسری شرط منجملہ شرائط ستہ کے یہ تہی - شرط سوم بعد گفتگو کر
اگر تکرار باقی رہی تو واسطے الفیصال کی علماء مکہ اور مدینہ کو منصف مقرر کیا جاوی - اس شرط کو
آپنی نامنظور فرمایا بلکہ سکان حرمین شریفین کو فاسق وغیرہ الفاظ ہتک آمیز سی یاد فرمایا
اور مینی جواب مین کئی حدیثین مثبت فضیلت کی پیش کین کہ ہم بموجب ان احادیث کی
علماء حرمین کو منصف قرار دیتی ہین آپسے اوسکی جواب مین بجز واقعات کی کوئی حدیث پیش نہین
ہوسکی تہی دوسری روز روبروی تہانہ دار اور سردار صاحب کی مجمع عام مین پہر اوسی
شرط کا تکرار شروع ہوا اوس روز بہی آپ سکان حرمین کی مذمت کے مدعی ہوئے
مین نی کہڑی ہو کر مجمع عام مین احادیث فضائل کی بیان کین آپنے اوسکی جواب مین
آیۃ الاعراب اشد کفرا و نفاقا الآیۃ ومن اہل المدینۃ مردوا علی النفاق الآیۃ اور چند واقعات
واسطے استدلال مذمت اہل حرمین کے پڑہین اور مین نے روبروی تہانہ دار اور سردار صاحب کے
ہرچند آپسی التجا کی کہ آپ ان آیات کو مثبت مذمت جانکر تحریر کر دیجیی آپنی بالکل نہ مانا وجہ دوم
اور قول آپکا کہ شرط اور شی ہی اور مشروط یعنی دعوی اور بر حق ہی لیکن شرط مذکور واسطے
بحث مسائل مختلفہ کی کی گئی تہی جب جانبین نی اوس شرط کو مبحث قرار دیا بعینہ وہی
شرط دعوی ہو گئی پس اس دعوی کا غیر شرط ہونا محالات سی ہے لان سلب الشئ عن نفسہ محال
وجہ سوم اور قول آپکا کہ دعوی کی الفاظ مین ترمیم ہو محض افترا ہی ورنہ اون الفاظ پر
کو اغذات مثل مین نشان دو وجہ چہارم اور قول آپکا آپنی میری بات کا جواب نہین دیا
کہ آپ کن لوگونکو آہ بڑی تعجب کی بات ہی کہ عبارت ہماری سراسر دال ہی اوپر تعین مدعی کے
اوسکی جواب مین آپنی یہ فرمایا اب آپ ارشاد فرماوین کہ تعین مدعی اگر کسی جسم کا نام ہی تو اوس
جسم کو حاضر کردین وجہ پنجم مذمت سکان حرمین کا جو آپ کئی روز سی ورد کر رہی تہی
اب جب آپسے دلیل اوسکی طلب کی گئی تو اوسکو اجنبی بات فرمانی لگی اسکی مثل یہ ہے

ایک شخص اپنی لڑکی سی بر وقت آپڑنی کسی واردات کی منکر اوسکی ولدیت کا ہو جاوی اور
اب جو آپ لکھتی ہین کہ آپ پر دلیل پیش کرنا لازم ہی بر حق سو ہم دو روز سی دلیل اپنے
پیش کر رہی ہین لیکن آپکو مدعی مذمت زبانی ہونا اور دلیل پیش نکرنا بعید مناظرہ سی ہے
کیونکہ مناظرہ مین یہ شرط نہین کہ جس چیز کا دعوی زبانی ہو اوسکی واسطی دلیل بیان نکری
اور آپ کئی جگہ اپنے آپکو سائل سی تعبیر کرتے ہین اور حالانکہ مراد سائل سی علم مناظرہ مین
وہ شخص ہی کہ جو مقابلہ مدعی کا بعد قائم ہونے دلیل کے کری تسلیم کرنا دعوی کا بعد اقامت
دلیل کے شان سائل سی نہین قال فی الرشیدیۃ السائل من نصب نفسہ لنفی الحکم پس آپکا
سائل ہونا خبر نہین کہ کس علم سی مستنبط ہی اوس سی آگاہ کری اب آپکو لازم ہی کہ مذمت کی
دلیل پیش کر داور فضیلت اہل حرمین کی دلیل جو آپکے روبرو کئی وضع بیان ہو چکی
تحریری میری لیلیناتا دونون کو منصف کی پاس روانہ کیا جادی اور ہر مسلمان پر لازم ہی
کہ صدق کو ہاتہ سی ندی خصوصا مناظرہ شرعیہ مین قال اللہ یا ایہا الذین آمنوا اتقوا اللہ
وکونوا مع الصادقین قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہل یکب الناس فی النار علی
وجوہہم الا حصائد السنتہم واللہ اعلم وعلمہ اتم —

جواب اگر آپنی انصاف لاطائل کلام ہونی کا سپرد ناظرین کیا تہا تو بیان وجوہ ایک لاطائل
امر تہا اسلیے اونکا جواب ضروری تو نہتا لیکن بنظر اسکے کہ عوام الناس دہوکہا نکہاوین
لکہا جاتا ہی (جواب وجہ اول) باوجود اسکے کہ آپنے احادیث فضائل مدینہ پڑہی ہین
اور شرط ثالث مین منصف علما کی چاہتے تہی ولیکن دعوی آپکا یہ تہا کہ مکہ ایسی جگہ ہی
جہان کوئی خبیث رہنی نہین پاتا وہان کی سبہی لوگ اچہی ہوتی ہین جسکے مقابلہ مین مینی
تقسیم کی اور کہا کہ مکہ اور مدینہ پر کئی زمانہ آئی ایک زمانہ قبل نبوت یا ہجرت ہونی کے
کہ اوسمین کفر ظاہر تہا پہر آنحضرت صلعم کا زمانہ کہ اوسوقت بہی بعض منافق موجود تہی
جسپر وہ آیۃ پڑہی تہی وہ زمانہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ہوا اوسمین بہی

بعض اطراف کے لوگ مرتد ہو گئی تہی جنکو حضرت صدیق اکبر نے مارا اور بعض نی اکابر
صحابہ کو جیسی حضرت عثمانؓ اور حضرت عمرؓ کو شہید کیا پہر خلفاء کی مابعد کا زمانہ ہوا
جسمین یزید پلید کے لشکر سی حرکتین بیجا زنا و قتل مدینہ مین سرزد ہوئین اور مکہ مین عبد الملک
نی چڑھائی کی ان دلائل سی مینی آپکے اس عام دعوی کو توڑا جو آپ فرماتی ہین کہ کہ مین
جو رہتی ہین اچھی ہوتے ہین میرا صریح کلام یہ ہی کہ مکہ ہماری دین و ایمان کا رکن ہے
ولیکن وہانکی سبھی لوگ ہمیشہ یکسان نہین رہی اب فرمائی آپکی درخواست منصفی سے
یہ کہان لازم آتا یا سمجہا جاتا ہی کہ آپنی بر وقت بیان فضائل ساکنان مکہ کے اون
ساکنان مین قید علماء و فضلاء کی لگا دی ہو اور میرا نہ لکہنا اون آیات کو جو مینی منافقونکی
مذمت مین بیان کی تہین اسلیئے تہا کہ بدون تقریر شروط اور تقریر بحث مقصود کے لکہنا
لکہانا محال - اب جو آپ پہلی اپنی دعوی کا ثبوت لکہہ چکین گے اور پہر آپکی خلاف مین
کچہہ دعوی ہوگا تو پہر وہی آیتین لکہدونگا - (جوابؔ وجہ دوم) وہ شرط اگر پہچہی کر ایک
دعوی ہو گیا ہی ولیکن بوقت اول دعوی کے وہ متغایر دعوی کیا تہا - (جوابؔ وجہ سوم)
آپکا افترا کہنا محض افترا ہی اور جو آپ کاغذات مثل مین اسکا نشان چاہتی ہین محل تعجب ہی
وہ تو گفتگو زبانی تہی مثل کہان ہی جس سی نشان دون مثل تو وہی ہی جسمین آپ مدعی
فضیلت ساکنان حرمین کی باب منصفی مین ہوی (جوابؔ وجہ چہارم) آپکی کسی لفظ سے
تمام تحریر مین بو بہی اسبات کی نہین آتی ہی کہ آپ حرمین کی ساکنان ہر زمانہ کی بہتری کے
باب مین منصف ہین یا خاص قرون ثلثہ کی یا آج کل کے لوگون کی جیسی کہ میرا سوال ہی جسجگہ
وہ عبارت ہی جس سی یہ بات سمجہی جاوی وہانسی ایک سطر تحریر فرماوین (جواب
وجہ پنجم) مین مذمت عام ساکنان حرمین کا مدعی نہین ہوا کہ سبھی وہانکی بری ہین
تمام لوگ مسلمان و ہنود حاضرین مجلس جانتے ہین کہ مین کہتا ہون کہ وہان بہلی لوگ
بہی ہین اور بری بہی ہین اور کہتا ہون کہ اسجگہہ کی اچھی ہونیسی وہانکی سبھی لوگونکا اچہا ہونا

لازم نہین آتا ہی اور یہ بہی میرا کہنا بطور دعوی کے نہین تھا بلکہ بطور نقض کے آپکے دعوی مین تھا اور وہ بھی پہلی زبانی گفتگو مین ہو چکا اور جب سی گفتگو تحریری شروع ہوی ہی مین کسی امر کا مدعی نہین رہا آپ سی تعین دعوی اور اسکی دلیل کا سوال کرتا ہون اور اس بات پر مستعد ہون کہ جب آپ اپنی دعوی پر دلیل قایم کرین تو پہر مین نظر کرون کہ آپکی کلام مین تقریب تام ہی یا نہین اگر دلیل سی آپکا دعوی ثابت پاؤن تو مان جاؤن ورنہ سائل بن جاؤن اور اوسکی نفی کی درپی ہو جاؤن اور اوسکا رد لکھون اس اعتبار سی مین سائل مصطلح ہو سکتا ہون - جناب من جب مین آپکی دعوی کے اوکھاڑنے کے درپی ہو گیا تو سائل ہونگا یا نہین علاوہ یہ کہ وہ تعریف سائل مصطلح فن مناظرہ کی ہی اور لغتہ ہر بات پوچھنی والی کو سائل کہتی ہین جیساکہ میرا سوال اول ہی اطلاق سی سوال ہو سکتا ہی اور ایسہی سائل سی بہی مجیب کو دلیل طلب کرنا نہین آتا اور جو آپنی کہا ہی کہ تسلیم کرنا دعوی کا بعد قایم ہونی دلیل کے شان سائل سی نہین ہی معلوم نہین میری کس بات کی جواب مین ہی میرا سائل رہنا بعد قائم ہونی دلیل اور تسلیم دعوی کی میری کس کلام سی مفہوم ہوتا ہی یہ تو جواب ہی آپکی اعتراض کا اگر آپکی کلام ضمنہ کو دیکھتا ہون تو اوسمین بہی مجہی کئی وجہ سی کلام ہی ولیکن مین اسجگہ اس بحث نوعی کو فضول جانتا ہون اسیواسطی جب آپنی جملہ السائل من نصب نفسہ مین لنسب سین سی پڑھا تھا اور ترجمہ بہی اوسکا یہ کیا تہا کہ نسبت کرسے تو درگذر کرکے زبانی آپکو اس غلطی پر متنبہ کر دیا اور آپ ہی کی قلم سی سین کو صاد بنوا دیا اگر مجہی لفظی بحث منظور ہوتی تو خاموش رہتا اور آپکی تحریر کے جواب مین تفصیل و تطویل کرتا یہ جوابات آپکی وجوہات کی ہین اب مطلب کی بات کا جواب دیتا ہون آپنی پہر وہی بات کی اور اپنی دعوی کی دلیل پیش نکی اور مجہہ سائل سی دلیل مانگی اور جو آپ فرماتی ہین کہ ہم دو تین دن سی دلیل پیش کر رہی ہین یہ بڑی دلاوری کی بات ہی کہ آپ برملا خلاف واقعہ اظہار کرتے ہین اسکی کیا مثال دون شرم آتی ہی مین دلیل مانگتا ہون آپ اپنی فنونکو

اپنی ہاتھہ مین رکہکر دوسری دکہا دیتے ہین ہرچند آپسی سبہی لوگ یہانتک کہ سردار صاحب
بہی کہہ رہی ہین کہ آپ فتوی دو اور اپنی دعوی کا ثبوت پیش کرو آپ فتوی میری
ہاتھہ دیتی نہین پہر کسطرح فرماتی ہین کہ مین دو تین روز سی دلیل پیش کر رہا ہون اور مجہسی
دلیل مذمت چاہتہ ہین یہہ محال ہی - مین اس گفتگو مین جسمین تحریر ہوا ہی مذمت کا مدعی نہین
جو تمہے زبانی کہا تہا سو دوسری بات ہی جسکی تشریح جواب ذمہ اول مین گذری اس گفتگو
تحریری کو اس سی کوئی علاقہ نہین اور باوجود اسکی مین آپکی جواب مین اس اپنی دلیل کو لکہہ بہی
چکا ہون اب تو ضد چہوڑیے اور اپنی دعوی کا ثبوت تحریری دیجیے جسکا آپنی وعدہ آخر
تحریر مین کیا ہی مین اسکو دیکہکر تسلیم کرون یا رد کرون پہر اسکو منصف کی طرف پہونچا دون اگر
اس امر کی سوا کوئی اور بات پیش کرینگے یعنی پہر وہی باتین لاطائل کرینگے اور اپنا ثبوت پیش
نہ کرینگی تو میری طرف سی اس بات مین خطاب سی اعراض ہی مین ایسی باتونکو لایق جواب نہین
جانتا اسبات کا انصاف ناظرین پر رہی اور جو آپنے اخیر تحریر مین آیۃ اور حدیث لکہی ہین اسی پر
خود بہی عمل کرتے تو اتنی فضول باتین بعید از مطلب اور مخالف واقع زبان قلم سی نہ نکالتے
اتأمرون الناس بالبر وتنسون انفسکم بہی قرآن ہی کی آیۃ ہی اور اگر اس مسئلہ مین سوای
ایسی قیل وقال کی آپکو کوئی بات نہین آتی تو اب دوسری مسئلہ مین بحث کرین جیسی رفع یدین
وآمین بالجہر اور مثل اسکے اور وہ بہی منظور نہین تو میری طرف سی سلام ہی (جواب)
اگرچہ جواب دینی کی حاجت نہین لیکن بنظر فائدہ عام کی جواب بطور اختصار لکہا جاتا ہی لکہنا
وجوہ کا واسطی اصل لاطائلیت کی نہین ہوا بلکہ واسطی وضاحت لاطائلیت کلام خصم کے
لکہی گئین ہمنی کہین تحریرا یا تقریرا یہ دعوی نہین کیا کہ ساکنان حرمین شریفین قبل اسلام بہی
بہتر تہی ورنہ کوئی تحریر سند پیش کرو یا حضار مجلس سی گواہی دلوا دو جبکہ ہمنی گواہ تحریری
شرطا تا لکہکے پیش کیئی اور جو واقعات قتل ابن زبیر اور یزید کی پیش کیئی انکا مقابل احادیث نبویہ
مثل ان الدین لیارز الی الحجاز کما تارز الحیۃ الی جحرہا وغیرہ جو صحاح ستہ اور مشکوۃ مین

موجود ہین پیش کرنا شان محمدیہ سی بعید ہی آپ تو فرماتے ہین کہ ہماری نزدیک بجز قرآن وحدیث
اور اجماع صحابہ کی کوئی دلیل نہین ہی اب واقعات کو کیون بیان کرتے ہو علاوہ برین
آنکہ واقعات مذکورہ سی بجز مظلومیت اونکی کے اور کچھہ ثبوت نہین ہوتا یعنی عبد الملک
وغیرہ نی مکہ اور مدینہ پر چڑھائی کرکے سکنای حرمین کو بہت ستایا بلکہ ان شدائد سی
فضیلت سکنای حرمین کی عند اللہ ثابت ہوئی لقولہ علیہ السلام اشد البلاء الانبیاء
ثم الامثل فالامثل اور یہ امر بہی ظاہر ہی کہ ہم اونکی عصمت کی مدعی نہین ہوی تا ہمپر
کوئی اعتراض لازم آوی اور جو آپنی حدیث زنا کرنے ماعز کی بطور اہانت سکنای حرمین کے
بیان کی تہی جو حقیقت مین طعن صحابہ پر ہی اوسکی جواب مین مینی یہی کہا تہا کہ ہم اونکی
معصومیت کا دعوی نہین کرتے اور اب آپ جو فرماتی ہین کہ بعضی لوگ وہانکی اچھی ہین
اگر مراد اس سی علماء ہین تو اونکی منصفی سی منحرف کیون ہوتی ہو اگر ذی علم مراد نہین
تو اوسکی سند قرآن حدیث سی پیش کرو ؎ اگر دعوی سی آپنی اپنی عبارت مین دعوی
عام فضیلت کا مراد لیا ہی تو اوسکا مشروط ہونا سات شرط ثالث ہماری کی محالات سے
ہی اللزومہ شرطیۃ الشئی لنفسہ و لغیرہ وان اختلج فی صدرک بعد ذلک شئی فرذا قولہ تعالے
ان اللہ علی کل شئی قدیر فلیتامل فانہ دقیق و بالتامل حقیق آپ جو فرماتی ہو کہ دعوی سے
مینی دعوی تقریر عام آپکا مراد رکہا ہی باوجودیکہ یہ افترا محض ہی لیکن واسطی ہماری
سند کامل ملگئی یعنی اب آپ دعوی تقریری کی سند ہونیکی مقر ہوئی پس اب آپ پر
دلیل دعوی مذمت تقریری اپنی کی تحریرا واسطی ملاحظہ منصف کے ضروریات سی ہوئی
لان المرء یوخذ باقرارہ ؎ اور آپ جو فرماتی ہو کہ ایک سطر واسطی تعین دعوی اپنی کے
نشان دو سو چھٹی تحریر ہماری مین یہ درج ہی دیکہو ہمارا دعوی اول سی یہی ہی
کہ علماء مکۂ معظمہ اور مدینۂ منورہ کا اس زمانہ مین منصف ماننا وقت اختلاف اور تکرار
باقی رہنی ہماری کی چاہیی ؎ اطلاق کرنا لفظ سائل کا مقابل لفظ مدعی کی لغو ہی کسکو لغو کرتا ہی

اور کہنا آپکا کہ شاید مین تسلیم کرلون آپکی سائل ہونی کو باعتبار ما یؤل الیہ کی باطل کرتا ہی والا ہر محارب کو قتیل کہنا اگرچہ وہ مقتول نہو درست ہوتا وہ ہوگا تری اور آپ جو لکہتی ہو کہ مینی سین کو صاد بنوایا آپ حلفا بیان کرو کہ جب آپنے ہماری تحریر سی نقل کی تہی تو او سمین صاد تہا یا سین اوسمین تو صاف صاد ہی تہا الخ اور آپ جو فرماتی ہو کہ فتوی ہماری ہاتہ نہین دیتی یہ کس علم مناظرہ کی کتاب مین درج ہی کہ جو شخص دلائل اپنی زبانی بیان کر چکا ہو اوسکو تحریر کرکے بہی دینا خصم کو ضروریات سی ہی جب آپنی بمقابلہ احادیث فضیلت کی جو مینی مجمع عام مین پڑہی تہین معارضہ دلائل مذمت کی موافق زعم اپنے کے بیان کیں پس تحریر دلائل کی واسطی ملاحظہ منصف کی ضرور درکار ہی سو ہم کئی دن سی کہہ رہی ہین کہ مذمت کا فتوی مدلل کرکی تم بہی پیش کرو تا دونون شامل مثل ہوکر منصف کی پاس روانہ کیی جاوین آپ جو بار بار زبان پر لاتی ہین کہ گفتگو فضیلت حرمین کی فضول ہی یہ بات آپکی بالکل بے سند ہی کیونکہ اکثر فساد عوام کالانعام مین اسواسطی زیادہ برپا ہوتے ہین کیونکہ متبعین مذاہب سند عمل درآمد علماء اور اتقیاء سکنا حرمین شریفین سے پکڑتے ہین اور آپکی فرقہ کے لوگ سکنا ہی انکہ کی مذمت کرکی لوگونکی طبیعت کو اشتعال دلاتی ہین اگر آپکو دینا فتوی مذمت کا واسطی ملاحظہ منصف کی منظور نہین تو ہم فتوی اپنا شامل مثل کرکے منصف کی پاس روانہ کردیتے ہین اور ختم گفتگو کرکے

حضار مجلس کو پیام سلام کا دیتی ہین ——

| | |
|---|---|
| مدعی فضیلت ساکنان حرمین شریفین | سائل مقابل |
| مولوی عبدالعزیز صاحب | مولوی محمد حسین صاحب لاہوری |

خلاصہ تنازع یہ ہے

کہ مدعی نے دعوت فضیلت ساکنان حرمین کا دعوی کیا سائل نی اوسکی جواب مین کہا کہ اہل حرمین کے لوگ منافق وکافر بہی تہی چنانچہ آیۃ ومن اہل المدینۃ مردوا علی النفاق

وآیۃ الاعراب اشد کفرا ونفاقا اوسپر دال ہی بروز مباحثہ سائل نی استفسار کیا کہ
آپ فضیلت کلی کے مدعی ہین یا کسی وصف خاص مین اوسکی جواب مین مدعی نی کہا
کہ مراد فضیلت کلی سی اور وصف سی کیا ہی اور آپ تمسک اس مسئلہ مین کس دلیل سے
پکڑوگے سائل نی شرح کی کہ فضیلت کلی عبارت ہی فضیلت سی ہر وصف مین جیسی علم
وفہم وتقوی وفضل وسکونت وغیرہ اور وصف خاص ایک صفت ان صفتونسی
اور یہ کہا کہ میرا تمسک آپکو ابہی تک معلوم نہین ہوا مین تو سائل ہون آپ مدعی ہین
آپ جس دلیل سی تمسک کرینگی مین جواب دونگا مدعی نے کہا کہ جب تک آپ کوئی دلیل
ادلہ شرعیہ مین سی منظور نہ کروگی جواب متعذر ہی اسلیے آپکو لازم ہی کہ آپ اپنا تمسک
بیان کرین تا جواب دیا جاوی اور آپنی جو کل آیۃ مذمت اہل مدینہ مین اور مذمت عرب مین
پڑہی تہی اوسکو بہی مذمت مین سند جانتی ہو یا اوس سی رجوع ہی سائل نے کہا کہ میرے
سامنی دلیل پیش کرنیکے اوسوقت حاجت ہوگی جب مین آپکی دعوی فضیلت کا منکر ہونگا
اور چونکہ ابہی تک محل نزاع مقرر نہین ہوا اور میرا انکار یا تسلیم مانا نہ گیا تو ابہی دلیل
پیش کرنیکی حاجت نہین شاید مین آپکی دعوی کو مان لون جسوقت مین آپکی دعوی کا
منکر ہونگا اوسوقت آپ دریافت کرنا کہ تم کونسی دلیل مانگتی ہو اور آیت جو مینی کل
دلیل پکڑی تہی وہ مذمت مین اون لوگونکی پکڑی تہی جو آنحضرت صلعم کی وقت مین
منافق تہی چنانچہ مینی تقسیم کی تہی کہ مکہ و مدینہ کی لوگ کئی قسم پر ہین ایک وہ جو پہلے
آنحضرت کے کافر تہی دوسری وہ جو حضرت کی زمانہ مین کافر تہی اور یہ کہا تھا کہ
آنحضرت کی وقت مین بہی مدینہ مین منافق موجود تہی جسپہ وہ آیۃ پیش کی تہی مدعی نے
کہا کہ آپنی جو آیت مقابل ہماری مناظرہ مین بیان کی تہی اگر مراد آپکی وہی تہی جو آپ
فرما رہی ہین پس آپسی خطا ہوئی کیونکہ جو حدیثین ہمنی فضائل مین بیان کین تہین اونکا
یہ مضمون نہتا کہ قبل زور اور نصرت اسلام کی ثبوت فضیلت کا ہو پس یہ اہل علم سی بعید ہی

اور اگر مراد آپکی بعد تقرر اسلام کی ہی ہو پس اس سی تکذیب احادیث کی لازم آتی ہی
اور آپ دو تین روز سی جو انکار فضیلت کا کر رہی ہین اسلیی آپسی دریافت تمسک
ضرور ہی سائل نے کہا کہ چونکہ آپنی دعوی معین نکیا تھا کہ کس زمانہ کی لوگونکی فضیلت کے
مدعی ہین اسلیی ہینی تفصیل وتقسیم کی تہی اور یہ مین نہین کہتا کہ جو مضمون احادیث سی
ثابت ہی مسلم نہین اور تقرر اسلام کی حد بیان کرنا آپ پر لازم ہی کہ کسوقت سی وہ زمانہ
پایا گیا جب آپ حد بیان کرینگی اوسوقت میرا اقرار یا انکار آپکو ثابت ہوگا پہلی سی آپ
کیون فرماتی ہین کہ تم بعد تقرر اسلام کی منافقون کا وجود مدینہ مین تجویز کرتی ہو مین
دو تین روز سی مطلق فضیلت کا منکر نہین آپ وصف معین بیان کرین کہ کس فضیلت کے
مدعی ہین شاید اوسکا مین منکر نہ ہون جب آپ منکر پاوین اوسوقت مجہسی دلیل لایق
تمسک کا سوال کرین مدعی نی کہا کیا یہ عجب العجاب ہی کہ آپکی سامنی جب حدیثین فضائل
کی بیان ہوئین اور مضمون احادیث کا صریحا دلالت کرتا ہی کہ مراد زمانہ نفاق وکفر کا
نہین پھر بہی ایسی آیت مقابل احادیث کی بیان کرنا صریح غلطی ہی اور یہ امر ظاہر ہی
کہ دعوی فضیلت کل سکان حرمین کا بعد استیلاء وتقرر اسلام کی ہی نہ زمانہ کفر
ونفاق مین خیر اب چونکہ ادعاء مذکور سی انکار کیا چاہتی ہین انکار کو بجای توبہ کے
قرار دیا اور فضائل حرمین شریفین کے بالفعل بہی جو احادیث سی ثابت ہین کئی قسم کی ہین
لیکن مقصود یہ ہی کہ جب علماء اطراف و دیار مین کسی مسئلہ کا اختلاف ہو پس اوس
صورت مین یہ امر افضل وبہتر ہی کہ حرمین کی علما کو منصف قرار دیا جاوی چنانچہ مجموعہ
احادیث مشتملہ استفتا پیش کیا جاتا ہی اس امر پر دال ہین سائل نی کہا چونکہ آپنے
دعوی عام کیا تہا اور دلیل خاص فضیلت زمانہ تقرر اسلام کی لائی تہی اسلیی آپکی دعوی کی
مقابلہ مین ہینی تقسیم کی تہی اور وہ آیت بمقابلہ آپکی عموم دعوی کی تہی نہ خصوص دعوی کے
خیر اب اس دعوی عام کو چھوڑتے ہین تو مین آپکی اس امر کو بجای توبہ قرار دیتا ہون

اور جو آپنی اب دعوی کیا ہی کہ ہم اس وصف مین یعنی تضعیف مین مدعی ہین کہ منصفی بقدمات
دین مین وہ افضل ہین اور اس دعوی پر آپنے احادیث منضمہ فتوی پیش کی ہین سو مین
کہتا ہون کہ اس دعوی مین یہ بات تعین طلب ہی کہ کس زمانہ کی لوگ افضلیت کی محل ہین
ہر زمانہ کی یا خاص قرون ثلثہ کی یا آج کل کے آپ تعین فرماوین تو آپکا فتوی دیکھا جاویگا
مدعی نی کہا ہمارا دعوی اول سی یہی ہی کہ علمار حرمین کا اس زمانہ مین منصف قرار دینا
بروقت اختلاف اور تکرار باقی رہنی ہماری کی جاہیی واسطی اس امر کے شرط تیسری ہماری شرائط
مشمولہ مثل جو قبل انعقاد شرائط سرکار کے داخل کی گئین تھین شاہد عدل ہی کیونکہ بسبب
نہ ماننے اوس شرط کے یہ بحث شروع ہوئی تہی اور وہ یہ تہی شرط سوم بعد گفتگو کی اگر تکرار
باقی رہی تو واسطی انفصال کی علمار مکہ اور مدینہ کو منصف قرار دیا جاوی اب آپکو لازم ہی
کہ یا تو منصفی علمار حرمین کی منظور کرین یا ایک فتوی ثبوت مذمت سکان حرمین مین یعنی
جو علماء اور اتقیاء اور مومنین وہانکی موجود ہین تحریر فرماوین سائل نے کہا بیشک آپنی شرط مین
منصفی کا ذکر کیا تہا لیکن جب آپنے عام دعوی کیا تو عام ساکنان مکہ کی فضیلت کی مدعی
ہوی اور بہت ظاہر ہی کہ شرط ایک امر ہی اور مشروط یعنی دعوی جسکے لیی شرط مقرر کی گئی تہی
اور ہی اور یہ لازم نہین کہ شرط مین تصریح فضیلت علمار کی ہو نیسی مشروط مین بہی وہی تصریح
سمجھی جاوی اس سی سبکو ثابت ہوگا کہ آپ اس دعوی عام سی رجوع کرتے ہین خیر مین اس بات کو
انصاف ناظرین پر چھوڑ کی مطلب کی بات کا جواب دیتا ہون کہ آپنی میری بات کا جواب نہین دیا
کہ آپ کن لوگون کو اس فضیلت کا جو احادیث فتوی سی ثابت ہی محل قرار دیتی ہین ہر زمانہ کی
لوگون کو یا قرون ثلثہ کی یا آج کل کی جب آپ تعین کیجیی گا مین نظر کرونگا اگر وہ لوگ واقعی آپکی
احادیث فتوی کی مصداق ہین تو مین مان جاؤنگا ورنہ اسمین عذر کرونگا آپ ابہی مجہہ سائل سی
تسلیم اپنی مجمل دعوی کی یاد کیون چاہتے ہین مدعی نی کہا کہ جانبین کی عبارت کو منصف خود تحقیقات
کریگا اور یہ جو کچھ آپنی لکھا ہی کلام لاطائل ہی جس امر کے آپ مدعی تہی دلیل پیش کیجیی ورنہ آپکو

اختیار ہی سائل نے کہا مین ابھی التماس کر چکا ہون کہ لاطائل ہونا کلام ہر شخص کا سپرد
ناظرین ہونا چاہیی اور جو مجھی آپ مدعی بناتی ہین اور مجھسی دلیل طلب کرتے ہین محل تعجب ہے
وہ کون لفظ میری ہی جس سی میرا مدعی ہونا کسی امر مین ثابت ہوتا ہی ہین تو ابتک سائل اور
آپ مدعی ہین پس آپ پر دلیل پیش کرنا لازم ہی چنانچہ آپنی ایک فتوی بھی دکھایا تھا اب اسکو
کیون چھپاتے ہو آیندہ دعوی مین تعین کرو اور اوسپر ایک حدیث فتوی کی شاہد ٹھہراؤ پھر مجھسے
دریافت کرو کہ تو اسکو جانتا ہی یا نہین بعد ازان مدعی نے وجوہ لاطائلیت کلام سائل کا بیان
شروع کیا چند وجوہ سی ایک یہ کہ قول سائل کا ولیکن جب آپنی دعوی کیا تہا تو عام کیا تھا
محض بی سند ہی کیونکہ جب اول ملاقات سردار صاحب کی حضور مین ہوئی تہی اور شرائط
جانبین علیحدہ علیحدہ سردار صاحب کو حوالہ کی گئین تہین اور ہماری تیسری شرط منجملہ شرائط
ستہ کی یہ تہی کہ شرط سوم بعد گفتگو کی اگر تکرار باقی رہی تو واسطی انفصال کی علماء مکہ اور
مدینہ منصف مقرر کیی جاوین اس شرط کو آپنی نامنظور فرمایا بلکہ سکان حرمین کو فاسق وغیرہ
الفاظ سی یاد فرمایا مینی جواب مین کئی حدیثین فضیلت کی پیش کین کہ ہم بموجب ان احادیث کے
علماء حرمین کو منصف قرار دیتے ہین آپنے اوسکی جواب مین بجز واعظانہ کے کوئی حدیث
پیش نہین کی دوسری روز روبرو سردار صاحب کی مجمع عام مین پھر اوسی شرط کا تکرار
شروع کیا اوس روز بھی آپ سکان حرمین کی مذمت کی مدعی ہوئی مینی کھڑی ہو کر مجمع
عام مین احادیث فضائل کی بیان کین اوسکی جواب مین آیۃ الاعراب اشد کفرا و نفاقا الایۃ
ومن اہل المدینۃ مردوا علی النفاق اور چند واقعات بیان کی دوسری وجہ یہ کہ قول آپکا شرط
اور شی ہی اور مشروط اور ہی حق ہی لیکن شرط مذکور واسطی بحث مسائل مختلفہ کے کی گئی تہی
جب جانبین نے اوس شرط کو بحث قرار دیا بعینہ وہی شرط دعوی ہو گئی تیسری وجہ یہ کہ
قول آپکا کہ دعوی کی الفاظ مین تعمیم تہی محض افترا ہی ورنہ اون الفاظ کو مثل مین نشان دو بھی
چوتھی وجہ یہ کہ قول آپکا کہ آپنی میری بات کا جواب نہین دیا بڑی تعجب کی بات ہی کہ جو عبارت

ہماری سراسر دال ہی اوپر تعین مدعی کے اوسکی جواب مین آپنے یہ فرمایا پانچوین وجہ یہ کہ مذمت سکان حرمین کا جو آپ کئی روز سی ذکر کر رہی تہی اب جب دلیل آپسی طلب کی گئی تو اوسکو اجنبی بات فرمانی لگی اور اب کئی جگہ آپ اپنی کو سائل سی تعبیر کرتے ہین حالانکہ مراد سائل سی علم مناظرہ مین وہ شخص ہی جو مقابلہ مدعی کا بعد قائم ہونے دلیل کے کری تسلیم کرنا دعوی کا بعد اقامت دلیل کے شان سائل سی نہین قال فی الرشیدیۃ السائل من نصب نفسہ لنفی الحکم اب آپکو لازم ہی کہ مذمت کی دلیل پیش کیجئی اور فضیلت کی دلیل جو بیان ہو چکی تا دونو منصف کی پاس روانہ کی جاوین بعد اسکی سائل نے جواب مین کہا کہ آپکی وجہ اول کا جواب یہ ہی کہ اگرچہ شرط ثالث منصفی علما کی چاہتی تہی لیکن دعوی آپکا یہی تہا کہ مکہ ایسی جگہ ہی جہان کوئی خبیث رہنی نہین پاتا وہانکی سبہی لوگ اچھی ہوتی ہین جسکے مقابلہ مین آپنے تقسیم کی تہی اور کہا تہا کہ مکہ اور مدینہ پر کئی زمانی آئی ایک زمانہ قبل نبوت کہ اوسمین کفر ظاہر تہا پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا زمانہ کہ اوسوقت مین بعض منافق موجود تہی جسپہ آیت پڑھی تہی پھر زمانہ جو حضرت کی بعد ہوا اوسمین بہی بعض اطراف کے لوگ مرتد ہو گئی پھر خلفاء کی مابعد کا زمانہ ہوا جسمین یزید پلید کی لشکر سی حرکتین بیجا سرزد ہوئین اور مکہ پر عبد الملک نی چڑہائی کی ان دلائل سی مینی آپکی دعوی عام کو توڑا اور جواب وجہ دوم کا یہ اگرچہ شرط یہہی کہ ایک دعوی ہو گئی تہی ولیکن اول دعوی کی وہ مغائر تہی اور جواب وجہ سوم یہ ہی کہ آپکا افترا کہنا محض افترا ہی وہ گفتگو زبانی تہی کہ جسمین دعوی عام تہا مثل کہان تہے جسمین نشان دیا جاوی مثل تو یہہی ہوی جسمین آپ مدعی فضیلت سکان حرمین کی بابت منصفی مین ہوی اور وجہ چہارم کا جواب یہ ہی کہ آپکی کسی لفظ سی تمام تحریر مین بو بہی اس بات کی نہین آتی کہ آپ حرمین کی ساکنان کی ہر زمانہ کی بہتری کی بابت منصفی مین مدعی ہین یا خاص قرون ثلثہ کی یا آج کل کے لوگون کی اور جواب وجہ پنجم کا یہ ہی کہ مین مذمت عام ساکنان حرمین کا مدعی نہین ہوا تمام لوگ حاضرین مجلس جانتے ہین کہ مین کہتا ہون کہ وہان بہلی لوگ بہی ہین اور بری بہی ہین اور کہتا ہون کہ اوسجگہ سکے اچھی ہونی سی وہانکی سبہی لوگون کا اچھا ہونا

لازم نہین آتا اور یہ بہی میرا کہنا کچہہ بطور دعوی کے نہ تہا بلکہ بطور نقض کے آپکی دعوی کے
تہا اور جب سی گفتگو تحریری شروع ہوئی مین کسی امر کا مدعی نہین ہوا آپسی تعین دعوی اور
دلیل کا سوال کرتا ہون اور سائل لغتہ ہر بات پوچہنی والی کو کہتی ہین اس نظر سی اطلاق سائل کا
مجہپر ہوسکتا ہی اور جو آپ فرماتے ہین کہ مین دو تین روز سی دلیل پیش کر رہا ہون بڑے
دلاوری کی بات ہی کہ آپ برخلاف واقع اظہار کرتے ہین مین جب دلیل مانگتا ہون آپ اپنی
فتوی کو اپنی ہاتہہ مین رکہکر دور سی دکہا دیتی ہین مین کہتا ہون کہ فتوی مجہی دیجیئے مین اسکو
قبول کرون یا رد کرون آپ نہین دیتی ہین بعد اوسکی مدعی نے کہا کہ ہمنے کہین تقریرا یا تحریرا
یہ دعوی نہین کیا کہ ساکنان حرمین قبل تقرر اسلام بہی بہتر تہی اور واقعات قتل ابن زبیر اور
یزید کے بمقابل احادیث نبویہ پیش کرنا شان محمدیہ سے بعید ہی آپ تو فرماتی ہین کہ ہماری نزدیک
بجز قرآن و حدیث و اجماع صحابہ کی کوئی دلیل نہین واقعات کو کیون بیان کرتی ہو علاوہ اسکی
ان واقعات سی بجز مظلومیت اہل حرمین کی اور کچہہ ثبوت نہین ہوتا اور یہ امر ظاہر ہی کہ اونکی
عصمت کے مدعی نہین ہوی تا ہمپر کوئی اعتراض لازم آوی اور اب جو آپ فرماتی ہو کہ بعض لوگ
وہانکی اچہی ہین اگر مراد اس سی علماء ہین تو اونکی منصفی سی منحرف کیون ہوی اور ہمارا دعوی
اول سی یہی ہی کہ علماء مکہ اور مدینہ کا اس زمانہ مین منصف ماننا وقت اختلاف اور تکرار باقی
رہنی ہماری کے چاہیی اور آپ جو فرماتی ہین کہ فتوی ہماری ہاتہہ نہین دیتی یہ کس کتاب مین
مناظرہ کی درج ہی کہ جو شخص اپنی دلائل زبانی بیان کری اوسکو تحریر کرکے بہی خصم کو دینا ضروری فقط
چونکہ متخاصمین اس فقیر سراپا تقصیر کے انصاف و محاکمہ پر راضی ہوی یقین ہی کہ جو امر مین
انصافا بلا لحاظ احد الجانبین تحریر کرونگا اوسکو دونو پسند فرما دین گی اور بعد نظر غائر و فکر وافر
کے میری تحریر کو محض انصاف و اظہار حق تصور فرماوینگی بناء علیہ امتثالا للامر مین متوجہ انفصال کا
ہوتا ہون اور امر مکنون کو ظاہر کرتا ہون مخفی نرہی کہ متخاصمین کی تقریرات امور زائدہ جو کہ مراحل
داب مناظرہ سی دور ہین مشتمل ہین اون سب سی قطع نظر کرکے بعد معائنہ تقریرات طرفین کے

جو امور واضح ہوی اونکو مین درج صحیفہ ہذا کرتا ہون اول مدعی کو لازم تہا کہ اولا دعوی کے تنقیح کما حقہ فرماتی اور دعوی فضیلت سکان حرمین کا علی سبیل التعین عموما یا خصوصا فرماتی اور سکان کی تقیید ساتہہ علماء کی اور فضیلت کی تعین کہ غرض باب انصاف مین ہی اور تعین زمانہ فضیلت کرتے تا سائل کو موقع تطویل بحث کا نہ ملتا اور بوجہ صرف ہو جانے زمانہ تقریر کے امور غیر مقصود مین امر مقصود فوت نہوتا دوم اگرچہ مدعی نی بوقت تقریر دعوی عامہ بلا تعین کیا ہو مگر قرائن حالیہ و مقالیہ تقریرات سابقہ و شرائط سالفہ کی لحاظ سی یہ امر بدیہی ہی کہ غرض اونکی اثبات فضیلت علماء اسلام حرمین تہی اسلام مسلم دلیل ساطع اس امر پر ہی کہ وہ کفار اور منافقین اہل حرمین کو افضل نہین کہہ سکتا اور عقل عاقل مقتضی اس امر کی ہی کہ یہ دعوی سوائے مجنون یا زندیق و ملحد کے کسی سی نہین ہو سکتا پس گو دعوی مدعی عام ہو کہ شامل جملہ ساکنان حرمین ہو مگر قرائن واضحہ عقلیہ دال اس امر پر ہین کہ وہ خاص ساتہہ ساکنان حرمین بعد تقرر اسلام کی بلکہ ساکنین مسلمین کے بلکہ علماء مسلمین حرمین کے ہی علی الخصوص مابین متخاصمین کے قبل اس تقریر کے مذاکرہ شروط ہو چکا تہا اور شرط ثالث مین یہ مضمون مندرج تہا کہ بعد گفتگو کے اگر تکرار جانبین باقی رہی تو واسطی انفصال کی علماء مکہ و مدینہ کو منصف قرار دیا جای اور اگرچہ وہ شرط محل بحث واقع ہو گئی اور وقت مباحثہ کے مدعی نی دعوی مطلقہ کیا لیکن قرینہ سابقہ سی ظاہر ہی کہ غرض اونکی اس دعوی سی اجرا اوسی شرط کا تہا پس بالضرورۃ دعوی اوسکا خاص ہوا اگرچہ اونی بوقت دعوی برخلاف داب مناظرہ اجمال کیا پس ایسی حالتمین سائل کو ہرگز نہین لازم تہا کہ بغرض نقض دعوی عامہ کے آیۃ الاعراب اشد ومن اہل المدینۃ وغیرہ کی تلاوت کرین یا قصص فتنہ بیان کرین اسواسطے کہ سائل کو مدعی سی تعین دعوی و تعریفات مفردات دعوی وغیرہ اوسوقت کرانا چاہیی جب علم اوسکا نہو اور اگر باوجود علم کی طلب کریگا تو یہ مکابرہ یا مجادلہ ہوگا جیسا کہ ابحاث باقیہ وغیرہ مین مصرح ہی اور ما نحن فیہ مین علم اس امر کا کہ دعوی خاص ساتہہ علماء حرمین کے ہی

بدلالت حال و بمقال ہر کس و ناکس کو حاصل ہی پس مقابلہ سائل کا ایسی صورت مین خارج
از مناظرہ ہی سوم ہرگز سائل کو بمقتضای مناظرہ نہین لایق تہا کہ آیات مذمت کفار و منافقین
حرمین کی تلاوت کرتے مگر بعد اسکی کہ اونسی یہ امر خلاف داب مناظرہ ہوا مدعی کو دلیل مذمت
سکان حرمین سائل سے طلب کرنا اور سائل کو مدعی مذمت ٹہرانا خلاف داب مناظرہ ہی اسوجہ سے
کہ ہر ذی عقل اس امر کو جانتا ہی کہ غرض سائل کی اس تلاوت وغیرہ سی صرف نقض عموم و اطلاق
دعوی مدعی تہا نہ ادعاء مذمت سکان حرمین یا منقصت علماء حرمین چہارم یہ کہ سائل نے
جو بمقابلۂ اطلاق دعوی کے وقایع یزید و عبد الملک بن مروان بیان کئی وہ خارج از بحث
ہین اسوجہ سی کہ اون وقائع مین کوئی امر شرارت و خباثت کا اہل حرمین سی نہین ہوا تہا
بلکہ اونپر غلبہ مفسدین کا ہوا تہا پنجم تعین دعوی جو مدعی نی بعد چند تقریرات کی کیی یعنی یہ کہ
دعوی فضیلت علماء حرمین کا باب انصاف مین ہی اگرچہ یہ امر اونکی شرط سابق سی معلوم ہوتا
تہا مگر وقت بحث کی ابتدا سی اسکی توضیح ضرور تہی کہ سائل کو موقع سوال کا نہوتا اور وقت
دعوی کی اسکا اجمال اس غرض سی کہ جب خصم انکار اس دعوی کا کریگا حضار مجلس سے
کہدیا جاویگا کہ دیکہئی یہ مکہ اور مدینہ کی لوگون کی فضیلت سی جو نصوص صریحہ سی ثابت ہی
انکار کرتے ہین اور خلاف احادیث اعتقاد رکہتی ہین یہ شان ارباب مناظرہ سی نہین ہی
ششم باوجود استفسار سائل کی مرۃ بعد اخری مدعی نی صاف بیان نکیا کہ دعوی فضیلت
علماء حرمین کا من حیث الانصاف آجکل کے علماء کی باب مین ہی یا قرون ثلثہ کی علماء کی
باب مین یا بہ نسبت ہر زمانہ کی ہی یہ امر خلاف داب مناظرہ ہی جب سائل استفسار امر ضروری کا
کری مدعی پر اوسکا جواب صاف دینا لازم ہی اور اوسمین لیت و لعل کرنا خالی مجادلہ و مکابرہ
سی نہین ہی مدعی نی اسکا حوالہ اپنی تقریرات سابقہ پر کیا حالانکہ کسی تقریر مدعی سے
اسکا حال نہین معلوم ہوتا ہی البتہ شرط ثالث کے عنوان سی اسقدر معلوم ہوتا ہی کہ وہ اس زمانہ کے
علماء حرمین کی افضلیت انصافیہ کی قائل ہین مگر یہ نہین معلوم ہوتا ہی کہ آیا یہ امر خاص

اسی زمانہ کی ساتھہ ہی یا ہر زمانہ مین از ابتدار تقرر اسلام پایا گیا یا قرون ثلثہ مین یہ وصف
ہو کی معدوم ہو گیا پھر اس زمانہ مین اعادہ معدوم ہوا جب تک کہ مدعی تعین دعوے
صاف صاف نکری دعوی کیونکر متعذر ہو گا اور سائل کس طرح دلیل مین نظر کر سکیگا ہفتم
بحث کرنا اس امر مین کہ سائل سائل نہین خارج از مناظرہ ہی اگر اصطلاحا سائل نہو تو لغتہ
سائل ہونی مین شبہہ نہین ہی ہشتم سائل کا یہ قول کہ مکہ و مدینہ مین اچھی لوگ بھی ہوتی ہین
اور بری بھی ہوتی ہین صحیح ہی لیکن منصفی مین افضل ہونا اسکا اثبات ذمہ مدعی کے ہی
سائل کی اس کہنی سی نہین لازم کہ افضلیت من حیث الانصاف کا بھی قائل ہوی نہم
فضیلت عرب بحیثیت عرب ہونیکی اور فضیلت اہل حرمین شریفین کی عموما اور علماء حرمین کے
خصوصا بحسب تضاعف ثواب عبادات و کثرت قبولیت حسنات و مغفرت سیأت بسبب
فضیلت موطن و مسکن متفق علیہ ہی اور اسکا ثبوت بہت سی احادیث صحیحہ و اخبار صریحہ سے
ہوتا ہی کسی مسلم کی شان سی نہین ہی کہ ان فضائل کا انکار کری اور کثرت ثواب طاعات
و مغفرت خطیأت و قبولیت عبادات و فیضان رحم الٰہی و قرب جناب نبوی صلی اللہ علیہ
وسلم وافضلیت مسکن و موطن مین کسی کو اہل حرمین پر فضیلت دی باقی امر انصاف
و تحقیق مسائل خلافیہ مین اور تنقید و تدقیق دلائل متخالفہ مین پس یہ موقوف ہی اوپر جودت
طبیعت و فرط ذکاوت و وسعت نظر و حسن فکر و وسعت علم و کمال فہم و ترک تعصب مذہبی و قطع
تعلق ہوار قلبی کے پس جبتک یہ نہ ثابت ہو کہ علماء حرمین ہر زمانہ کی یا کسی زمانہ خاص کے
ان سب صفات کی ساتھ متصف رہی ثبوت افضلیت بحسب الانصاف مشکل ہی اور ماہران
کتب تواریخ حرمین شریفین مثل العقد الثمین فی تاریخ البلد الامین و تاریخ المدینہ وغیرہ
و ناظران تراجم علماء متقدمین و متاخرین پر مخفی نرہیگا کہ اجتماع ان سب صفات کا ہمیشہ
تمام علماء حرمین مین نہین پایا گیا بلکہ بعد قرون صحابہ رضی اللہ عنہم کی جسقدر شیوع علم و قوت
فہم بلاد شام و مصر وغیرہ مین پایا گیا حرمین مین اوسقدر نہین پایا گیا دہم مدعی نی جو احادیث

اثبات دعوی کی وسطی ذکر کین ہین ثبوت دعوی اونسی محل تامل ہی حدیث اول صلوۃ
فی مسجدی ہذا خیر من الف صلوۃ فی ما سواہ الا المسجد الحرام مثبت فضیلت مسجد نبوی و مسجد
حرام ہی اور اوس سی فضیلت ساکنان حرمین بحسب تضاعف ثواب عبادات و بحسب
شرافت سکونت ثابت ہی اور اسمین کسی مسلم کو نزاع نہین اور اس فضیلت سی فضیلت
من حیث الانصاف لازم نہین ہی بلکہ من حیث العلم بہی ضروری نہین ہی اور حدیث دوم سے
یعنی ان اللہ حبس عن مکۃ الفیل الحدیث شرافت ذاتیہ بلدۂ مکہ معظمہ کی ثابت ہی نہ فضیلت
علمیہ سکان اور حدیث سوم یعنی واللہ انک لخیر ارض اللہ الی اللہ الحدیث سی بہی فضیلت
ذاتیہ زمین حرم مکہ کی اور فضیلت اہل حرمین بجہت شرافت مسکن ثابت ہی نہ فضیلت علمیہ
اور حدیث چہارم یعنی ان الدین لیارز الی الحجاز بحسب تصریح شراح حدیث اوس
زمانی سی خبر ہی کہ جسمین استیلاء کفرہ تمام اقالیم مین ہو جائیگا اور قوت دین تمام بلاد دین سے
منتفی ہو جائیگی اوسوقت دین حجاز کی طرف مائل ہو گا اور وہانسی زائل نہو گا اور
بعض محدثین کہتی ہین کہ یہ اشارہ اسطرف ہی کہ دین حرمین قوی رہیگا اور جسقدر سی
مداہنت امور دینیہ و استحداث بدعت شرعیہ اور بلاد مین ہو گا اوسقدر حرمین مین نہو گا علی کل
تقدیر اس حدیث سی فضیلت علماء من حیث الانصاف نہین ثابت ہو گی کیونکہ بقای
دین اور قلت مداہنت دین شئی دیگر ہی اور فضیلت انصاف امر دیگر ہی اور حدیث پنجم
مین یعنی لا یرید اہل المدینۃ بسوء الا اذابہ اللہ فی النار وعید ہی اوسپر جو اہل مدینہ کو
ایذا پونہچاوی جیسی عسکر یزید و عبد الملک بن مروان سی سرزد ہوا فضیلت علماء سے
کچھہ بحث نہین اور مجرد افضل نہ سمجھنا اہل حرمین کو من حیث العلم والانصاف کسیطرح سی
داخل ایذا نہین ہان جو شخص اہل مدینہ سی عداوت کری اور اونکو ایذا دی اور تجسس
اہل حرمین کی کیا کری اور اونکی مذمت کی بیان مین سرگرم رہی وہ البتہ اس وعید مین
داخل ہی اور حدیث ششم یعنی لا یدعہا احد رغبۃ عنہا الخ مین ذکر مدینہ سی نکل جائیگا

اور مدینہ مین رہنی سی پر شفاعت ہونیکا ذکر ہی بحث سی کچھ علاقہ نہین اور حدیث ہفتم مین یعنی ان ابراہیم الخ ذکر برکت مکہ و مدینہ کا طول و ناپ وغیرہ مین ہی فضیلت علمیہ سی اسکو کیا علاقہ ہی اور حدیث ہشتم سی یعنی من استطاع ان یموت بالمدینہ فلیفعل فضیلت موت کی مدینہ مین ثابت ہی اور یہ فضیلت علمیہ پر موقوف نہین اور حدیث نہم سی یعنی انما المدینۃ کالکیر شرافت مدینہ کی اسطور کے ثابت ہوئی کہ وہ ایسی جگہہ ہی کہ وہان منافق اور خبیث الباطن بعد تقرر اسلام کی نہین رہسکتا اور یہ نہین ثابت کہ وہانکا ہر عالم علماء بلاد سی من حیث العلم افضل ہوتا ہی اور بعض شراح حدیث نی اس حدیث کو بھی زمانہ ظہور علامات قیامت کبری پر محمول کیا ہی کہ اوسوقت مین مدینہ مین سوای مسلم کامل کی کوئی نہ رہ سکیگا پس عموما فضیلت نہ ثابت ہوئی اور حدیث دہم یعنی ان اللہ سمی المدینۃ طابۃ کچھ دخل مقصود مین نہین نام مدینہ کا طابہ ہونا اور چیز ہی اور وہانکی سکان کا افضل ہونا اور چیز ہی اور حدیث یازدہم سی یعنی آخر قریۃ من قری الاسلام خرابا المدینۃ بھی مقصود سی بیگانہ ہی کیونکہ خبر اس امر کی ہی کہ بوقت خراب عالم و قرب قیامت مدینہ سب بلاد کی بعد خراب ہوگا اسکو فضیلت سی کیا علاقہ ہی اور حدیث تبغض العرب فتبغضنی اور حدیث من غش العرب لم یدخل شفاعتی اور حدیث لا یجتمع دینان فی جزیرۃ العرب اور احبوا العرب لثلاث الخ سی ایجاب حب عرب و حرمت ایذاء و طہارت ملک عرب از نجاست شرک ثابت ہی اصل مقصود سی اسکو کچھ ربط نہین اور احادیث جو فتوی مدعی مین فضائل یمن و شام کی مذکور ہین وہ بھی بالکل مطلب سی بیگانہ ہین کہان فضیلت علماء حرمین من حیث الانصاف کہان فضیلت یمن و شام الحاصل جو احادیث کہ مدعی نی پیش کین کوئی اونمین سی مثبت دعوی نہین ہی البتہ فضیلت ذاتیہ بلاد حجاز و قوت دین و بقای اسلام در مدینہ تا زمانہ آخر و فضیلت اہل حرمین بجہت تضاعف ثواب والزام محبت اہل حرمین و وعید موذی ایشاں ثابت ہوتی ہی اور اسمین کسی مسلم کو انکار نہین ہوسکتا ہی یازدہم ناظرین کتب فقہ و حدیث پر ظاہر ہی کہ زمانہ صحابہ سی تا این زمان

مجتہدین و فقہاء و محدثین مسائل فرعیہ و دلائل حدیثیہ مین مختلف رہا کیے اور فیما بین اصحاب مذاہب کی مناظرات ہوا کیے مگر کہین یہ نہین ثابت ہی کہ مختلفین نے رفع خلاف کیواسطے اہل حرمین کو منصف مقرر کیا ہو اور انکی تحقیق کو لازم التسلیم سمجھا ہو و وآز دہم کتب اصول مین مصرح ہی کہ امام مالک کی نزدیک اجماع اہل مدینہ حجت ہی اور عمل صحابہ و تابعین مدینہ اونکی نزدیک سند مستند ہی اور سوای انکی اور ائمہ مثل امام ابو حنیفہ وغیرہ کی اسمین مخالفت کرتے ہین اور مجتہدین اہل مدینہ کو مساوی باقی مجتہدین کی سمجھتی ہین پس اگر فضیلت اہل حرمین من حیث الانصاف والتحقیق احادیث سی ثابت ہوتی اس مسئلہ مین مخالف نہوتی

**الغرض** دعوی اس امر کا کہ علماء حرمین تمام علماء بلاد سی من حیث العلم والانصاف افضل ہین قرون ثلثہ مین یا ہر زمانہ مین ابتک خبر ثبوت تک نہین پونہچا ہان وہانکے علماء کی بلکہ کل سکان کی فضیلت من حیث الثواب والشرافۃ وغیر ذلک کا کوئی انکار نہین کرسکتا آری اسقدر ثابت ہی کہ دو طایفہ علماء کی فرض کیے جاوین کہ مساوی وسعت علم و تحقیق و انصاف و تدقیق مین ہون اور ایک طایفہ اونمین سی حرمین کا ہو تو وہ افضل دوسری طایفہ سی ہی مگر یہ امر خارج از مقصد ہی حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۳۲

کتاب الصلوۃ

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ نماز جمعہ اور عیدین یعنی عید الفطر اور عید اضحی دیہات مین پڑھنا درست ہی یا نہین بینوا توجروا

**الجواب** نماز جمعہ مثل نماز پنجگانہ کی فرض ہی جو شرطین اونمین ہین وہ اسمین ہین فقط دو خطبونکی زیادتی ہی شہر ہو یا دیہات ہر جگہ بلا شرط شہر و بادشاہ یا نائب اوسکیکے بغیر کراہت صحیح ہی امام بخاری نی باب الجمعۃ فی القری والمدن مین روایت کی ہی

عن ابن عباس قال ان اول جمعۃ جمعت بعد جمعۃ فی مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی مسجد عبد القیس بجواثی من البحرین اور اسیطرح امام ابو داؤد نی روایت کی ہی اور

اونکی روایت مین لفظ بجواثی قریۃ من قری البحرین کا ہی اور پہر امام بخاری نی روایت
کی ہی عن ابن عمر یقول سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول کلکم راع وزاد اللیث
قال یونس وکتب رزیق بن حکیم الی ابن شہاب وانا معہ یومئذ بوادی القری ہل تری ان
اجمع ورزیق عامل علی ارض یعملہا وفیہا جماعۃ من السودان وغیرہم ورزیق علی ایلۃ فکتب
ابن شہاب وانا اسمع یامرہ ان یجمع الخ حاصل ان حدیثون کا یہ ہوا کہ جواثی مین کہ وہ ایک
گانون ہی بحرین سی صحابہ نی وہان نماز جمعہ پڑھی زمانہ مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی
اور تابعینون نی بہی اور اونکی زمانہ مین برابر جاری رہی اور بعض نی جو قریہ کو معنی مین
شہر کے لیکر جواثی کو شہر لکہا ہی قول مردود ہی کیونکہ جب امام بخاری اور ابو داؤد سے کہ
مقدم اور افضل ہین اور بعد اونکی اکابرین محدثین نی بہی جواثی کو دیہات سی لکہا ہے
پہر متاخرین کی اقوال ان اکابرین کی مقابل مین کب ہو سکتی ہین اور اگر متاخرین کے
اقوال صحیح مان لئی جائین تو بہی کچہہ خرابی نہین مطابقت متقدمین اور متاخرین کے
اقوال مین یون ہو گی کہ جواثی زمانہ قدیم صحابہ مین ایک چہوٹی بستی ہو پہر تہوڑی دنونکی بعد
بڑہتے بڑہتے ایک شہر ہو گیا ہو اسی ہندوستان مین دیکہو کہ زمانہ قدیم مین جو بعض بعض
بستیان تہین اب وہ شہر ہین کچہہ جای تعجب نہین ہی اور مصنف ابن ابی شیبہ مین
ایک روایت آئی ہی کہ لکہہ بہیجا حضرت عمر رض نی طرف بحرین کی کہ جمعہ ادا کیا کرو جسجگہ کہ ہو
اور تصحیح کی اسکی ابن خزیمہ نے اور لفظ جسجگہ شامل ہی شہر اور دیہات دونو کو اور بیہقی نی
لیث بن سعد سی روایت کی ہی کہ جمعہ ادا کیا کرتے تہی اہل مصر و سواحل زمانہ مین حضرت عمر
و عثمان کی اونکی حکم سی اور انمین تہی جماعت صحابہ رضی اللہ عنہم کی اور اس مضمون کی حدیثین
بہت آئی ہین کہانتک لکہون ۔ اور جناب خاتم المحدثین شاہ ولی اللہ دہلوی رح مصفا
شرح موطای امام مالک مین فرماتی ہین پس نماز جمعہ دو رکعت است در وقت ظہر با جماعت
عظیمہ از مسلمین در قریہ یا در شہر الخ اور درباره شرط ہونی شاہ یا نائب کی اوسی کتاب مین

لکھتے ہین و اما امامت خلیفہ یا نائب او پس مستمر بود و منشائی آن امر است بتقدیم والے
در محل ولایت خویش پس مخصوص باشد بحضور والی و بطریق استحباب باشد چنانکہ تقدیم اقرأ
بر اعلم و سائر نظائرہ و اثر حضرت علی ارجع الی الامام محمول بر ندب تقدم والی در محل ولایت
خود است اور وہ صاحب ہدایہ نی لکھا ہی کہ نہین صحیح ہی جمعہ مگر مصر جامع یعنی شہر مین یا مصلی
مین اوسکی اور نہین جائز ہی دیہات مین بہ سبب اس حدیث کی کہ نہین جائز ہی جمعہ اور
تشریق اور عید الفطر اور عید اضحی مگر مصر جامع مین اور مصر جامع وہ جگہہ ہی جہان کوئی
حاکم ہو اور قاضی جو جاری کرتا ہو احکام اور قایم رکھتا ہو حدود و یہہ روایت ہے
ابی یوسف رح سی اور اونہین سی دوسری روایت ہی کہ مصر جامع وہ جگہہ ہی کہ اگر جمع ہون
رہنی والی وہان کی بڑی سی بڑی مسجد مین اوسکی تو سمانہ سکین اور پہلی روایت کو اختیار
کیا ہی کرخی نے اور دوسری کو ثلجی نی یا وہ جو شیخ ابن الہمام فتح القدیر مین لکھتے مین
کہ جمعہ ایسی جگہ ہو جہان گلیان اور بازار ہون اور اوسمین ایک والی ہو کہ انصاف مظلوم کا
کرتا ہو ظالم سی اور ایک عالم ہو کہ حوادث مین اوسکی طرف رجوع کرتے ہون مجروح و مخدوش
ہین قابل تسلیم نہین کئی وجہونسی ایک تو یہ کہ حدیث لا تشریق الخ موقوف و منقطع ہی اور حدیث
منقطع کسی کتاب کی معارض حدیث بخاری کی نہین ہوسکتی کیونکہ معارضہ مین مساوات شرط ہی
باتفاق جمہور محدثین دوسری یہ کہ تفسیر مصر کی درست نہین ہی نہ موافق کرخی کے نہ ثلجی کے
چونکہ قبل تشریف آوری آنحضرت صلعم کے مدینہ منورہ مین نماز جمعہ پڑھی اسعد بن زرارہ نی
ساتھ اور صحابیونکی مدینہ مین باذن آنحضرت صلعم کے حالانکہ اوسوقت کچھ حکومت آپکی
مدینہ مین نہ تھی اور نہ حدود و قصاص بالفعل جاری تھا نہ قوت اسکی رکھتی تھی مسلمان محض
مغلوب تھی اور نہ وہان کئی مسجدین تھین جو تفسیر ثلجی کی صادق آوی جیسا کہ تفسیر نیشاپوری وغیرہ
سی ظاہر ہوتا ہی اور جب خود آنحضرت صلعم مدینہ مین تشریف لائی اور نماز جمعہ کی پہلی مسجد
بنی سالم کی بطن وادی مین پڑھی اوسوقت بھی وہان تسلط تام نہ تھا جو احکام حدود و قصاص

جاری کر سکین نہ کہی مسجدین تہین جیسا کہ بحر الرائق و شمنی شرح نقایہ اور مصفی شرح موطا سی
مستفاد ہوتا ہی اور نہ تفسیر صاحب فتح القدیر کی صحیح ہی کیونکہ زمانہ یزید شقی مین صحابہ نماز جمعہ
پڑہا کرتے تہی اور حالانکہ اوسوقت انصاف کا نام نہ تہا خون صحابہ بیدریغ ہوتا تہا اور
اقامت حدود کو کون پوچہتا ہی اور جس زمانہ مین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ محصور تہے
قوت اپنی رہائی کی نرکہتے تہی حکومت کیسی اصحاب رضی اللہ عنہم نی نماز جمعہ پڑھی اسیطرحکی
تقریر مولانا بحر العلوم لکھنوی نی بتفصیل تمام ارکان اربع مین کی ہی اور تفسیر مصر مین
خوب جرح کیا جسکا جی چاہی اونکی ارکان اربع مین دیکہ لی یہان اکثر روایتین بسبب
طول ہو جانی فتوی کے نہین لکہی گئین تیسری یہ کہ اس حدیث کو محمول اوپر ندب کے کرتا ہون
یعنی بشرط بادشاہ اور مصر کی نماز جمعہ عمدہ اور مستحب ہوگی نہ یہ کہ بغیر ان شرطونکی نماز ہی
نہین ادا ہوگی جیسا کہ شاہ ولی اللہ صاحب کی تحریر سی ظاہر ہوتا ہی اور جناب شیخ عبدالحق
محدث دہلوی نی بہی ان شرطون کو شروط اولویت سی لکہا ہی اپنی کتاب فتح المنان فی تائید
مذہب النعمان مین چوتہی یہ کہ اس حدیث پر عمل کیونکر ہو سکتا ہی اسلئی کہ تفسیر مین مصر کے
اختلاف ہی اگلین نکالتی جاتی ہین کوئی معنی ابتک متعین نہین ہوا اور وحی آسمانی
آتی نہین شارع سی تفصیل و تبین اسکی پائی جاتی نہین کہ کسکی تفسیر کو اوسپر حاکم کرکر ترجیح
دیجائی اور معمول بہا ہو سکی پس گویا یہ حدیث مضطرب المعنی ہوئی تخصیص آیۃ اس سے کس طرح
کیونکر ہو سکتی ہی عمل تو دور رہا اور اگر یہی خود رائی ہی اور نصوص سی چشم پوشی ہے
تو مین بہی کہہ سکتا ہون کہ معنی مصر کی گانو کی ہین کیونکہ دلیل نہ اون مفسرین مصر کی پاس
نہ میری پاس رعایت لغت و عرف عام کی نہ اونہون کی نہ مینی کی اون سی بہی اٹکل ہی
ہم سی بہی اٹکل ہی پانچوین یہ کہ شرط ہونا بادشاہ اور مصر کا واسطی وجوب ادا کی ہی تسلیم ہی
کہ مین تو بہی فرض نہونا جمعہ کا غیر مصرمین یا وہان جہان بادشاہ یا نائب اوسکا نہو لازم
نہین آتا بلکہ فرض ہی باقی رہتا ہی کیونکہ کسی سی کئی شرطون ادا کی فوت ہو جانیسے

بسبب عذر کے باطل ہو جانا عین شی کا کلیۃً لازم نہین آتا بلکہ باندازۂ عذر دیکھو فرائض نماز کے
کی لیئے طہارت وستر عورت وغیرہ شرط ہین مگر وقت عذر کے یہ شرطین بلکہ اکثر ارکان نماز
مثل قیام وغیرہ معذورسی ساقط ہین حالانکہ نماز اوس سے ساقط نہین ہوتی ایسے ہی
حال نماز جمعہ کا ہی کہ جہان بادشاہ اور مصر نہون مسلمان وہانکی اون شرطونسی معذور رہین
مصر یا بادشاہ کہان سی پیدا کرین جیسی ننگا مفلس لنگرا کپڑا قیام کہانسی لاسکی لامحالہ
یہی کہوگی کہ نماز پڑھ لی ہان جن شرطون مین معذور نہین اونکی ترک سے نماز اوسکی فاسد
ہو جائیگی یہی کیفیت نماز جمعہ کی بہی ہی کہ جہان بادشاہ ہو وہان نماز بغیر بادشاہ یا نائب
اوسکیکے درست نہوگی یا جو شخص مصر مین ہو پہر خاصکر کسی گانو میں متصل اوسی مصر کی نماز جمعہ
پڑہی صحیح نہوگی کیونکہ اوسکو قدرت تہی کہ ساتہہ بادشاہ یا نائب اوسکی کے ادا کر سکتا تھا
اور یہ شخص بہی نماز شہر مین ادا کر سکتا تہا اور قصدا خلاف اوسکی کیا غرض ہماری اس تقریر
یہ ہی کہ جہان ان شرطون کا وجود ہو وہان رعایت انکی واجب ہی ورنہ نماز فاسد ہوگی
اور جہان ان شرطونکا وجود نہین نماز بلا رعایت انکی صحیح ہوگی مسلمان وہانکی معذور رہو
اور معذور پر تکلیف ما لا یطاق یعنی تکلیف اوسکی جسپر قادر نہین شارع نی نہین دی باتفاق
جمہور مسلمین اور اس تقریر میری کی تائید کرتی ہی تحریر محققین حنفیہ کی بہی گو ظاہر مین عنوان
بیان اونکا بخوف عوام کالانعام اور ہی مگر مضمون و مآل موافق میری ہی عالمگیری مین
لکھا ہی لو تعذر الاستیذان من الامام فاجتمع الناس علی رجل یصلی بہم الجمعۃ جاز کذا فی التہذیب
جب معذور رہون مسلمان اذن لینی مین امام وقت سی پس مجتمع ہون مسلمان اور کسی شخص کو
امام بنادین وہ امام سبہونکی ساتہہ نماز جمعہ پڑھا دی تو جائز ہی اور پہر عالمگیری مین لکھا ہی
بلاد علیہا ولاۃ کفار یجوز للمسلمین اقامۃ الجمعۃ ویصیر القاضی قاضیا لتراضی المسلمین ویجب
علیہم ان یلتمسوا والیا مسلما کذا فی معراج الدرایۃ ایسی بلاد ہون جہان حاکم کافر ہون تو جائز ہی
مسلمانون کو کہ پڑہین وہان نماز جمعہ کی اور رہتو ہی قاضی قاضی واسطی راضی ہونی مسلمانونکی

اور چاہیی اونکو کہ تلاش کرین حاکم مسلمان کو اور رد المحتار مین لکھا ہی ولذا لو مات الوالی
اولم یحضر لفتنة ولم یوجد احد ممن لہ حق اقامة الجمعة نصب العامة لہم خطیبا للضرورة کما سیاتی
مع انہ لا امیر ولا قاضی ثمہ اور اسی لیئی اگر مر گیا ہو حاکم یا نہ حاضر ہوا بسبب کسی فساد کی
وہ نہ پایا گیا وہ شخص جسکی واسطی حق امامت ہی تو مسلمانون کو چاہیی کہ آپسمین مشورہ کرکے
کسیکو خطیب مقرر کرین بسبب ضرورة کی حالانکہ نہین ہی اسجگہ امیر نہ قاضی اب دیکھیی
کہ یہ عبارتین صاف کہی دیتی ہین کہ وقت عذر کے اذن والی سی یا امام معینہ کی ہونیسی
نماز بلا ان شرطون کی صحیح ہی اور شرطین ساقط ہین اور ولایت کفار مین بھی جمعہ
جائز ہی حالانکہ نہ سلطان ہی نہ امام پس وہی میری تقریر صادق آئی کہ وقت عذر کے
ان شرطونکا اعتبار نہین اب سب مسلمانون کو چاہیی کہ کسی گمراہ کی بہکانیسے نماز جمعہ کو
کہ رکن اعظم اسلام ہی اور اسمین شوکت و رونق دین ہی چھوڑین اور اللہ سی ڈرین
اور فریب گمراہونمین اکر شرطون جمعہ پر کہ بالکل اٹکلین اور خود رائی ہین دلیل سی کچھہ
سروکار نہین کاربند نہون اور دیہات اور شہر جہان چاہین نماز جمعہ اور عیدین بلا دغدغہ
پڑھا کرین اگرچہ کافرون کی ولایت مین ہون مجمع الفتاوی مین لکھا ہی غلب علی المسلمین
ولاة الکفار یجوز للمسلمین اقامة الجمعة والاعیاد ویصیر القاضی قاضیا بتراضی ویجب علیہم
ان یلتمسوا والیا مسلما انتہی ما فی مفتاح السعادة ہکذا فی الطحطاوی جب غالب ہو جاوین
کفار مسلمانون پر تو چاہیی مسلمانون کو جاری و قایم رکہین نماز جمعہ اور عیدین کو اور ہو وی
قاضی قاضی ساتھہ رضا کی اور واجب ہی اونپر کہ تلاش کرین والی مسلم کو اور ایسی کتب
فقہ حنفیہ مین مثل بحر الرائق وغیرہ کے بتفصیل تمام لکھا ہی یہان سمجھانیکی لیئی تھوڑی روایتین
لکھی گئین بہت سی چھوڑ دین اہل فہم کی لیے اتنا ہی کافی ہی واللہ اعلم ۱۲

محمد عبد العزیز

جواب صحیح و رای نجیح است در ہدایہ گفتہ لا یجوز اقامتہا الا للسلطان او لمن امرہ السلطان
لانہا تقام بجمع عظیم وقد تقع المنازعة فی التقدم والتقدیم وقد تقع فی غیرہ فلا بد منہ تتمیما

لامرہا انتہی و شیخ عبد الحق محدث دہلوی در فتح المنان فی تائید مذہب النعمان میفرمایند
ہذا تقریر الہدایۃ وظاہرہ یفید الاولویۃ والاحتیاط عقلا لا الاشتراط وعدم جواز الصلوۃ بدونہ
شرعا انتہی کلامہ مختصرا و مولوی عبد العلی بحر العلوم لکھنوی در ارکان اربع می فرمایند ولم اطلع
علی دلیل یفید اشتراط امر السلطان و ما فی الہدایۃ لانہا تقام بجماعۃ فعسی ان تقع منازعۃ فی
التقدیم والتقدم آہ ہذا رای لا یثبت للاشتراط لاطلاق نصوص وجوب الجمعۃ ثم ہذہ
المنازعۃ تندفع باجماع المسلمین علی تقدیم واحد وکما فی جماعۃ الصلوۃ عسے ان تقع المنازعۃ
فی تقدیم رجل لکن تندفع باجماع المصلین فکذا فی الجمعۃ ثم الصحابۃ اقاموا الجمعۃ فی زمان فتنۃ
بلوی امیر المومنین عثمان وکان ہو اماما حقا محصورا ولم یعلم انہم طلبوا الاذن فی اقامۃ الجمعۃ
بل الظاہر عدم الاذن لان ہولاء الاشقیاء من اصحاب الشر لم یرخصوا ذلک فعلم ان اقامۃ
الجمعۃ غیر مشروطۃ عندہم بالاذن لعل لہذہ الواقعۃ یرجع المشائخ عن ہذا الشرط فیما تعذر
الاستیذان وافتوا بانہ ان تعذر الاستیذان من الامام فاجتمع الناس علی رجل یصلی بہم الجمعۃ ا ہ
کذا فی العالمگیریۃ ناقلا عن التہذیب انتہی باید دانست کہ حدیث لا جمعۃ ولا تشریق الخ قابل
احتجاج نیست بدو سبب اول آنکہ مرفوع نیست بلکہ موقوف ہست بر علی مرتضی دوم آنکہ
راوی از علی حارث اعور ہست وآن کذاب و واہی ہست چنانکہ در مقدمہ صحیح مسلم و میزان الاعتدال
للذہبی وغیرہ مذکور ہست قال الامام النووی حدیث لا جمعۃ الخ متفق علی ضعفہ انتہی و رواہ
عبد الرزاق فی مصنفہ اخبرنا معمر عن ابی اسحاق عن الحارث عن علی قال لا جمعۃ ولا تشریق الا فی مصر
جامع انتہی و رواہ ابن ابی شیبۃ عن ابی اسحق عن الحارث عن علی قال لا جمعۃ ولا تشریق ولا صلوۃ فطر
ولا اضحی الا فی مصر جامع او فی مدینۃ عظیمۃ انتہی قال الزیلعی الحنفی فی تخریج احادیث الہدایۃ وہذا انما یروی عن علی
موقوفا فاما النبی صلی اللہ علیہ وسلم فانہ لا یروی عنہ فی ذلک شیء انتہی عن الشعبی قال حدثنی الحارث الاعور
وکان کذابا صاحب صحیح مسلم در مقدمۂ خود چند جا حارث را کذاب و کاذب و واہی نوشتہ چنانچہ بر عالم مخفی نیست
قال ابو داؤد فی المقدمۃ واما ابو اسحق عن الحارث عن علی فلم یسمع ابو اسحق من الحارث الا اربعۃ احادیث لیس فیہا

مستند واحد انتہی کلامہ الغرض کدام حدیث صحیح رشرو مجموعہ فی بالسند لرد نشد کہ قابل سند باشد کما لا یخفی

علی الماہر المنصف المتفطن — محمد نذیر حسین عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین ۱۲۸۱

اشرف کونین شد شریف حسین

محمد عبد الحلیم ۱۲۹۱

محمد زاہد رشید ابو الہادی ۱۲۹۵

شاہد سید احمد حسین ۱۲

نعم المولی ونعم النصیر ۱۲۹۲ عظیم آبادی

محمد عبد العزیز خادم شرع عزیز ۱۲۹۲

محمد تلطف حسین خادم شریعت رسول ۱۲۹۲

بتوفیق خدا آباد شہود الحق ۱۲۹۲

جہان شد منور ز نور الحسن ۱۲۹ عظیم آبادی

بطفیل نبی الٰہی بخش ۱۲۹ عظیم آبادی

اسے جواب مجیب لبیب بشکر کرو حق و درست ہست و خلاف آن باطل عبدہ ابو الطیب محمد شمس الحق

محمد شمس الحق ابو الطیب ۱۲۹۸

ملا عبد الواحد خان محمد عبد الصمد خان ۱۳

الجواب حق محمد عبد الصمد کیلانوی

صح الجواب واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا ارشاد ہوتا ہے اس مسئلہ مین کہ ایک شخص مسمی بزید نے اپنی کل جائداد مین سے کچھ حصہ وقف اور باقی کو اپنی ورثہ پر بحصص متفاوت تقسیم کیا اور یہ بھی بہ تصریح تحریر کر دیا کہ ہر شخص ورثہ مذکورہ مین سے اپنی حصص معین بعد فوت ہمارے مالک ہوا اور ایک شخص منجملہ ورثہ موصی لہم کے جو مسمی بخالد ہے اوسکو متولی وقف کیا اور یہ بھی تصریح کیا کہ وہی خالد مہتمم بقیہ جائداد کا ہے اسطور سے کہ محاصل زمین موصی بہ ہر موصی لہم کو بمقدار اونکی حصہ کے دیتا رہے اور وقف کی نسبت یہ تصریح کر دیا کہ بعد خالد کے جو شخص ہماری اولاد مین لائق ہو وہ متولی وقف رہے لیکن وصیت کی نسبت کچھ تصریح نہین کیا اور ورثہ موصی لہم مین کچھ لوگ نابالغ ہین اور بعض بالغ ہین اور وصیت نامہ کو سب ورثہ نے اصالۃ اور وکالۃ قبول و منظور کیا اب استفسار ہے کہ یہ تحریر زید کی وصیت نامہ ہے یا نہین دوم یہ کہ

جب ورثہ نابالغ بلوغ کو پہنچین تو اوسوقت بہی او نکا حصہ جبرا خالد کے قبضہ
اہتمام مین رکہا جائیگا اور ورثہ اپنی تصرف اور دست اندازی سے باز رکہی جائینگے
یا اپنی حصہ پر قابض ہوسکتے ہین سوم یہ کہ وارث بالغ کی حق مین وصیت نامہ کا کیا اثر
ہی اپنی ملک موصی بہ کی قبضہ سے محروم رکہا جائیگا یا نہین خصوصا اوسوقت کہ خالد
مرگیا اور اوسکا بیٹا زبردستی قابض ہوگیا

**ہو المصوب** یہ تحریر زید کی وصیت نامہ ہی اور بعد بلوغ نابالغان کے
وصایت وصی کی باقی رہیگی جب تک کہ اوس سے خیانت ظاہر نہو جامع الرموز مین ہی
یبقی وجوبا امین عن الخیانۃ یقدر علی القیام بہا انتہی اور در مختار مین ہی اما عزل
الخائن فواجب انتہی اور وارث بالغ کی حق مین وصایت کا اثر حفظ مال واستقلال
نافع ہی جامع الرموز مین ہی لا یتجر الوصی فی مالہ ای مال الغائب الکبیر لانہ لا یفوض
الیہ سوی الحفظ انتہی اور بیٹا وصی کا بدون اسکی کہ وصی بنایا گیا ہو مستحق قضات
نہین اس صورت مین اور ورثہ قبضہ کرسکتے ہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو
ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الخفی والجلی

| محمد عبد الحی |
| --- |
| ابو الحسنات |

۳۴۲
**استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زید نے بکر کو اپنے
جائداد کا وصی کیا اور جملہ انتظام جائداد کا موافق تفصیل مندرج وصایت نامہ
کی اوسکی مفوض کیا اور یہ نہین ذکر کیا کہ بعد انتقال وصی کے یہ وصایت اوسکی
اولاد کیطرف منتقل ہوگی مگر وصی کی باب مین وصایت نامہ مین جابجا لفظ ابد
و دوام و ہمیشگی کے تصریح کی کہ یہ انتظام متعلق بکر رہیگا دائما یا علی الدوام وتا ابد
پس آیا یہ الفاظ مفید اس امر کے ہونگی کہ بعد انتقال وصی کے یہ وصایت
اوسکی اولاد کیطرف منتقل ہوتی رہیگی یا دوام صرف ذات وصی کیساتہ مادام الحیات
متعلق ہوگا اور اوس سے صرف دوام وصایت تا بقای بکر مفہوم ہوگا بینوا توجروا

ف۔ کتاب الوصیۃ
در مقدمہ مولوی صفدر حسین صاحب جونپوری باہ جمادی ثانیہ ۱۲۹۵ ہجری

**ہو المصوب** اس قسم کے الفاظ صرف بقائی وصایت ما دام حیات الوصی پر
دلالت کرتے ہین اور انتقال اوسکا ورثہ واولاد وصی پر نہین سمجھا جاتا ہی عرفاً وعقلاً وشرعاً
لیکن عرفاً پس اسوجہ سی کہ اگر کسی سی زید کہی کہ تو میرا وکیل ہی دائماً وابداً اس صورت مین
اہل عرف یقیناً جانتے ہین کہ یہ وکالت وکیل کی حیات تک ہمیشہ رہیگی اور اوسکی اولاد
کیطرف منتقل نہوگی ایسیہی اگر کسی سی کہی کہ تجکو مینی اس شہر کا قاضی یا کوتوال ہمیشگی کے
واسطے کیا اس سی یہ نہین سمجھتی ہین کہ یہ مناصب بعد انتقال اوس شخص کے اوسکی اولاد
کیطرف منتقل ہونگی بلکہ صرف اوس شخص کی حیات تک تعلق ان عہدونکا سمجھتی ہین
وعلی ہذا القیاس عرفاً اسکے بہت نظائر ہین۔ و لیکن عقلاً پس اسوجہ سی کہ جب کسی
ذات پر کوئی حکم کرین اور کوئی صفت اوسکی واسطی ثابت کرین اور اوسکی ساتھہ
علی الدوام وغیرہ کی قید متعلق کرین پس بالضرور یہہ قید ثبوت حکم کی ہوگی اور مفید
ثبوت حکم تا بقاء ذات ہوگی اور جب ذات فنا ہوجاویگی ثبوت حکم اور ثبوت صفت
بہی فنا ہوجاویگی پس بالضرور قید دوام بہی فنا ہوجاویگی ورنہ لازم آتا ہی کہ دوام
جسکے ساتھہ متعلق ہی وہ تو باقی نہو اور دوام باقی رہی مثلاً اگر یہ کہا گیا کہ زید ہمیشہ
نماز پڑھتا ہی یا علی الدوام وہ عابد ہی یا ابداً روزہ دار ہی آن الفاظ سی عقل مقتضی ہے
اس امر کو کہ دوام ان صفات کا تا بقای زید ہوگا فقط ورنہ لازم آویگا کہ زید تو موجود نہو
اور نہ اوسکی صفت موجود ہو مگر مضمون دوام کا باقی رہی و لیکن شرعاً پس اسوجہ سے
کہ فقہا اس قسم کے الفاظ پر حکم ما دام الحیات کا دیتی ہین اور جو احکام ان الفاظ کے
ساتھہ مقید ہون اونکو موروث و باقی بعد فناء ذوات نہین سمجھتی ہین جامع الرموز کی
کتاب الوصایا مین ہی وصحت الوصیۃ بثمرۃ بستانہ وحینئذ ان مات الموصی وفیہ ثمرۃ کان
لہ ہذہ فقط لا ما یحدث وان ضم ابداً بان قال لہ ثمرۃ بستانہ ابداً فلہ ہذہ الثمرۃ الموجودۃ
وما یحدث من الثمرۃ فی المستقبل کما فی غلۃ بستانہ او ادخلہ فلہ ہذہ وما یحدث ما عاش الموصی لہ

سواء ضم الابدا اولا انتہی اور ضیع الدین ہروی کے شرح وقایہ مین ہی ان قال اوصیت

نملہ لبستانی ہذا لفلان یکون للموصی لہ الغلۃ القائمۃ وقت موت الموصی وما یحدث بعدہ

ایضا ما عاش الموصی لہ ضم لفظ الابد اولم یضم انتہی اور عینی کے شرح ہدایہ مین ہی

ان قال لہ ثمرۃ لبستانی ابدا فلہ ہذہ الثمرۃ وثمرتہ فیما یستقبل ما عاش انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۳۵ چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ شیخ سبحانی

وشیخ بداو شیخ عبد اللہ تینون حقیقی بھائی تہی اور بعد وفات شیخ سبحانی وشیخ بداو بہائی کی

شیخ رمضان وشیخ یوسف پسران شیخ بدا مذکور نی زمین کو بنا مزد وملکیت خاص اپنی بزرگان

قرار دیکر بدست شیخ عبد الغفور وشیخ جمن کی بیع قطعی کر ڈالا اور شیخ عبد اللہ بہائی مورثان

کی پوتی احمد ومحمود نابالغان نی اون بیعنامجات پر گواہی کر دیا اور اوسکو عرصہ بیس برس کا گذرا

بعد اوسکی بہی کچھ زمین کسی طور پر اختیار مین وارثان شیخ سبحانی وشیخ بداو برادران کی

آگئی تو اوسمین ورثای شیخ عبد اللہ تیسری بہائی کی یہ دعوی کر سکتے ہین یا نہین کہ جو زمین

مذکور ہماری خاندان والون مین پہر آگئی ہی تو اوسمین بمقدار حصہ شیخ عبد اللہ ہمارے

مورث کی جو شیخ عبد اللہ کو بطور عصوبت کی ترکہ شیخ سبحانی سی پہنچتا تہا پانا چاہئی

یا نہین دوسری بعد وفات شیخ عبد اللہ مذکور کے صرف اوسکی دو پوتے محمود واحمد نابالغ

جنکا باپ روبروی عبد اللہ مذکور کے مرگیا تہا وارث شیخ عبد اللہ مذکور کے عصوبۃ ہوئی

لیکن اون نابالغون کا کوئی ولی آبائی یعنی باپ ودادا ودادی وچچا وغیرہ باقی نہین رہا

تو اون نابالغون کی مادر مسماۃ فتحہ بی بی ولی قریبتی نابالغان مذکور کے شرعا ہوگی اور

اوسکو بولایت اپنی پسران نابالغان کی اختیار انتقال جائداد پسران نابالغان مذکور کا

واسطی اونکی پرورش کی بایام رضاعت حضانت جائداد اپنی پسران کی بہی حاصل ہوگا

یا نہین دوسرے جامیعاد ایام رضاعت وحضانت کی کیا ہی تیسری فتحہ بی بی نی بولایت اپنی

كتاب الدعوى والولاية
از شیخ محمود ... رجب ۱۳۰۹ھ

پسران نابالغان محمود و احمد کے جو زمین بدست روشن و جوہر وغیرہ خریداران کے
بیچ ڈالی اور اوسپر خریداران مذکوران نی تعمیر مکانات کی کر لی اور اوسکو عرصہ بیس برس کا
گذر گیا اب اتنی عرصہ کی بعد جو شیخ باسط علی نے بیعنامہ حق محمود و احمد نابالغان مذکور کا
بابت زمین مذکور کے لکھوا لیا تو وہ دعوی واسطی انہدام اون تعمیرات زر کثیر کی جو روشن
وجوہر وغیرہ خریداران مذکوران نی کیا تہا واسطی دور کرا پانی تعمیرات مذکور اور
خالی کرا پانی زمین ماتحتی تعمیرات مذکور بمقدار حصۂ محمود و احمد نابالغان مسطور کے
کر سکتا ہی یا نہین لہذا بعبارت کتب شرع کے بینوا توجروا اور راضر اہل اسلام مین
جائز ہی یا نہین الراقم محمد احمد اللہ ساکن محلہ عالم شہر جونپور

**ہوالمصوب جواب سوال اول** اس صورت مین دعوی وارثان
شیخ عبداللہ کا ساقط ہی اشباہ والنظائر مین ہی الرابعۃ والعشرون سکوتہ عند
بیع زوجتہ او قریبہ عقارا اقرار بانہ لیس لہ علی ما افتی بہ مشائخ سمرقند انتہی اور بہی اوسمین ہی
الخامسۃ والعشرون رآہ یبیع ارضا او دارا فتصرف فیہ المشتری زمانا وہو ساکت یسقط دعواہ
انتہی اور حاشیۂ اشباہ مین ہی فی البزازیۃ جعل الفتوی علی عدم سماع الدعوی
فی القریب والزوجۃ انتہی اور تنقیح فتاوی حامدیہ مین ہی المسئلۃ فی کثیر من المعتبرات
کالتنویر والکنز والملتقی والبزازیۃ والولوالجیۃ وعبارتہا رجل تصرف زمانا فی ارض آخر
رای الارض والتصرف ولم یدع ومات علی ذلک لم تسمع بعد ذلک دعواہ ولدہ انتہی
**جواب سوال دوم** ولایت مالی ماں کو حاصل نہین اور بیع و شراء وغیرہ اوسکی
نافذ نہین مگر یہ کہ کوئی ولی مالی اذن دیوی یا خود طفل بعد بلوغ کی اوسکی تصرف کو
جائز کری جامع الفصولین مین ہی الولایۃ فی مال الصغیر الی الاب ثم وصیہ ثم وصی
وصیہ ولو بعد فلو مات ابوہ ولم یوص فالولایۃ الی اب الاب ثم وصیہ ثم وصی وصیہ فان
لم یکن فالقاضی ومن نصبہ انتہی اور فتاوی عالمگیریہ مین ہی الام اذا رہنت متاع طفلہا

فانہ لایجوز الا ان تکون وصیۃ او تکون ماذونۃ من جہۃ من یلی الطفل انتہے

**جواب سوال سوم** ہرگاہ محمود واحمد نے بعد بلوغ کی تصرفات مالیہ اپنی مادر کو جائز رکہا اور تصرفات خریداران سی کچہہ تعرض نکیا اب اتنی عرصہ کی بعد دعوے باسط علی کا مسموع نہوگا حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۶ **استفتا** ما قولکم فی ان لبس الخزام الذی تلبسہ النساء فی الانف للتزین ویسمی فی لسان الہندیۃ نتھ ہل ہو جائز ام لا بینوا توجروا

**الجواب وہو الملہم بالصدق والصواب**

الخزام الذی یقال فی عرف حال العرب زمام کما حققہ صاحب النفائس فہو جائز لانہ من امور العادات کسائر اللباس والحلی فلا باس باستعمالہ وانما ہو بدعۃ لکن البدع اذا لم تکن فی الدین والعبادۃ بان کانت فی العادۃ لم تکن ردا نحو البدع فی الماکل والمشارب والملابس والمراکب والمساکن مما لم یقصد بہا فاعلہا التقرب الی اللہ بل مرادہ مجرد الاستعمال ہکذا صرح فی الحدیقۃ الندیۃ شرح الطریقۃ المحمدیۃ وقاس صاحب الطحطاوی ثقب الانف علی ثقب الاذن للقرط کما نقلہ قول صاحب رد المحتار تحت شرح قول صاحب الدر وہل یجوز الخزام فی الانف لم ارہ قلت ان کان مما تتزین النساء بہ کما ہو فی بعض البلاد فہو فیہا کثقب القرط فہم من ہذہ العبارۃ جواز ثقب الانف ولبس الخزام واللہ اعلم حررہ الفقیر المعترف بالسہو والتقصیر الراجی الی رحمۃ ربہ الباری محمد محسن الجونفوری تجاوز اللہ عن ذنبہ المعنوی والصوری

**ہو المصوب** نعم لا وجہ لامتناع ثقب الانف وقد صرح العلماء بجوازہ قال فی الدر المختار ولا باس بثقب اذن البنت استحسانا ملتقط قلت وہل یجوز الخزام فی الانف لم ارہ انتہی قال فی رد المحتار بعد نقل عبارۃ الطحطاوی وقد نص الشافعیۃ

علی جوازہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ما قولکم رحمکم اللہ اس مسئلہ مین کہ ہنود اشیای ذوی الارواح کو مثل خصی و بکری گنگا پر چڑھاتی ہین اور بانہین زندہ چھوڑ دیتے ہین اور اوس گھاٹ کی زمیندار ہندو و دیگر اشخاص جانورون کو دریا سی نکالتے ہین اور بیچتے ہین اور چڑھانیوالی کچھ تعرض نہین کرتے پس ان جانورون کو خرید کر یا نکال کر ذبح کرکے کہانا حلال ہی یا حرام اور یہ جانور قولہ ما اہل بہ لغیر اللہ مین داخل ہین یا بحیرہ و سائبہ مین اور بحیرہ و سائبہ حلال ہین یا حرام اور ما اہل بہ لغیر اللہ کی کیا معنی ہین و ما جعل اللہ من بحیرۃ ولا سائبۃ الخ کے کیا مطلب ہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** ما اہل لغیر اللہ سی مراد وہ جانور ہی جو بقصد تقرب الی غیر اللہ ذبح کیا جاوی اور مقصود اراقۃ الدم سی تعظیم غیر خدا ہو اور جان دینا خاص غیر کی لحاظ سی ہووی ایسا جانور حرام ہی اگرچہ وقت ذبح کے بسم اللہ اوسپر کہی جاوے در مختار مین ہی ذبح لقدوم الامیر ونحوہ کواحد من العظماء یحرم لانہ اہل بہ لغیر اللہ ولو ذکر اسم اللہ علیہ ولو ذبح للضیف لا یحرم انتہی اور تفسیر نیشاپوری مین ہی قال العلماء لو ان مسلما ذبح ذبیحۃ وقصد بذبحہا التقرب الی غیر اللہ صار مرتدا و ذبیحتہ ذبیحۃ مرتد انتہی اور تفسیر در منثور مین ہی اخرج ابن المنذر عن ابن عباس و ما اہل قال ذبح و اخرج ابن ابی حاتم عن مجاہد و ما اہل قال ما ذبح لغیر اللہ انتہی پس بکرا شیخ سدو وغیرہ کا کہ خاص غیر خدا کی واسطی جان دینا اوسمین منظور ہوتا ہی اور خون بہانا تقربا الی غیر اللہ تعالی مقصود ہوتا ہی حرام ہی نہ ذبیحہ فاتحہ بزرگان کہ جسمین اراقۃ الدم اللہ تعالی کی واسطی ہوتا ہی اور مقصود ایصال ثواب ہوا کرتا ہی اور جو جانور کہ ہنود زندہ چھوڑ دیتی ہین وہ آیت مین داخل نہین اور حرمت اونکی اس آیت سی ثابت نہین اسوجہ سی کہ وہان ذبح نہین ہوتا ہی بلکہ زندہ رہا کرتا ہوتا ہی باقی رہی آیت ما جعل اللہ اوسکی تفصیل یہ ہی کہ کفار مکہ نی جانور

مولوی عبد الغفور صاحب [illegible]

اپنی رای سی تحلیل و تحریم کر دی تہی کبہی مادۂ شتر کو کان شق کر کے بتون کے نام پر
چہوڑ دیتے تہی اور اوسکا دودہ کسیکو نہین دیتے تہی اور اوسیکی ذبح کو حرام سمجہتے تہی
اور اوسکی اکرام مین خوشنودی اصنام تصور کرتے تہی اوسیکو بحیرہ کہتے تہی اور سائبہ
اوس جانور کو کہتی تہی جو بتون کی نام پر چہوڑ دیا جاوی اور اوس سی کسی قسم کی بار داری کی
محنت نہ لیجاوی حق جلشانہ نی اس حکم کا اونسی ابطال کر دیا اور ما جعل اللہ من بحیرۃ الخ
ارشاد فرما دیا پس آیت سی صرف اونکی احکام ثابت ہوتا ہی نہ تحریم ذبح بحیرہ و سائبہ
ہرگاہ یہ امر ممہد ہوا پس سمجہنا چاہیی کہ جو جانور کہ گنگا پر چڑہائی جاتی ہین یا بتون کے نام
چہوڑے جاتی ہین اونکو پکڑ کے یا نکال کی ذبح کرنا نہ اسوجہ سی حرام ہی کہ وہ ما اہل لغیر اللہ
مین داخل ہین اور نہ اسوجہ سی کہ بحیرہ و سائبہ کا ذبح حرام ہی بلکہ اسوجہ سی کہ وہ جانور
اس رہا کرنیسے ملک مالک سی خارج نہین ہوتی ہین پس بدون اذن مالک کی اونکا حکم
مغصوب و مسروق کا ہوگا اور اگر مالک اجازت دیدی یا اباحت عامہ کر دی تو اوسوقت
اونکو بسم اللہ کہکی ذبح کرنا اور اوسکو کہانا درست ہوگا اور حرکت قبیحہ اور نیت شنیعہ
رہا کرنیوالی سی حکم حرمت کا نہوگا رد المحتار مین ہی المختار فی الصید انہ لا یملکہ اذا لم یہجہ وکذا
فی الدابۃ اذا سیبہا کما بسطہ الشرنبلالی فی شرحہ اور زیلعی کی شرح کنز مین ہی ان کان مرسلا
فہو مال الغیر فلا یجوز تناولہ الا باذن صاحبہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۴۸
**استفتا** نحمدہ ونصلی از محمد عفی اللہ عنہ بخدمت علماء دین بعد سلام
علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ واضح باد ہرگاہ شخصی مومن خالص بملاقات برادر مومن خود
بمکان میرود و آنصاحب مکان بر خود لازم میداند کہ از قسم میوہ جات یا طعام ہرچہ موجود
باشد پیشکش او کند ہمین طور بروز نکاح کہ بخانۂ عروس جمع شوند و ورثای عروس
طعام شیرین یا نمکین پیش آرند قبل نکاح یا بعد آن این فعل بدعت خواہد شد یا قریب سنت فقط

**هو المصوب** این فعل بدعت نیست بلکه از عهد نبوی صلی الله علیه وسلم ثابت‌ست چنانچه در مدارج النبوة وبهجة اخیار العروس وغیره مذکور است والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

کتاب النکاح

۱۰ رجب سنه ۱۲۹۹ هجری از [illegible] مرسله قاضی [illegible] صاحب

**استفتا ۳۹** نحمد الله وحده ونصلی علی من لا نبی بعده بخدمت علماء دین ومفتیان شرع متین التماس اینکه در عقد نکاح از مدت رسمی است که بعد انصرام عقد در مجلس نکاح خرمها بحضار مجلس عقد ایثار وتقسیم میکنند وهمانوقت قبل نکاح یا بعد لباس مشروع حسب حیثیت از جانب زوج بزوجه می پوشانند ونیز همو نوقت بعد نکاح طعام شیرین بحاضران مجلس میخورانند درین باب از شرع شریف چه حکم است آیا در زمان رسول مقبول علیه الصلوة والسلام ویا در عهد خلافت خلفاء راشدین رضوان الله علیهم اجمعین اینچنین امر بوقوع آمده است یا نه حسبة لله از دلائل منقول معتبر از جواب این هر سه امر ممنون ومشکور فرمایند رحمکم الله واجرکم الله واگر کسی میداند که این هر سه امر اگرچه مشروع نیست لیکن بطور تحفه وهدیه بنظر اتحاد فیما بین جاری میدارد پس آنکس آثم وگناهگار خواهد شد ومرتکب بدعات یا اجری خواهد یافت بینوا توجروا

**هو المصوب** پوشانیدن لباس حسب مقدرت از جانب زوجه بزوج واز جانب زوج بزوجه نه شرعا ممنوع است ونه در بدعات سیئه داخل است وهمچنین خورانیدن طعام در مجلس نکاح بعد نکاح وتقسیم خرمها وغیره از بدعات سیئه نیست که بارتکاب آنها گناه لازم شود بلکه از قبیل مباحات است وانچه در باب اکل وشرب ولباس مباح است در ارتکاب آن بنظر اتحاد وداد وحسن اخلاق هیچ مضائقه نیست البته اگر آنرا سنت فهمد وغیر مسنون را مسنون گمان سازد گناه لازم خواهد شد این بر تقدیریست که ثبوت این امور بوجهی من الوجوه از زمانه آنحضرت صلی الله علیه وسلم وصحابه نشود وپس برین تقدیر صرف نبودن این امور که از قسم عبادات نیستند دران ازمنه باعث ابتداع نخواهد شد

واز بعض روایات ثبوت خورانیدن طعام مجلس نکاح از طرف اولیاء عروس وتقسیم خرمہا
در عہد نبوی ثابت ہست جلال الدین سیوطی در رسالۂ خود بہجۃ ازہار العروس باخبار
المدوش در قصۂ نکاح ام حبیبہ بنت ابی سفیان با آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ بولایت
نجاشی بادشاہ حبشہ در حبشہ شدہ بود ناقلا من طبقات ابن سعد ثم بعد الفراغ من النکاح
ارادوا ان یقوموا فقال النجاشی اجلسوا فان سنۃ الانبیاء اذا تزوجوا ان یوکل طعام
علی التزویج فدعی بطعام فاکلوا ثم تفرقوا انتہی ودر بہیقی ومعجم اوسط طبرانی وغیرہ مروی ست
ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم حضر فی املاک ای عقد نکاح فاتی باطباق علیہا جوز ولوز
وتمر فنثرت فقبضنا ایدینا فقال رسول اللہ صلعم ما لکم لا تاخذون فقال لانک نہیت عن النہبی
فقال انما نہیتک عن نہبی العساکر خذوا علی اسم اللہ انتہی لیکن سند این روایات ضعیف ست
وبسند صحیح معتبر خالی از خدشات کدامی روایت درین باب وارد نشدہ است الحاصل
بر تقدیر ثبوت ہمچو امور در عہد نبوی کلامی نخواہد ماند وبر تقدیر عدم ثبوت ہم ارتکاب
این امور از بدعات سیئہ نخواہد شد بلکہ از امور مستحدثہ مباحہ واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

۱۴ **استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین ان مسائل مین کہ حضرت
رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نی تلقین واسطی کم دین مہر کے کیا ہی یا واسطی زیادہ کے
اور تعریف کم دین مہر والی عورتون کی کی ہی یا زیادہ والی کی ہے ۲ اور اب مسلمانون کو اپنی
لڑکیون کا دین مہر کم مقرر کرنا چاہیی یا زیادہ فضیلت کسمین زیادہ ہی ہے ۳ اور جو شخص
دین مہر کو سنت جانتا ہی لیکن بخوف چھوٹنے رسوم آبائی کی عمل نہین کرتا بلکہ بعض ایسے ہین
اگر اونسی واسطی کم دین مہر کے تکرار کیجاوی اور کہا جاوی کہ سنت ہی تو کہتی ہین کچھ ہو
کم نہین کرینگی ہماری باپ دادی سی زیادہ ہی چلا آتا ہی اور بعض لوگ ایسی ہین کہ یہ سب
نہین کہتی بلکہ صرف اتنا ہی کہتی ہین کہ کچھ ہو دین مہر کم نہین ہوگا تو ایسی دونون شخص عند الشرع

انہ دہی شرع شریف کی کیا حکم کیا جاویگا ان سب مسائل کا جواب مع دلیل کی حدیث
صحیح مرفوع سی فرمایا جاوی کہ رفع اشتباہ وتحقیق امر حق حاصل ہو بینوا توجروا فقط

**ہو المصوب** اگرچہ مہر کی جانب زیادت کی کوئی حد شرعا نہین ہی کہ اوس سے
زائد نہووی مگر زیادہ مہر باندھنا ایسا کہ قدرت شوہر سی اوسکا ادا کرنا باہر ہی جیسا کہ اکثر
بلاد مین اس زمانی مین دستور ہی منجر اس امر کی طرف ہوتا ہی کہ ادا کرنیکی نیت نہین ہوتی
اور حدیث مین وارد ہی کہ جو شخص نیت نہ ادا کرنیکی رکھیگا وہ حکم زانی کا رکھتا ہی ابن حجر مکی
زواجر عن اقتراف الکبائر مین لکھتے ہین الرابعۃ والستون بعد المأتین ان یتزوج امرأۃ
وفی عزمہ ان لا یوفیہا صداقہا لو طلبتہ اخرج الطبرانی بسند رجالہ ثقات انہ صلی اللہ علیہ وسلم
قال ایما رجل تزوج امرأۃ علی ما قل من المہر او کثر ولیس فی نفسہ ان یودی الیہا حقہا فمات
ولم یود الیہا حقہا لقی اللہ یوم القیامۃ وہو زان انتہی اور شرعا مہر کا کم باندھنا موافق سنت کے ہی
اور زیادتی اوسکی خلاف سنت کی ہی تفسیر در منثور مین ہی اخرج سعید بن منصور وابو یعلی
بسند جید عن مسروق قال رکب عمر بن الخطاب المنبر وقال یا ایہا الناس ما اکثارکم فی صدق
النساء وقد کان رسول اللہ صلعم واصحابہ انما الصدقات فیما بینہم اربعمأتہ درہم فما دون ذلک
ولو کان الاکثار فی ذلک تقوی عند اللہ ومکرمۃ لم تسبقوہم الیہا انتہی اور جو لوگ اس سنت سے
انکار کرتی ہین اور رسم آبا واجداد کو نہین چھوڑتے اور طریقہ زواجیہ کو مستحسن اور طریقہ
شرعیہ کو مستقبح سمجھتی ہین وہ لوگ گناہگار ہونگی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتاء** ۱۸ چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرین سوالات خود
بحدیث وقرآن واجتہاد رای خود

اول انیکہ از ہیچ کتابی عظمت مادہ گاو بہ نسبت دیگر بہائم ثابت است یا نہ دوم
پرستش مادہ گاو تا کی اجرا بود وازکدام وقت مسدود شد سوم آنکہ حکم ذبح مادہ گاو

از روی کدام حدیث و بچه شرط و تصریح صدور یافته و آن حکم برای ماده گاو است
یا برای بعزنر و برای مداومت استعمال لحمش و مفهوم آن حکم بحالت ماده مختص الوقت
می برآید یا چه چهارم رسول الله صلی الله علیه وسلم گوشت بقر خود استعمال فرموده یا نه پنجم
در عرب با وجودیکه بقر موجود است چرا قربانی نمیکنند ششم اگر قربانی بقر نکنند
یا فتوری بدین اسلام راه می یابد یا نه و قربانی گاو با استعمال لحمش از ارکان دین است
و فرض و واجب یا چه هفتم در عهد بنی اسرائیل پرستش گاو میشد یا نه و حکم ذبح گاو
از قرآن و حدیث معلوم می شود یا نا و یا هشتم بحالت اوراد و وظائف و نمازی که
برای حصول دعا می کنند بخصوص وجه ترک گوشت بقر چیست بینوا توجروا

**جواب سوال اول** عظمت گاو به نسبت دیگر بهائم شرعا ثابت نیست بلکه در حدیث
اشارت بذلتش به نسبت بعض بهائم آمده است در سنن ابو داود مروی است قال
رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا تبایعتم بالعینة واخذتم اذناب البقر ورضیتم بالزرع
وترکتم الجهاد سلط الله علیکم ذلا لا ینزعه عنکم حتی ترجعوا الی دینکم انتهی و در حیوٰة الحیوان میفرماید
فی نهایة الغریب فی الحدیث فی وخلت السکة دار قوم الا ذلوا والسکة هی التی یحرث بها الارض
ای ان المسلمین اذا اقبلوا علی الزراعة شغلوا عن الغزو فیاخذهم السلطان بالمطالبات
والجبایات وقریب من هذا الحدیث قوله صلی الله علیه وسلم العز فی نواصی الخیل والذل
فی اذناب البقر انتهی ازین حدیث معلوم می شود که کثرت استعمال بز باعث و استعمال گاو
برای آن باعث ذلت انسانیه می شود **جواب سوال دوم** و هفتم پرستش تمثال گاو
در زمانهٔ بنی اسرائیل بعض کفار می کردند و همین امر باعث گوساله پرستی بعض بنی اسرائیل
گردیده که بسبب آن مستحق نکال و وبال گشتند حق جل شانه در قرآن پاک می فرماید
وجاوزنا ببنی اسرائیل البحر فاتوا علی قوم یعکفون علی اصنام لهم قالوا یا موسی اجعل لنا الها
کما لهم آلهة قال انکم قوم تجهلون و نیز می فرماید ان الذین اتخذوا العجل سینالهم غضب

من ربهم وذلة في الحيوة الدنيا وكذلك نجزي المفترين و در تفسير در منثور مى آرد اخرج
ابن جرير وابن المنذر عن ابن جريج في قوله تعالى فاتوا على قوم يعكفون على اصنام لهم
قال تماثيل بقر من نحاس فلما كان عجل السامري شبه لهم انه من تلك البقر فذلك كان اول
شان العجل انتهى جواب سوال سوم و هفتم جواز ذبح بقر نر باشد يا ماده و جواز استعمال
گوشت آن صراحة از قرآن و حديث ثابت است و بران اجماع است حق جل شانه
بضمن بيانات احسانات خود مى فرمايد ومن الانعام حمولة وفرشا كلوا مما رزقكم الله
ولا تتبعوا خطوات الشيطان انه لكم عدو مبين ثمانية ازواج من الضان اثنين ومن المعز اثنين
قل ءالذكرين حرم ام الانثيين اما اشتملت عليه ارحام الانثيين نبئوني بعلم ان كنتم صادقين
ومن الابل اثنين ومن البقر اثنين و در حيوة الحيوان مى آرد يحل اكلها وشرب البانها
بالاجماع انتهى و در صحيح بخارى وغيره مرويست ان النبي صلى الله عليه وسلم ضحى عن نسائه
بالبقر يوم النحر انتهى و در جامع ترمذى وسنن نسائى وغيره مروى است عن ابن عباس
قال كنا مع رسول الله صلعم في سفر فحضر الاضحى فاشتركنا في البقرة سبعة انتهى جواب سوال
چهارم از كتب حديث ثابت است كه صحابه وازواج آنحضرت صلى الله عليه وسلم گوشت
گاو خورده اند و بخدمت نبوى هم پيش كرده شده است در صحيح مسلم مرويست عن
عائشة قالت اتى النبي صلى الله عليه وسلم بلحم بقر تصدق به على بريرة فقال هو لها صدقة
ولنا هدية انتهى جواب سوال پنجم قربانى نه كردن ايشان بروز عيد الضحى
صرف امريست عادى شان نه شرعى در بعض بلاد ديگر هم رواج قربانى بقر نيست
مثل بعض بلاد دكن پس عدم ذبح شان دليل بر كراهت يا عدم حلت ذبح بقر
با وجود ثبوت جوازش از قرآن واخبار نبويه وآثار صحابه واجماع فقهاء امت محمديه
نمى تواند شد جواب سوال ششم نه قربانى كردن گاو باعث فتوى نيست
ليكن بخيال عظمتش و عدم جوازش و حلتش اگر ترك قربانى آن خواهد كرد البته در اسلام

ہمچو کس فتوی خواہد گشت **جواب سوال ہشتم** این ترک مبنی بنظمت وعدم جوازش نیست بلکہ مبنی است بہ تجارب مشایخ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۴۲ **استفتا** چہ میفرمایند علماء دین و فضلاء شرع متین و ارباب حقائق و صاحبان معارف دقائق درینمعنی کہ مسمی زید را سلطان یا نائب او چیزی سالانہ برای نذر و نیاز صندل و عرس بزرگان دین و سالکان مسلک علم و یقین عطا نمودہ و بعد انتقال زید مذکور خدمت مذکور بذات فرزند کلان زید مزبور مسمی بکر مقرر ماند ہمچنان معاش مزبور و خدمت مسطور در اکبر اولاد تا ابن الابن بکر مسمی بخالد در رسید از رحلت خالد باوصف موجود بودن پسرش مسمی محمود پسر برادر عموی خالد مسمی بعمر جبرا و غصبا بر خدمت مذکورہ قابض گردید پس عرفا و طریقۃ حق خدمت مذکور بمحمود کہ از اولاد پسر کلان زید است و تا چہار طبقہ بلا قصور و فتور بدست آبا و اجداد اوشان ماندہ است میرسد یا بعمر جابر بینوا توجروا

**ہو المصوب** استحقاق خدمت مذکورہ شرعا و عرفا بمحمود است نہ بعمر در تنقیح فتاوی حامدیہ می نویسد اذا مات من لہ وظیفۃ فی بیت المال لحق الشرع عزاء الاسلام وللمیت ابناء یراعون ویقیمون حق الشرع کما یراعی ویقیم الاب فللامام ان یعطی وظیفۃ الاب لابناء المیت لا لغیرہم لحصول مقصود الشرع وانجبار کسر قلوبہم انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

الجواب صحیح واللہ اعلم حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ

۴۳ **استفتا** چہ میفرمایند علماء دین و مفتیان شرع متین در تکفیر فرقہ کہ درین ایام در شہر بیکانیر یک فرقہ نو پیدا شدہ میگویند کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم را والدین نبودند بلکہ حق تعالی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم را از آسمان فرستادہ و کسیکہ

بیان میلاد شریف کنند از و احتراز مینمایند و میگویند که در بیان میلاد حضرت ہتک عزت میشود
اگر احادیث را بر ان گواه گذاریم بران اعتماد نمیکنند و میگویند که در قل ہو اللہ احد اللہ الصمد
لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد این صفت خدا و ہم رسول خدا است بگو کہ اللہ یکی ست
ہمچنین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم یکی ست اللہ الصمد اللہ تعالی از خورد و نوش پاک است
ہمین طور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از خوردن و نوشیدن پاک بودند لم یلد ولم یولد
نہ حق تعالی زاده شده و نہ کسی از و زاده شده ہمچنان رسول مقبول نہ کسی را زاده و نہ از
کسی زائیده شد پس درین قول فرقہ جدید از امامین و خاتون جنت و اہل بیت طیبہ و طاہرہ
ہمہ ہا منکر اند در حق ایشان شرعا تکفیر و الحاد ثابت میشود یا نہ بیان فرموده للمہ
بمہر ہا و دستخط ہا مزین فرموده بیچاره مسلمانان خوانده را ازین بلا برہانند بینوا توجروا

**الجواب** بشریت حضور صلی اللہ علیہ وسلم از قول انا سید ولد آدم ثابت و مؤید آن
قولہ تعالی قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی الخ اور اکل و شرب او مشی فی الاسواق نسبت
حضور صلعم کی قرآن مجید سی ثابت اور احادیث نبوی مصداق اور مؤید اس امر کے
مشکوۃ شریف باب فضائل سید المرسلین فصل ثانی مین ترمذی سی موجود ہے چنانچہ ایک حدیث
انہین سی بعینہ لکھی جاتی ہی وعن العباس انہ جاء الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فکانہ سمع شیئا
فقام النبی صلی اللہ علیہ وسلم علی المنبر فقال من انا فقالوا انت رسول اللہ قال انا محمد
بن عبد اللہ بن عبد المطلب ان اللہ خلق الخلق فجعلنی فی خیرہم ثم جعلہم فریقین فجعلنی فی
خیرہم فرقۃ ثم جعلہم قبائل فجعلنی فی خیرہم قبیلۃ ثم جعلہم بیوتا فجعلنی فی خیرہم بیتا فانا خیرہم نفسا
و خیرہم بیتا و دوسری اور کئی حدیثین اس باب مین مثبت بشریت و ولادت حضور صلعم مین
جابجا کتب حدیث و تفسیر مین موجود ہین اور خود حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اقرار فرمانا
کہ مین پیدا ہون زمانہ ملک عادل مین آور حدیث کتاب مشکوۃ باب الصیام مین موجود ہی
کہ فیہ ولدت و فیہ بعثت یعنی پیر کے روز پیدا کیا گیا ہون اور اوسی روز مبعوث کیا گیا

اور اکل و شرب حضرت کا آیات و اخبار و آثار سے اظہر من الشمس ہی اسمین کچھ حاجت دلیل کی نہین آور سورۂ اخلاص محض وحدانیت مین ذات پاک مقدس جناب عز اسمہ کے نازل ہی بلا شبہہ احدیت و صمدیت اور لم یلدیت و لم یولدیت کی صفت سوای ذات باری کے کسی پر صادق نہین آتی اور نہ کسی مفسر نے یہ تاویل اوسکی کہین لکھی آور کفویت آنحضرت کی قبیلہ بلکہ قبائل قرشیہ حسبًا و نسبًا ظاہر و باہر ہی آور سوای اسکی ہزارہا دلائل حضور کی تولد شریف کی باب مین موجود ہین چنانچہ جواب سوال عباس عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہی یعنی حضرت عباس نے پوچھا کہ یا رسول اللہ چاند آپکی ساتھ کیا معاملہ کرتا تہا اور آپ ان دنون مین چہل روزہ تہی آپنے فرمایا کہ مادر مشفقہ نے ہاتھ میرا مضبوط باندھ دیا تہا اوسکی اذیت سے مجہی رونا آتا تہا اور چاند منع کرتا تہا حضرت عباس نے عرض کیا آپ اون دنون مین چہل روزہ تہی یہ حال کیونکر معلوم ہوا فرمایا کہ لوح محفوظ پر قلم چلتا تہا او مین سنتا تہا حالانکہ شکم مادر مین تہا اور فرشتے عرش کے نیچے پروردگار کی تسبیح کرتے تہی اور مین اونکی تسبیح کی آواز سنتا تہا حالانکہ مین شکم مادر مین تہا پس آنحضرت صلعم کا شکم مادر مین رہنا اور تولد ہونا مسلم الثبوت ہی پس آنحضرت صلعم بے شبہہ فرزند حضرت عبد اللہ ہین بی بی آمنہ خاتون کی شکم مبارک سے تولد ہوی آور بی بی آمنہ کا حاملہ ہونا اور نکاح حضرت عبد اللہ سے اور نوح اور ابراہیم وغیرہ انبیاء علیہم السلام کا مبشر ہونا بی بی آمنہ کا اور خود حضور صلعم کا فرمانا کہ میری اجداد مین کوئی بے نکاح نہین ہوا اور اصلاب طاہرہ سے ارحام طیبہ مین نقل کرتا ہوا عبد اللہ اور آمنہ تک آیا ہون اور بعد منتقل ہونے عبد اللہ کی یتیم ابوطالب قریشی مین کہلانا اور جناب باری کا ارشاد الم یجدک یتیما فآوی فرمانا اور حدیث رضاعت وغیرہ سے ثبوت پر ثبوت ہی بیشک منکر ان دلائل اور براہین بینہ اور نصوص متواترہ قطعیہ کا اور محرف مضمون آیات قرآنی کا کافر مطلق ہی اسمین کچھ شک نہین فقط چنانچہ مشکوۃ شریف مین موجود ہی من فسر القرآن برائہ فقد کفر فقط

جواب صحیح ہی محمد حسین عفی عنہ | جواب صحیح ہی عبد اللہ عفی عنہ لا ریب فیہ سید علی شاہ | المجیب مصیب والسائل شیب والمسئول المصیب کتبہ حاجی

دستخط محمد صدیق اللہ

برای ایشان قول قرآنی غضب اللہ علیہم وسخط فیکم است
حاجی حقیر سید احمد شاہ عرف مولوی سید پیر علی شاہ پیر زادہ
اولاد سید فخر الدین ابن پیران ہند خواجہ خواجگان خواجہ معین قدس سرہ

خادم شریعت متین محمد بہاؤ الدین

العبد
قول ایشان خلاف از قرآن و احادیث است
بلکہ از کلام بر ایشان کلیۃ ثابت می باشد
محمد جمال الدین

جواب صحیح ہی العبد عبد الشکور
جواب صحیح ہی العبد سید عنایت اللہ شاہ

دستخط سید احمد غزنوی قتہی الجنات
تولد رسول علیہ السلام من ابویہ

جواب با صواب ہے
عبد العلی عرف علی اصغر عفی عنہ

واقعی در حق ایشان تکفیر ثابت می شود
واللہ علیم حررہ ابو الاحیاء محمد نعیم
غفرلہ العلی الرب الحکیم ۱۲۹۸ ہجری

در تکفیر این فرقہ کہ ولادت نبویہ را منکر اند کہ از متواترات و قطعیات است و سورۂ اخلاص را در حق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم می گویند شبہہ نیست واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب البیع

ماہ شعبان سنہ ۱۲۹۳ھ مرسلہ مولوی محمد عادل صاحب از خیرآباد ضلع سیتاپور

۴۳ **استفتا** مشتمل بر سہ سوال سوال اول چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرینصورت کہ اگر شخصی ریسمان وزنا بقیمت شش روپیہ وشش آنہ نقد کہ نرخ او ست خرید نماید وبدست دیگری بقیمت ہفت روپیہ ہفت آنہ یا شش روپیہ چہاردہ آنہ یا دوازدہ آنہ بوعدۂ معینہ نسیئۃ فروخت نماید پس شرعا این بیع درست خواہد شد یا نہ صرح جوابا بعبارت الکتاب توجروا فی یوم الحساب

**الجواب** تصرف در مبیعہ کیلی یا وزنی بعد قبض درست است وقبل قبض درست نیست اشتری مکیلا بشرط الکیل حرم بیعہ واکلہ حتی یکیلہ ومثلہ المعدود والموزون تنویر الابصار پس ہرگاہ کہ ریسمان را وزنا بقیمت مذکور خرید کردہ وبقبض خود آوردہ اکنون روا است کہ حالا یا نسیئۃ ہر طورکہ خواہد فروخت نماید وزیادتی ثمن بمقابلہ اجل جائز است کما فی العینی لانہ یزاد فی الثمن لاجل الاجل فقط ——

سوال دوم مثلا متعارف ومعتاد است کہ غلہ گندم یا نخود یا جو وغیرہ عند الضرورۃ بوعدۂ مدت معینہ قرض میگیرند یعنی نسیئۃ خرید می نمایند کمتر از نرخ بازار وبعد انقضای وعدہ ثمن آن میدہند پس اینچنین بیع گندم وغیرہ بہ نسیہ شرعا درست ہست یا نہ صرحوا

جواب درست است مطابق روایت عینی کہ در جواب سوال اول گذشت لانہ یزاد علی الثمن لاجل الاجل فقط سوال سوم مثلا از بقال ہر روز بکمشت آرد ودال ومونگ ونمک خواہ گندم ونخود بطور قرض بگیرند یعنی بہ نسیہ خرید کنند وبقال کمتر از نرخ بازار میدہد وزر ثمن کامل میگیرد اینچنین معاملہ بیع وشرا درست ہست یا نہ صرحوا بالکتاب فقط

جواب این سوال عین جواب سوال اول است فقط

۴۴ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اس صورت مین کہ علماء ٹونک سی ان مسائل ثلثہ مفصلۂ بالا مین استفتا کیا گیا تھا اون سوال وجواب کی نقل بجنسہ درج کرکے بھیجی جاتی ہی بعد ملاحظہ اگر صحیح ہون تو تصحیح ... نقل

ورنہ جو حکم شرع شریف ہو بتصریح نقل عبارت کتاب جواب ترقیم فرمائیے بعد نقل
عبارت ہر سہ سوال وجواب وہ خدشہ گذارش کیا جاتا ہی کہ جو داعی اس تصدیع کا ہی
اولًا خدشہ اسمین قابل گذارش یہ ہی کہ مجیب صاحب کا نقل کرنا عبارت عینی کا کما
فی العینی انتہی بلفظہ لانہ یزاد فی الثمن الاجل الاجل یہ عبارت غالباً عینی ہدایہ کی معلوم
ہوتی ہی اسواسطی کہ عینی کنز مین باوصف تتبع نظر نہین پڑتی اسکی ماسبق کا فقرہ جسکے
دلیل مین یہ لانہ مذکور ہی وہ کیا قول ہی ترقیم فرمانا چاہیی۔ ثانیاً یہ کہ فتاوی قاضیخان
خاص بابت بیع وشرا حنطہ یہ جزئیہ منقول ہی لایجوز بیع الحنطۃ بثمن النسیۃ اقل من سعر
البلد فانہ فاسد واخذ ثمنہ حرام ایضا فی الایضاح ان بیع الحنطۃ بنقصان حکم البلدۃ
فہو فاسد وان اخذ الثمن بعد مضی المدۃ فہو حرام لان الثمن متفاضل بالحکم وہو الربوا
اس جزئیۂ خاص سی مصرح معلوم ہوتا ہی کہ بیع حنطہ بنسیہ اقل نرخ بلد سی جائز نہین
اور اسکا موئید ہی بعض عبارت فتح القدیر حاشیۂ ہدایہ کی کہ حنطہ وشعیر وغیرہ مقیسات
ماکولات کا حکم بسبب اسکی کہ اونکی تصریح حدیث شریف مین وارد ہی اور اشیاء ربویہ سی
مستثنی ہی کسی قسم کا تفاضل اور شبہ ربوا جائز نہین اور ہدایہ مین تصریح ہی کہ شبہ
ربوا حکم عین ربوا مین ہی یہ سب قرائن عدم جواز اس بیع کی اور مؤید قول صاحب قاضیخان کی
ہین اور علماء ٹونک نی اسی قسم کی بیع کا خاص گندم وجو ونخود وغیرہ مین جواز لکھا ہی
پس ان دو اقوال متخالف مین صحیح کون قول ہی بنقل عبارت کتاب جواب ترقیم فرمائیے
کہ یہ خدشات دفع ہو کر مذہب محقق دریافت ہو جاوی فقط

**ہو المصوب** عبارت عینی جو جوابات سابقہ مین مذکور ہی وہ عبارت
عینی کی شرح ہدایہ مین کتاب المرابحہ مین واقع ہی پوری عبارت دونو کی یہ ہی ومن اشتری
غلاما بالف درہم نسیۃ فباع بربح مائۃ ولم یبین انہ اشتراہ بنسیۃ فعلم المشتری فان شاء
ردہ وان شاء قبلہ لان الاجل شبہا بالمبیع الاتری انہ یزاد فی الثمن لاجل الاجل والشبہۃ

فی ھذا الباب ملحقة بالحقیقة ای بحقیقة المبیع احتیاطا فصار کانه اشتری شیئین وباع احدھما
بثمنھا ای بثمن الاثنین وذالک حرام یجب الاحتراز عنه انتھی اور موافق اس عبارت کے
اور بھی عبارات موجود ہین که جنسی صحت جوابات سابقه کی معلوم ہوتی ہی فصیح الدین
ہروی کی شرح وقایه مین ہی فی النسیئة یزاد الثمن لاجل الاجل انتھی اور نہر فائق شرح
کنز الدقائق مین ہی الا تری انه یزاد فی الثمن لاجله انتھی اور بحر الرائق مین ہی الاجل
فی نفسه لیس بمال ولا یقابله شیء من الثمن حقیقة اذا لم یشترط زیادة الثمن بمقابلته قصدا ویزاد
فی الثمن لاجله اذا ذکر الاجل بمقابلة زیادة الثمن قصدا انتھی اور یوسف چلپی کے حواشی
شرح وقایه مین ہی یجوز ان یقدر الثمن فی المبیع بالموجل اکثر مما فی المعجل بحیث تقابل
کثرة الموجل بتعجیل القلیل انتھی ان سب عبارات سی ثابت ہوا که زیادہ کر دینا قیمت کا
برتقدیر نسیه درست ہے اور جزئیه اسکے جواز کا کتاب الحج تصنیف امام محمد تلمیذ امام ابو حنیفه
مین موجود ہی عبارت اوسکی یه ہی قال محمد قال ابو حنیفة فی الرجل یکون له علی رجل
مائة دینار الی اجل فاذا حلت قال له الذی علیه الدین بعنی سلعة یکون ثمنھا مائة دینار
نقدا بمائة وخمسین الی اجل ان ھذا جائز لانھما لم یشترطا شیئا ولا ذکرا امرا لف به الشراء
انتھی اور بھی اوسمین ہی بعد چند سطر کے وھکذا یتبایع الناس لانھم اذا اخروا ازدادوا بابا
بھذا انتھی یه جزئیه جو خود امام محمد ابی حنیفه سے نقل کر گئی جزئیه قاضیخان وغیرہ سے
بالضرورة مرجح ہی باقی رہا خدشه ربا کا وہ یون مدفوع ہی که گندم وغیرہ اقسام غله
بعوض دراہم و دنانیر کے فروخت کرنے مین ربا نہین ہی اور نه مشبه ربا اگر دو سیر گیہون
که بازار مین مثلا دو آنه کو ملتا ہی کوئی شخص بعوض ایک روپیه نقد بیچی تو بھی درست ہی
ایسی ہی اگر نسیه مین قیمت بڑھا دوی اور مشتری راضی ہو جاوی تب بھی درست ہی
اسیوجه سی شاہ عبد العزیز دہلوی رح اپنی فتوی مین لکھتے ہین البیع الی اجل مع الزیادة
فی الثمن بلاشبه جائز ہست و مقابله زیادت ثمن با اجل درینجا مضر نیست زیرا که تفاضل

واجل در صورت حرام است کہ جنسین باہم مقابل شوند یا ماہو فی حکم الجنسین انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|

**۴۵ استفتا** ما قولکم دام فضلکم لباس زرد رنگ یا سونہرہ رنگ کا سوای کسم وزعفران کے رنگے ہوی کپڑے مرد کو پہننا جائز ہی یا نہین اور بشرط حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ کرام رضوان اللہ علیہم نے پہنا ہی یا حکم پہننے کا دیا ہی یا نہین

**ہو المصوب** رنگ زرد سوای کسم اور زعفران کے درست ہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی اور بعض صحابہ سی زرد کپڑا پہننا ثابت ہی بلکہ بعض روایات مین وارد ہی کہ بعد بیاض کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نزدیک رنگ زرد زیادہ تر محبوب تہا سنن ابو داؤد ونسائی وغیرہ مین مروی ہی ان ابن عمر کان یصبغ لحیتہ بالصفرۃ حتی تمتلی ثیابہ من الصفرۃ فقیل لم تصبغ بالصفرۃ فقال انی رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصبغ بہا ولم یکن شئی احب الیہ منہا وقد کان یصبغ بہا ثیابہ کلہا حتی عمامتہ انتہی اور عمدۃ التحریر فی مسائل اللون واللباس والحریر مین مرقوم ہی مرد کو پہننا زعفرانی یا زرد رنگ کا کپڑا مکروہ تحریمی ہی اور مراد زردسی زرد مائل بسرخی ہی اسلیئے کہ پہننا زرد کا حضرت سی اور بعض صحابہ سی منقول ہی کذا قال مولانا محمد اسحاق الدہلوی اور روایت ہی امام محمد سی کہ ایام شادی مین زرد رنگ کے رخصت ہی انتہی اور بہی اوسمین ہی دوسرا قسم کسم کے رنگ کا وہ جو مخلوط ہو ساتہہ زردی کے پس اگر زردی کم ہو اور سرخی کسم کی غالب ہو جیسی نارنجی یا زردی بہ نسبت نارنجی کے زیادہ ہو مگر سرخی سی کم ہو جیسی سنہرہ یا زردی اور سرخی برابر ہون یہ تینون درجی حرام ہین اور اگر زردی غالب اور سرخی کسم کی مغلوب ہو مانند طلائی اور کیسری وغیرہ کے تو درست ہی انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب اللباس

از حیدرآباد دکن مرسلہ سید غلام حسین خان ... مرقومہ ۵ ربیع الاول ۱۳۰۵ھ

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمار اہل سنت وجماعت اس مسئلہ مین کہ بنانا صورت وشبیہ روضۂ مقدسہ جناب رسول خدا صلعم کا بطرز عمارت کے اس زمانے مین واسطے حصول ثواب زیارت آنحضرت صلعم کے درست وجائز ہے یا نہین

**ہو المصوب** بنانا صورت وشبیہ روضۂ مقدسہ کا واسطے حصول ثواب کی داخل بدعات ہی اور شرعا ناجائز ہی اولا اسوجہ سی کہ زمانہ صحابہ وتابعین وتبع تابعین وائمۂ مجتہدین مین باوجود وقوع ضرورت کی یہ صورت نہین پائی گئی صدہا علماء اون زمانون مین مشتاق زیارت قبر نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے رہتی تہی اور بعض صحابہ مثل ابن عمر وغیرہ کی بارہا قبر شریف کے پاس حاضر ہوکے زیارت کا ثواب حاصل کرتے تہی باانیہمہ کسی شخص سی ان حضرات سی منقول نہین کہ اونہون نی اپنی شہر یا مکان مین نقشہ یا صورت قبر شریف یا حجرۂ شریفہ بنا کی حصول ثواب زیارت کا قصد کیا ہو یا ایسی صورت کی جواز کا فتوی دیا ہو اور جس چیز کی ضرورت قرون ثلثہ متبرکہ مین ہوا اور باوجود اسکے پہر اوسکی طرف توجہ قولا یا فعلا نہوئی ہو وہ بدعت سیئہ ہی اور بحکم حدیث کل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار غیر مشروع ہی وثانیا اسوجہ سی کہ کسی شئ متبرک کی شبیہ وصورت پر حکم اوس شئ کا دینا اور اوس سی طلب حصول ثواب کا کرنا امر باطل ہی اور یہ گمان کہ جسطرح اصل کی تعظیم وتکریم سی ہمکو ثواب حاصل ہوتا ہی تعظیم نقل وشبیہ سی بہی ثواب حاصل ہوتا ہی گمراہی ہی جیسا کہ رسالۂ اسلمی مین ہی من الاوہام تقرر حکم شئ الشبیہہ وہذا الوہم قد اضل عبدۃ الاصنام من طریق الصواب واوقعہم فی ہاویۃ الجہالۃ انتہی بناء علیہ شبیہ وصورت روضۂ مقدسہ کا بطور عمارت کے بنانا اور اوس سی طلب حصول ثواب زیارت کرنا امر لغو وباطل ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

ابو الحسنات محمد عبد الحی

اصاب المجیب کتبہ ابو الجیش محمد مهدی عفی عنہ الهادی

محمد مهدی ابو الجیش

**استفتا** ما قولهم رحمہم اللہ العالمین اس مسئلہ مین کہ نماز جمعہ ایک شہر مین دو مسجدونمین یا دوسی زاید متعدد مسجدونمین درست ہی یا نہین انبئوا بالجواب ولکم جزیل الثواب **الجواب** از روی قول مذہب اور مفتی بہ کی ایک شہر مین دو مسجدونمین یا دوسی زاید متعدد مسجدونمین نماز جمعہ درست ہی جیسا کہ صاحب در المختار فرماتی ہین وتودی فی مصر واحد بمواضع کثیرة مطلقا علی المذہب وعلیہ الفتوی شرح المجمع للعینی وامامة فتح القدیر دفعا للحرج یعنی نماز جمعہ ایک شہر مین متعدد جگهون مین ادا ہو جائیگی بدون کسی قید کے از روی قول مذہب کی اور اسی پر فتوی ہے شرح مجموع عینی اور باب امامة فتح القدیر مین ہے واسطی دفع حرج کی اور شامی رح لکھتے ہین سواء کان المصر کبیرا او لا وسواء فصل بین جانبیہ نہر کبیر کبغداد او لا وسواء قطع الجسر او بقی متصلا وسواء کان التعدد فی مسجدین او اکثر یعنی خواہ شہر بڑا ہو یا چھوٹا اور خواہ اوس شہر کی بیچمین کوئی بڑی ندی ہو جیسا کہ شہر بغداد ہے یا نہین اور خواہ بیچ مین اوس شہر کے کوئی پل حائل ہو یا نہین اور پھر لکھتے ہین فقد ذکر الامام السرخسی ان الصحیح من مذہب ابی حنیفة رح جواز اقامتها فی مصر واحد فی مسجدین او اکثر یعنی امام سرخسی رح نی ذکر کیا ہی کہ مذہب مین ابی حنیفہ رح کی صحیح ہی کہ ایک شہر کو مسجدونمین یا دوسی زائد مین اقامت نماز جمعہ جائز ہی اور صاحب طحطاوی فرماتی ہین وذلک لان فی التزام اتحاد المواضع حرجا بینا لاستدعائہ طول المسافة علی اکثر الحاضرین ولم یوجد دلیل عدم جواز التعدد بل یقتضی الضرورة عدم اشتراطہ

کتاب الجمعہ

در مطبع مولوی امام الدین احمد دار وغلام احمد صاحب خان صاحب متعلقہ مدرسہ منٹو آگرہ و دیگر مطبع ... از مقام آگرہ

لاسیما اذا کان مصر الکبیر المصرنا کما قالہ الکمال وقد قال اللہ تعالی لا یکلف اللہ نفسا
الا وسعہا و ما جعل علیکم فی الدین من حرج یعنی اسلیئی کہ ایک جگہہ پر جمعہ کو لازم کردانیمین
حرج صریح ہی کیونکہ اس مین اکثر حاضرین کو مسافت بعید طی کرنا پڑیگی اور کوئی دلیل
عدم جواز تعدد کی نہین پائی گئی ہی بلکہ ضرورت مقتضی ہی کہ ایک مسجد مین نماز پڑہنا
مشروط نہین خصوصا جبکہ شہر بڑا ہو جیسا کہ ہمارا شہر ہی جیسا کہ کمال نی کہا ہی اور تحقیق
کہ فرمایا اللہ تعالی نے کہ نہین تکلیف دیتا ہی اللہ کسیکو مگر اوسکی طاقت بہر اور نہین گردانا
اللہ تعالی نی تمہر دین مین کسیطرحکا حرج یعنی تنگی و دشواری اور فتاوی عالمگیری
مین ہی تودی الجمعۃ فی مصر واحد فی مواضع کثیرۃ ہو قول ابی حنیفۃ و محمد رح وہو الاصح
یعنی ایک شہر مین بہت جگہون مین نماز ادا کی جاسکتی ہے اور وہ قول ابی حنیفہ اور
محمد رح کا ہی اور وہ زیادہ تر صحیح ہی اور در المختار مین لکھا ہی کہ قول مرجوح مین
لکھا ہی کہ جب ایک شہر مین متعدد جگہہ جمعہ ہو تو اوس مسجد کا جمعہ جائز ہو گا کہ جہان
تحریمہ آگی ہوا ہی اور اگر متعدد جگہہ مین ایک ہی زمان مین تحریمہ منعقد ہوا ہو یا کہ
تعیین مین اشتباہ ہو تو نماز سب کی فاسد ہو گی تو اوسوقت بعد نماز جمعہ کے چار رکعت
بہ نیت آخر ظہر پڑھنا چاہیی اس قول مین صاحب در مختار فرماتی ہین وکل ذلک خلاف
المذہب فلا یعول علیہ یعنی یہ سب باتین بالکل خلاف مذہب ہین پس اوسپر اعتماد
نکیا جاوی اور محشی شامی رح تحت قول شارح فیصلی بعدہا آخر ظہر کے یہ فرماتی ہین کہ التقریر
علی المرجوح یفید انہ علی الراجح من جواز التعدد ولا یصلیہا بناء علی ما قدم عن البحر انہ
افتی بذلک مرارا من خوف عدم فرضیۃ الجمعۃ وقال فی البحر انہ لا احتیاط فی فعلہا لانہ
العمل باقوی الدلیلین خلاصہ ترجمہ اس قول کا یہ ہی کہ شارح کی یہ تصریح اوپر قول
مرجوح کی مفید اس بات کی ہی کہ قول راجح پر جسکی بموجب متعدد جگہہ نماز پڑہنا جائز ہے
چار رکعت نماز بہ نیت آخر ظہر کے پڑھنا نہین چاہیی جیسا کہ شارح بحر رائق سی قبل اسکی

نقل کیا ہی کہ چار رکعت بہ نیت آخر ظہر پڑھنے کی بارہ مین بارہا فتوی دیا گیا ہی بخوف اسکے کہ عدم فرضیت جمعہ کا اعتقاد نہو جاوی - اور صاحب بحر رائق نے کہا ہی کہ اس چار رکعت پڑھنے مین کچھہ احتیاط نہین ہی کیونکہ متعدد جگہہ مین نماز پڑھنا عمل باقوی الدلیلین ہی - یعنی بموجب مذہب راجح اور قول مفتی بہ کے ہی پس جواز تعدد مین شبہہ نہوا تو کیون چار رکعت نماز بہ نیت آخر ظہر احتیاطا پڑھیگا - کیونکہ احتیاط محل شبہہ مین نہین ہی بعد اس قول کی محشی شافی رح نے ایک عبارت طویل واسطی اثبات اس مدعا کی لکھی ہی کہ بعد جمعہ کے ایسی جگہہ مین جسکی مصر ہونیمین شک ہو یا جہان جمعہ متعدد جگہہ مین ہو تو وہان چار رکعت بہ نیت آخر ظہر پڑھنا احتیاط ہی لیکن اوسی قول کے آخر مین مقدسی سی نقل کیا ہی و فائدۃ الخروج عن الخلاف المتوہمۃ او المحقق وان کان الصحیح صحۃ التعدد فہی لقیع بلا ضرورۃ یعنی فائدہ نماز بہ نیت آخر ظہر کا یہ ہی کہ خلاف متوہم سے یا ثابت سی نکل آئے اگرچہ متعدد جگہہ پڑھنا صحیح و جائز ہی لیکن چار رکعت بہ نیت آخر ظہر پڑھنا واقع بلا ضرورت ہی اور معلوم ہوا کہ شافی رح کی غرض اوس عبارت طویل سے یہ ثابت کرنا ہی کہ چار رکعت آخر ظہر کے پڑھنا احتیاط ہی اور جیسا کہ در المختار کی قول سے ضمنا بہ تبعیت قول بحر رائق کی نہ پڑھنا اوسکا سمجھا جاتا ہی ویسا نہین ہی مگر شافی رح نی پھر آخر مین اس قول کے یہ لکھدیا ہی کہ اگر چار رکعت بہ نیت آخر ظہر پڑھنا منجر فساد کیطرف نہو یعنی عدم فرضیت جمعہ کی اعتقاد کا خوف نہو تو بہتر ہی کہ اوسکو علانیہ پڑھی قال وانما اطنبنا فی ذلک لدفع ما یوہمہ کلام الشارح تبعا للبحر من عدمیتہ فعلہا مطلقا نعم لو کان یودی الی مفسدۃ لا یفعل والکلام عند عدمہا ولذا قال المقدسی نحن لا نامر بذلک امثال ہذہ العوام بل ندل علیہ الخواص خلاصہ اسکا یہہ ہے کہ محشی شافی رحمہ اللہ فرماتے ہین کہ ہمنی اس باب مین کلام اس سی دراز کیا تاکہ کلام شارح سی جو بہ تبعیت صاحب بحر کی نہ پڑھنا چار رکعت بہ نیت آخر ظہر کا مطلقا

سمجھا جاتا ہی مندفع ہوجاوی ہاں یہ چار رکعت پڑھنا اگر موٴدی طرف مفسدہ کی ہی تو نہ پڑھے
اور کلام عدم مفسدہ مین ہی اسلیے مقدسی نی کہا ہی کہ ہم چار رکعت بہ نیت آخر ظہر کے پڑھنی کا حکم
خواص کو کرتے ہین عوام کو نہین کرتے علاوہ اسکے اکثر بلاد اسلام مین مساجد متعددہ مین ادای
جمعہ ہوا کرتا ہی اور تعامل اسپر بلا انکار ملحق باجماع ہی ہکذا الحکم الکتاب واللہ اعلم بالصواب ؂

مولوی عبد اللہ
مدرس مدرسہ ڈھاکہ

محمد ابو یوسف اسد علی
مدرس مدرسہ ڈھاکہ

نام پڑھا نہین گیا
مدرس مدرسہ نواب عبد الغنی ڈھاکہ

عبد الحکیم
مدرس مدرسہ ڈھاکہ

مبارک علی
سلہٹ

اجاب بالصواب
ذو الفقار انا عبد الغفور

قد صح ہذا الجواب وہو شیٔ عجاب کیف لا وقد سلک ہذا
المجیب الموفق الاریب المحقق الادیب سبیل الصدق والصواب
محمد رضا الغنی عفی عنہ مدرس مدرسہ حال بدر الدین مرحوم ڈھاکہ

محمد دایم
قد صح الجواب موافق للکتاب واللہ اعلم

الجواب صحیح
محمد

نام پڑھا نہین گیا
بکراموری

ہذا الجواب صواب صحیح والمجیب نجیح
احقر العباد اصغر الافراد محمد عبید اللہ واعظ
جامع مسجد آگرہ ومدرس مدرسہ اسلام آگرہ

محمد ابراہیم عفی اللہ عنہ
سودارامی

اصاب واجاب فقیر فیض احمد
امام وخطیب مسجد اکبری
ومدرس مدرسہ اسلامیہ شہر آگرہ

**ہو المصوب** جواز تعدد جمعہ وعدم جواز تعدد جمعہ مین مجتہدین وفقہای معتبرین
مین بہت اختلاف ہی اور فتوی متاخرین حنفیہ کا جواز تعدد پر ہی مطلقا لیکن
معہذا اونکی نزدیک بھی احوط واولی یہی ہی کہ ایک جگہہ نماز جمعہ کی کہ باعث اظہار شوکت
اسلام ہی ادا کیجاوی اوراس توحد مین موافقت قرون ثلثہ متبرکہ بھی موجود ہے
حافظ ابن حجر عسقلانی دربارہ تعدد جمعہ کی فرماتی ہین محصل الخلاف فیہ ترجع الی المنع مطلقا
والجواز مطلقا وبعض من اجاز اطلق والبعض قید وکل ذلک منقول عن علماء العراق اما الشافعیۃ
فقد نص الامام الشافعی علی ان الجمعۃ لا تقام فی البلدۃ ولو عظم وکثرت مساجدہ واہلہ
ثم خرج بعض اتباعہ الی جواز التعدد للحاجۃ وقال بعض ہؤلاء متی زالت الضرورۃ
بالثانیۃ لم تجز ثالثۃ واما الحنفیۃ فالمشہور عن الامام ابی حنیفۃ منع التعدد وروی عنہ جوازہ
ثانیا للحاجۃ وعنہ جواز اکثر وقال ابو یوسف رح لا یجوز الثانی وہو ظاہر المشہور عنہم عدم جواز

التعدد وفی روایة یجوز لقید الحاجة واما الحنابلة فالمشهور عنهم جواز التعدد لقید الحاجة وفی
روایة عن احمد منع التعدد وذکر عنه انه قال لا اعلم الحقیقة فی بلاد المسلمین اقیمت بها جمعتان
بقدر المراعات وفی شرح الهدایة واذا تقرر هذا من القرن الثالث فهو ان خیر القرون لم یجتمع
فی زمانهم التعدد انتهی اور قہستانی جامع الرموز میں لکھتے ہیں یشترط الاداء بالتالی فی موضع
واحد او اکثر علی الخلاف فی المصر وفی التمرتاشی لا یستحب فی موضعین انتهی اور شرح
منیہ میں ہے اما من حیث جواز التعدد وعدمه فالاولیٰ هو الاحتیاط لان الخلاف
فیه قوی اذ الجمعة جامعة للجماعات ولم تکن فی زمن السلف الا فی موضع واحد من المصر
وکون الصحیح جواز التعدد للضرورة القوی لا یمنع شرعیة الاحتیاط والتقوی انتهی
والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

واقعی نماز جمعہ ایک شہر میں دو مسجدوں میں یا دو سے زیادہ میں درست ہے قال
ذو الفضل الامین فصیح الملة والدین رحمه الله تعالیٰ فی شرح الوقایة فی الکافی
وشرح مجمع البحرین وتودی فی مصر واحد فی مواضع قال الامام السرخسی رحمه الله فی
المبسوط الصحیح من قول ابی حنیفة ومحمد رح انه یجوز فی مصر واحد فی موضعین واکثر وبه
ناخذ انتهی وافاد جدی ابی بحر العلوم والدین وارث علوم الانبیاء والمرسلین صلوات الله
علیهم وعلی من الیهم فی کل آن فی رسائل الارکان ولاجل ان الجمعة جامعة
للجماعات قال الامام ابو یوسف لا یجوز تعدد الجمع فی مصر واحد وهو روایة عن الامام
ابی حنیفة رح وبه قال الشافعی رح فانه لو جاز التعدد لما کانت واحدة منها جامعا للجماعات
وقال الامام محمد ورواه عن الامام ابی حنیفة رح هذه الروایة هی المختار وعلیه الفتوی
انه یجوز تعدد الجمعة مطلقا انتهی روایة وقولهم الجمعة جامعة للجماعات ان ارادوا الجماعات التی
بغیر الجمعة فسلم لا یلزم منه نفی التعدد وان ارادوا انها جامعة للجماعات کلها باسرها
بان لا یقیم لها الا جماعة واحدة فهو ممنوع لابد لاثباته من دلیل ولنا ما صح عن امیر المؤمنین

انہ امر بتعدد الجمعۃ وہذا الاثر صحیح صححہ ابن حجر فی منہاج الہدی ثم فیما ذہب الیہ الشافعی حرج عظیم لانہ قد یکون طول المصر وعرضہ فراسخ لا یستطیع ان یجی من طرف الی المسجد الجامع نعم یبیت باہلہ الا بحرج عظیم وہو مدفوع فی الشرع فعلۃ لہذا الحرج جوز الامام ابو یوسف تعددہا اذا کان فی المصر نہر عظیم فحینئذ یجوز التعدد جمعۃ فی مسجد وجمعۃ فی اخری بینہما نہر فنقول کذا یلزم الحرج اذا کان المصر طویلا وان لم یکن فیہ نہر ثم حلوا انما الجمعۃ فرض مثل سائر الصلوات فلا یتعدد بالتوحید ولم یعد الیہ دلیل سمعی ولا عقلی انتہی کلامہ بتمامہ بارک اللہ تعالی فی علو شانہ ورفع مقامہ واللہ تعالی اعلم بالصواب عندہ ام الکتاب کتبہ العبد الفقیر الی فضل العلی الرب الحلیم خادم العلماء والعرفاء ابو الحسنات محمد المدعو بعبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۱۲۹۵ ہجری

۲۴۸ استفتا سوال صاحب درمختار نے جو اسبیجابی کے قول کو نقل کیا ہے وقیدہ الاسبیجابی بان یستبین اثر التراب بمد یدہ علیہ تو اس عبارت سے ثابت ہوتا ہے کہ جو چیز زمین کی جنس سے نہیں ہے مثل کپڑے اور نمدہ اور تکیہ اور توشک وغیرہ کی تو اسپر تیمم تب جائز ہے کہ ظاہر ہو نشان تراب کا ساتھہ کھینچنے ہاتھہ کی اوپر اسکی تو اس نشان پڑنیکی شرط سے معلوم ہوتا ہے کہ کپڑے اور بانات اور توشک وغیرہ پر تیمم جائز ہے نہیں ہے جیسا کہ بحر میں بعد عبارت اسبیجابی کے لکھا ہے وبہذا یعلم حکم التیمم علی جوختۃ او بساط علیہ غبار فالظاہر عدم الجواز لفقد وجود ہذا الشرط فی نحو الجوختۃ فلیتنبہ لہ اور ابراہیم شاہی میں لکھا ہے او ضرب یدیہ علی اللبد وارتفع غبارہ فرفع یدیہ وتیمم جاز انتہی اور تاتارخانیہ میں لکھا ہے وصورۃ التیمم بالغبار ان یضرب بیدہ ثوبا او نحوہ من الاعیان الطاہرۃ التی علیہا غبار فاذا وقع الغبار علی یدیہ تیمم اور ایسا ہی محیط اور فتاوی عالمگیری میں ہے ان کتابوں کی عبارت سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر کپڑے یا نمدے یا تکیہ وغیرہ پر ہاتھہ ماری

کتاب التیمم
از تحریر مولوی [illegible] علیہ [illegible] ۱۲۹۵ ہجری

اور غبار ہاتھون پر پڑی تو تیمم جائز ہی نشان پڑنیکی شرط ان کتابونکی عبارت سی
نہین ثابت ہوتی تو اسبیجانی کے قول کی تطبیق عبارت کتب مرقومہ بالا ہوسکتی ہے
یا نہین اگر ہوسکتی ہے تو کسطرح اور اگر تطبیق نہین ہوسکتی ہی تو فتوی کس عبارت پر دیا جاویگا
**ہو الموفق** عبارت اسبیجانی اور محیط وغیرہ مین تعارض نہین ہی کیونکہ لفظ
مد کا اس مقام پر بجای ضرب کے ہی جیسا کہ بعض کتب مین لفظ وضع کا قائم مقام
ضرب کی آیا ہی پس اسبیجانی کے قول کی تطبیق عبارت کتب مرقومہ سوال سی اس طور
ہوسکتی ہی کہ بان یستبین اثر التراب الخ کے یہ معنی ہین باین طور کہ ظاہر ہو اثر تراب کا
ساتھ مارنے ہاتھ کے اوپر اوسکے تو جب نمدہ یا بانات اور تکیہ اور توشک اور لحاف
وغیرہ پر ہاتھ مارنے سی غبار اوڑا اثر تراب کا ظاہر ہوا کیونکہ مقصود اس عبارت سی
یہی ہی کہ غبار کا ظاہر ہونا اوس شئی مین جسپر ہاتھ مارا اور نشان پڑنا موقع ضرب کے
مقصود نہین اور حقیقت مین اس عبارت کا وہ مطلب ہی جو وصورۃ التیمم بالغبار
ان یضرب بیدیہ ثوبا الخ کا مطلب ہی اور اسیواسطی طحطاوی جو شرح معتبر در المختار کی
ہی اوسمین بعد قول اسبیجانی کی یہی عبارت وصورۃ التیمم الخ کو صاحب طحطاوی نے
نقل کر دیا ہی تو معلوم ہوا کہ صاحب طحطاوی کے نزدیک اسبیجانی کے قول کی یہی
معنی ہین جو وصورۃ التیمم الخ کی معنی ہین فظہر ان قولہ بمدیدہ ماول بضرب یدہ اور
اگر اسبیجانی کی عبارت سی نشان اور خط پڑنا کل اشیاء غیر جنس الارض پر شرط مراد لیجاوے
تو تطبیق محیط وغیرہ کی روایت سی نہوگی اور در صورت عدم تطبیق کے فتوی محیط
اور تاتارخانیہ وغیرہا کتب معتبرہ کی عبارت کی موافق دیا جاویگا تین وجہون سی
اول یہ ہی کہ اسبیجانی نے گیہون وغیرہ سب چیزون پر نشان پڑنیکی شرط لگائی ہی
اور محیط مین نشان پڑنیکی شرط نہین لگائی اور روایت محیط کی مفتی بہ ہی علامت افتا
اور تصحیح کی اوس مین موجود ہی صرحا قال صاحب المحیط وقالوا ایضا فی الحنطۃ والشعیر

وسائر الحبوب اذا کان علیها غبار جاز التیمم عند ابی حنیفة ومحمد رحمهما الله وانه صحیح انتہی
یعنی گیہون اور جوا ور تمام دانون مین جبکہ ہوا دنپر غبار تو تیمم جائز ہی نزدیک ابی حنیفہ
اور محمد رحمہما الله کی اور یہی صحیح ہی اور بعد اسکے پہر محیط مین لکھا ہی و لو تیمم بغبار ثوبہ
او غیر ذلک اجزأہ فی قول ابی حنیفۃ رح والصحیح قول ابی حنیفۃ محیط کی ان دونون
عبارتون سی یہ سمجھا گیا کہ ان اشیا پر غبار کا ہونا شرط ہی جواز تیمم کی لیے نہ ان
ہاتھ کا پڑنا ان چیزون پر نہین مفہوم ہوتا کما لا یخفی علی المبصرین اور قاعدہ یہ ہی کہ جو
دو روایت مختلف ہون تو جس روایت کی ذیل مین تصحیح ہو یعنی لفظ صحیح یا ماخوذ یا
بہ یفتی یا و علیہ الفتوی لکھا ہو تو اوسکی مخالف کا فتوی ندی کما فی آداب المفتی اذا ذیلت
بالصحیح او الماخوذ او بہ یفتی او علیہ الفتوی لم یفت بمخالفہ اور طحطاوی مین لکھا ہی لان
مقابل ہولاء ضعیف وغیر ماخوذ بہ وغیر مفتی بہ اسواسطی کہ صحیح کا مقابل ضعیف اور ماخوذ
بہ کا مقابل غیر ماخوذ بہ اور بہ یفتی اور علیہ الفتوی کا مقابل غیر مفتی بہ ہے اور صاحب در المختار نی
اسبیجانی کی روایت کی آخر مین کوئی علامت ترجیح کی نہ لکھی نہ ترجیح صریح نہ ضمنی باوجودیکہ
اونکی عادت ہی کہ روایت مفتی بہ کی آخر مین لفظ بہ یفتی اور علیہ الفتوی کا لکھتے ہین
دوم یہ کہ جب اقوال فقہاء کی مختلف ہوتی ہین تب جو قول کہ مناسب احوال لوگونکی ہی
اور ارفق ہو اور جس قول پر تعامل ہو اور جس قول کے وجہ قوی ہو اوسی پر فتوی دیا جاتا ہی
جیسا کہ درمختار مین لکھا ہی فانقلت قد یحکون اقوالا بلا ترجیح وقد یختلفون فی التصحیح
قلت یعمل بمثل ما عملوا من اعتبار تغییر العرف واحوال الناس وما ہو الارفق وما ظہر علیہ
التعامل وما قوی وجہہ ولا یخلو الوجود ممن یمیز ہذا حقیقۃ لا ظنا پس اسی قاعدہ کی روسے
عبارت محیط وغیرہ کی ارفق ہی اور اوسپر تعامل ہی لوگونکا اور اسبیجانی نی جو نشان
پڑنیکی شرط لگائی ہی تو اس شرط کا پایا جانا ہر وقت مین مشکل اور نہایت دشوار ہی
اور اسمین تضییق اور حرج منصور ہی اور اللہ تعالی نی فرمایا ہی وما جعل علیکم فی الدین

من خرج یعنی نہین کیا اور پر تمہاری بیچ دین کی کچھہ تنگی وجہ سوم یہ کہ روایت محیط
اور تاتارخانیہ وغیرہما کی متون کے موافق ہی اور متون معتبر ہوتا ہی شروح سی
اور شروح فتاوی سی لما فی الشامی والعمل بما فی المتون لانہ اذا تعارض ما فی المتون
والفتاوی فالمعتمد ما فی المتون کما فی انفع الوسائل وکذا یقدم ما فی الشروح علی الفتاوی
اور اصحاب متون معتمدہ مشہورہ نی نشان پڑنیکی شرط کو ذکر نکیا مثل صاحب کنز اور
صاحب وقایہ اور صاحب مختار وغیرہم کی کما ہو الظاہر اور یہ لوگ چھٹے طبقہ کے
فقہاء ہین اقوی اور قوی کی درمیان مین تمیز کرنے پر اور ان کتب کی روایات
بہت معتبر اور قوی ہین کیونکہ یہ لوگ اقوال مردودہ اور روایات ضعیفہ کو نہین
نقل کرتے کما قال صاحب رد المحتار وشانہم ان لا ینقلوا الاقوال المردودۃ والروایۃ
الضعیفۃ اور یہ بہی ہی کہ متون کالمتواتر ہی فی الشامی فالحکم بما فی المتون کما لا یخفی
لانہا صارت متواترۃ اور متون سی مطلقا غبار سی تیمم جائز ثابت ہی بغیر کسی شرط
و قید کی جیسا کہ کنز مین لکہا ہی و بہ بلا عجز اور ساتہہ غبار کے تیمم جائز ہی بلا عجز یعنی
اگرچہ نہ عاجز ہو مٹی سے اور وقایہ مین لکہا ہی و علیہ مع قدرتہ علی الصعید یعنی اور غبار پر
تیمم جائز ہی باوجود قدرت رکہنی کے مٹی پر اور تنویر الابصار مین لکہا ہی و بہ مطلقا یعنی
ساتہہ غبار کے تیمم جائز ہی مطلقا عاجز مٹی سی ہویا نہین تو متون کی عبارت نسی جواز
تیمم کا غبار سی مطلقا ثابت ہوا اور اگر جائز ہونا تیمم کا نشان پڑنیکی شرط پر موقوف ہوتا
تو متون والون نی کیون اس شرط کو چھوڑ دیا حالانکہ شرط کی فوت ہونی سی مشروط
فوت ہو جاتا ہی تو معلوم ہوا کہ اصحاب متون کی نزدیک نشان پڑنا شرط نہین ہان
یہ البتہ کہہ سکتی ہین کہ مختار اسبیجانی کا اقرب باحتیاط و تقوی ہی اور اگر کوئی شخص کہے
کہ متون کی عبارت ون سی جواز تیمم کا غبار سی مطلقا ثابت ہوا تو کسقدر غبار ہو تو اوس
تیمم جائز ہی تو ہم کہین گے کہ جسقدر کو عرف مین غبار کہین اسواسطی کہ عرف کا اعتبار

شرع مین ہی لما قال الشامی والاحکام تبنی علی العرف فیعتبر فی کل اقلیم وفی کل عصر
عرف اہلہ یعنی اور احکام مبنی ہوتی ہین عرف پر پس اعتبار کیا جاتا ہی ہر اقلیم مین اور
ہر زمانہ مین عرف اوسی زمانہ کے لوگو نکا انتہی اور ہدایہ مین لکھا ہی وکذا یجوز بالغبار
مع القدرۃ علی الصعید عند ابی حنیفۃ ومحمد رحمہما اللہ صاحب ہدایہ کی عبارتسی بہی نشان
پڑنا نہین سمجہا جاتا اور صاحب ہدایہ پانچوین طبقہ کی فقہاء مین سی ہین اور اصحاب
ترجیح سی ہین فی العالمگیریۃ ویجوز بالغبار مع القدرۃ علی الصعید کذا فی السراج الوہاج
وہو الصحیح اور قاضیخان مین ہی ولو نفض ثوبہ او لبدہ واہ سرجہ فتیمم بغبارہ جاز
اور بعد اسکے جو لکہا وان ضرب یدہ علیہ ولزق بہ تراب فتیمم بہ جاز وکذا لو ضرب یدہ
علی حنطۃ او شعیر فلزق التراب او الغبار بیدہ بذلک جاز اس سی بہی نشان پڑنا ثابت
نہین ہوتا اور تیمم کرنی کی کیفیت جو امام سی منقول ہی یہ ہی فی الشامی روی ان
ابا یوسف قال سألت ابا حنیفۃ عن التیمم فقال التیمم ضربتان ضربۃ للوجہ وضربۃ
للیدین الی المرفقین فقلت کیف ہو فضرب بیدیہ علی الصعید فاقبل بہما وادبر ثم نفضہما
ثم مسح بذلک ظاہر الذراعین وباطنہما الی المرفقین اس سی معلوم ہوا کہ امام اعظم رح کے
نزدیک تیمم کرنیکی یہی کیفیت ہے اور مٹی اور غبار اونکی نزدیک ایک ہی چیز ہی قال فی الہدایۃ
لانہ تراب رقیق پس نشان پڑنا اشیاء غیر جنس الارض پر ہاتہہ رکھکر کہینچنی سے اور
محسوس ہونا غبار کا ہاتھو نپر واسطی جواز تیمم کی شرط نہین ہی غبار بسبب رقیق ہونیکے
اگر ہاتھو نپر محسوس نہین بہی ہوتا فقط مرتفع اور ظاہر ہونا غبار کا بعد ضرب الید موضع
ضرب سی کافی ہی واللہ سبحانہ تعالی اعلم حررہ الراجی الی رحمۃ ربہ الصمد فقیر احمد بن
علی الجونفوری عفی اللہ عنہما

ہو **المصوب** للہ در المجیب وہو فیما کتبہ مصیب عبارات کتب فقہیہ سی علی الخصوص
عبارات متونین اشتراط ظہور اثر تراب کا اسطرح پر کہ ہاتھو نپر محسوس ہو وسے

یا اوس چیز پر جسپر غبار ہی نشان پڑجاوی نشان نہین معلوم ہوتا ہی بلکہ عبارت
عینی سی شرح ہدایہ مین ویجوز التیمم بالغبار بان نفض ثوبہ او لبدہ وارتفع فتیمم منہ
یجوز عندہما اور ایسیہی عبارات اور فقہار سی صرف ارتفاع غبار کافی معلوم ہوتا ہی
اور ظاہر امراد اسبیجانی کے کلام مین یستبین اثر التراب بیدیہ علیہ یہی ہی کہ اوسپر
ہاتہ مارنے یا ہاتہ کھینچنے سی غبار مرتفع ہووی اور اثر غبار متیقن ہووی نہ یہ کہ خواہ مخواہ
ہاتہ پر محسوس ہووی یا اوس چیز پر نشان پڑجاوی اور اگر بالفرض عبارت اسبیجانی
مخالف اور فقہار کی ہو تو باب افتار مین جمہور فقہار کا اعتبار کیا جاویگا اور چونکہ غبار سی
تیمم کا جائز ہونا مبنی اسپر ہی کہ یہ تراب رقیق ہی جیسا کہ کتب فقہیہ مین مرقوم ہی اور
ظاہر ہی کہ قول حق جل وعلا فتیمموا صعیدا طیبا مین صعید کسی قید کے ساتہ مقید نہین ہے
پس جب غبار بہی داخل صعید طیب ہوا لاجرم اوس سی تیمم بغیر شرط زائد کی جائز ہوگا
آری وجود غبار کا تیقن ضروری ہی اور وہ صرف ارتفاع غبار مین موجود ہے
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۴۹ **استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم علمای دین اسلام ومفتیان شریعت نبی علیہ الصلوۃ
والسلام اس مسئلہ مین کیا فرماتی ہین کہ ایک شہر مین نماز جمعہ کی جابجا متعدد مساجد مین
ادا کرنا بہتر ہی یا ایک بڑی مسجد مین کہ سب نمازی اسمین باتفاق تمام اور بلا تکلف
گنجائش کے ساتہ جمع ہوسکتی ہین بینوا بالتفصیل توجروا بالاجر الجزیل ۵

**الجواب وہو الملہم بالصواب** بہتر یہی ہی کہ سب شہر کی نمازی
ایک گنجائش دار مسجد مین بالاتفاق جمع ہو کے نماز جمعہ ادا کرین اگرچہ ایک شہر کی کئی
مسجدون مین ادای جمعہ جائز ہی لیکن ایک روایت امام ابو حنیفہ اور امام محمد اور
امام ابو یوسف رحمہم اللہ سی ایک شہر کی متعدد مسجد مین ناجائز ہونی نماز جمعہ
آئی ہی اور یہی مذہب امام شافعی رحمہ کا ہی اور امام مالک اور احمد رحمہما اللہ سی

دربارۂ عدم جواز نماز جمعہ کی ایک شہر کی متعدد مساجد مین روایت ہی پس
اس صورت مین اختلاف علما سی بچنا خصوصًا جس مسئلہ مین کہ مجتہدین کا اختلاف
ہو صورت اتفاق اختیار کرنا بہت بہتر ہی اور بسبب سستی اور کاہلی یا کسی غرض
نفسانی کی اتفاق مجتہدین کی فضیلت و ثواب کو حاصل کرنے سی محروم نہ ہین
اب مسئلۂ خاص مین صورت اتفاق کی اسطرح ممکن ہی کہ سب مسلمانان شہر
باتفاق تمام ایک مسجد مین نماز جمعہ ادا کرین خصوص اس شہر بڑا کہ مین ایسی مسجد
کہ جسمین سب شہر کے نمازیونکی بخوبی گنجایش ہو سکے سوای مسجد لال باغ کے
دوسری نہین ہی پس جملہ مسلمانان شہر ہذا کو بہ نیت تحصیل ثواب و فضیلت و خلاف
کی راہ سی لازم ہی کہ بخلوص و اتفاق تمام کی لال باغ کی مسجد مین اگر نماز جمعہ
ادا کرین اور متعدد مساجد مین پڑھنا خالی شبہہ سی نہین ہی اور ہر مسلمان کو شبہہ سے
بچنا ضرور ہی کیونکہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کہ جو شخص شبہات سے
بچا بیشک اوسنی پاک کیا دین اپنا پس جو شخص لال باغ کی جامع مسجد مین بہ نیت
کسب ثواب و فضیلت کی نماز جمعہ ادا کری اور دوسری بھائی مسلمانونکو بھی اپنی ساتھ
لاوی اور ترغیب دی بلاشبہہ وہ شخص دو نیکیونکا مستحق ہوگا اور دو ثواب پاویگا
ایک اپنی عمل خیر کا اور دوسرا رہنمائی کا اوس عمل خیر پر کہ الدال علی الخیر کفاعلہ
حدیث شریف مین وارد ہی اور جو شخص بسبب سستی یا کسی غرض دنیاوی کی یا از راہ حسد
و نااتفاقی کی مسجد مذکور مین نماز جمعہ ادا نکری اور دوسری کو بھی بہکاوی اور یہان
نماز پڑھنی سی منع کری وہ خود بھی فضیلت و ثواب سی محروم رہا اور دوسری کو بھی اس سے
محروم رکھا اسکا وبال بھی اوسیکے ذمہ رہا اور واسطی سند اختلاف مجتہدین کی اس مسئلہ مین
عبارت کتب معتبرہ کی مع ترجمہ نقل کیجاتی ہی فی فتاوی الشامیۃ جواز التعدد وان کان
ارجح واقوی دلیلا لکن فیہ شبہۃ قویۃ لان خلافہ مروی عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ

واختاره الطحاوى والتمرتاشى وصاحب المختار وجعله الخطابى رح الاظهر وهو مذهب الشافعى
والمشهور عن مالك رح واحدى الروايتين عن احمد كما ذكره المقدسى فى رسالة نور الشمعة
فى ظهر الجمعة بل قال السبكى عن الشافعية انه قول اكثر العلماء ولا يحفظ عن صحابى ولا تابعى
تجويز تعددها وقد علمت قول البدائع انه ظاهر الرواية وفى شرح المنية عن جوامع الفقه
انه اظهر الروايتين عن الامام رح قال فى النهر وفى الحاوى القدسى وعليه الفتوى وفى
التكملة للرازى وبه ناخذ فهو ح قول معتمد فى المذهب لا قول ضعيف ولذا قال فى شرح
المنية الاولى الاحتياط لان الخلاف فى جواز التعدد وعدمه قوى وكون الصحيح الجواز
للضرورة للفتوى لا يمنع شرعية الاحتياط للتقوى قلت لو لم ضعفه فالخروج عن خلافه اولى
فكيف مع اختلاف هؤلاء الائمة وفى الحديث المتفق عليه فمن اتقى الشبهات استبرا
لدينه وفى القنية لما ابتلى اهل مرو باقامة الجمعتين فيها مع اختلاف العلماء فى جوازها
امرائمتهم بالاربع بعدها حتما احتياطا وفى العينى شرح الهداية وفى الجوامع الفقه
عن ابى حنيفة رح روايتان والاظهر عنه عدم الجواز فى الموضعين فان فعلوا فالجمعة
للاولين وان وقعتا معا او جهلت فسدتا وفى فتاوى قاضيخان ويجوز الجمعة
فى الموضعين فى مصر واحد فى قول ابى حنيفة رح وابى يوسف رح ولا يجوز فى ثلث مواضع
وهكذا روى عن محمد رح انتهى يعنى جائز ہونا نماز جمعہ کا متفرق جگہون مین اگرچہ از روی
دلیل قوی کی ہی لیکن اس جواز مین شبہہ قوی ہی اسواسطی کہ ناجائز ہونا نماز جمعہ کا
ایک شہر مین متفرق مساجد مین امام صاحب سی مروی ہی اور طحاوی اور تمرتاشی
اور صاحب مختار ان تینون نی اس روایت عدم جواز کو جو امام صاحب سی مروی ہے
پسند کیا ہی اور صاحب عیالی نی اسکو بہت ظاہر روایت کیا ہی اور یہ ناجائز ہونا
نماز جمعہ کا متفرق جگہون مین ایک شہر کے امام شافعی صاحب کا بہی مذہب ہی اور
مشہور امام مالک صاحب سی بہی یہی ہی اور امام احمد حنبل صاحب سے بہی ایک روایت اسیطرح کے

مروی ہی جیسا کہ مقدسی نے نور الشمعۃ فی ظہر الجمعۃ مین ذکر کیا ہی بلکہ کہا ہی سبکی نے
جو شافعی المذہب ہین یہ قول یعنی نماز جمعہ متعدد جگہہ جائز نہین اکثر علماء کا ہی اور
ایک شہر کی متعدد مساجد مین جواز نماز جمعہ کا کسی صحابی اور تابعی سی ثابت نہین ہوتا ہی
بیشک قول صاحب بدائع کا یعنی عدم جواز نماز جمعہ امکنہ متعددہ مین ظاہر الروایۃ سے ہی
اور شرح منیہ مین جامع الفقہ سی منقول ہی کہ روایت عدم جواز کی امام صاحب سی
بہت ظاہر ہی یعنی امام صاحب سی دو روایتین ہین ایک جواز کی ایک عدم جواز کی
ظاہر تر روایت عدم جواز ہی اور یہی حاوی قدسی نے کہا ہی کہ فتوی عدم جواز پر
ہی اور تکملہ رازی مین کہا ہی کہ اس عدم جواز کو ہم لوگ اختیار کرتے ہین پس یہہ
عدم جواز قول معتمد مذہب مین ہی نہ قول ضعیف اسواسطی شرح منیہ مین کہا ہی کہ
احتیاط بہتر ہی کیونکہ اختلاف جواز تعدد اور عدم جواز مین قوی ہی اور صحیح ہونا
جواز تعدد کا واسطی ضرورت فتوی کے نہین منع کرتا احتیاط تقوی کی مشروعیت کو
اگر تسلیم کیا جاوی ضعف عدم جواز تو اختلاف سی نکلنا بہتر ہی چہ جائی کہ خلاف مذہب
مجتہدین ہو اور حدیث متفق علیہ مین وارد ہی کہ جو شخص شبہات سی بچا پاک کیا اوسنی
دین اپنا اور فتاوی قنیہ مین ہی کہ جب مبتلا ہو گئے اہل مرو ساتھہ اقامت نماز جمعہ کے
دو جگہہ مین تو حکم کیا اماموں نی واسطی پڑھنے چار رکعت ظہر کی بعد نماز ادا کرنے جمعہ کے
وجوبا از راہ احتیاط کی اور عینی شرح ہدایہ مین جوامع الفقہ سی منقول ہی کہ امام صاحب سے
دو روایتین آئی ہین ظاہر تر روایت اونسی عدم جواز کی ہی دو جگہہ مین اور اگر پڑھی
مصلیون نے نماز جمعہ کی دو جگہون مین ان لوگون کی نماز جمعہ جائز ہو گی جنہون نے
پہلی پڑھی پہر اگر دونون جگہہ کے مصلیون نے ایک وقت مین نماز پڑھی یا معلوم نہوا
کہ کسنی پہلی پڑھی تو سبکا جمعہ فاسد ہو جائیگا اور فتاوی قاضیخان مین مرقوم ہے
کہ ابو حنیفہ رح اور ابی یوسف رح کی ایک قول مین نماز جمعہ ایک شہر کی دو جگہو نہین

جائز ہی اور تین جگہون مین جائز نہین ہی اور اسیطرح مروی ہی امام محمد رحمہ سی اور سوای اسکے جواز اور عدم جواز جمعہ کا ایک شہر کی متعدد مساجد مین فتاوی عالمگیری مین اور قاضیخان اور عینی شرح ہدایہ اور طحطاوی حاشیہ درمختار اور کبیری شرح منیۃ المصلی اور برہان شرح مواہب الرحمان اور فتح القدیر اور فتاوی قنیہ ان سب کتابون کی باب الجمعہ مین تفصیل اور اجمال کی ساتھہ مذکور ہی جسکو ضرورت ہو خود دیکھہ لی یا علماء وقت سی پوچھہ لی پس عبارات کتب فقہ سی معلوم ہوا کہ اس مسئلہ مین چارون مجتہدین مذہب اور علماء کا اختلاف ہے اور جواز تعدد جمعہ مین شبہہ باقی ہی پس اگر ایک جگہہ جامع مسجد مین باتفاق تمام اہل اسلام شہر کی نماز جمعہ پڑھی جاوی تو اسمین بہت سی خوبیان اسلام کی ہین ایک تو شبہات سی بچنی اور اختلاف سی باہر آنیکا ثواب عظیم حاصل ہوگا دوسرے بڑی جماعت کی ساتھہ نماز پڑھنی کا کتنا بڑا ثواب حاصل ہوگا ظاہر ہی تیسری ایکجگہہ نماز جمعہ ادا کرنے مین کسقدر اتفاق اور اتحاد باہمی درمیان مین برادران دینی کی بڑھیگا اور رونق وشوکت اسلام کی روزانہ ترقی پذیر ہوگی پس سب دیندار بھائیون کو چاہیی کہ شوکت دین مسلمانی اور رونق اسلام کی ترقی مین دل وجان سی سعی وکوشش فرماوین ثواب بیحساب پاوین اب کوئی شخص یہ کہی کہ فلان شخص جامع مسجد مذکور مین جائیگا تو مین بھی جاؤنگا یہ کہنا اوسکا بموجب آیۂ کریمہ من عمل صالحا فلنفسہ کے ٹھیک نہین ہی بلکہ بعد ثابت ہونی فضیلت نماز جمعہ ایک جگہہ پڑھنی کے پھر اپنے جانیکو دوسری کی جانی پر موقوف رکھنا سراسر اپنی تئین اجر وثواب سی محروم رکھنا ہے اور رونق وشوکت اسلام مین قصور وکوتاہی کرنا ہی حق تعالی ہمکو اور جمیع مسلمانون کو راہ ہدایت پر لاوی اور توفیق عمل نیک عطا فرماوی آمین یارب العالمین حررہ الراجی الی الرحمۃ والغفران

محمد نعمان عفا عنہ اللہ المنان

خامداً و مصلیاً حکم اس فتوی کا فقط اس شہر ڈھاکہ کیواسطے مخصوص نہین ہی بلکہ ہر شہر کے مسلمانون کو چاہیے کہ اس فتوی پر عمل کرین اور اپنی شہر کے بڑی مسجد مین جمع ہوکر نماز جمعہ ادا کرین نمقہ دین محمد عفی عنہ

فی الواقع اگرچہ بحسب اختیار اکثر متاخرین تعدد جمعہ جائز ہی مگر اولی یہی ہی کہ ایک مقام پر اجتماع اہل اسلام ہوکہ جمعہ ہوا کری اولاً اسوجہ سی کہ تعدد جمعہ کی جواز و عدم جواز مین قدماء سی خلاف منقول ہی جیساکہ عبارات سابقہ سی واضح ہی اور ایسی مواقع مین رعایت خلاف اور احتیاط مستحب ہی کتب فقہیہ مثل غنیہ شرح منیہ وغیرہ مین تستحب رعایۃ المواضع الخلاف مرقوم ہی ثانیاً اسیوجہ سی کہ عدم تعدد مین موافقت طریقہ قرون ثلثہ کی ہوتی ہی کیونکہ اون زمانون مین نوبت شیوع تعدد کی نہین آئی جیساکہ رسالہ التعدد والجمعہ مین حافظ ابن حجر عسقلانی تحریر کرتے ہین ذکر الاثرم عن احمد انہ قال لا اعلم بلداً من بلاد المسلمین اقیمت فیہ الجمعتان اذا تقرر ہذا واحد من قرن الثالث ظہر ان خیر القرون لم یقع فی زماننمم التعدد انتہی پس جو شخص باعث رفع تعدد و تقریر توحد کا ہوگا وہ ثواب عظیم پاویگا اور جو شخص توحد سی انکار کریگا وہ محروم رہیگا حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتاء چہ میفرمایند علماء دین درین باب کہ در عامہ کتب فقہ (لا یرفع الی وجہہ شیئاً یسجد علیہ) در باب صلوۃ مریض مرقوم ہست در معنی رفع خلاف روداد است بعض میگویند کہ بر داشتہ شود و بعض قائل کہ بلند ساختہ شود چیزی بشق اول احتمال ناشی میشود کہ مصلی ہر بار برای سجدہ چیزی را قریب روی خود سازد و یا از ابتداء مدۃ یا انتہا بدست خود بر داشتہ دارد درین ہر دو صورت خلاف قاعدہ احناف عمل کثیر کہ مبطل نماز ہست و ارسال بدین لازم می آید صورت اصلی کہ مقصود فقہاء ہست چیست بینوا توجروا

[illegible] صلوٰۃ المریض
ماہ شعبان سنہ ۱۲۹۶ ہجری

**الجواب وهو الموفق للصواب** مراد فقهاء انیست که نه برداشته شود بسوی روی او چیزی که سجده کند بروی خواه خود مصلی بردارد یا غیر او نه انیکه بلند ساخته شود که بظاهر محصلش نیست مگر همین که چیزی مرتفع بر زمین نه نهاده شود و هرچند که این مراد نوعی ظاهر ست که احتیاج بیان ندارد و سوال ازان و وقوع خلاف دران از اهل علم و عقل مستبعد می نماید اما چون خلاف رو نمود و سوال کرده شد از تحریر وجوه آن چاره نیست پس میگویم که این امر ثابت هست بچند وجوه اول آنکه سید احمد طحطاوی درحاشیه در مختار می نویسد قوله لا یرتفع الی وجهه شیئا کعود و وسادة وفیه اشارة الی انه لو سجد علی موضوع علی الارض من غیر رفع لا یکره کما فی القهستانی قوله الا ان یجد جهم قوة الارض الاولی حذف جهم کما حذفه فی شرح الملتقی ثم ان هذا الاستثناء لم یظهر له محلا لانه اذا رفع الیه شیئ او رفع هو لا یتأتی ان یجد قوة الارض انتهی و سید محمد امین در حاشیه در مختار می نگارد اقول هذا محمول علی ما اذا کان یحمل الی وجهه شیئا یسجد علیه بخلاف ما اذا کان موضوعا علی الارض یدل علیه ما فی الذخیرة حیث نقل عن الاصل الکراهة فی الاول ثم قال فان کانت الوسادة موضوعة علی الارض وکان یسجد علیها جازت صلوته فقد صح ان ام سلمة کانت تسجد علی مرفقة موضوعة بین یدیها لعلة کانت بها ولم یمنعها رسول الله صلعم من ذلک آه قوله الا ان یجد قوة الارض) هذا الاستثناء مبنی علی ان قوله ولا یرفع الخ شامل لما اذا کان موضوعا علی الارض فهو خلاف المتبادر بل المتبادر کون المرفوع محمولا بیده او ید غیره وعلیه فالاستثناء منقطع لاختصاص ذلک بالموضوع علی الارض انتهی دوم آنکه اثر عبد الله بن مسعود و ابن عمر که ازان برین مطلوب استدلال میکنند برهمین امر دال هست طحطاوی میگوید روی ان عبد الله ابن مسعود رضی الله عنهما دخل علی اخیه یعوده فوجده یصلی ویرفع الیه عود یسجد علیه فنزع ذلک من ید من کان فی یده وقال هذا شیء عرض لکم به الشیطان اوم لسجودک وروی ان ابن عمر رضی الله عنهما

رای ذلک من مریض فقال اتتخذون مع الله آلهة بحر انتهی سوم آنکه بر تقدیر ارادهٔ معنی دوم فقط موجه لغوی شود کما لا یخفی علی اللبیب چهارم آنکه بر تقدیر ارادهٔ معنی دوم حق عبادت این بود لا یوضع شئ مرتفع یسجد علیه کما هو الظاهر پنجم آنکه در بعض کتب فقه این مسئله بدین عبارت مرقوم است (ولا یرفع الی وجهه شیئا یسجد علیه) فنصب شیئا واستبعاد آن بر تقدیر ارادهٔ معنی دوم خود ظاهر است ششم آنکه سجده بر شئ مرتفع موضوع بر زمین بشروط معتبره فقهاء بلا کراهت جائز است و بر تقدیر ارادهٔ معنی دوم کراهت آن لازم می آید هفتم آنکه رفع شئ بسوی وجه مسئله است وسجده بر شئ مرتفع موضوع بر زمین مسئله دیگر قال الطحطاوی انما هو استثناء من مسئلة اخری و انه اذا سجد المریض علی شئ موضوع علی الارض صح علی انه سجود ان وجد قوة الارض وکان ارتفاعه اقل من نصف ذراع والا فهو ایماء قاله الحلبی انتهی و بر تقدیر ارادهٔ معنی دوم اتحاد مسئلتین متغایرتین لازم می آید هشتم آنکه رفع بمعنی وضع شئ مرتفع دیده ومن یجوزه فعلیه اثباته بما یثبت به امثال ذلک الامر وانچه تشقیق در معنی اول کرده شد پس میگوئیم که اگر رافع غیر مصلی است پس اصلا این تشقیق را مساغ نیست واگر رافع مصلی است پس شق اول را اختیار میکنیم یعنی مصلی هر بار برای سجده چیزی قریب روی خود سازد و عمل کثیر بودن آن غیر مسلم است ومن یدعی فعلیه البیان بلکه عمل کثیر بودن آن بر طبق بعض اقوال بدیهی البطلان است و بر طبق بعض مظنون البطلان کما لا یخفی علی من نظر الی الکتب الفقه والله اعلم و علمه اتم کتبه محمد بشیر عفی عنه (مہر: محمد بشیر)

الجواب صحیح والرای نجیح ویؤیده ما فی منیة المصلی وشرحه غنیة المستملی لا یرفع الی وجهه شیئا یسجد علیه ولو کانت الوسادة علی الارض فسجد علیها جازت لکن ان کان یجد قوة الارض یکون صلوة بالرکوع والسجود والا فبالایماء انتهی والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

کتاب العقائد

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اس حالت مسئولہ مین وہو ہذا (۱) حجر اسود جو بیت اللہ شریف مین ہی کیا چیز ہی (۲) اور کہان سی آیا ہی (۳) اور کب آیا ہی (۴) اور کون لایا ہی (۵) اور کس غرض سی آیا ہی اور اوسکی لانے سی کیا فائدہ ہی (۶) اور حجر اسود کو بوسہ دینا کیون جائز ہوا اور کب سی یہ فعل جاری ہوا (۷) اور جیسی آیا ہی بجنسہ ہی یا کچھ تغیر تبدل ہوا ہی (۸) اور کیون بوسہ دینی سی گناہ فرو ہو جاتا ہی (۹) اور ایک ہی مقام پر موجود ہی یا انتقال مکانی بہی کبہی ہوا ہی (۱۰) بعض لوگ تو ہم بت کا کرتی ہین آیا یہ توہم درست ہی یا نہین (۱۱) اور بوسہ دینا حاجیونکا اوسکو بجای بت پرستی کی ہوسکتا ہی جیسا کہ بعض لوگ کم عقل خلاف دین والی اہل اسلام پر الزام دیتے ہین کہ اگر ہم ماورای باری تعالی کی دوسری کو پوجتے ہین تو اہل اسلام بہی حجر اسود کو وقت حج کی پوجتی ہین جو الزام ہمپر آتا ہی وہی الزام اہل اسلام پر بہی آتا ہی ایسا جواب ہو کہ مسکت خصم ہو فقط بینوا توجروا

**ہو المصوب** حجر اسود پتھر ہی جنت کا وہین سی آیا ہی جسوقت حضرت آدم علی نبینا وعلیہ السلام جنت سی تشریف لائی اونہین کے ساتھ آیا بہیجنے والا پروردگار عالم اور لانیوالا اسکا فرشتہ سردار فرشتگان جبرئیل پہر جب طوفان زمانہ نوح علی نبینا وعلیہ السلام مین عمارت کعبہ معظمہ کی مسمار ہوگئی اس پتھر کو بحکم پروردگار عالم جبرئیل نے جبل ابو قبیس مین جو ایک پہاڑ ہی مکہ معظمہ مین سپرد کیا پہر جب حضرت ابراہیم علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام نے بحکم حق جل شانہ خانہ کعبہ کی تعمیر کی اوس پتہر کو اوٹھا لائے اور اوسکی جگہہ مین رکھدیا عرائس تالیف ابو اسحق احمد ثعلبی نیشاپوری مین مذکور ہے

ان اللہ اہبط آدم فانزل اللہ علیہ الحجر الاسود وہو یتلالأ لؤلؤ بیضاء فاخذہ وضمہ الیہ انتہی اور بہی اوسین ہی فلما کان وقت الطوفان بعث اللہ جبرئیل حتی خبا

الحجر الاسود فی جبل ابی قبیس صیانۃ له عن الغرق اور یہی اوسمین قصہ بنا ابراہیم
مین ہی ثم قال ابراہیم لاسمعیل ائتنی بحجر احسنا اضعہ علی الرکن لیکون علما للناس فنادی
ابو قبیس یا ابراہیم لک عندی ودیعۃ فناک فخذہا فاخرج ابراہیم الحجر الاسود من ابی قبیس
ووضعہ موضعہ انتہی اور اعلام الاعلام ببناء المسجد الحرام مین مسطور ہی فقال ابراہیم
لاسمعیل ائتنی بحجر اضعہ ہہنا یکون علما للناس یبدون منہ الطواف فذہب اسمعیل فی طلبہ
فجاء جبرئیل الی ابراہیم بالحجر الاسود وکان الله استودعہ جبل ابی قبیس حین طوفان
نوح فوضعہ جبرئیل مکانہ وبنی علیہ ابراہیم وہو حینئذ یتلالأ نورہ شرقا وغربا وشاما
ویمنا الی منتہی انصاب الحرم من کل ناحیۃ وسودتہ انجاس الجاہلیۃ وارجاسہا انتہی
ان عبارات سی یہ بہی ثابت ہوا کہ یہ پتہر ابتدا مین بہت روشن تہا مگر کفار فجار کی ہاتہہ
ومنہ لگنی سی اسمین سیاہی آگئی اور بنی آدم کی گناہون کی سیاہی اسپر منعکس
ہوگئی اور یہ تاثیر عقلا کچہہ مستبعد نہین اور شرعا کتب احادیث مین اچہی طرح سے
ثابت ہی نظائر اسکے بکثرت موجود اور کتب اطبا مین مرقوم اور عوام وخواص مین
مشتہر ہین قوۃ بصریہ کی یہ تاثیر ہی کہ دوسری پر جب نظر بد لگتی ہی وہ شخص مریض
ہو جاتا ہی یشب کا گردن مین لٹکانا دافع اختلاج وخفقان ہی اور واسطی سحر ونظر بد
وغیرہ کی مجرب ہی حجر البلور کا پستان پر ملنا باعث زیادتی دودہ کا ہی اور اوسکو
اپنی پاس رکہنا مانع خواب پریشان ہی حجر الکلب کی تاثیر تفرقہ اندازی فیما بین احباب
مجرب ہی اجسام کہربائیہ ومقناطیسیہ کے اتصال لمس وغیرہ کی تاثیرات مشہور ہین
غرض اس قسم کی چیزین بہت ہین پس قوۃ لمسہ کفار وفجار کی یہ تاثیر کہ سفید سے
اسود ہو وفع ہو کی سیاہی آجاوی کیا مستبعد ہی اور غرض وفائدہ اسکے
جنت سی لانیکا اولا یہ ہی کہ حضرت آدم کو کہ ہمہ تن اشیاء جنت کی ساتہہ اونکو محبت
لاحق ہو گئی تہی اور مفارقت اونکی شاق گذری تہی اس پتہر جنت سی انسیت ہو وی

اور کسیقدر ملال اونکا کم ہو دی ثانیا یہ ہی کہ برکت سی اسکی بنی آدم مستفیض ہووین
اور اشیاء جنت سی اس عالم دنیا مین بالکل محروم نرہین ثالثا یہ ہی کہ اسکی لمس
وتقبیل وغیرہ سی اونکا تصفیہ ہوجاوی اور باطن اونکا سیاہی گناہون سی پاک
کردیا جاوی احادیث صحیحہ سی جیسا کہ تفسیر درمنثور وغیرہ مین مفصلا مذکور ہے
ثابت ہی کہ بوسہ دینا اور چھونا حجر اسود کا سب گناہونکو جھاڑ دیتا ہی اور اسکا
بوسہ دینا اور چھونا ابتدا سی بحکم الٰہی مشروع کیا گیا اور تاثیر اسکی دفع امراض نفسانیہ
مقرر کی گئی جسطرح سی احجار دنیویہ جو بطور دوا کی مستعمل ہوتے ہین اور مفید
تاثیرات قویہ مثل ازالہ مواد فاسدہ وتقویت وتفریح قوی روحیہ وتصفیہ
اعضاء بدنیہ کہ کتب طب مین مشرحا مذکور ہی ہوتی ہین ویسیہی یہ پتھر کہ جنت سی آیا
مفید اس تاثیر کا یعنی محو ذنوب وتنقیۂ نفس وروح وازالہ سواد قلبی وغیرہ ہوتا ہے
اور یہ شبہہ کہ بوسہ لینا مثل بت پرستی کی ہی محض لغو ہی چند وجوہ سی اول یہہ کہ
بوسہ دینا خصائص عبادت سی نہین ہی اور مطلقا کسی چیز کی بوسہ دینی سی پرستش
اوسکی نہین ہوجاتی عورت کا بوسہ شہوت سی لیتی ہین لڑکونکا بوسہ محبت سی لیتے ہین
اکابر واعاظم مشایخ وعلماء کی قدمبوسی ودست بوسی بقصد حصول برکت واظہار
عظمت کرتے ہین پس اگر مطلقا بوسہ لینا پرستش ہوجاوی ان سب بوسونپر پرستش کا
اطلاق ہونا چاہیی حالانکہ ہر ذی عقل سمجھتا ہی کہ یہ سب صورتین عبادت سی خارج ہین
پس ایسہی بوسہ لینا حجر اسود کا بقصد اظہار اوسکی عظمت کی اور بغرض حصول برکت
وفیضان رحمت کی ہوتا ہی بخلاف عبادت بت پرستون کی سامنی بتون کی دوسری
یہ کہ حجر اسود کی بوسہ لینی سی مقصود خوشنودی حجر اسود کی نہین ہوتی ہی بلکہ خوشنودی
معبود حقیقی کی بخلاف بت پرستون کی عبادت کے کہ اوس سی مقصود اونکو خوشنودی
بتون کی ہوتی ہی اور بزعم فاسد امیدواری اونکی شفاعت کی رہتی ہی صحیح مسلم

وغیرہ مین حضرت عمر رضی اللہ عنہ سی مروی ہی کہ اونھون نی بوقت بوسہ لینی کے حجر اسود کیطرف خطاب کرکے بغرض تعلیم حاضرین ارشاد کیا انی لا علم انک حجر لا تضر ولا تنفع ولولا انی رایت رسول اللہ قبلک ما قبلتک یعنی مین جانتا ہون کہ تو پتھر ہی نہ تو ضرر دی سکتا ہی نہ نفع پونہچا سکتا ہی اور اگر مین نہ دیکھتا آنحضرت صلعم کو کہ وہ تیرا بوسہ لیتی تہی تو مین تیرا بوسہ نہ لیتا تیسری یہ کہ اہل اسلام کی نزدیک صرف بوسہ لینا اور ہاتھ سی چھونا مستحب ہی اور یہ اعتقاد نہین کہ اسکی بوسہ وغیرہ کی ترک سی کچھ نقصان ہوگا بخلاف بت پرستی کی کہ کفار سمجھتی ہین کہ اگر ہم بتون کی تکریم نہ کرینگی تو وہ ہمکو مبتلای بلا کرینگی چوتھے یہ کہ جو چیزین خاص عبادت کی ہین جیسی سجدہ بقصد پرستش کرنا اور جانور ذبح کرنا اور روزہ رکھنا اور کچھ مال نذر کرنا کہ بت پرست اپنی بتون کی ساتھ کرتے ہین اہل اسلام کے نزدیک حجر اسود کی ساتھ یہ چیزین ناجائز ہین الغرض بت پرستی اور بوسۂ حجر اسود مین عقلا و نقلا بہت فرق ہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۵۵ کیا فرماتی ہین علماء اہل سنت وجماعت اس صورت مین سنا گیا کہ شہر بھوپال مین ۲۹ شعبان یوم چہارشنبہ کو رویت ہلال رمضان شریف ہوئی چنانچہ اسکی تحقیق کیواسطی مخصوص خط ایک صاحب معتبر کے پاس بہیجا گیا اون صاحب نے اوسکی جواب مین لکھا کہ ۲۹ شعبان یوم چہارشنبہ کو دس بجی شب کو رویت ہلال کی تصدیق ہوئی اور واسطی اطلاع کی توپ سر ہوئی اور پنجشنبہ کو سبنی روزہ رکھا اور ملک اودہ وغیرہ مین بسبب ابر کے رویت ہلال ۲۹ شعبان کو نہین ہوئی بحساب اس ملک کے ۲۹ رمضان روز جمعہ کو رویت ہلال ہوئی اور بحساب بھوپال کی رویت ہلال ۲۹ شعبان کو ہوئی تہی ۳۰ رمضان تہی اب دریافت طلب یہ امر ہی کہ اگر یوم جمعہ کو بسبب ابر کی رویت نہوئی تو ہفتہ کو بحساب بھوپال کی عید ہو سکتی تہی یا نہین اور

کتاب الصوم

وہان رویت معتبر تھی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** عید ہو سکتی تھی اوس مقام مین کہ رویت ہلال بھوپال وہان بطور موجب شرعی ثابت ہوگئی ہو در المختار مین ہی فیلزم اہل المشرق برویۃ اہل المغرب اذا ثبت عندہم رویۃ اولئک بطریق موجب انتہی رد المحتار مین ہی قولہ بطریق موجب کان یتحمل اثنان الشہادۃ او یشہدا علی حکم القاضی او یستفیض الخبر انتہی اور ہی اوسمین ہی قال الرحمتی معنی الاستفاضۃ ان تاتی من تلک البلدۃ جماعات متعددون کل منہم یخبر عن اہل تلک البلدۃ انہم صاموا عن رویۃ لا مجرد الشیوع من غیر علم بمن اشاعہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۵

۵۳ **استفتا** خلال چاندی کے اور بوتام صدف کی استعمال کرنا جایز ہی یا نہین

**ہو المصوب** بوتام صدف کا استعمال جائز ہی اور خلال چاندی کے نہین درست ہی رد المحتار مین ہی المحرم ہو الاستعمال فیما صنعت لہ فی متعارف الناس انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۵

ای استعمال الفضۃ

۵۴ **استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین متین رحمہم اللہ تعالی کہ ایک شخص کا قول یا عقیدہ ہی کہ کوئی مسئلہ شرعی خالی علم ریاضی سی نہین بلکہ کوئی چیز بغیر ریاضی درست و صحیح نہین ہو سکتی ہی اور رویت ہلال شہر بھوپال کی بہ سبب نہ برابر ہونی سطح زمین کی معتبر نہین آیا یہ قول قائل صحیح ہی یا نہین اور مذہب اسلام کا موقوف علیہ علم ریاضی پر ہی یا نہین اس مسئلہ کو مفصل ارشاد فرمایا جاوی تا واقفیت بخوبی حاصل ہو بینوا توجروا

**ہو المصوب** قواعد حسابیہ اور امور ریاضیہ ایسا نہین ہی کہ بالکل

کتاب الحظر والاباحۃ

کتاب العقائد

شرعا معتبر ہوں اور اونپر مدار احکام ہو وہی حدیث مین وارد ہی انا امۃ امیۃ لا نکتب
ولا نحسب الشہر ہکذا وہکذا وعقد الابہام فی الثالثۃ والشہر ہکذا وہکذا یعنی تمام ثلاثین
اخرجہ المسلم وغیرہ اور درباب اعتبار رویت ایک بلدہ کے دوسری شہر مین فقہا
مختلف ہین بعض کے نزدیک مطلقا غیر معتبر ہی بلکہ ہر بلدہ مین وہانکی رویت پر
حکم دیا جاویگا اور بعض کے نزدیک مطلق معتبر ہی یعنی جب یہ امر کسی شہر مین
بطور ثبوت شرعی ثابت ہو جاوی کہ فلان شہر مین چاند ہوا تو اونپر بھی موافق اسکی حکم
دیا جاویگا گو دونون شہر وںمین بعد مسافت ہو اور یہی ظاہر روایت ہی اور
محققین فقہا کی نزدیک اگر ان دونون شہرون مین اسقدر بعد مسافت ہی کہ
اختلاف مطالع ہوتا ہی اور یہ ہو سکتا ہی کہ ایک جگہہ طلوع ہلال ہوا اور دوسری
جگہہ اوس روز نہوا اس صورت مین ایک جگہہ کی رویت دوسری جگہہ لازم نہوگی
اور نہ معتبر ہوگی فتاوی تاتارخانیہ مین ہی اہل بلدۃ اذا راوا الہلال ہل یلزم فی
حق اہل کل بلدۃ اختلف المشائخ فیہ بعضہم قالوا لا یلزمہ فانما المعتبر فی حق اہل بلدۃ
رویتہم وفی الخانیۃ لا عبرۃ باختلاف المطالع فی ظاہر الروایۃ وفی القدوری اذا کان
بین البلدین تفاوت لا تختلف بہ المطالع یلزمہ وذکر شمس الائمۃ الحلوانی انہ الصحیح
من مذہب اصحابنا انتہی اور طحطاوی کی شرح مراقی الفلاح مین نقلا عن ابی السعود
مرقوم ہی تحت قول صاحب مراقی الفلاح کی وقیل تختلف باختلاف المطالع واختارہ
صاحب التجرید الخ قولہ صاحب التجرید وہو الاشبہ لان انفصال الہلال من شعاع
الشمس یختلف باختلاف کما فی دخول الوقت وخروجہ وہذا مثبت فی علم الہیئۃ والافلاک
واقل ما تختلف بہ المطالع مسیرۃ شہر کما فی الجواہر انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۵۵ **استفتا** ایک شخص روزہ قضا رکہی ہی اوسنی عمدا کہا لیا یا پانی لیا اس صورت مین

کفارہ لازم ہی یا نہیں بینوا توجروا

**ہوالمصوب** کفارہ صرف روزہ رمضان کے توڑنے مین ہی نہ قضا

وغیرہ مین ردالمحتار مین ہی فلا تجب بافساد قضاء رمضان او افساد صوم غیرہ

لان الافطار فی رمضان ابلغ فی الخیانۃ فلا یلحق بہ غیرہ لورودہا فیہ علی خلاف القیاس

انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن

ذنبہ الجلی والخفی

**۵۶ استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین مذہب حنفیہ اس بارہ مین کہ گاؤکشی

کوئی ایسا امر ہی جسکی نہ کرنیسے کوئی شخص دین اسلام سی خارج ہوجاتا ہے یا اگر

کوئی شخص معتقد اباحت فذبح ہو مگر کوئی گاؤ اوسنی ذبح نہ کی ہو یا گاؤ کا گوشت

نہ کہایا ہو ہرچند کہ اکل اوسکا جائز جانتا ہی تو اوسکی اسلام مین کچہہ فرق نہ آئیگا

اور وہ کامل مسلمان رہیگا۔ گاؤکشی کوئی واجب فعل ہے کہ جسکا تارک گنہگار

ہوتا ہی یا اگر کوئی شخص گاؤکشی نکری صرف اباحت ذبح کا دلسی معتقد ہو تو وہ

گنہگار نہوگا جہان بلا وجہ اس فعل کے ارتکاب سی ثوران فتنہ وفساد ہو اور

مفضی بہ ضرر اہل اسلام ہو اور کوئی فائدہ اس فعل پر مرتب نہو اور عملداری

اہل اسلام بہی نہو تو وہان بلا وجہ اگر اس فعل سی کوئی باز رہی تو جائز ہی یا یہ کہ بلا سبب

ایسی حالت مین بقصد اثارۂ فتنہ وفساد ارتکاب اس فعل کا واجب ہی

**ہوالمصوب** گاؤکشی واجب نہین تارک اسکا گنہگار نہوگا اور جو شخص

معتقد اباحت ہو اور گوشت اوسکا نہ کہاتا ہو اور نہ ذبح کرتا ہو اوسکی اسلام مین

فرق نہین آئیگا ہان جو گاؤ کو معظم سمجہکر ذبح نکرتا ہو یا اوسکی ذبح کو برا سمجہتا ہو اوسکی

اسلام مین فتور ہوگا اور بقصد اثارۂ فتنہ گاؤکشی نہین چاہیی بلکہ ایسی مقام پر کہ

جہان فتنہ کا ظن غالب ہو باوجود سلامت اعتقاد کی احتراز اولی ہی واللہ اعلم

فی کتاب الحظر
از ... مرسلہ مولوی ... صاحب ... شوال ۱۳۰۶ ہجری

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

۵۷ استفتا قربانی اونٹ کی بہتر ہی یا گائو کی بینوا توجروا

ہو المصوب اونٹ کی بہتر ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

الجواب صحیح واللہ اعلم حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ (محمد عبد الوہاب)

ہو العلی الرب الحکیم الحلیم صح الجواب واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب فقط حررہ عبدہ الاسی القسی الاثیم خادم العلماء والفقراء ابو الحیا محمد عبد الحلیم عفا عنہ اللہ الکریم (خادم العلماء والفقراء ابو الحیا محمد عبد الحلیم عفا عنہ)

۵۸ استفتا سوال حضرات علما سی کہ جنکی مواہیر مہر یہ جیب ثبت ہین استفسار ہی کہ اس جواب میں آپکی مراد اس جملہ سی کہ بقصد اثارت فتنہ گائو کشی نہین چاہیی بلکہ ایسی مقام پر کہ جہان فتنہ کا ظن غالب ہو باوجود سلامت اعتقاد کی احتراز اولی ہی کیا مراد ہی آیا یہ مراد ہی کہ ابتداء فتنہ اہل اسلام کیطرف سی نہو یعنی جہان عملداری ہنود کی ہو اور گای ذبح نہوتی ہو وہان مسلمان بقصد فتنہ انگیزی گائو کشی نکرین یا یہ کہ بلاد ہندوستان وغیرہ مین کہ جہان ہمیشہ سی اہل اسلام گای ذبح کرتے چلی آئی اور اس ذبح کرنیمین کبھی انکو مقصود فتنہ انگیزی نہین ہوئی بلکہ اجرای حکم شریعت اب اگر کوئی مسلمان ان بلاد مین گائی ذبح کری اور ہنود بنظر تعصب مذہبی کے اوسکو منع کرین تو وہ مسلمان اوس سی باز رہی بتفصیل ارشاد ہو کہ ایسی صورت مین اہل اسلام کو ترک گائو کشی اولی ہی یا کیا بینوا توجروا

ہو المصوب گای ذبح کرنا شرعا اگرچہ فعل مباح ہی واجب نہین مگر ایسا مباح نہین کہ کسی زمانہ خاص یا کسی بلدۂ خاص مین اسکا رواج ہو اور دوسری زمانہ یا دوسری بلدہ مین نہو بلکہ یہ ایک طریقہ قدیمہ ہی زمان آنحضرت صلعم

وتابعین وجملہ سلف صالحین سی تمام بلاد وامصار مین اور اوسکی اباحت پر اجماع واتفاق ہی تمام اہل اسلام کا ایسی امر شرعی ماثور قدیم سی اگر ہنود روکین اور بنظر تعصب مذہبی منع کرین تو مسلمانون کو اوس سی باز رہنا نہین درست ہی بلکہ ہرگاہ ہنود ایک امر شرعی قدیم کی ابطال مین کوشش کرین اہل اسلام پر واجب ہی کہ اوسکی ابقار واجراء مین سعی کرین اور اگر ہنود کی کہنی سی اس فعل کو چھوڑینگی تو گناہگار ہونگی اور مقصود اوس جملہ مین جو جواب سابق مین مرقوم ہی یہ ہی کہ بقصد برانگیختہ کرنے فتنہ وفساد کی گاؤکشی بیجا ہی مثلاً جہان عملداری ہنود کی ہو ہی اور گاہی وہان ذبح ہوتی ہو وہان مسلمان بقصد ابتداء رسم آزاری خواہ مخواہ گاہی ذبح کرین یا عید الضحی مین کسی ہندو کی مکان کی قریب جاکی بانیخیال ذبح کرین کہ فتنہ قایم ہووی ایسی صورتون کا ارتکاب بیجا ہی بلکہ ایسی حالت مین ترک اولی ہی اور بلاد ہندوستان وغیرہ جہان ہمیشہ سی گاہی ذبح ہوتی ہی اور مقصود اہل اسلام اس سی فتنہ انگیزی نہین ہی بلکہ القای شریعت قدیمہ ہی ایسی حالت مین اگر ہنود منع کرین تو ترک اوسکا اولی نہین بلکہ اوسکی ابقار مین سعی واجب ولازم ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

**ہو المصوب** فی الواقع جن بلاد مین رواج گاؤکشی بیقصد فتنہ وفساد کی جاری رہا اور اب کوئی قوم ہنود سی مانع ہی اون بلاد مین مسلمانون کو رسم گاؤکشی کی باقی رکہنی مین کوشش لازم ہی اور مراد اوس فقرہ مسئول عنہا سی یہ ہی کہ جہان عملداری اور ریاست خاص ہنود کی ہی اور گاؤکشی وہان زنہار نہین ہوتی اوسجگہ پر باعلان گاؤکشی کرنا بنظر قیام فتنہ اولی نہین ہی نہ یہ بات کہ مطلقا اونیت گاؤکشی کی ہر جگہ سی جاتی رہی بلکہ جن بلاد مین ہنود کو تشدد در بارہ گاؤکشی نہ تہا اور اب کیا جاتا ہی وہان گاؤکشی کا ترک اولی نہین ہی واللہ اعلم حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ [محمد عبد الوہاب]

ہو العلی الرب الحکیم الحلیم الجواب صحیح فی الواقع مقصود جملہ جواب سابق سے
یہہ ہی کہ بارادۂ برانگیختہ کرنے فتنہ و فساد کے عملداری و ریاست خاص ہنود مین
یا جہان کہین زمانہ قدیم سے گاے ذبح نہوتی ہو بمصالح وقت رعایۃ گاوکشی باعلان
نہین چاہیی کہ رفع فساد بہتر ہی یا مثلاً بقرعید مین کسی ہندو کی ہمسایہ مین علانیہ
ذبح کرنا گاؤ کا باین ارادہ کہ فساد قایم ہو نہ چاہیی ہان جن بلاد و امصار و قصبات
و قریات و دیہات و مواضعات ہندوستان مین رواج گاوکشی کا کہ طریقہ قدیمہ ہی
بلا قصد فتنہ و فساد قدیم الایام سے چلا آیا ہی اور اب کوئی ہندو بپاس تعصب مذہبی
مانع و مزاحم ہی ایسی مواقع مین مسلمانون کو بپاس حمیت اسلامی القاے رسم گاوکشی
مین کوشش بلیغ لازم ہی زنہار ترک نکرین اور فقرۂ مسئول عنہا سے یہ مراد نہین ہے
کہ تقلید و اتباع ہنود مین قطعاً گاوکشی کہ ماثور قدیم ہی اور جسکی اباحت پر اجماع
و اتفاق جمیع اہل اسلام کا از سلف تا خلف رہا ہی اور رہیگا ممانعت و مزاحمت
ہنود سے ترک ہو جاوی معاذ اللہ من ذلک وہر گاہ فی زماننا ہنود کو اہل اسلام سے
تعصب مذہبی و عداوت بہت ہی کہ شعائر اسلامیہ سے روکتے ہین پس درینصورت
مسلمانون کو بپاس حمیت اسلامی روکنے سے ہنود کیواسطے قربانی و ذبح گاؤ
و کھانے گوشت گاؤ کے کہ طریقہ ماثورہ قدیم ہی رکنا نہ چاہیی اور اونکی ممانعت کو
تسلیم نکرنا چاہیی بہرحال گاوکشی کو کہ شعار مسلمانی ہی ترک نکرین احیانا اگر کسی مناز عت
مین احتمال فساد فیمابین ہو تو بذریعہ حکام وقت دفع کرنا اوسکا با بقاء رواج قدیم
واجب ہی اور بخوف فساد ہنود قربانی و ذبح گاؤ سے مسلمان لوگ زنہار باز رہین
اسمین کوشش بلیغ کو کام فرماوین ورنہ گنہگار ہونگی ان ینصرکم اللہ فلا غالب لکم
واللہ غالب علی امرہ ہداکم اللہ الی سواء السبیل واللہ اعلم وحکمہ احکم فقط حررہ
عبد الاسی العقسے الاثیم خادم العلماء والفقراء ابو الحیاء محمد عبد الحلیم عفا عنہ اللہ الکریم

وتابعین وجملہ سلف صالحین سی تمام بلاد وامصار مین اور اوسکی اباحت پر اجماع
واتفاق ہی تمام اہل اسلام کا ایسی امر شرعی ماثور قدیم سی اگر ہنود روکین اور بنظر
تعصب مذہبی منع کرین تو مسلمانون کو اوس سی باز رہنا نہین درست ہی بلکہ ہرگاہ ہنود
ایک امر شرعی قدیم کی ابطال مین کوشش کرین اہل اسلام پر واجب ہی کہ اوسکی
ابقاء واجراء مین سعی کرین اور اگر ہنود کی کہنی سی اس فعل کو چھوڑینگی بلکہ گنہگار
ہونگی اور مقصود اوس جملہ مین جو جواب سابق مین مرقوم ہی یہ ہی کہ بقصد برانگیختہ
کرنے فتنہ و فساد کی گاؤکشی بیجا ہی مثلاً جہان عملداری ہنود کی ہو یہی اور گاے وہان
ذبح نہوتی ہو وہان مسلمان بقصد ابتداء مردم آزاری خواہ مخواہ گاے ذبح کرین
یا عید الضحی مین کسی ہندو کی مکان کی قریب جاکی باینخیال ذبح کرین کہ فتنہ قایم ہووی
ایسی صورتون کا ارتکاب بیجا ہی بلکہ ایسی حالت مین ترک اولی ہی اور بلاد ہندوستان
وغیرہ جہان ہمیشہ سی گاے ذبح ہوتی ہی اور مقصود اہل اسلام اس سی فتنہ انگیزی
نہین ہی بلکہ القاء شریعت قدیمہ ہی ایسی حالت مین اگر ہنود منع کرین تو ترک اوسکا
اولی نہین بلکہ اوسکی القاء مین سعی واجب ولازم ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

ہو المصوب فی الواقع جن بلاد مین رواج گاؤکشی بیقصد فتنہ و فساد کی
جاری رہا اور اب کوئی قوم ہنود سی مانع ہی اون بلاد مین مسلمانون کو رسم گاؤکشی کی
باقی رکہنی مین کوشش لازم ہی اور مراد اوس فقرہ مسئول عنہا سی یہ ہی کہ جہان عملداری
اور ریاست خاص ہنود کی ہی اور گاؤکشی وہان زنہار نہین ہوتی اوسجگہ پر باعلان
گاؤکشی کرنا بنظر قیام فتنہ اولی نہین ہی نہ یہ بات کہ مطلقاً اولویت گاؤکشی کی ہر جگہ سی
جاتی رہی بلکہ جن بلاد مین ہنود کو تشدد دربارۂ گاؤکشی نہ تہا اور اب کیا جاتا ہی وہان
گاؤکشی کا ترک اولی نہین ہی واللہ اعلم حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ (مہر: محمد عبد الوہاب)

ہوالعلی الرب الحکیم الحلیم الجواب صحیح فی الواقع مقصود جملۂ جواب سابق سے
یہہ ہی کہ بارادۂ برانگیختہ کرنے فتنہ و فساد کے عملداری و ریاست خاص ہنود مین
یا جہان کہین زمانۂ قدیم سی گای ذبح نہوتی ہو بمصلح وقت رعایۃ گاؤکشی باعلان
نہین چاہیی کہ رفع فساد بہتر ہی یا مثلاً بقرعید مین کسی ہندو کی ہمسایہ مین علانیہ
ذبح کرنا گاؤ کا باین ارادہ کہ فساد قایم ہو نہ چاہیی ہان جن بلاد و امصار و قصبات
و قریات و دیہات و مواضعات ہندوستان مین رواج گاؤکشی کا کہ طریقۂ قدیمہ ہی
بلاقصد فتنہ و فساد قدیم الایام سی چلا آیا ہی اور اب کوئی ہندو بپاس تعصب مذہبی
مانع و مزاحم ہی ایسی مواقع مین مسلمانون کو بپاس حمیت اسلامی القای رسم گاؤکشی
مین کوشش بلیغ لازم ہی زنہار ترک نکرین اور فقرۂ مسئول عنہا سی یہ مراد نہین ہے
کہ تقلید و اتباع ہنود مین قطعاً گاؤکشی کہ ماثور قدیم ہی اور جسکی اباحت پر اجماع
و اتفاق جمیع اہل اسلام کا از سلف تا خلف رہا ہی اور رہیگا ممانعت و مزاحمت
ہنود سی ترک ہو جاوی معاذ اللہ من ذلک و ہرگاہ فی زماننا ہنود کو اہل اسلام سی
تعصب مذہبی و عداوت بہت ہی کہ شعائر اسلامیہ سی روکتی ہین پس درینصورت
مسلمانون کو بپاس حمیت اسلامی روکنی سی ہنود کیواسطی قربانی و ذبح گاؤ
و کہانی گوشت گاؤ کے کہ طریقۂ ماثورہ قدیم ہی رکنا نہ چاہیی اور اونکی ممانعت کو
تسلیم نکرنا چاہیی بہرحال گاؤکشی کو کہ شعار مسلمانی ہی ترک نکرین احیاناً اگر کسی منازعت
مین احتمال فساد فیما بین ہو تو بذریعہ حکام وقت دفع کرنا اوسکا با بقاء رواج قدیم
واجب ہی اور بخوف فساد ہنود قربانی و ذبح گاؤ سی مسلمان لوگ زنہار باز نرہین
اسمین کوشش بلیغ کو کام فرماوین ورنہ گنہگار ہونگی ان ینصرکم اللہ فلا غالب لکم
واللہ غالب علی امرہ ہداکم اللہ الی سواء السبیل واللہ اعلم وحکمہ احکم فقط حررہ
عبد الاسی الیقسی الاثیم خادم العلماء والفقراء ابو الحیاء محمد عبد الحلیم عفا عنہ اللہ الکریم

خادم العلماء ابوالحیا محمد عبد الحلیم عفی عنہ الکریم

منمقام دار العلم فرنگی محل من محلات البلدة لکہنو

ہو الموفق ذبح گاؤ فعل مباح قدیم الرواج شعایر اسلام سی ہی اہمال اسکا بلا وجہ وجیہ جائز نہین ہان شق اول ابتداءً اثارہ فتنہ وفساد نچاہیی اور یہی معنی ہین فقرۂ جواب سابق کی پس جن بلاد مین ذبح گاؤ مروج ہی اور شیوۂ اسلاف صالحین چلا آیا ذبح کرنا اثارۂ فتنہ وفساد پر بلا قرینہ کیونکر محمول ہوسکتا ہی بلکہ احیاء سنت قدیمہ پر محمول ہوگا شق ثانی باطل ہوئی پس اسصورت رواج مین منع کرنا ہنود کا اونکی جانب سی اثارۂ فتنہ وفساد ہوگا اسکو دفع کرنا مسلمانون کو ضرور ہی اور ایسی صورت مین اس آئین دیرین کو کہ شعائر اسلام سی ہی ترک کرنا نچاہیی بلکہ اس طریقہ کے ابقاء مین سعی کرنا چاہیی واللہ اعلم حررہ ابو الغناء محمد عبد المجید غفر لہ اللہ الوحید ابن مولانا المولوی الحافظ ابی الحیاء محمد عبد الحلیم مدظلہ العمیم علینا وعلی سائر المسترشدین

ابو الغناء محمد عبد المجید ۹۴ ۱۲

استفتا ۵ کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین اگر کوئی مسلمان عید الضحی مین گاہی کی قربانی کرنا چاہی یا دوسری ایام مین واسطے کہانی گوشت کے گاہی ذبح کرنا چاہیی وہنود بوجہ تعصب مذہبی ویا تفخر اپنی دنظر توہین اسلام کی اوس قربانی یا ذبح کو روکنا چاہین تو اوس حالت مین اوس مسلمان کو ازروی شرع شریف کی گاہی کی قربانی سی یا گاہی کے ذبح سے باز آنا چاہیی یا کیا کرنا چاہیی ۲ اگر اوس روک ٹوک مین از جانب ہنود فساد ہونیکا احتمال اکثر ہو مگر اوس فساد کا دفعیہ بذریعہ حکام ملک ممکن ہووی تو صرف بلحاظ فتنہ مذکور کے قربانی اور ذبح سی گاہی کے باز آنا چاہیی یا کیا کرنا چاہیی ۳ یہ امر ظاہر ہی کہ اونٹ ان ملکون مین بہت کم دستیاب ہوتے ہین اگر کسی کو دستیاب بہی ہووی تو بہت قیمت دام ہوتی ہین اور یہ امر بہی ظاہر ہی کہ آجکل کے زمانہ مین سات عدد بہیٹری یا خصی

ف کتاب الاضحیة
از بہاگلپور کوٹھی جناب حافظ عبد الکریم خانصاحب صدر الصدور مرسلہ مولوی محمد حنیف باہ شوال ۱۲۹۸ ہجری

قیمت بلحاظ تعداد یک گای کے زیادہ ہوتی ہی تو اس حالت مین اگر کوئی مسلمان بلحاظ کفایت
بعوض سات قربانی کے ایک گای قربانی کرنا چاہی اور ہنود بنظر تعصب مذہبی کے یہ کہین
کہ تم گای قربانی مت کرو جسطرح سی ممکن ہوئی تم اونٹ خواہ بھیڑی یا خصی قربانی کرو
تو ہنود کی اس رکاوٹ کو مان لینا مسلمان پر واجب ہی یا نہین بینوا توجروا
اب امیدوار ہی کہ جواب اس فتوی کا بزبان اردو عام فہم لکھنا چاہیی فقط

**ہوالمصوب** ازآنجا کہ گای کی ذبح کرنیکا جواز قرآن وحدیث سی ثابت ہی
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ نی زمانۂ آنحضرت مین اور بعد آنحضرت صلعم کے
اسکو ذبح کیا ہی اور اسکی گوشت کی حلال ہونی پر اور ذبح کے جائز ہونی پر خواہ
بروز عید ہو یا کسی اور روز ہو اتفاق ہی تمام مسلمانونکا کوئی مسلمان اسکے جواز
اور حلت مین شبہہ نہین کرتا ہی بناء علیہ جب کوئی مسلمان عید الضحی کے روز
خواہ کوئی اور روز گای ذبح کری اور کوئی ہندو بنظر اپنی مذہب کی اوسکو روکے
تو مسلمان کو باز آنا نہین درست ہی اور ہندو کی ممانعت کو جو مبنی ہی اونکی اعتقاد
باطل پر تسلیم کر لینا نہین جائز ہی ہماری شریعت مین گای کی بہ نسبت اور جانوروں کے
کچھ بھی عظمت نہین ثابت ہی بلکہ یہ مثل اور جانورون کے جواز ذبح مین ہی جو شخص
اسکی عظمت کا خیال کری اوسکی اسلام مین فتور ہی پس ہندو کی ممانعت تسلیم کرنا
موجب اونکی اعتقاد باطل کی تقویت اور ترویج کا ہوگا اور یہ کسی طرح شرعا جائز
نہین ہی اور اونٹ کا ذبح کرنا اگرچہ گای سی اولی ہی مگر کوئی شخص اسپر مجبور کیا
جا نہین سکتا علی الخصوص جب ہنود بغرض تعصب مذہبی اہل اسلام کو گاؤکشی سے
روکین اور کہین کہ خواہ مخواہ اونٹ یا بکری ذبح کرو ایسی وقت مین ہنود کی قول کو
مسلمان پر مان لینا واجب نہین بلکہ مسلمانون کو ضرور ہی کہ اس قول ہنود کو تسلیم
نکرین اور گاؤکشی کے طریقہ کو کہ اہل اسلام کا طریقۂ قدیمہ ہی ترک نکرین اور اس

منازعت مین اگر احتمال فساد کا ہنود کی طرف سی ہو تو اوسکو بذریعۂ حاکم وقت دفع کرنا واجب ہی اور بخوف فساد ہنود کی گای کے ذبح کرنیسی رُکنا نہین چاہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

ہو العلی الرب الحکیم الحلیم الجواب صحیح والمجیب نجیح فی الواقع فی زماننا ہنود کو اہل اسلام سی تعصب بہت ہی درینصورت مسلمانون کو بپاس حمیت اسلامی رد کی ہنود کی واسطی قربانی و ذبح گای و کہانی گوشت گای سی رُکنا نہین چاہیی اور ہنود کی ممانعت کو تسلیم نکرنا چاہیی بہر حال گاؤکشی کے طریقہ کو ترک نکرین اگر اس منازعت مین احتمال فساد فیمابین کا ہو تو بذریعۂ حکام وقت کے دفع کرنا اوسکا واجب ہی اور بخوف فساد ہنود قربانی و ذبح گای سی مسلمانون کو رُکنا نچاہیی اللہ معکم اینما کنتم واللہ اعلم وحکمہ احکم فقط حررہ عبدہ الاسی القسی الاثیم خادم العلماء الفقراء ابو الحیا محمد عبد الحلیم عفا عنہ اللہ الکریم متمقام از العلم فرنگی محل منمحلات البلدہ لکھنو مورخہ ۱۳ شوال المکرم ۱۳۰۹ سنہ ہجری قدسی نبوی صلعم

خادم العلماء الفقراء
ابو الحیا محمد عبد الحلیم
عفی عنہ اللہ الکریم

فی الحقیقت قربانی گای کی ملت اسلامیہ مین شعار اسلام سی واقع ہوئی ہی اوسکا موقوف کرنا بسبب ممانعت ہنود موجب معصیت ہی بلکہ قائم رکہنی قربانی گای مین مسلمانون کو سعی و کوشش لازم ہی واللہ اعلم حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ

عبد الوہاب

واقعی ذبح گای مروج قدیم شعائر دین متین سی ہی ترک اسکا بجہت فتنہ انگیزی ہنود برخلاف آئین دیرین نچاہیی بذریعۂ حکام وقت اس فساد حادث کو دفع کرنا چاہیی اور موافق اعتقاد بر فساد ہنود کے گای کو حیوان ذی عز و شان سمجہکر یا بنا بر اس اعتقاد کے انکی منع کرنیسی برخلاف دستور اسلاف ترک ذبح کرنا نچاہیی واللہ اعلم حررہ ابو الغنا محمد عبد المجید غفر لہ اللہ الوحید

ابو الغنا محمد عبد المجید

اقول مسئلہ اولی مین مسلمانون کو گای کی قربانی و گای کی ذبح سی بشرط امکان

باز آنا نہین چاہیی اور مسئلۂ ثانیہ مین صرف بلحاظ فتنۂ مذکورہ کے قربانی اور ذبح سی
گای کے باز آنا نہین چاہیی اور مسئلہ ثالثہ مین ہنود کی اس رکاوٹ کو مان لینا
بشرط امکان مسلمانون پر واجب نہین واللہ اعلم حررہ ابوالاحیاء محمد نعیم غفرلہ
العلی الرب الکریم

(مہر: ۱۲۹۸ — ۶۱)

درحقیقت گای کے ذبح سی بمجرد لحاظ فتنہ مذکورہ کی باز آنا اور ہنود کی رکاوٹ
تعصبی کو مان لینا مسلمانان کو بشرط امکان نہین چاہیی واللہ اعلم حررہ ابوالاکرم
محمد اکرم تجاوز اللہ تعالی عن جرائم

(مہر: محمد اکرم ابوالاکرم)

۵۹ استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین متین اس مسئلہ مین
کہ شہر کانپور مین بروز چہارشنبہ ۲۹ شعبان ۱۲۹۸ھ کو بسبب ابر کی رؤیت ہلال
رمضان نہوئی بعد چند روز کے حافظ عبدالغنی اور شیخ رمضان علی جمعدار پٹن نمبر
ایک عالم کی روبرو بیان کیا کہ چھاونی کانپور مین ہماری پولیس کی ایک سپاہی نے
بچشم خود بروز چہارشنبہ ۲۹ شعبان کو چاند رمضان کا دیکہا اور ہم کو بلایا
کہ دفعۃً ہلال ابر مین چھپ گیا چنانچہ ہمنی اور چند ملازمین پولیس نے اوسکی شہادت پر
پنجشنبہ سی روزہ رکہا بعد اسکی اوس دیکہنی والی چاندنی خود اس عالم کے روبرو
گواہی اپنی رؤیت ہلال کی دی اور کہا کہ مینی یقینا بروز چہارشنبہ ۲۹ کو چاند دیکہا
اور پنجشنبہ سی مینی اور بعض لوگون نی روزہ رکہا بظاہر یہ شخص عدل دیندار و پابند
صوم وصلوۃ ہی پس شہادت مذکور سی قضاء ایک روزہ کا اوسپر جسنی پنجشنبہ
روزہ نہین رکہا واجب ہی یا نہین اور بعد گذرنے تیس دن کے اگر رؤیت ہلال
شوال بسبب ابر کے نہو تو افطار وعید کرنا چاہیی بنای شہادت مذکور پر یا نہین بینوا توجروا
ہو العلیم صورت مسئولہ مین بنا بر شہادت مذکورہ قضاء ایک روزہ کی واجب ہی
اور بعد گذرنے انتیس دن کی اگر ہلال شوال بسبب ابر وغیرہ کے نظر نہ آوی تو فطر حلال ہی

باب شہادۃ رؤیۃ الہلال

اسواسطی کہ رویت ہلال رمضان درصورت علة السماء بخبر شخص واحد عدل یا مستور
الحال اوراسیطرح شہادۃ الواحد علی شہادۃ الواحد ثابت ہوجاتی ہی اور حکم رمضان
دیاجاتاہی اور بعد گذرنی تیس دن کی اس صورت مین اگر رویت ہلال شوال بسبب
ابر وغیرہ کے نہو تو باتفاق فطر حلال ہی اور جو مطلع صاف ہو اور ہلال شوال
نظر نہ آوہی تو امام محمد رح کی نزدیک اب بہی فطر حلال ہی اور شیخین کے نزدیک
فطر حلال نہین کتب معتمدہ مستندہ مفصلہ سی یہ حکم مستفاد ہوتاہی فی المشکوۃ عن
ابن عباس رض قال جاء اعرابی الی النبی صلعم فقال انی رایت الہلال یعنی ہلال رمضان
فقال اتشہد ان لا الہ الا اللہ قال نعم قال اتشہد ان محمد رسول اللہ صلعم قال نعم
یا بلال اذن فی الناس ان یصوموا غدا رواہ ابو داؤد والترمذی والنسائی وابن ماجہ
والدارمی وفی العالمگیریۃ ان کان بالسماء علۃ فشہادۃ الواحد علی ہلال رمضان مقبولۃ
اذا کان عادلا مسلما عاقلا بالغا حرا کان او عبدا ذکرا کان او انثی وکذا شہادۃ الواحد
علی شہادۃ الواحد وشہادۃ محدود فی القذف بعد التوبۃ فی ظاہر الروایۃ ہکذا فی
فتاوی قاضیخان واما مستور الحال فظاہر لا یقبل شہادتہ وروی عن ابی حنیفۃ
انہ تقبل شہادتہ وہو الصحیح کذا فی المحیط انتہی وفی الدر المختار وقبل بلا دعوی وبلا لفظ
اشہد وبلا حکم ومجلس قضاء لانہ خبر لا شہادۃ للصوم مع علۃ کغیم وغبار خبر عدل ومستور
علی ما صححہ البزازی علی خلاف الروایۃ لا فاسق اتفاقا انتہی ایضا فیہ ولو صاموا بقول
عدل حیث یجوزہ غم ہلال الفطر لا یحل علی المذہب خلافا لمحمد کذا ذکرہ المصنف لکن نقل
ابن الکمال عن الذخیرۃ انہ ان غم ہلال الفطر حل اتفاقا وفی الزیلعی الاشبہ ان غم
حل والا لا انتہی وفی الطحطاوی قولہ لکن النح استدراک علی حکایۃ الخلاف قولہ ان غم
ہلال الفطر حل اتفاقا ہو الذی اقتضاہ فی نور الایضاح وحررہ فی امداد الفتاح
ونقل عن الحلوانی ان خلاف محمد فیما اذا لم یروا ہلال شوال والسماء مصحیۃ فعندہ

لا یفطرون وعند محمد یفطرون جلی وقولہ فی الزیلعی الخ لا یخرج ما فی الزیلعی عن کلام
الذخیرۃ جلی وفیہ ان الزیلعی لم یتعرض لذکر الاتفاق ولا عدمہ انتہی وفی رد المحتار قولہ
لکن الخ استدراک علی ما ذکرہ المصنف فی ان خلاف محمد فیما اذا غم ہلال الفطر بان المصرح
بہ فی الذخیرۃ وکذا فی المعراج عن المجتبی ان حل الفطر ہہنا محل وفاق وانما الخلاف فیما
اذا لم یغم ولم یروا الہلال فعندہما لا یحل الفطر وعند محمد یحل کما قال شمس الائمۃ الحلوائی
وحررہ الشرنبلالی فی الامداد وقال فی غایۃ البیان وفیہ قول محمد وہو الاصح ان الفطر
ما ثبت بقول واحد ابتداء بل بناء وتبعا فکم من شئی یثبت ضمنا ولا یثبت قصدا انتہی وفی
البنایۃ شرح الہدایۃ للعینی قال الحلوائی ہذا اذا کانت السماء مصحیۃ وان کانت متغیمۃ یفطرون
بلا خلاف انتہی وفی الفتاوی قاضیخان ولو قضی القاضی بشہادۃ الواحد علی رمضان
فصاموا ثلثین یوما ولم یروا الہلال والسماء مصحیۃ ذکرنا ان علی قول ابی حنیفۃ رح لا یفطرون
وعن محمد رح انہم یفطرون وبہ اخذ نصر بن یحیی وفی العالمگیریۃ اذا صاموا بشہادۃ الواحد
واکملوا ثلثین یوما ولم یروا ہلال شوال لا یفطرون فیما روی الحسن عن ابی حنیفۃ رح احتیاطا
وعن محمد رح انہم یفطرون کذا فی التبیین وفی غایۃ البیان قول محمد اصح کذا فی النہر الفائق
وقال شمس الائمۃ الحلوائی ہذا الاختلاف فیما اذا لم یروا ہلال شوال والسماء مصحیۃ فاما اذا کانت
متغیمۃ فانہم یفطرون بلا خلاف کذا فی الذخیرۃ وہو الاشبہ وکذا فی التبیین انتہی بلفظہا
وفی المجمدی وفی البنایۃ قول محمد اصح والاشبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیۃ لا یفطرون
لظہور الغلط وان کانت متغیمۃ یفطرون لعدم ظہورہ پس معلوم ہوا کہ بعض کتب
فقہ مثل شرح وقایہ وہدایہ وغیرہما مین جو لا یحل الفطر مطلقا وارد ہی مراد اوس سی
فی حال کون السماء مصحیۃ ہی اسواسطی کہ محل خلاف امام محمد رح اسمین ہی کما صرح بہ
فی شمس الائمۃ وغیرہ اور تاکہ تخالف وتعارض کلام فقہاء محققین مین لازم نہ آوی
کہ مہما امکن بین کلام الفقہاء اولی ہی شقاق سی اور یہ شبہہ کہ صورت مذکورہ مین

حل فطر بقول واحد لازم آتا ہی وہو غیر جائز بالاتفاق دفع اوسکا یہہ ہی کہ یہہ بناء تبعا ولزوما بغیر اقتضاء و بغیر قصد و ضمنا لازم آتا ہی اور بعض شئی ضمنا ثابت ہوجاتے اور قصدا نہین کاستحقاق الارث بناء علی النسب الثابتۃ بشہادۃ القابلۃ کما صرح بہ فی الہدایۃ ورد المحتار و فتح القدیر وغیرہا یعنی صورت مذکورہ مین حل افطار بشہادۃ الواحدۃ ابتداء و قصدا ثابت نہین بلکہ بسبب اکمال عدۃ ثلثین ہوا نہ عدم رویۃ ہلال شوال بعلۃ السماء و بقولہ علیہ السلام فان غم علیکم فاکملوا العدۃ ثلثین متفق علیہ اگرچہ اکمال عدۃ ثلثین بشہادت واحد ہوئی ہی اور یہہ حدیث کہ بناء جواب مذکور پر شیخین رح حکم حل افطار در حالت عدم علۃ السماء کیون نہین دیتے مدفوع ہی اسطرح کہ در صورت علۃ السماء ظن غالب اکمال عدۃ الثلثین اور عدم تہمت کذب و خطاء رائی ہلال رمضان ہے اور در صورت عدم علۃ السماء خلاف اوسکا یعنی ظن غالب عدم اکمال عدۃ الثلثین اور تہمت کذب و خطاء رائی ہلال رمضان ہی فافترقا فقط کتبہ عبدہ الراجی مغفرۃ ربہ القوی محمد عبد الغفار اللکھنوی

عفی عنہ [محمد عبد الغفار]

الجواب صحیح والرای نجیح ایک گواہ مستور الحال کی گواہی ہلال رمضان مین بحالت ابر اتفاقا مقبول ہی اور اس حالت مین اگر تیس کے بسبب ابر کے ہلال عید نظر نہ آوی تو افطار بالاتفاق حلال ہی اور در صورت صاف ہونی مطلع کی بہی امام محمد کے نزدیک افطار درست ہی وہو الاصح خلافا للشیخین کما فی الفلاح مین ہی ولا خلاف فی حل الفطر اذا تم العدد کان بالسماء علۃ ولو ثبت رمضان بشہادۃ المفرد العدل کا لسلین اتفاقا علی الحق انتہی اور عصام کی حواشی شرح وقایہ مین ہی فی المحیط عن شمس الائمۃ انہ لاخلاف لمحمد فیما اذا کانت السماء فی الشوال متغیمۃ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی

عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

**مکتوب** جناب مخدومی مکرمی دام اقبالہ - بعد تسلیم گذارش ہی کہ عنایت نامہ والائی شرف صدور بخشا سب حال معلوم ہوا قاضی صاحب کرنول کی تحریر جو اسمین ملفوف تہی دیکہا چونکہ اس تحریر مین حق سی اعراض کیا گیا ہی اسواسطی رد قابل التفات نہین اور اہل اسلام شہر بیلین پلی کی کارروائی درباب شہر رمضان کی بہت مناسب تہی گو کہ کرنول والی اسمین اختلاف کرین ہمکو اس سی کیا غرض ہی کیونکہ اس کا عمل مین کرنول کے قاضی صاحب نی ایک حدیث کو اور ایک روایت فقہ کو تحریر فرمایا ہی یہ تو ظاہر ہی کہ صرف حدیث پر فتوی نہین دیا جاتا جب تک کچہ روایت فقہیہ نہو کیونکہ مجتہد حدیث کو جسقدر سمجہتی ہین ہم نہین سمجہتے اسلیے کہ ہم مقلد ہین کچہ مجتہد نہین اب رہی روایت فقہ یعنی در المختار کی عبارت اختلاف المطالع غیر معتبر تو اسمین قاضی صاحب نی بڑا کمال کیا ہی یعنی اوسکے معنی تغیر و تبدل کر کے اپنی مطلب کی موافق کر لیئے اب دیکہیی کہ قاضی صاحب کہتی ہین (صاحب فتاوی در المختار نے فرمایا کہ اختلاف مطالع غیر معتبر ہی یعنی ہر شہر کو اپنی اپنی مطلع کا اعتبار ہی افسوس کہ مین اس فکر مین ہون کہ قاضی صاحب کو اس عبارت کا معنی سمجہ نہ آیا یا عمدا ایسا تبدل فرمایا ہی دیکہیئی اختلاف المطالع غیر معتبر کا معنی یہ ہی کہ مطالع کا اختلاف غیر معتبر ہی یعنی کسی شہر کا مطلع علیحدہ اور کسی شہر کا مطلع علیحدہ ہونی کی بات غیر معتبر ہی اور ایک شہر کی مطلع کا حکم جو دوسری شہرون مین نہین لیتی ہین سو وہ حنفی مذہب مین غیر معتبر ہی یعنی سب شہرونکا مطلع ایک ہی اور سب کا حکم ایک ہی ایک شہر مین جب ثابت ہو جاوی اور دوسری شہر والون کو وہ ثبوت بطور شرعی معلوم ہو جاوی تو اس شہر کا حکم ان لوگون پر بہی ہی چنانچہ وہی صاحب در مختار اسی عبارت کی بعد فرماتی ہین فیلزم اہل المشرق برؤیۃ اہل المغرب یعنی لازم ہو جاتا ہی روزہ مشرق والون کو

مغرب والونکی دیکھنی سی پس افسوس کہ قاضی صاحب نی اس عبارت کو نہ دیکھا
یا دیکھا ہی تو حق کو پوشیدہ کیا جب مغرب کے رویت سی مشرق والون پر ثابت ہو جاوے
تو پہر قاضی صاحب جو لکھتی ہین کہ غیر شہرون کی مطلع کا اعتبار نہین کسقدر معنی کی تغیر
و تبدیلی ہی اسی پر قاضی صاحب ذرا غور فرماوین اور وہ جو مدراس کی قاضے
عبید اللہ صاحب کا خط کرنول کی قاضی صاحب نقل کرتے ہین سو اوسکا ماجرا یہ ہے
کہ مدراس مین ثبوت رویت ہلال کی خدمت جس شخص سی علاقہ رکھتی ہی اگر اوس سے
دریافت کرتی تو حق بات اور ٹھیک مدراس کی خبر معلوم ہوتی ثبوت رویت ہلال کی
کیفیت قاضی عبید اللہ صاحب سی ہرگز علاقہ نہین رکھتی ہی اس سبب سی انہون نے
اسطور کے مذبذب کیفیت حق کو پوشیدہ کر کے لکھدیا کہ بھی مدراسیون کو شک ہی یہ
سراسر غلط بات تہی کیونکہ شب پنجشنبہ کو منجانب سرکار نواب صاحب امیر دام اقبالہ سب
مسلمانون کو عام اطلاع ہوئی اور تراویح بہی مساجد مین ہوئی اور سب اہل اسلام نے
مدراس کی پنجشنبہ کا روزہ رکہا تو اب شک کسکو باقی ہی لیکن جنکو حسد اور تعصب اور
عناد ہو تو اونکی شک کا کیا اعتبار اب رہی بیگن پلی کی کارروائی بہت مناسب تہی
کیونکہ شرع کا یہ حکم ہی کہ چاند کا ثبوت کئی طور سی ہوتا ہی یا معتبر گواہ ہونسی یا دوسری
شہر مین قاضی کی یہان گواہی گذری ہوئی دیکھکر دو گواہ یہان بیان کرنیسی یا دوسرے
شہر کی خبر عام ہو جانی سی کہ فلانی شہر مین لوگون نی بحساب اونتیس روزہ رکہا تو اس
شہر والونکو لازم ہو جاتا ہی چنانچہ اوسی فتاوی درالمختار مین ہی لو استفاض الخبر
فی بلدة الاخری لزمہم علی الصحیح یعنی اگر مشہور بکثرت ہو جاوی خبر دوسری شہر مین تو
لازم ہو جاتا ہی مذہب صحیح مین پس مدراس اور حیدرآباد اور بمبئی کے خبر کا بیگن پلی
مین علی العموم مشہور ہو جانا اس شہر والون کو بہی یہی حکم لازم کرتا ہی واللہ اعلم بالصواب
کتبہ الفقیر ابو المحامد سلطان محمود حنفی گیارہ شوال المکرم ۱۲۹۰ھ ہجری روز سہ شنبہ

یہ نقل مکتوب مولوی سلطان محمود صاحب آجھی بمدست ہوئی برای ملاحظہ ترسیل ہے

خلاصہ نقل اعلام احقر عن محمد بن ابی حرملۃ قال کریب الخ رواہ مسلم والترمذی فی باب ماجاء لکل اہل بلد رؤیتہم وقال الترمذی علیہ العمل الخ وقال صاحب تنویر الابصار اختلاف المطالع غیر معتبر وقال صاحب الدر المختار وقال الزیلعی الاشبہ انہ یعتبر اور فرمایا صاحب ترجمہ نے جاننا چاہئے کہ نفس اختلاف مطالع مین نزاع نہین ہی بلکہ مطالع کے اعتبار کرنے مین اختلاف ہی الخ

خلاصہ التماس

چونکہ شہر کرنول واطراف واکناف مین اوسکی رویت ہلال رمضان ۲۹ شعبان کو ثابت نہوئی لہذا حسب تحقیق مذکور اہل کرنول اپنی رویت پر عمل کرین فقط

بسم اللہ الرحمن الرحیم - نقل مسئلہ مطابق مذہب حنفیہ بموجب اصل

اگر اہل مشرق کے پاس ثابت ہوجاوی کہ اہل مغرب کو رویت ہلال ہوئی تو اہل مشرق کو بھی روزہ رکھنا لازم ہوجاویگا اختلاف مطالع کا کچھ اعتبار نہین قول مفتی بہ یہی ہے جیساکہ عالمگیریہ مین ہے ولاعبرۃ لاختلاف المطالع فی ظاہر الروایۃ کذا فی فتاوی قاضیخان وعلیہ فتوی الفقیہ ابی اللیث وبہ کان یفتی شمس الائمۃ الحلوائی قال لو رآی اہل مغرب ہلال رمضان یجب الصوم علی اہل المشرق کذا فی الخلاصۃ یعنی امام محمد رح کی تصنیفات مین ہی کہ اختلاف مطالع کا کچھ اعتبار نہین ایساہی ہی فتاوی قاضیخان مین اور اسی پر ہی فتوی فقیہ ابی اللیث رح کا اور ایسہی فتوی دیتی تھی امام شمس الائمہ حلوائی رح جو کہتی ہین کہ اگر اہل مغرب نی ہلال ماہ رمضان دیکھا تو اہل مشرق پر روزہ رکھنا واجب ہوجاویگا ایساہی ہی خلاصہ مین انتہی اور جامع الرموز مین ہے والصحیح من مذہب اصحابنا انہ یلزم اذا استفاض الخبر فی البلد الاخری وان لاعبرۃ لاتحاد المطالع واختلافہا وہذا ظاہر الروایۃ یعنی صحیح قول ہماری مذہب حنفی مین یہہ ہی کہ دوسری بستی مین خبر پہونچ جاوی تو روزہ بھی لازم ہوجاتا ہی اور مطالع کی اتحاد و اختلاف کا کچھ اعتبار نہین اور یہی ہی ظاہر الروایۃ

انتهی اور رد المحتار مین بهی ایسا ہی ہی۔ اور علامہ شامی نی حاشیہ در مختار مین فرمایا ہی
کہ مذہب شافعی مین صحیح بات یہہ ہی کہ اختلاف مطالع کا اعتبار ہی ہر شہر مین اپنی اپنے
مطلع کے موافق حکم کیا جاویگا غیر بستی کی مطلع کے موافق عمل کرنا لازم نہین بعد اوسکے
فرمایا وظاہر الروایة الثانی وہو المعتمد عندنا وعند المالکیة والحنابلة یعنی ظاہر الروایة مین
دوسری بات ہی اور وہی معتبر ہی ہماری حنفی مذہب مین اور نزدیک مالکیہ اور حنابلہ کے
انتهی۔ اور طحاوی مین ہی قوله (احوط) ای لعموم الخطاب فی قوله صلی الله علیه وسلم
صوموا لرؤیته معلقا بمطلق الرؤیة وہی حاصلة برؤیة قوم فیثبت عموم الحکم احتیاطا الخ
حلبی یعنی ظاہر الروایة کو لینا احوط ہی کیونکہ خطاب رسول خدا صلی الله تعالی علیه وآله
وسلم کا عام ہی جو ارشاد ہوا صوموا لرؤیته یعنی روزہ رکھو تم چاند دیکھکر سو اس حدیث مین
روایت مطلق ہی اور وہ کسی ایک قوم کی دیکھنی سی بهی ثابت ہو جاتی ہی پس اس سی
ثابت ہو جاویگا حکم سبکے لیی احتیاطا انتهی — غلام رسول عفی عنه

**استفتا** بسم الله الرحمن الرحیم چه میفرمایند علماء دین وفضلاء شرع متین
در مسئلہ اعتبار اتحاد اختلاف مطالع آیا مسئلہ ان لکل اہل بلد رؤیتهم مستند ومدلل باحادیث
صحیحہ است یا مسئلہ لا عبرة لاختلاف المطالع در ہر دو صورت بخدمت بزرگان دین التماس است
کہ جواب استفتاء ہذا مدلل بدلائل قویہ نمودہ زود بجواب با صواب ماغربا کرنول را ممنون
ومشکور فرمایند عند الله ماجور وعند الناس مشکور شوند۔ الملتمس محمد عبد الرحیم عفی عنه

**ہو المصوب** در باب اختلاف مطالع فقهاء حنفیہ ہر چند اقوال مختلف اند
بعضی بر آنند کہ اختلاف مطالع معتبر است واعتبار رؤیت یک بلدہ ببلدۂ دیگر نیست
بلکہ برای اہل ہر بلدہ رؤیت ہمان بلدہ معتبر است ونزد اکثر مشایخ حنفیہ موافق ظاہر الروایة
اختلاف مطالع را مطلقا اعتبار نیست پس رؤیت یک بلدہ ببلدۂ دیگر اگرچہ فیما بین
ہر دو فاصلۂ کثیر باشد بعد ثبوت آن بطریق شرعی لازم ومعتبر خواہد شد ونزد طائفہ

از محققین حنفیہ این است کہ بلادی کہ بحسب قواعد علم ہیئت اختلاف مطالع دارند ومقدارش
نزد ایشان مسافت یک ماہ است دران اختلاف مطالع معتبر شدہ حکم یک بلدہ ببلدہ دیگر
لازم نخواہد شد ودر بلاد متقاربہ کہ مسافت کم از یک ماہ دارند ثبوت رویت یک بلدہ ببلدہ
دیگر لازم خواہد شد در مراقی الفلاح می نویسد اذا ثبت الہلال فی بلدۃ لزم لسائر الناس فی
ظاہر الروایۃ وعلیہ الفتوی وہو قول اکثر المشایخ فیلزم قضاء یوم علی اہل بلدۃ صاموا تسعۃ
وعشرین یوما لعموم الخطاب وہو صوموا لرویتہ وقیل یختلف باختلاف المطالع واختارہ صاحب
التجرید کما اذا زالت الشمس عند قوم وغربت عند قوم آخرین فالظہر علی الاولین لا علی
المغرب لعدم انعقاد السبب فی حقہم انتہی وطحطاوی در حواشی مراقی الفلاح می نویسد
قولہ کما ذہب الیہ صاحب التجرید وہو الاشبہ لان انفصال الہلال من شعاع الشمس
یختلف باختلاف الاقطار کما فی دخول الوقت وخروجہ وہذا مثبت فی علم الافلاک والہیئۃ
واقل ما تختلف المطالع مسیرۃ شہر کما فی الجواہر انتہی ودر فتوی تاتارخانیہ می آرد واہل بلدۃ
اذا راوا الہلال ہل یلزم فی حق کل بلدۃ اختلف فیہ فبعضہم قالوا لا یلزمہ فانما المعتبر فی حق
اہل بلدۃ رویتہم وفی الخانیۃ لا عبرۃ باختلاف المطالع فی ظاہر الروایۃ وفی القدوری
ان کان بین البلدتین تفاوت لا یختلف بہ المطالع یلزمہ وذکر شمس الائمۃ الحلوانی انہ الصحیح
من مذہب اصحابنا انتہی وصاحب ہدایہ در مختارات النوازل می آرد اہل بلدۃ صاموا
تسعۃ وعشرین یوما بالرویۃ واہل بلدۃ اخری صاموا ثلاثین بالرویۃ فعلی الاولین قضاء یوم
اذا لم یختلف المطالع بینہما واما اذا اختلفت لا یجب القضاء انتہی وزیلعی در تبیین الحقائق
شرح کنز الدقائق می طرازد ولا عبرۃ باختلاف المطالع ومعناہ اذا رای الہلال اہل بلدۃ
ولم یرہ اہل بلدۃ اخری یجب ان یصوموا برویۃ اولئک کیف ما کان علی قول من قال
لا عبرۃ باختلاف المطالع وعلی قول من اعتبرہ ینظر فان کان بینہما تقارب بحیث لا تختلف
المطالع یجب وان کان بحیث تختلف لا یجب واکثر المشایخ علی انہ لا یعتبر حتی اذا صام

اہل بلدة ثلاثین یوما واہل بلدة اخری تسعة وعشرین یوما یجب علیہم قضاء یوم والاشبہ ان یعتبر لان کل قوم مخاطبون بما عندہم وانفصال الہلال عن شعاع الشمس یختلف باختلاف المطالع کما فی دخول وقت الصلوة وخروجہ یختلف باختلاف الاقطار حتی اذا زالت الشمس فی المشرق لا یلزم ان تزول فی المغرب وکذا طلوع الفجر وغروب الشمس بل کلما تحرکت الشمس درجة فتلک طلوع الفجر لقوم وطلوع الشمس لبعضہم وغروب لبعض ونصف لیل لغیرہم والدلیل علی اختلاف المطالع ما روی کریب ان ام الفضل بعثتہ الی معاویة بالشام قال فقدمت الشام وقضیت حاجتہا واستہل علی شہر رمضان وانا بالشام فرأیت الہلال لیلة الجمعة ثم قدمت المدینة فی آخر الشہر فسألنی عبد اللہ بن عباس ثم ذکر الہلال فقال متی رأیتم الہلال فقلت رأیناہ لیلة الجمعة فقال انت رأیتہ فقلت نعم ورآہ الناس وصاموا وصام معاویة فقال لکنا رأیناہ لیلة السبت فلا نزال نصوم حتی نکمل ثلاثین او نراہ فقلت او لا نکتفی برؤیة معاویة وصیامہ قال لا ہکذا امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فی المنتقی رواہ الجماعة الا البخاری وابن ماجہ انتہی خلاصہ کلام این ست کہ مذہب اعتبار اختلاف مطالع مطلقا وعدم لزوم حکم رویت یک بلدہ ببلدۂ دیگر اگرچہ متقارب باشد غیر معتبر ست ومذہب عدم اعتبار اختلاف مطالع مطلقا ولزوم حکم رویت یک بلدہ ببلدۂ دیگر اگرچہ متباعد باشد بغایت بعد مخالف حدیث ابن عباس است واصح المذاہب عقلا ونقلا ہمین ست کہ ہر دو بلدہ کہ در فیما بین آنہا مسافتی باشد کہ دران اختلاف مطالع می شود وتقدیرش مسافت یک ماہ است در ینصورت حکم رویت یک بلدہ ببلدۂ دیگر نخواہد شد ودر بلاد متقاربہ کہ مسافت کم از یک ماہ داشتہ باشند حکم رویت یک بلدہ ببلدۂ دیگر لازم خواہد شد بشرطیکہ ثبوت آن بطریق موجب شدہ باشد کان یحمل اثنان الشہادة او یشہدا علی حکم القاضی او یستفیض الخبر ومعنی الاستفاضة ان تاتی من تلک البلدة جماعات متعددون کل منہم یخبر عن اہل تلک البلدة

انہم صاموا عن رویۃ لا مجرد الشیوع من غیر علم بمن اشاعہ کذا فی رد المحتار علی الدر المختار
واللہ اعلم وعلمہ احکم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ
عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

**استفتا** ما قولکم رحمکم اللہ تعالی درین اشعار ~

داستان پسر ہند مگر نشنیدی
کہ ازو و ز سہ تن او بہ پیمبر چہ رسید
پدر او در دندان پیمبر بشکست
مادر او جگر عم پیمبر بمکید
او بناحق حق داماد پیمبر بگرفت
پسر او سر فرزند پیمبر ببرید
بر چنین قوم تو لعنت نکنی شرمت باد
لعن اللہ یزیدا و علے قوم یزید

امور تنقیح طلب پسر ہند کس صحابی سی مراد ہی اونکا اسم شریف کیا تہا صحابی موصوف سی کیا سوء ادبی جناب رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم مین واقع ہوئی تہی صحابی موصوف کی سہ تن اونکی کون کون اعزا سی مراد ہی اور اونکی کیا نام ہین صحابی موصوف کی والد نی دندان مبارک حضرت رسول صلعم کو شہید کیا تہا یا نہین اور اونکا کیا نام تہا صحابی موصوف کی والدہ نے عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتہہ کیا کیا تہا اور اونکا کیا نام تہا صحابی موصوف نی حق داماد پیمبر صلعم یعنی امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ کا کیونکر غصب کیا تہا اور یہ معاملہ کسطور پر واقع ہوا تہا صحابی موصوف کا بیٹا جسنے قرۃ العین رسول اللہ صلعم کو شہید کیا اوسکا کیا نام تہا یزید سی مراد ہی یا اور کسی سی لفظ چنین قوم سی کون قوم مراد ہی اسنی یا خارجی قوم یزید سی کون قوم مراد ہی سنی یا خارجی اہل سنت وجماعت کو ان اشعار کا پڑھنا درست ہی یا نہین اگر اہل سنت کو اسکا پڑھنا درست نہین اور اتفاقا نظر او سکے جہان یہ اشعار لکھی ہوی ہون جا پونہچی اور دیکہہ لیا تو کچہہ کفارہ ادا کرنا چاہیی یا نہین اگر ادا کرنا چاہیی تو اوسکی تصریح معلوم ہونا چاہیی بینوا بسند الکتاب توجروا یوم الحساب

**ہو المصوب** اہل سنت کو اس شعر کا کہ ہمہ تن مشتمل ہی ہجو صحابہ پر پڑھنا نہین درست ہی اور اگر اتفاقا بوجہ نہ معلوم ہونے اسکے مطالب کی پڑھلیا یا دیکہہ لیا

کتاب العقائد
ماہ ذیقعدہ ۱۲۹۹ھ از ... ضلع ... بارہ بنکی مرسلہ ... غلام جیلانی صاحب

تو کچھ حرج نہو گا اور کچھ گناہ یا کفارہ لازم نہو گا مگر بعد معلوم ہونے اسکی مطلب کے اسکو پڑھنا حرام ہی پسر ہند سی مراد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہین اونکی والدہ کا نام ہند بنت عتبہ بن ربیعہ بن عبد شمس بن عبد مناف تھا تا زمانہ فتح مکہ وہ اور اونکی شوہر یعنی ابوسفیان والد معاویہ کافر تھی فتح مکہ کے سال مین کہ سن آٹھ ہجری تھا دونو مشرف اسلام سے ہوی اور معاویہ بھی اوسیوقت اسلام لائی ہنگام غزوۂ احد کہ سن تین ہجری مین ہوا تھا ابوسفیان اور اونکی بی بی دونو کفار کے لشکر مین آئی تھی اوسی غزوہ مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک شہید ہوی تھی بعضی لکھتے ہین کہ ابوسفیان نی شہید کیا تھا اور بعضی لکھتے ہین کہ عتبہ بن ابی وقاص نے کہ کافر مر گیا اسلام اوسکو نصیب نہین ہوا اور صحیح یہی ہی اور جسنی ابوسفیان کو لکھا اوسکو یہ شبہہ پڑا کہ عتبہ کی والدہ کا نام ہند بنت وہب بن الحارث بن زہرہ تھا پس چونکہ ابوسفیان اور عتبہ کی والدہ کا نام ایک ہی تھا اسوجہ سی اوسنی اس حرکت کو ابوسفیان کی طرف منسوب کر دیا یہی مراد ہی اوس شاعر خبیث کے مصرع پدر او در دندان پیمبر شکست سے ہی اور جسوقت غزوۂ احد مین چچا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ شہید ہوی ابوسفیان کی بی بی ہند نے بسبب شدت عداوت کی اونکی جسد مقدس کو چاک کر کے اونکا جگر نکال کی چوس لیا یہی مراد ہی خبیث کی جملۂ مادر او جگر عم پیمبر بمکید سے ہی اور معاویہ نے باب خلافت مین جو حضرت علی سے مقابلے کیے اور نوبت یہانتک پونہچی کہ بعد شہادت حضرت علی رض کے امام حسن رض نے مصالحہ کر لیا اور خلافت حضرت معاویہ کو سپرد کر دی اسکی طرف خبیث نے جملۂ او بنا حق حق داماد پیمبر بگرفت سے اشارہ کیا اور یزید بن معاویہ نے امام حسین رض کی شہادت مین جو کچھ قبایح کیے اوسکی طرف اس مصرع پسر او سر فرزند پیمبر ببرید مین اشارہ ہی اور مراد چنین قوم سے یزید اور اوسکی

وپدر وپدر پدر رہین اہل سنت کے نزدیک قبایح یزید تو البتہ قابل ملامت ہین بلکہ قبایح ابوسفیان اور ہند کے اونکی اسلام سی سب محو ہوگیی اور معاویہ کے مقاتلے بہی خطا فی الاجتہاد پر محمول ہین ان تینون حضرات صحابہ کو برا کہنا نہین درست ہے تفصیل ان سب امور کی کتب علم کلام مین اور کتب اخبار صحابہ مین مسطور ہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبدالحی ابوالحسنات]

٦٢ استفتا کیا ارشاد فرماتی ہین علماء محققین اس مسئلہ مین کہ کسی نبی یا صدیق یا شہید یا ولی یا صالح کا بعد موت یا قبل موت اپنے کے کسی شخص کے سر پر آنا اور اوسکی زبان پر کلام کرنا اور اوسکی اعانت کرنا اسیطرح کسی ملک یا جن صالح کا کسی کے سر آنا اور اوسکی زبان پر بولنا اور اوسکی مدد کرنا کسی دلیل شرعی سی ثابت ہی یا نہین اور درصورت ثانیہ اگر یہ امر تجربہ سی ثابت ہو تو عقیدہ اسکا رکہنا مضر ہی یا نہین اور اسکی تجربہ کا کوئی طریقہ صحیح ہے یا نہین۔ جواب ہر امر کا بحوالہ کتاب معتبر تفصیل و توضیح تحریر فرمایئے

الجواب درصورت مرقومہ ظاہر ہو کہ کسی نبی یا صدیق یا شہید یا ولی یا مرد صالح وغیرہ کا کسی شخص کے سر پر آنا اور اوسکی زبان پر کلام کرنا اور اوسکی اعانت کرنا کسی دلیل شرعی سی ثابت نہین بالکل یہہ بات لغو ہی اور قائل ایسی امورات کا واہی ہے قول اوسکا لائق سماعت کے نہین ہی البتہ شیاطین جن ایسے کام کیا کرتے ہین جیسا کہ سورۂ بقرہ مین مذکور ہی الذین یاکلون الربوا لا یقومون الا کما یقوم الذی یتخبطہ الشیطن من المس الآیہ واللہ اعلم بالصواب حررہ سید شریف حسین عفی عنہ [مہر: سید محمد نذیر حسین ١٢٨١]

ہو المصوب سر پر آنا جن کا شرعا اچہی طرح سی ثابت ہی اور یہ مخصوص ساتہہ شیاطین جن کے نہین ہی بلکہ صلحاء جن سی بہی کسی وجہ خاص سی ایسی امور ہوا کرتے ہین جیسا کہ معائنہ آکام المرجان فی احکام الجان ولقط المرجان فی اخبار الجان سی واضح ہوتا ہی باقی سر پر آنا کسی نبی یا صدیق یا شہید یا ولی کا اگرچہ فی نفسہ

ممکن ہی مگر تصدیق اوسکی وقوع کی مورد اشتباہ ہی تحریر شاہ عبد العزیز دہلوی
رحمہ اللہ کی اس باب مین کافی ووافی ہی وہو ہذا این نوع تصرف در بعضی مخلوقات
کہ ملائکہ وجنیان باشند عادی ومطرد است ودر بعض دیگر مخلوقات کہ ارواح بنی آدم اند
خارق عادت ودر قصص اولیاء ازین باب چیزی بسیار منقول ہست وخود حضرت
شیخ اکبر رح درین باب قدر کافی روایت کردہ اند ومشارکت ارواح بنی آدم با ارواح
جنیان مثل شیخ سدو وغیرہ درین امر موجب نقصان وقدحی نمی شود چہ مشارکت
در تمثل واشکال باشکال مختلفہ فیما بین ملائکہ وشیاطین ثابت ہست واز اولیاء
ہم بسیار منقول چنانچہ قصہ چہل غزل سید علی ہمدانی وغیرہ ازان باب ہست واصلا
موجب قدح ونقصان ملائکہ واولیاء نمی گردد اگر شیاطین را بسبب اقتضاء نشاۃ
خود اینقدر مشابہت با ملائکہ واولیاء حاصل شود چہ باک ہست کہ نیکان وبدان از
ہر جنس باہم در بسیار امور شریک می باشند فرق این ہست کہ شیاطین مثل شیخ
سدو وغیرہ این تصرف را برای اغوای بنی آدم وبقصد تاله وطلب عبادت ونذر
وقرابین برای خود میکنند وارواح مقدسہ برای القای علمی یا احداث کیفیتی محمودہ
در روح قابل این می نمایند وبیشتر فرق درمیان نیکان وبدان بغرائم ونیات
ملکہ صالحہ وخبیثہ می باشد ومشابہت این عمل ارواح مقدسہ با عمل شیخ سدو وغیرہ
از شیاطین وتشبہ عمل یک بعمل دیگر چندان نزد صوفیہ کرام مستبعد نیست اما علماء ظاہر
اینقسم را حمل می کنند بر تلبیسات شیاطین وجن زیرا کہ این نوع تصرف ایشان را
ثابت ہست بالاجماع پس ایشان در روحی تصرف می نمایند وگاہی نام یکی از بزرگان
میگیرند تا مردم بانکار نہ برخیزند وبتعظیم پیش آیند وکلام شان باصغاء بشنوند
ودانستن مسائل تصوف ومضامین فصوص نزد شیاطین وجنیان سہل کاری ہست
آری بعضی از شیاطین باین نوع تصرف صریح اغواء قصد می کنند ونزد خواص تلبیس

ایشان پیش نمی رود و بعضی از ایشان در پرده تعلیم و ارشاد خود گرویدن مردم و رجوع
بسوی خود قصد می نمایند و درین تلبیس خواص نیز در رنگ عوام اشتباه پیدا می کنند
و در زمان جاهلیت آمدن شیاطین بر بعض اشخاص معین و وضع مثل شق و سطیح و دیگر
کاهنان آنوقت قریب بتواتر انجامیده جای انکار نیست و دلیل علما ظاهر برین دعوی
این است که اگر این نوع تصرف از ارواح طیبه انبیاء و اولیاء یا ملائکه یا حضرت حق
واقع شود حالانکه بالقطع این تصرف از شیاطین و ارواح خبیثه واقع است تلبیس عظیم
لازم آید و اشتباه قوی رو می دهد و دجاجله را ممکن شود که بروز روحی مقدس
را در خود ادعا نمایند و اقوال و افعال شان جای انکار نشود و افحام اهل حق لازم
آید و قصص که از اولیاء درین باب منقول اند چنانچه در نفحات در ذکر اوحد الدین کرمانی
است و نحو آن در فتوحات پس آنهمه قصص اولیاء احیاء اند که به روح زنده دیگر تصرف
کرده او را معطل ساختند و بجای او نطق و تکلم کرده اند و این معنی جای اشتباه نیست
که در حالت حیات اگر شخصی ادعاء بروز روحی از ارواح زندگان نماید و قولی و فعلی
ازو صادر شود با آن زنده رجوع کرده حل شبه می توان کرد بخلاف ارواحی که
در برزخ اند یا ملائکه و اهل مشرب تصوف تجویز بروز ارواح اولیاء مطلقا خواه زنده
باشند خواه مرده می نمایند و ازین دلیل چنین جواب می دهند که اشتباه و تلبیس چون
سریع الارتفاع باشد و قریب الزوال از آن باکی نیست و این تلبیس از همین قبیل است
که بادنی رجوع بدلائل کتاب و سنت و احکام شرعیه مرتفع می شود و اقوال و افعال
ملبس را باید که بر معیار شریعت محک نماید اگر مطابق آن باشد بروز روح پاک است
و اگر بر خلاف آن باشد روح خبیث است بالجمله طریق اسلم همین است که امکان را
بر قاعده تصوف انکار نباید نمود و وقوع را که محل اشتباه است مسلم نباید داشت انتهی
والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله

عن ذنبه الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا ۶۳** ما قولکم اندرین مسئله که شاعری در شعر خود وجودیه و شهودیه را
ذم کرده عالمی از علماء نسبت آن شاعر حکم تکفیر کرده چراکه وجودیه و شهودیه یا انبیاء
بوده اند یا اولیاء و هیچ یکی از عارفان خارج ازین دو گروه نبوده اند عالمی دیگر نسبت
مفتی مذکور بخطا کرده و بفتوی خود نوشته که هیچ یکی از انبیاء و اولیاء نه وجودی بوده اند
نه شهودی بلکه وجودیه و شهودیه از اهل بدعت بوده اند پس انچه درین مسئله صواب
باشد ارقام فرمایند

**هو المصوب** اکابر اولیاء امت محمدیه بر دو فرقه مختلف اند بعضی قائل
بتوحید وجودی شده اند ازین طائفه شیخ محب الله آبادی هستند که رساله تسویه
درین بحث نوشته اند و ملا محمود جونپوری در رد شان رساله حرز الایمان نوشته اند
تحقیقات انیقه آنرا مملو ساخته اند و از ایشان مولانا عبد الرحمن لکهنوی اند که رساله
کلمة الحق نوشته بزعم خود اثبات توحید وجودی بدلائل عقلیه و نقلیه کرده اند و شارح
آن رساله جابجا اقوال شان را مخدوش ساخته و از ایشان سید الطائفه محی الدین
بن عربی مولف فتوحات و فصوص هستند چنانکه ظاهر عبارات شان بر آن دلالت
می سازند و بعضی قائل بتوحید شهودی شده اقوال اکابر را بر محامل صحیحه محمول کرده اند
مجدد الف ثانی در مکتوبات خود می نویسند انچه لابدست توحید شهودی است که فنا بآن
مربوط است و به عقل و شرع مخالفت ندارد بخلاف توحید وجودی و اقوال مشائخ بتوحید
شهودی باید فرود آورد انتهی و تحقیق این مبحث در مکتوبات و رساله تشیید فی مبانی
کلمة التوحید موجود است پس کسیکه می گوید که وجودیه و شهودیه از اهل بدعت اند و نوشتش
قابل اعتبار نیست و منشار قولش جهل و ناواقفیت ست از احوال اولیاء و از معنی توحید
وجودی و شهودی و شاعری که ذم هر دو فرقه ساخته قابل ملامت است والله اعلم

کتاب الحظر والاباحة

مرسله مولوی تاج محمود صاحب ساکن جام پور ضلع ڈیره غازی خان ملک پنجاب [illegible]

کتاب الحظر والاباحۃ

حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا ۶۴** سوال اول تفضیلیہ کسی کہتی ہین اور اگر کوئی شخص حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو باعتبار دامادی رسول صلعم اور بنی ہاشم ہونیکی حضرت صدیق اکبر رض پر فضیلت دی تفضیلی ہی یا نہین **سوال دوم** شیخین کے فضیلت نزدیک اہل سنت وجماعت کی من کل الوجوہ ہی یا ببعض الوجوہ **سوال سوم** اہلبیت نبوی کا مصداق کون ہی اور حضرت علی رض اوسکی مصداق ہین یا نہین **سوال چہارم** یہ جو عوام الناس مین مشہور ہی کہ پنجتن پاک حضرت رسول صلعم اور حضرت علی رض اور حضرت فاطمہ رض اور حضرت حسنین رض ہین اسکی شریعت مین اصل ہی یا نہین **سوال پنجم** بعد خلع خلافت امام حسن رض کے امیر معاویہ رض ہوی یا نہین **سوال ششم** اگر کوئی شخص دعوی کری کہ یزید علیہ ما یستحقہ خلیفہ برحق تہا اور خروج امام علیہ السلام کا اوسپر ناحق ہوا تو وہ شخص گنہگار ہی یا نہین ؟

**ہو المصوب** جواب سوال اول شاہ عبد العزیز رح تحفہ اثنا عشریہ مین لکھتے ہین دوم فرقہ شیعہ تفضیلیہ کہ جناب مرتضوی را بر جمیع صحابہ تفضیل می دادند واین فرقہ از ادنای تلامذہ آن لعین شدند یعنی عبد اللہ بن سبا وشمہ از وسوسہ وی قبول کردند وجناب مرتضوی در حق اینہا تہدید فرمود کہ اگر کسی را خواہم شنید کہ مرا بر شیخین تفضیل میدہد او را حد افترا کہ ہشتاد چابک است خواہم زد انتہی اور جو شخص حضرت علی رض کو باعتبار دامادی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وغیرہ کے تفضیل دی اگر غرض اوسکی اس سی تفضیل مرتضوی شیخین رض پر کثرت ثواب مین ہی یا اون فضائل کسبیہ مین کہ جسکی وجہ سی ارباب عقول کی نزدیک تفضیل ہوتی یا یہہ غرض ہو کہ یہہ فضیلت مرتضویہ جملہ فضائل شیخین پر غالب ہی تو وہ تفضیلی ہوگا اور اگر صرف یہہ مقصود ہو کہ یہہ فضیلت خاصہ شیخین مین نہین ہی اگرچہ اونکی اور فضائل اس فضیلت سی بڑہکی ہین

تو کچھ حرج نہوگا جواب سوال دوم تفضیل شیخین رض کی باعتبار اکثریت ثواب و اکرمیت
عند اللہ تعالی ہی نہ باعتبار ہر جزئی کے کیونکہ فضائل جزئیہ حضرت مرتضوی مین بعض
ایسے ہین کہ حضرات شیخین مین نہین ہی لیکن اور فضائل شیخین رض کے ان فضائل جزئیہ پر
تفوق رکہتی ہین محقق دوانی حاشیہ جدیدہ شرح تجرید مین لکہتی ہین انہم انما اختلفوا
فی الافضلیۃ من حیث کثرۃ الثواب کما ہو الشائع فی کتب العقائد اذ لا ینکر احد من اہل السنۃ
رجحان علی فی کثیر من الفضائل انتہی اور شرح مقاصد مین ہی الکلام فی الافضلیۃ بمعنی
الکرامۃ عند اللہ وکثرۃ الثواب انتہی اور شرح مواقف مین ہی مرجعہا ای مرجع الافضلیۃ
التی نحن بصددہا الی کثرۃ الثواب والکرامۃ عند اللہ وذلک یعود الی الاکتساب للطاعات
والاخلاص فیہا انتہی جواب سوال سوم حضرت علی رض و فاطمہ رض و حسنین رض بہی
مصداق اہل بیت نبوی مین داخل ہین ہولاء اہل بیتی انکے حق مین وارد ہی جواب
سوال چہارم خاص اس شہرت کی کوئی اصل معتد بہ نہین ہی البتہ اگر روایات
ہولاء اہل بیتی و اصحاب عبا سی استناد کیا جاوی تو ممکن ہی مگر تخصیص کی کوئی وجہ
معتبر نہین ہی کیونکہ اگر طہارت بمعنی عصمت کی ہو تو وہ مختصات انبیاء سی ہی اور اگر
مطلق ہو تو اختصاص کے ساتہہ ان حضرات کی کوئی وجہ نہین ہی جواب سوال پنجم
وہ خلافت کہ جسکی حقمین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے الخلافۃ بعدی ثلثون سنۃ فرمایا
زمانہ اوسکا خلع امام حسن رض تک منقضی ہوگیا بعد اسکے حضرت معاویہ رض کی خلافت
اوس سی خارج ہوئی لیکن مطلق خلافت مین کہ جسکے حق مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا ہی کہ میری امت مین بارہ خلیفہ ہونگی کہ قیام بالعدل کرینگی داخل ہی ابن حجر مکی
منح مکیہ شرح قصیدہ ہمزیہ مین کہتی ہین فکان الحسن آخر الخلفاء الراشدین بنص جدہ
صلی اللہ علیہ وسلم فی الحدیث الصحیح الخلافۃ بعدی ثلثون سنۃ فمدۃ خلافتہ ہی الستۃ
الشہر الباقیۃ منہا وعند مضیہا سار الی معاویۃ فی اربعین الفا فلما ترآی الجمعان

ہ الذی استقر علیہ رای المتاخرین ان الانسان یتصرف فی ملکہ وان اضر بغیرہ مالم یکن
ضررا بینا وہو مایکون سببا للہدم وما یوہن البناء بسببہ او یخرج عن الانتفاع بالکلیۃ
وہو ما یمنع عن الحوائج الاصلیۃ کسد الضوء بالکلیۃ والفتوی علیہ انتہی اور جامع الفصولین
مین ہی الحاصل ان القیاس فی جنس ہذہ المسائل ان من تصرف فی خالص ملکہ لا یمنع
منہ ولو اضر بغیرہ لکن ترک القیاس فی محل یضر بغیرہ ضررا بینا وقیل بالمنع وبہ اخذ کثیر
من المشائخ انتہی اور کوچۂ غیر نافذہ مین جسمین ملک مشترک وحق مرور علی سبیل التساوی
ہوتا ہی کسی شخص کو تصرف نہین جائز ہی اگرچہ دوسرون کو مضر نہو بدون اجازت
جملہ اہل سکہ کے تعالیق الانوار علی الدر المختار مین ہی وغیر النافذ لا یتصرف مطلقا ای
باحداث شئی کالبناء او الحفر اما الانتفاع فجائز قال فی منیۃ المفتی اہل السکۃ ارادوا ان
ینصبوا علی راس سکتہم دربا او یسدوا راس السکۃ لیس لہم ذلک لانہا وان کانت ملکا لہا
لکن للعامۃ فیہا نوع حق وہو انہ اذا ازدحم فی الطریق کان لہم ان یدخلوہا حتی یخف
الزحام وہذا فی المملوک فکیف بغیر المملوک فلا یجوز سدہ ومنع الناس منہ وفیہا سکۃ غیر نافذۃ
احدث رجل فی آخر السکۃ شیئا لم یملک الا باذن جمیع اہل السکۃ اعلی والاسفل انتہی اور
مجمع البرکات مین ہی لو احدث ذلک فی طریق غیر نافذ لا یسعہ ذلک بلا اذن الشرکاء
فی ذلک الطریق وان لم یضر بہم انتہی اور برجندی کی شرح مختصر وقایہ مین ہی وفی غیر النافذ
لا یسعہ احداث ذلک الا باذن الشرکاء اضر بہم اولا لانہ مملوک للجمیع انتہی اور تنقیح
فتاوی حامدیہ مین ہی فی غیر النافذ لا یجوز ان یتصرف باحداث مطلقا اضر بہم اولا الا
باذنہم لانہ کالملک الخاص لہم شرح التنویر للعلائی انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

آج کو اغذات مثل مقدمہ مولوی اعجاز حسین صاحب مدعی صدر
مرافع بنام مسماۃ عمدہ بیگم مدعی علیہا یعنی دو قطعہ نقل استفتا اور ایک قطعہ نقل جوابات

ناراضی گذرانیده مدعی اور دو قطعہ نقول فیصلجات عدالت و مرافعہ و یک قطعہ نقشہ
موقع متنازع فیہ مین نی من اولها الی آخرها معاینہ کیی قبل اسکے کہ یہہ کواغذات
رامپور سی میری پاس پونہچین مدعی نے دو فتوی کہ جنکی نقل منسلک مثل ہی پیش کیے تھے
در استدعاء تحریر جوابکی موافق اونکی استدعا کی ہینے اوس سوال پر جسمین بروایت
نوادر ابن رستم سی استفسار ہی لکھدیا یہہ روایت نوادر کی ہی اور ملک مشترک مین ہی
ملک خاص مین اور ملک خاص مین مفتی بہ یہی ہی کہ صاحب ملک اپنی ملک مین
ہر طرحکا تصرف کرسکتا ہی مگر وہ تصرف کہ جسمین ضرر بین دوسرونکا ہو فقط اور دوسرے
سوال پر یہہ ترقیم کردیا بعد تحقیق اس امر کے کہ وہ زمین ملک زید ہی زید چوکھٹ وغیرہ
نابیسی اوسمین منع نکیا جاویگا مگر یہہ کہ ہمسایہ کو اوس سی ضرر ظاہر پونہچی اور ہر گاہ
زید مالک مانع مرور نہین تو ضرر بین نہوگا انتہی بحاصلہ اب بعد معاینہ کواغذ نقشہ وغیرہ
ثابت ہوا کہ یہہ دونون فتوی مفید مدعی نہین ہین اور مدعی علیہا کو حق ممانعت پہنچتا ہی
تو اسوجہہ سی کہ ضرر بین کا اعتبار ملک خاص مین ہی نہ سکہ غیر نافذہ مین اور زمین
متنازع فیہ ملک خاص مدعی نہین ہی بلکہ سکہ غیر نافذہ کی زمین ہی کہ جسمین سب اہل سکہ کو
حق مرور علی السویہ ہی پس اوسمین چوکھٹ و کواڑ لگانا بدون اجازت جملہ اہل سکہ کے
نہین ممکن ہی جیسا کہ عبارات سابقہ سی واضح ہی بلکہ بعض عبارات سی معلوم ہوتا ہی کہ
باوجود اتفاق جملہ اہل سکہ بہی ایسی امور کا احداث بلحاظ حق عامہ نہین درست ہی
دوسری یہہ مکان مدعی علیہا کا اوس سکہ کے ایک گوشہ مین واقع ہی اور کوئی دوسرا
راستہ اوسکا نہین ہی پس گو بالفعل مدعی اوسکو مرور سی ممانعت نکری مگر بعد استقرار
بناء جدید کی اور تزاید خصومت کی احتمال اس امر کا ہی کہ مدعی علیہا کو ضرر بین
پہونچی الحاصل اس مقدمہ مین حکم حکام عدالت اور مرافعہ کا مطابق شرع کی ہی اور
دونون فیصلہ قابل نفاذ ہین واللہ اعلم و حکمہ احکم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۸۲۳ چہ فتوی می دہند علماء دین اندرین صورت کہ زنی را بالغ [illegible]
جابر یعنی نکاح داده بودند بعد بلوغ باشرائط شرعی نکاح خود فسخ کرده بلا [illegible]
قاضی با مردی دیگر نکاح کرده است اکنون این نکاح آن صحیح گردد یا نہ اگر صحیح [illegible]
حکم انفساخ نکاح آن باطل شود یا باقی ماند وقضای قاضی در ملک بنگالہ کہ زیر حکم [illegible]
سلطان بی دین ست درانجا عدالت قاضی ہم میسر نمیشود درینصورت تفرقہ قاضی [illegible]
حاصل گردد یا نہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** در فسخ نکاح بخیار بلوغ قضاء قاضی شرط است چنانکہ در رد المحتار
می آرد حاصلہ انہ اذا کان المزوج للصغیر والصغیرۃ غیر الاب والجد فلہما الخیار بالبلوغ
او العلم بہ فان اختار الفسخ لا یثبت الفسخ الا بشرط القضاء انتہی بناء علیہ در صورت [illegible]
سوال نکاح دوم صحیح نخواہد شد و در جامع الفصولین می نویسد لو اختار [illegible]
الفرقۃ ورد النکاح بخیار البلوغ لم یکن ردا ولا یبطل العقد ما لم یحکم بہ القاضی فیتوارثان
قبل الحکم انتہی و در بلاد یکہ زیر حکومت کفار بوده اند وقضاء قاضی در آنجا مفقود است
اگر ہمچو واقعہ افتد ضرور است کہ صاحب معاملہ بہ بلاد اسلام کہ در ان قضاء قاضی
موجود است مثلا بلاد حجاز و بلاد روم وغیره و از بلاد ہند رامپور و بھوپال وغیره
رفتہ انفصال سازد یا بذریعہ تحریر از قضاة بلاد اسلام حکم فسخ طلب سازد واللہ اعلم
حرره الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۸۲۴ کیا فرماتے ہیں علماء دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ
مندرجہ ذیل میں کہ زید کہتا ہی کہ ذبیحہ کسی مشرک و بدعتی و کافر کا حلال نہیں [illegible]
سوای موحد باللہ و متبع سنت رسول اللہ کی اور عمرو کہتا ہی کہ مجھی تصدیق [illegible]
امر کی آیت کتاب اللہ و حدیث رسول اللہ سی معلوم نہیں ہوئی کیونکہ اللہ تعالی [illegible]

فرماتا ہی کہ فکلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ ولا تاکلوا مما لم یذکر اسم اللہ علیہ پس اس آیت کریمہ مین
اللہ تعالی نی محض قید ذکر اسم اللہ کی کی نہ کافر کی نہ مشرک کی نہ بدعتی کی پس میری نزدیک
بحکم عموم اس آیۃ کریمہ کی اور مطابق حدیث حضرت عایشہ رضہ کی جو تخریج کی نسائی و ابو داؤد
و ابن ماجہ نی ان قوما حدیثو اعہد الجاہلیۃ یاتوننا باللحمان لا ندری اذکروا اسم اللہ علیہا
فکلوا و حدیث رافع بن خدیج بلفظ ما انہر الدم و ذکر اسم اللہ علیہ فکلوا و موافق تحقیق علمای
محققین مثل مجتہد الثانی علامہ شوکانی وغیرہ کے حرمت اوسکی معلوم نہین ہوستے
پس اگر مشرک ہو یا بدعتی ہو یا کافر تو جب اوسپر اللہ کا نام ذکر کریگا سوای اللہ کی تو مین اوسکو
کھالونگا پس علمای محققین سے خدمت بابرکت مین عرض ہی کہ موافق کتاب و حدیث رسول اللہ کے
قول فیصل مابین زید و عمرو کی بیان فرماوین تا نزاع مرتفع ہو اور عند اللہ ماجور ہون فقط
ہو المصوب عمرو کا قول قابل اعتبار کی نہین ہی حق جل شانہ سورۂ مائدہ مین
ارشاد فرماتا ہی وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم اور مراد یہان طعام سی بالاتفاق
ذبیحہ ہی پس اگر ذبیحہ ہر شخص کا حلال ہوتا حتی کہ مشرکین کا بھی تو اہل کتاب کی تخصیص کی
کوئی وجہ نہ تھی اور آیات فکلوا مما ذکر اسم اللہ اور آیت ولا تاکلوا مما لم یذکر اسم اللہ علیہ
وغیرہ مین صرف شرط حلت ذبیحہ کی وقت ذبح کے بیان ہی اور مقصود اونسی فقط
اسیقدر ہی کہ بدون بسم اللہ کی ذبیحہ حلال نہین ہی اور ذابح کا عموم و خصوص اس
آیت سی ثابت نہین ہوتا ہی اور اگر ایسا ہی ان آیات کی اطلاق سی استناد لیا جاوے
تو باب اطلاق مذبوح مین اسپر عمل کرنا پڑیگا کیونکہ کسی مذبوح کو ان آیات مین
خاص نہین کیا بلکہ جسپر اسم اللہ کا ذکر ہو اوسپر حکم حلت کا ہو پس لازم آتا ہے کہ اگر
کوئی شخص کتا یا صور یا اور جانور جسکا گوشت حلال نہین ہی بسم اللہ کہکی ذبح کری
تو اوسکا کہانا درست ہو جاوی اس تقریر سی کہ اللہ نی ان آیات مین قید صرف
اسم اللہ کی کی نہ کسی ذبیحۂ خاص کی حالانکہ اسکا مسلمان قائل نہین ہی الحاصل

ان آیات مین صرف کیفیت ذبح کا بیان اور شرطہاے وقت ذبح کے بیان ہی ذابح و مذبوح
کی اطلاق و تخصیص سی انمین کچھہ غرض نہین ہی پس جسطرح سی تخصیص مذبوح اور
آیات واحادیث سی ثابت ہوئی اسیطرح سی تخصیص ذابح کی بہی اور جگہہ سی ثابت
ہوئی ایک تو آیت سابقہ دوسری حدیث جو مصنف عبد الرزاق مین مروی ہی کہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نی مجوس یعنی آتش پرست کی حق مین فرمایا ہی من اسلم منہم قبل
ومن لم یسلم ضربت علیہ الجزیہ غیر ناکحی نسائہم ولا آکلی ذبائحہم یعنی جو اونمین سی اسلام
لاویگا اوسکا اسلام قبول ہوویگا اور جو اسلام نہ لاویگا اوس سی جزیہ لیا جاویگا
مگر اونکی عورتونسی نکاح نہ کیا جاویگا اور نہ اونکا ذبیحہ کہایا جاویگا اسیطرح سی اور بہی
احادیث اور آثار صحابہ اس باب مین موجود ہین جنسی معلوم ہوتا ہی کہ ذبیحہ کسی کافر کا
سواے اہل کتاب کی نہین درست ہی اور حدیث عایشہ اسپر نہین دلالت کرتی ہی
کہ ذبیحہ ہر کافر ومسلم کا حلال ہی کیونکہ اوس حدیث مین سوال اون لوگونکی ذبیحہ سی
ہوا ہی جو نئی مسلمان ہوئی تہی اور رسوم جاہلیہ مین مبتلا تہی نہ ذبیحہ کافر سی اور علامہ
شوکانی کہ جنکا انتقال سنہ ۱۲۵۰ھ یا سنہ ۱۲۵۵ھ مین ہی گو علم ادب مین تحقیق اونکی اچہی ہو
مگر اجتہاد اور فتوی اونکا مقابلہ مین اجتہاد و فتوی ائمہ اربعہ وغیرہ مجتہدین سابقین کے
قابل اعتبار کے نہین ہی اس مسئلہ مین ائمۂ اربعہ بلکہ اکثر مجتہدین بہی تحقیق کر گئی کہ
سواے مسلمان اور کتابی کی کسیکا ذبیحہ حلال نہین پس اب شوکانی کہ اس صدی کی
علما سی تہی اگر اوسکی مخالف لکہین تو اونکا اعتبار نہین ہو سکتا واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

ف کتاب الحظر والاباحۃ
مرسلۂ منشی محمد نجف خان بہادر مدار المہام ریاست بروانی تعلقہ اندور بماہ رمضان سنہ ۱۲۹۰ ہجری

**استفتا ۸۵** چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کے
اول احادیث صحیح مین وارد ہی کہ حقوق اسلام سی ہی کہ جب باہم دو مسلمان ملاقات کرین
تو مصافحہ کرین بعض مسلمان جو اس سنت کو اوانکرین تو تارک سنت ہین یا نہین

ثانیاً بعد نماز جمعہ کے مصلیان مسجد جو باہم مصافحہ کرتے ہین یہہ طریق سنت ہی یا نہین بعض کتب مثل شرح مشکوۃ شریف شیخ عبد الحق دہلوی قدس سرہ اور خایط الاوطار شرح در مختار مین امر ثانی کو بدعت ٹھرایا ہی اور بعض لوگ جو شئی اول کے مصداق ہین وہ اوسکو سنت بتلاتی ہین پس کیا ہی حق درمیان ان ہر دو اقوال کے ثالثاً وقت نماز جمعہ کا بعد دوپہر کے کتنی منٹ بعد شروع ہو کر کسقدر عرصہ تک رہتا ہی کہ جسمین نماز جمعہ ادا ہو اور تنگ وقت نگنا جاوی ؏

ہو المصوب عند الملاقات مصافحہ کرنا امر متوارث وسنت قدیمہ ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کا یہ طریقہ مستمرہ تہا تارک اسکا تارک سنت ہی بیہقی نے شعب الایمان مین اور طبرانی وغیرہ نے حذیفہ سی روایت کی ہی کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان المومن اذا لقی المومن فسلم علیہ واخذ بیدہ فصافحہ تناثرت خطایاہما کما تناثر ورق الشجر اور سنن ابو داؤد اور جامع ترمذی وغیرہ مین مرفوعا مروی ہی مامن مسلمین یلتقیان فیتصافحان الا غفر لہما قبل ان یفترقا اور سنن ابو داؤد مین ابو ذر سی روایت ہی ما لقیتہ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا صافحنی اور ترمذی نے ابن مسعود سی روایت کی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من تمام التحیۃ الاخذ بالید اور صحیح بخاری مین بہی قتادہ سی مروی ہی قلت لانس رضی اللہ عنہ اکان المصافحۃ فی اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال نعم اور بعد نماز جمعہ کے یا بعد نماز صبح یا عصر کے مصافحہ کرنا بعض فقہا نی اسکو بدعت مباحہ لکہا ہی اور بعضون نے بدعت مکروہ لکہا ہی لیکن اسمین شک نہین کہ یہہ طریقہ خلاف طریقہ سلف صالح ہی لہذا اسکو ترک کرنا اور طریقہ مسنونہ کو اختیار کرنا لازم ہی رد المحتار مین مذکور ہی قد یقال ان المواظبۃ علیہا بعد الصلوۃ خاصۃ قد یودی الی اعتقاد سنیتہا فی خصوص ہذہ المواضع وان لہا خصوصیۃ زائدۃ علی غیرہا مع ان ظاہر کلامہم انہ لم یفعلہا احد

من السلف فی ہذہ المواضع ونقل فی تبیین المحارم عن الملتقط انہ تکرہ المصافحۃ بعد ادبار الصلوۃ بکل حال لان الصحابۃ ما صافحوا بعد اداء الصلوۃ ولانہا من سنن الروافض ثم نقل عن ابن حجر من الشافعیۃ انہا بدعۃ مکروہۃ لا اصل لہا فی الشرع ثم نقل عن ابن الحاج من المالکیۃ ان موضع المصافحۃ فی الشرع انما ہو عند لقاء اخیہ المسلم لا فی ادبار الصلوات انتہی اور وقت نماز جمعہ عین وقت ظہر ہی بمجرد زوال آفتاب شروع ہوتا ہی اور تا بوقت عصر باقی رہتا ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۸۶

**استفتا** مشتمل بر سہ سوال **سوال اول** عند النکاح اگر مہر معجل ومؤجل بیان نکیا جاوی صرف تعداد بیان کر دیجاوی تو نکاح صحیح ہوگا یا نہین

**ہو المصوب** نکاح صحیح ہوگا اور تعجیل وتاجیل مین اعتبار عرف کا کیا جاویگا خزانۃ الروایات مین ہی فی الوقایۃ والمعجل والمؤجل ان بینا فذلک والا فالمتعارف وفی السغناقی ای ینظر الی المرأۃ والی المہر المذکور فی العقد انہ کم یکون المعجل لمثل ہذہ المرأۃ من مثل ہذا المہر فیعجل ذلک القدر معجلا وانما ینظر الی المتعارف لان الثابت عرفا کالثابت شرعا انتہی **سوال دوم** زید نی ہندہ سی باین شرط نکاح کیا کہ بعد ایک ماہ کی طلاق دیدونگا اور اس امر کو اپنے دلمین رکھا یا یہہ کہ ہندہ سی بیان کیا تو آیا نکاح صحیح ہوا یا نہین

**ہو المصوب** نکاح ان دونو صورتون مین صحیح ہوگا تبیین شرح کنز مین ہے لو تزوجہا مطلقا وفی نیتہ ان یقعد مدۃ تواہا فالنکاح صحیح انتہی اور بحر رائق مین ہے لو تزوجہا علی ان یطلق بعد شہر فانہ جائز انتہی واللہ اعلم **سوال سوم** جو شراب کہ مطلقا نشہ آور ہی اوسکا کیا حکم ہی **ہو المصوب** جو شراب کہ مطلقا نشہ آور نہین نہ قلیل اوسکا نہ کثیر وہ حلال ہی اور جسکا کثیر مسکر جیسی سیندھی اور تاڑی ہی اوسکا ایک قطرہ بھی بمذہب مفتی بہ حرام ہی لحدیث ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام کذا فی الدر المختار

مرسلہ مولوی احمد علی صاحب پنجابی نوری مدرس مدرسہ محمودیہ حیدرآباد دکن ... ماہ رمضان سنہ ۱۲۹۹ ہجری

وحواشیہا انتہی حررہ ھذہ الاجوبۃ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفیؐ

**استفتا ۸۷** کیا فرماتے ہین علماء عظام اس صورت مین کہ بعض لوگ ایک احاطہ پختہ تیار کراکر اوسمین ایک چبوترہ نصب کرکے اوسکو منسوب بمحبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی کرتے ہین اور اوس چبوترہ پر غلاف چڑھاتی ہین اور چراغان روشن کرتے ہین اور ریوڑی چڑھاتے ہین اور اوسپر فاتحہ کرتے ہین یہہ امور درست ہین یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** مرتکب ایسی امور کا مبتدع ہی اور ایجاد ایسی افعال کی بدعت وضلالت ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفیؐ

**استفتا ۸۸** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ چند ایسی مسلمان جنکے والدین بہی مسلمان ہین جمع ہوی اور کچہہ روپیہ باہم چندہ کرکے جمع کرکے خوک اور شراب خرید کی بھوانی کا پوجا کیا اور وہ سور مار کی اور شراب بھوانیکو چڑھایا اس غرض سے کہ بھوانی مذکورہ جسکو کالی اور دیبی بہی کہتی ہین مرض ہیضہ سی نجات دی اور محفوظ رکہی جب یہہ کیفیت دین دار مسلمانون کو معلوم ہوئی اور ایسی فعل کے وقوع کا کما حقہ یقین ہوا تو شرکاء پوجا کا حقہ پانی پینا ترک کیا تا پھر کوئی مسلمان پوجا نکری اور ایسی گمراہی مین نہ پڑی ایسے فعل سی سب باز رہین لیکن ایک شخص نے بخلاف دیندار مسلمانون کے عمداً دیدہ ودانستہ اپنا حقہ پانی پوجنی والونکو دیا اور دیندار مسلمانون کو حقہ ترک کرنیکی وجہ سی کلمات سخت کہی اور جوتیان مارنیکو کہا انتظام اہل اسلام خراب کیا اسصورت مین پوجا کا چندہ دینی والی اور پوجا کرنیوالی مرتد اور کافر ہوی یا نہین اور جس شخص سنے بخلاف دیندار مسلمانونکی

کتب الحظر والاباحۃ

حقہ دیا ہی اوسکا کیا حال ہی وہ کیسا ہی اور اگر یہہ مرتد اور کافر ہین تو توبہ کرین تو عندالشرع مقبول ہی یا نہین اور کیونکر کس طرح سی توبہ کرین اور انکی عورتین نکاح سی باہر ہوگئین یا نکاح قائم رہا بینوا توجروا فقط

**ہو المصوب** اس صورت مین وہ پوجا کرنیوالی کافر ہوگئی اور عورتین اونکی نکاح سی باہر ہوگئین اہل اسلام کو چاہیی کہ اونکی شرکت نہ کرین تا وقتیکہ وہ توبہ نہ کرین اور جو انکی شریک ہوا اوسکو بھی برادری سی باہر کردین جب تک وہ اس شرکت سی توبہ نہ کرین اور پوجا کرنیوالون پر لازم ہی کہ پھر اسلام لاوین اور کلمۂ شہادت ادا کرین اور توبہ و استغفار کرین بعد اسلام کے اپنی اپنی عورت سی نکاح کرین جب وہ اسلام لاوین اور توبہ کرین اوسوقت وہ شریک برادرے کر لیی جاوین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**۸۹ استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص جسکو صرف و نحو مین بھی دستگاہ کامل نہین حاصل ہی اور شرع شریف کے اصول سی صرف بوساطت ترجمۂ مروجہ کتب فقہ واقف ہی مگر بوجہ کم علمی وصل اور اصح مطالب سی واقف نہین ہوسکتا اور نہ حق و باطل مین تمیز کرسکتا ہی اور بدین غرض کہ عوام الناس جہلاء اوسکو عالم کہین اور اوسکی دام مکر مین گرفتار ہوکر اتباع کرین مسجد مین وعظ کہتا ہی جسمین ہزارہا غلطیان و خطاء خلاف قرآن و حدیث ہوتی ہین اور اسی مکر مین لوگونکو گمراہ کرکے بلا اجازت کسی پیر و مرشد کے بہت آدمیونکو مرید بھی کیا ہی اور باوجودیکہ ایک شخص جو کہ فی الحقیقت واقف اصول فقہ و حدیث ہی موجود ہے مگر بہر اس فائدہ اوٹھانی کیواسطی اوسکو وعظ و امامت عیدین و جمعہ سی منع کرتا ہی اور خود امامت کرتا ہی اور اوسکے بوجہ اتحاد روافض عمداً میلاد شریف مین اصحاب کے

تعریف نہین بیان کرتا ہی اور سنی مذہب کی کل لوگونکو روافض کے اتحاد کی وجہ سے بالکل ترک کی ہوئی ہی تعزیت مردگان و دیگر مراسم مثل نکاح و شادی و بیاہ مین بھی روافض کے کہنی سے نہین شریک ہوتا ہی آیا ایسا شخص عند اللہ گنہگار ہی یا نہین اور اسکے وعظ اور امامت عیدین و جمعہ ایک عالم کے موجودگی مین درست ہی یا نہین اور نیز اسکا مرید کرنا بلا اجازت کسی پیر و مرشد کے جائز ہی درحالیکہ وہ شخص بوجہ غصب مال و زمین و مکان لوگونکو اکثر رنج پہونچاتا ہی اور تحری و طہارت کا بھی اسقدر پابند نہین فقط

**ہو المصوب** ایسا شخص گنہگار ہوگا اور اوسکو درصورت موجودگی عالم کے استحقاق امامت و وعظ کا نہین ہی اور برتقدیریکہ اوس شخص مین افعال نامشروع موجود ہین اوسکے مرید ہونیسے پرہیز کرنا چاہیی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۹۰ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین ان سوالات مین **سوال اول** درکتاب اوزجندی کہ از ملا علی قاری ست روایتست قال کان الیوم الثالث عن وفات ابراہیم بن محمد صلی اللہ علیہ وسلم جاء ابو ذر عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم معہ تمرة یابسة ولبن الناقة وخبز الشعیر فوضعہا عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقرء النبی علیہ الصلوة والسلام الفاتحة مرة وسورة الاخلاص ثلاث مرات وقرء اللہم صل علی محمد انت لہا اہل وہو لہا اہل فرفع یدیہ ومسح وجہہ فامر ابا ذر ان یقسمہا وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثواب ہذہ الاطعمة لابنی ابراہیم فقط صحت تام کتاب اور روایت کی اسمین ہی یا نہین یا اور کس کتاب مین ہی **سوال دوم** در فتاوی مجمع البرکات از مطالب المومنین آوردہ است ویقوم عند وجہ المیت ویضع یدہ الیمنی علی تربتہ ویقول اللہم اغفر لہ فانہ قد افتقر الیک وان کان قبر عبد صالح ویمکنہ ان یطوف حولہ فعل ذلک ثلث مرات یہ عبارت مجمع البرکات یا مطالب المومنین میں ہی

کتاب الحظر والاباحة

یا نہین ہا اور کسی کتاب کی ہی سوال سوم ان رجلا جاء الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا رسول اللہ انی
حلفت ان اقبل عتبة الجنة والحور العین فامرہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان تقبل رجل الام ووجہ الاب
فقال یا رسول اللہ لو لم تکن لی ابوان فقال قبل قبرہما قال فان لم اعرف قبرہما قال خط خطین احدہما
قبر الام والآخر قبر الاب فقبل ہما فلا تحنث فی یمینک فقط یہ حدیث شریف کس کتاب وکس باب مین ہی
سوال چہارم سنا ہی بیچ تسویہ رویۃ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روشنی وتاریکی مین اور آگی اور پیچھی اور
قریب اور بعید سی برابر ہین یہ صحیح ہی یا غلط اور اگر صحیح ہی تو امیدوار ہون کہ عبارت
حدیث شریف کی مع نام کتاب وباب وفصل ارقام فرمایا جاوی سوال پنجم
سنا ہی کہ ایک صحابی نی طواف کیا گرد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ واقعی حدیث مین
آیا ہی یا نہین اور سنا ہی کہ حضرت عبد اللہ ابن جعفر طیار رضی اللہ تعالی عنہ نی
طواف کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سو یہ روایت مع نشان کتاب وباب وفصل ارقام فرمائے

ہو المصوب جواب سوال اول نہ کتاب اوزجندی از تصانیف
ملا علی قاری است ونہ روایت مذکور صحیح ومعتبر است بلکہ موضوع است وباطل
بران اعتماد نشاید در کتب حدیث نشانی ازہیچ روایات یافتہ نمی شود جواب سوال
دوم عبارت مذکورہ در مجمع البرکات موجود است لیکن مخالف کتب معتبرہ است
ملا علی قاری مکی در شرح عین العلم می نویسد ولا یمس ای القبر ولا التابوت ولا الجدار
فورد النہی عن مثل ذلک بقبر النبی علیہ السلام فکیف بقبور سائر الانام ولا یقبل فانہ زیادة
علی المس فہو اولی بالنہی فالتقبیل مختص بالحجر الاسود وبایدی الانبیاء والعلماء والصلحاء
انتہی وہم ایشان در شرح باب المناسک می نویسند ولا یطوف حول البقعة الشریفة
فان الطواف من مختصات الکعبة فیحرم حول قبور الانبیاء والاولیاء انتہی ودر نور الایمان
بزیارة آثار حبیب الرحمان مرقوم است وما فی مجمع البرکات ویمکنہ ان یطوف حولہ ثلث
مرات فعل ذلک فلا یعبأ بہ انتہی جواب سوال سیوم نشان این روایت در کتب

حدیث معتبرہ یافتہ نمیشود آلبتہ در مطالب المومنین از کفایہ شعبی نقل کردہ لیکن
ہر دو کتاب از کتب غیر معتبرہ اند و در باب روایات حدیث اعتماد بر تصریحات محدثین
می شود نہ بر نقل ہمچو فقہای غیر معتبرین شیخ عبد الحق دہلوی در مدارج النبوۃ
می نویسند در بوسہ دادن قبر روایت فقہی نقل میکنند وصحیح آن ست کہ لایجوز است
انتہی جواب سوال چہارم فی الواقع این صفت در آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
موجود بود لیکن نہ دائما بلکہ در بعض اوقات فاسی در شرح دلائل الخیرات می نویسند
قد ثبت رویتہ صلی اللہ علیہ وسلم من خلفہ فی حدیث ابی ہریرۃ وانس عند الشیخین
وعند عبد الرزاق فی جامعہ وعند الحاکم عن ابی ہریرۃ انتہی وحافظ ابن حجر
عسقلانی در تلخیص الحبیر می نویسند کان یری من وراء ظہرہ کما یری من قدامہ ہو فی
الصحیحین وغیرہما من حدیث انس وغیرہ والاحادیث الواردۃ فی ذلک مقیدۃ
بحال الصلوۃ وبذلک یجمع بین ہذا وبین قولہ صلی اللہ علیہ وسلم لا اعلم ما وراء
جداری ہذا انتہی جواب سوال پنجم این قصہ موضوع و باطل است در کتب
معتبرہ نشان آن یافتہ نمیشود واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۹۱ استفتا ما قولہم رحمہم اللہ تعالی اس مسئلہ مین کہ تاڑی تاڑ کی فی نفسہ
نشہ دار ہی کل علی اختلاف الامزجۃ تھوڑی پینی سی نشہ نہین ہوتا صرف منہ مین
بو آتی ہی پس بعد پینی تاڑی کی جبتک نشہ نہوا اوسوقت تک کلی یا وضو کرکے
نماز پڑھنا درست ہی یا نہین اور مسجد مین مسلمانون کے صف مین جنکو اوسکی بو
ناخوش معلوم ہوتی ہی جانا درست ہی یا نہین اور اگر بفحوای آیہ کریمہ لا تقربوا الصلوۃ
وانتم سکاری عدم جواز کے واسطی نشہ ہونا شرط ہی توکس درجہ تک کا نشہ مراد ہی
اور تاڑی اور خمر کے حکم حرمت ونجاست وحد وغیر ذلک مین کچھ فرق ہے

یا نہین اور اگر ہی تو کیا بینوا توجروا

ہو المصوب عدم جواز نماز کی حالت سکر مین خود قرآن مین مذکور ہی لا تقربوا الصلوۃ وانتم سکاری حتی تعلموا ما تقولون انتہی پس جبتک ایسی کیفیت نشہ کی ہو کہ انسان اوسکی سبب سی نسمجھتا ہو کہ کیا ہم پڑھتے ہین اور کیا ہماری زبان سے نکلتا ہی اوسوقت تک نماز نہ ادا کری اور بعد پینی تاڑی کے جبتک نشہ نعوذ باللہ منہ زائل کلی کرکے نماز درست ہی لیکن مسجد مین جانا تاڑی پیکی گو نشہ نہو ممنوع ہی اور ایسے شخص کو مسجد سی نکلوا دینا درست ہی وسیلۂ احمدیہ شرح طریقۂ محمدیہ مین ہی قال الفقہاء کل من وجد فیہ رائحۃ کریھۃ یتاذی بہ الانسان یلزم اخراجہ ولو بجر من یدہ او رجلیہ دون لحیتہ وشعر راسہ انتہی اور عینی کی شرح صحیح بخاری مین ہی ما وقع فی الاحادیث من تخصیص النہی عن دخول المسجد بالثوم والبصل من جہۃ اکلھا فی ذلک الزمان والا ففی حکمہا کل شئ لہ رائحۃ کریہۃ من الماکولات وغیرہا لان الحدیث معلل بایذاء المؤمنین والملائکۃ انتہی اور یہی ہی فتح الباری شرح صحیح بخاری مین وملا علی قاری مکی کی شرح موطا وغیرہ مین ہی اور تاڑی خواہ تھوڑی ہو یا بہت نشہ کری یا نہ کری مطلقا اوسکا پینا حرام ہی کیونکہ جس چیز کا کثیر مسکر ہو اوسکا قلیل بھی حرام ہی اور تاڑی نجس بھی ہی عینی کی شرح کنز مین ہی قال محمد والائمۃ الثلثۃ کل ما اسکر فقلیلہ حرام من ای نوع کان لقول النبی صلی اللہ علیہ وسلم کل مسکر خمر وکل مسکر حرام رواہ مسلم من روایۃ ابن عمر وعن ابن عمر قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام رواہ احمد وابن ماجۃ والدارقطنی والبغوی علی قول محمد انتہی اور ہدایہ مین ہی نجاستہا ای سائر الاشربۃ حقیقۃ خفیفۃ فی روایۃ وغلیظۃ فی روایۃ ونجاسۃ الخمر غلیظۃ روایۃ واحدۃ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم علماء دین متین ومفتیان شرع مبین اس مسئلہ مین کیا فرماتی ہین کہ زید نے اشتہار نماز عیدین مین یہہ عبارت لکھی کہ جسقدر جماعت کو کثرت ہوگی اوسیقدر ثواب بھی زیادہ ملیگا چنانچہ حدیث شریف مین وارد ہی کہ جماعت سی ایک رکعت کا ثواب ستائیس رکعت کی برابر ہی اور ادنے مرتبہ جماعت کا امام کی ساتھہ ایک آدمی ہی پس اس حساب سی عید کی دو رکعتونکا ثواب ایک آدمی کی ساتھہ چوّن رکعتون کی برابر ہوا اور دو آدمیونکی ساتھہ ایکسو آٹھہ رکعت کا ثواب ملا اسیطرح ہر آدمی پیچھے ثواب بڑھتا ہوا چلا جائیگا مثلاً اگر بارہ ہزار آدمی ہون تو چہ لاکھہ اڑتالیس ہزار رکعت کا ثواب ہر ایک آدمی کو ملیگا الخ اسپر عمرو نے بطریق طعن کے یہ اعتراض کیا ہی کہ عید کی دو رکعتونکا ثواب ایک آدمی کی ساتھہ چوّن رکعتونکی برابر ہونا جب صحیح ہوتا کہ ایک آدمی کے ساتھہ جماعت عید جائز ہوتی اور یہہ حساب مذکور کس کتاب مین لکھا ہی محض افترا ہی معلوم ہوتا ہی اور مضمون حدیث شریف کا صرف جماعت کی واسطی ہی قلیل ہو خواہ کثیر اور مسجد کعبہ مین تو ایک رکعت کا ثواب لاکھہ رکعت کی برابر ہوا اور بحساب مذکور لازم آتا ہی کہ کعبہ سی بھی ثواب زیادہ ملی حالانکہ کوئی اہل علم اسبات کو قبول نکریگا انتہی پس اس صورت مین موافق ماخذ شرعی کے حق بجانب کسکی ہی بینوا مع عبارات الکتب بالشرح والتفصیل توجروا بالاجر الجزیل فقط

**ہوالمصوب** یہہ قول عمرو کا کہ مضمون حدیث کا صرف جماعت کیواسطی ہی خواہ قلیل ہو یا کثیر محض غلط اور خلاف احادیث صحیحہ کے ہی حافظ عبد العظیم منذری کتاب الترغیب والترہیب مین لکھتے ہین عن ابی بن کعب قال صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بنا یوما الصبح فقال أشاھد فلان قالوا لا قال أشاھد فلان قالوا لا قال ان ھاتین الصلوتین اثقل الصلوات علی المنافقین ولو یعلمون ما فیہما

لاتوهما ولو حبوا على الركب وان الصف الاول على مثل صف الملائكة ولو علمتم فضيلته لابتدرتموه فان صلوة الرجل مع الرجل ازكى من صلوته وحده وصلاته مع الرجلين ازكى من صلوته مع الرجل وكلما كثر فهو احب الى الله رواه احمد وابوداود والنسائی وابن خزيمة وابن حبان فی صحيحيهما والحاکم وقد جزم يحيى بن معين والذهبی بصحة هذا الحديث وعن الليثی قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم صلوة الرجلين يوم احدهما صاحبه ازكى عند الله من صلوة اربع تترى وصلوة اربعة ازكى عند الله من صلوة ثمانية تترى وصلوة ثمانية يوم احدهم ازكى عند الله من صلوة مائة تترى رواه بزار باسناد لاباس به انتهى آه جلال الدين سيوطی تنوير الحوالک شرح موطا امام مالک مين لکهتے هين قلت قد اخرج ابن ابی شيبة فی المصنف عن ابن عباس قال فضل صلوة الجماعة على صلوة الواحد خمس وعشرون فان کانوا اکثر من ذلک فعلى عدد من فی المسجد فقال رجل وان کانوا عشرة آلاف قال نعم وان کانوا اربعين الفا واخرج عن کعب قال على عدد من فی المسجد هذا يدل على ان التضعيف المذکور مرتب على اقل عدد تحصل به الجماعة وانه يزيد بزيادة المسلمين انتهى ان احاديث سے صاف معلوم ہوا کہ ثواب جماعت جو احاديث مين وارد ہے وہ ادنی جماعت کا کہ ايک امام ہو اور ايک مقتدی ثواب ہے اور بکثرت مقتدين وہ ثواب اوسی حساب سے بڑهتا جاويگا بناء عليه حساب تحرير ی زيد صحيح ہے اور يہ شبہہ کہ نماز عيدين ايک آدمی کی ساتهہ صحيح نہين اسطرح سے مندفع ہے کہ نہ صحيح ہونا نماز عيد يا جمعہ کا ايک مقتدی کے ساتهہ امر ديگر ہے اور ثواب مجموعی ملنا ايک شخص سے حساب کرکے امر ديگر ہے حصول ثواب مين ايک شخص سے بالضرور حساب ہوگا صرف ايک شخص سے نماز نہ صحيح ہو اور يہ اشتباہ کہ اس حساب سے مسجد مکہ کر ثواب زيادہ ملتا ہے محض لغو ہے اسوجہ سے کہ وہان صرف تنہا ايک رکعت کا ثواب

لاکھہ رکعت کا ہی اور جسقدر کثرت ہوگی اوسی حساب سی ثواب کی زیادتی ہوگی
اور سوای مکی کے اور بلاد مین اگر بہیئت مجموعی ثواب مثل نماز منفرد مسجد کا بنے یا دس سے
زائد ملجای تو کیا استبعاد ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

کتاب القبض والدعوی

استفتا ۹۲ چہ میفرمایند علماء دین ومفتیان شرع متین اندرین صورت
کہ زمینی یا مکانے از پشتہا پشت صدہا سالہ بقبض وتصرف زید ست گاہی پدر وجد بکر
وپدر وجد الجد خالد نوعی وبہیچ وجہ من الوجوہ ازو متعرض ومزاحم نگشتند حالا بکر
وپدر خالد وخود خالد مذکور بغیر اطلاع وآگاہی زید وبحمایت وتقویت ومشاورت بیگانگان
خود دعا بالا بالا جملہ کارروائی تحریری وتقریری شرعی وغیر شرعی حسب مدعای مطلب
خود ہا کردہ وتا یکمدت مدید ازو نہ خود خبر شدہ نہ زید را خبر نمودند من بعد آن بحیلہ ہمان
کارروائی وتقویت بیگانگان خویش بکر وخالد دعویدار ملکیت خود گردیدند کہ اینہمہ
کل شئ از ملک مورثان ماہست وفلان فلان کارروائی بگواہی فلان فلان مردم
موجودہ ثبوت خودہا داریم زید می گوید کہ بدون اطلاع وآگاہی وبغیر مشاورہ وعدم ثبت
گواہے من کہ ما وشما یکجا بودوباش داریم اینہمہ کارروائی شمایان شرعا جائز نخواہد شد
ومن بر این شئ نسلا بعد نسل برابر از مورثان خود قابض ومتصرف ہستم نمیدانم کہ مورثم
بر این شئ چگونہ قابض شدند کہ تا حال کسی از مورثان شمایان مزاحم نگشتند وبالکل عمل
در آمد مورثم ومن ماندہ دوم اینکہ بجز قبض وتصرف صدہا سالہ ام بموجب فلان وثیقہ
اقراریہ موسومہ فلانی کہ قبل از ینہمہ کارروائی شما جاری شدہ بود بوجہ ثبت گواہی
خاص ودستخطی بکر وپدر خالد مذکور بر وثیقہ مذکورہ صاف وصریح بعینہ ملکیت من
درین شئ متحقق وثابت می شود واگر بالکل ملک مورثان شما می شد نہ گواہی خودہا
می کردند نہ از چارہ جوئی عدالت او بنچایتا باز می ماندند بکر وخالد می گویند کہ ما یان

و سور شان ما یان ناخوانده هستیم ما یان چه دانیم که درین تحریر چیست زید گفت
که هر شخص خوانده و ناخوانده بقول شخصی که نادان هم بکار خود هوشیار مطلب خود را
خوب میداند و شاید پدر خالد او لا از من حرف بحرف وثیقه را شنیده بعده گواہیٔ
خود ها ثبت کرده بودند و بالفرض ناخواندگی و نافهمی شما یان بمصداق تیر از کمان
جسته باز نمی آید نوشته خویش و دست بریدهٔ خود را چه می تواند شد - پس شرعا
اینهمه کارروائی و دعوی شما یان باطل و ناممسوع در محفل سندار بابِ صفا
و عادلان نخواهد بود لهذا سوال سائل بر این مبنی ست که در صورت قبضهٔ قدیمه
زید و ثبت شدن گواهی بدستخط خاص بکر و پدر خالد بر وثیقه اقراری زید ثبوت
ملکیت زید به نسبت شیٔ متنازعه بعد صد ساله می تواند شد یا نه و کارروائی تحریری
و تقریری بکر و پدر خالد و خود خالد مذکور بدون اطلاع و آگاهی و بغیر مُهر و گواهی
زید شرعا جائز خواهد شد یا نه - آنچه از روی کتب فقه حکم مفتی به تحقق شود بقید
عبارت و نام کتاب بمهر و دستخط خاص خود ثبت فرمایند بینوا توجروا

**هو المصوب** درینصورت دعوی بکر و پدر خالد و خالد بر زید قابل
سماعت نیست در تنقیح الفتاوی الحامدیہ می نویسد قال فی فتاوی الولوالجی رجل
تصرف زمانا فی ارض آخر و رجل آخر رآی الارض والتصرف ولم یدع ومات علی
ذالک لم تسمع بعد ذالک دعوی ولده فترک فی ید المتصرف لان الحال شاهد و فی رایت فی
فتاوی الغزی صاحب التنویر سئل عن رجل له بیت فی دار یسکنه مدة تزید علی ثلاث
سنوات وله جار بجانبه والرجل المذکور یتصرف فی البیت هدما وعمارة مع اطلاع
جاره علی تصرفه فهل اذا ادعی البیت او بعضه تسمع دعواه ام لا اجاب لا تسمع دعواه
علی ما علیه الفتوی انتهی والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

کتاب البیع

مرسلہ مولوی [illegible] الدین صاحب [illegible]

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتے ہین علماء دین و مفتیان
شرع متین اس صورت مین کہ حامد فوت ہوا اور دو پسر یعنی احمد و دوسری محمود
اور ایک مکان خاص پیدا کردہ اپنا ورثہ اور متروکہ چھوڑا بعد اوسکی باہم
احمد اور محمود ہردو برادران حقیقی کی بسہم انصافا متروکہ پدری تقسیم ہوگیا مسمی
محمد نے بوجہ لاولدی کے بنام مسعود برادر عمزاد حقیقی اپنے کو اور احمد نے بنام
محمد و امجد وغیرہ نواسگان اپنے کو متروکہ اپنا اپنا دیکر ایک اقرارنامہ حسب ضابطہ
شرعی بدین مضمون کہ یہہ مکان نصف مشاع حق و ملک فلان شخص و نصف مشاع
حق و ملک فلان فلان اشخاص کا ہی ہم مقران عاریۃ اسمین قیام پذیر ہین
مالکان مکان جب چاہین ہمسی تخلیہ مکان کا کرالیوین ہمکو کچھہ عذر نہوگا فقط
پھر یہین لکھدیا اور مرتب بگواہی اور مہور کے کردیا۔ اور اقرارنامہ مین مقران نے
بہ نسبت مکان مذکورہ ملکیت اپنی اپنی نہ بروی ارث و نہ بروی خرید۔ اور نہ کچھہ
ذکر مذکور دینے یا نہ دینے مکان کا بہ نسبت ورثہای مذکورہ کے لکھا پس اوس سی صاف
یہہ ثابت ہوتا ہی کہ ملکیت مقرلہم کی اس مکان پر کسی طریق دیگر سے ہی کہ وہ مقران
عاریۃ و اجازۃ اوسمین قیام پذیر ہین۔ چنانچہ وہ دونون مقران اقرارنامہ
اوسی مکان مین رہی اور مری اور اونہین کا قبضہ رہا۔ مگر چونکہ بیعنامہ مکان
مذکور موسومہ حامد مورث اعلی جو ٹکڑہ تقسیم نہین ہوسکتا تھا پس بوجہ
دور اندیشی و رفع مناقشہ آیندہ کے ہردو مقران اقرارنامہ نے یہہ اقرارنامہ
بمہر و دستخط اپنے اپنے کے لکھدیا اور اصل بیعنامہ مکان موسومہ حامد پاس ورثہای
مسعود اور اقرارنامہ مذکور پاس ورثہای محمد و امجد وغیرہ کے موجود ہی ایک
دوسری فریق کے پاس ایک دوسرا وثیقہ نہین ہی۔ دوم یہہ کہ ابتدائی اقرارنامہ
مذکور سی ابتک ورثای محمد و امجد وغیرہ کا بوجہ اتفاق و یکجہتی باہمی و خصوصا

بنظر عدم بدنیتی و عدم بی ایمانی وغیرہ طرفین کے کسی طرحکا قبض و تصرف مکان
مذکور پر نہین ہوا بدستور علی ترتیب النسل ورثہای مسعود کا قبض و تصرف ہی
اب ورثہای محمد اور امجد وغیرہ سے بعد چندین مدت مدیدہ و عرصۂ بعیدہ کے
جو بموجب اقرارنامہ موجودہ ورثہای مسعود سی کہ شرعا کوئی میعاد دعوی کی مقرر
نہین ہی اور ہر وقت مدعی کو اختیار دعوی اپنی کا ہی نصفی مکان کی) مدعی ہوی
تو ورثہای مسعود بہ نیت حق تلفی و ناد ہندی و عدم پابندی شریعت و ایمانداری کے
اقرارنامہ کو ہبہ بالمشاع قرار دیتے ہین اور کہتی ہین کہ بحالت موجودگی نوہگان کیونکر
حق ملسکتا ہی اگر کچہ بہی حق تمہارا ہوتا تو وارثان تمہاری ابتک کیون خاموش
بیٹھے رہتی۔ ورثہای محمد وغیرہ یہہ جواب دیتی ہین کہ ہبہ نامہ نہین بلکہ اقرارنامہ ہی
اور اوسکی کوئی عبارت سی ہبہ بالمشاع نہین پایا جاتا ہی۔ اور اگرچہ ابتدا سی ابتک بوجہ
اتفاق باہمی اور عدم بدنیتی اور بے ایمانی طرفین کے کوئی یا کسی طرحکا قبض و تصرف
ہمارا نہین ہوا لیکن عند الشرع کوئی میعاد دعوی مقرر نہین ہی و نہ بطلان حق حقدار
ہوسکتا ہی۔ اور ہم بموجب اقرارنامہ موجودہ نہ بموجب حق نواسگی یا عصوبت
وغیرہ کے حصہ اپنا طلب کرتے ہین۔ اور یہہ اقرارنامہ ایسا تصور کرنا چاہیی جیساکہ
محمد امین جد تمہاری نے باوجود موجودگی عصبی یعنی برادرزادۂ حقیقی اپنے کی نصفی مترو کہ
صحرای و سکنای اپنا بنام برادرزادۂ حقیقی اپنے کو اور نصفی متروکہ صحرای و سکنای اپنا بنام
مسماۃ ہندہ نواسی حقیقی محروم الارث اپنی کو بنظر دور اندیشی دین مہر زوجہ اپنی کے
کہ جدہ صحیحہ مسماۃ ہندہ کے ہوتی ہی اور مسماۃ ہندہ باولاد برادرزادگان زوجہ کی
کد خدا ہوئی ہی ایسا نہو کہ خسر یا خاوند نواسی مذکور کا مدعی مہر عمہ اپنی کا عصبہ میری ہونے سے ہووی لکہدیا
ویسا اس اقرارنامہ کو بہی تصور کرنا چاہیی کہ واسطی رفع مناقشہ آیندہ کی احمد نے
بدین مہر زوجہ اپنی کی بنام محمد و امجد وغیرہ کے یہہ اقرارنامہ لکہدیا ورنہ احمد

بموجودگی دختر کے نواسگان کو کیون لکھدیتا - علاوہ اسکی وہ لوگ عالم و فاضل
و قاضی و پابند شریعت منجانب سلاطین اہل اسلام مقرر تھی ایسی بیضابطگی برخلاف
شریعت اونسی نہین ہوسکتی تہی اور تقسیم ہونا متروکہ پدری کا باہم ہر دو برادران
مذکوران کی اور پہلی مرزا محمود کا اور بعد اوسکی مرزا احمد کا اور دیدینا متروکہ اپنی
اپنے کا بنام مسعود و محمد وغیرہ کو کتاب اغصان الانساب مصنفہ جد تمہاری سی
بخوبی ثابت اور موید ہی تو ایسی صورت مین کل متروکہ حامد کا بوجہ تقدیم و تاخیر
اموات کی احمد کی طرف شرعا عود کرتا ہی - پس علماء دین کے نزدیک ایا اقرار نامہ
یا ہبہ نامہ بالمشاع متصور ہوگا اور یہہ اقرار نامہ اور یہہ کارروائی بعینہ کارروائی
محمد امین جد ورثہای مسعود کی پائی جاتی ہی یا نہین آور یہہ اقرار نامہ جائداد
اور نیز قابضان جائداد پر شرعا بعد چندین مدت مدیدہ نافذ ہوسکتا ہی یا نہین
اور ورثہ محمد واجد وغیرہ بروی اس اقرار نامہ کے دعوی ورثہ مسعود سے
کرسکتے ہین یا نہین اور جو کہ زوجہ محمد امین کے چار پانچ برادرزادگان حقیقی ہین
اور محمد امین نے بدین مہر زوجہ اپنے کی تحریر جائداد دسہرای دسکنا ہی موسومہ
نواسی محروم الارث اپنے کو باوجود موجودگی برادرزادہ حقیقی اپنے کو دیچکا ہی
تو دیگر برادرزادگان حق دین مہر عمہ حقیقی اپنی کا کہ جو بتعداد بائیس ہزار کے مقرر ہی
کس متروکہ محمد امین سی آیا متروکہ مقبوضہ مسماۃ ہندہ یا متروکہ مقبوضہ برادرزادہ
حقیقی محمد امین یا دونون کی مقبوضہ مین سی پاوینگی جو کچھہ کہ از روی شرع شریف کے
کتب فقہ سی ثابت ہو بقید عبارت و نام کتاب کے جواب ہر ایک امورات مستفسرہ سے
ارقام فرمادین بینوا توجروا فقط

**ہو الموفق** تحریر دوست محمد نور الحق اگرچہ بحسب ظاہر اقرار ملک للغیر ہی
و ہبہ و لیکن بیان مستفتی سی ثابت ہوتا ہی کہ نفس الامر مین مکان متعربہ ملک

مقرین تہانہ ملک مقر لہم نور الحق ایک مقر نے اپنا حصہ نصف مشاع محمد احمد برادر
عمزاد حقیقی اپنے کو اور دوست محمد دوسری مقر نے اپنا حصہ نصف مشاع اپنے
چار نواسون محمد حفیظ اللہ وغیرہ کو دیکر بنظر دور اندیشی و رفع مناقشہ آئندہ کے
اقرار ملک اونکی لیئے لکہدیا اور باوجود اس اقرار کے تمام عمر خود دونو مقر
اوسپر قابض و متصرف رہی اور مقر لہم کو تسلیم نہین کیا اور ورثہ محمد حفیظ اللہ وغیرہ
بہی خود اس امر کے معترف ہین اور معاملہ محمد امین الدین کو بطور نظیر اور کتاب
اغصان الانساب مولفہ رضی الدین محمود جد ورثہ محمد احمد کو بطور تائید اور شہادت
کے پیش کرتے ہین اور اوس خاندان مین اس کتاب کی موجود ہونیکی سبب سی
معلوم ہوتا ہی کہ اکثر لوگ اوس قوم کے اس امر پر مطلع ہین اس وجہ سی یہ اقرار
تملیک عین بلا عوض یعنی ہبہ ٹھرایا جاویگا اور شرائط ہبہ اوسمین مرعی ہونگی اور
ہبہ مشاع اور ہبہ بغیر قبض نافذ نہین ہوتی ہی پس ورثہ مقر لہم اس اقرار کے
بناپر دعوی مکان مقربہ کا نہین کرسکتے اور جبرًا اونکو ورثہ مقرین سی لینا حرام ہے
ان اگر وہ دونو مقر بعد اقرار کے اوس مکان مقربہ کو تقسیم کرکے ہر ایک مقر لہ کو موافق
اقرار کے تسلیم کردیتے تو اوس صورت مین یہ اقرار ابتداءً ہبہ ٹھرایا جاتا اور مقر لہم
مالک ہوجاتے فی الدر المختار اقر لآخر بمعین ولم یضفہ لکن من المعلوم لکثیر من الناس
انہ ملکہ فہل یکون اقرارا او تملیکا ینبغی الثانی فیراعی فیہ شرائط التملیک فراجعہ انتہی وفیہ ایضا
فیہ عن البزازیۃ حتی لو اقر کاذبا لم یحل لہ لان الاقرار لیس سببا للملک نعم لو سلمہ برضاہ
کان ابتداء ہبۃ وہو الاوجہ انتہی وفی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ عن الخانیۃ رجل اقر فی
صحتہ وکمال عقلہ ان جمیع ما ہو داخل منزلہ لامرأتہ ثم مات الرجل وترک ابنا فادعی الابن
ان ذلک ترکۃ ابیہ قال ابو القاسم الصفار ان علمت المرأۃ ان جمیع ما اقر بہ الزوج
کان لہا لا بیع او ہبۃ کان لہا ان تمنع ذلک من الابن بحکم اقرار الزوج وان علمت

انہ لم یکن بدلہا ببیع ولا ہبۃ لایصیر ملکا لہا بہذا الاقرار انتہی اور چونکہ ورثہ محمد حفیظ اللہ وغیرہ نواسگان دوست محمد مالک اوس مکان مقربہ کے بحکم اوس اقرار کے نہین ہو سکتی پس اگر محمد امین الدین وارث محمد احمد تنہا اوس مکان کا مالک ورثۃ ہو تو سب تصرفات اوسکی اوس مکان مین شرعا جائز ہین اپنے بھتیجی اور نواسی کو اوسکا دیدینا بھی صحیح ہی واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب ۵ حررہ محمد المدعو بعابد حسین عفا اللہ عنہ وعن شیخہ روز جمعہ دوازدہم شوال سنہ ۱۳۰۰ ہجری

**ہو المصوب** تحریر محمود اور احمد کی اقرار نامہ متصور ہو گی نہ ہبہ نامہ جیساکہ اس عبارت سی واضح ہی قال فی الخانیۃ رجل قال جمیع ما یعرف لی او ینسب الی فہو لفلان قال ابو بکر الاسکاف ہذا اقرار ولو قال جمیع مالی او جمیع ما املکہ فہو لفلان فہو ہبۃ ولو قال جمیع ما بیتی لفلان فہو اقرار انتہی والاصل فی ذلک انہ ان اضاف المقربہ الی ملکہ کان ہبۃ لان قضیۃ الاضافۃ تنافی حملہ علی الاقرار الذی ہو اخبار لا انشاء تنقیح الفتاوی الحامدیۃ اور ایسی منح الغفار اور در مختار وغیرہ مین موجود ہی پس صورت مذکورہ مین ہرگاہ مقران نے مقربہ کی بہ نسبت اپنی ملکیت نہین ذکر کی بلکہ اوسکا دوسرون کی واسطی اقرار کر دیا بنا بر علیہ شیوع وغیرہ اسمین مضر نہو گا اور دعوی محمد واجد وغیرہ کا اس اقرار نامہ کی بنا پر ورثہ مسعود پر نافذ ہو سکتا ہی اور دعوی برادرزادگان زوجۂ محمد امین متروکہ مقبوضۂ ہندہ پر نہین ہو سکتا ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

**۹۵ استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم رحمکم اللہ اندرینصورت کہ کچھ لوگ مذہب ہی انکار کرتے ہین اور تقلید سی منکر ہوتے ہین اور اپنے مکانون مین اور جا بجا اظہار لا مذہبی کا کرتے ہین مگر ہم لوگونکی مسجدونمین بخوف اہل مذہب کے رفع الیدین

نہین کرتے اور آمین بجہر نہین کہتے مگر سینے پر ہاتہہ باندھتے ہین ایسی لوگونکو ہم لوگ
اپنی مسجد وںمین آنے دین یا نہین اور اونکی پیچھے اقتدا درست ہی یا نہین کیونکہ وہ
لوگ اکثر امام بہی ہو جاتی ہین مکلف خدمت ہے کہ جواب مین عبارت عربی اور اردو
دونون ارقام فرمائی جاوی بینوا توجروا

الجواب واللہ سبحانہ الموفق للصواب وہ لوگ جو مقلد کسی امام مجتہد صاحب
مذہب کی نہین اور خود رتبہ اجتہاد نہین رکہتے ہین اور متبعین اپنے اہواء غیر شرعیہ کے
بنام نہاد عمل بالحدیث کی ہین لیکن بخوف مقلدین یا بوجہ آخر مساجد اہل سنت مین
رفع یدین وغیرہ نہین کرتے ہین اونکو ممانعت دخول مساجد اور حضور صلوٰۃ
نکرنا چاہیے اسواسطی کہ اس فعل اور اعتقاد سی وہ لوگ کافر نہین ہین البتہ تارک
واجب ہین اور جب وہ اپنی اس فعل کو مخفی کرتے ہین تو مسجد مین آنے سی اشاعت
بہی اس امر قبیح کی نہین ہی پس ممانعت کی کوئی وجہ وجیہ ظاہر نہین ہی اور ہاتہہ
باندھنا سینہ پر ایسا امر قبیح نہین ہی کہ جسکی وجہ سی ممانعت تجویز کیجاوی مگر نماز
ایسی صاحبونکی پیچہی موافق مذہب امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالی عنہ کی مکروہ ہی
لہذا اونکو امام نکرنا چاہیی قال فی الدر المختار وکذا تکرہ خلف امرد وسفیہ ومخالف
کشافعی لکن فی وتر البحران تیقین المراعات لم یکرہ او عدمہا لم یصح وان شک کرہ انتہی مختصرا
واللہ سبحانہ اعلم العبد محمد ارشاد حسین عفی عنہ
محمد ارشاد حسین احمدی

الجواب صواب
ولد حبیب اللہ خان عنایت اللہ

جواب صحیح ہی بیشک جب تک یہہ لوگ کوئی مفسد لا نہ کریں
کا اور اضلال مضلین وتفریق جماعت وغیرہ ہساند
نکرین تب ممانعت مساجد سی کیجاویگی
محمد عبد الغفار خان

ہو المصوب فی الواقع ایسی لوگونکو مسجد سی ممانعت کرنا نہین درست ہی اور اونکی
پیچھے اقتداء درست ہی بعض حنفیہ کے نزدیک مطلقا اور بعض کے نزدیک
باین شرط کہ امام مراعات مذہب مقتدی کی کرے اور کسی مفسد ومبطل صلوٰۃ کا
استعمال نہ کرے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

۹۶ استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم رحمکم اللہ تعالی اندرین صورت کہ یہان ۲۹ شعبان کو ابر تہا ہم لوگون نے تیس پورا کیا پھر جا بجا سی خطوط آئے کہ ۲۹ شعبان کو رویت ہلال ہوئی پھر ۲۹ رمضان شریف کو بہی ابر تہا اس صورت مین ہم لوگ تیش روزہ پوری کرین کہ نہین اور اگر ۲۹ دن ماہ رمضان کی گذر جانیسی شب کیوقت جا بجا سی تار پر خبر آوی کہ رویت ہلال ہوئی تو تار کی خبر پر عمل کرین کہ نہین بینوا توجروا

الجواب واللہ سبحانہ الموفق للصواب ثبوت رویت ہلال کا ایک بلد سی دوسری بلد مین جب ہوگا کہ مثبت اوسکا طریق موجب ہو قال فی الدر المختار فیلزم اہل المشرق برؤیۃ اہل المغرب اذا ثبت عندہم رؤیۃ اولئک بطریق موجب کما مر انتہی اور طریق موجب یہ ہی کہ دو شاہد مسلم عادل چاند دیکھکر اوس بلد سی اس بلد مین آکر شہادت دین کہ رویت ہلال ہوئی یا بحکم قاضی رویت ہلال پر شہادت دین یا خبر رویت ہلال اوس بلد کی اوس بلد مین اسطور پر مستفیض اور متحقق ہو جاوی کہ بمنزلہ متواتر کی ہو جاوے افادۂ یقین مین قال فی الدر المختار علی قولہ بطریق موجب کان یتحمل اثنان شہادۃ او یشہدا علی حکم القاضی او یستفیض الخبر انتہی اور ظاہر ہی کہ دونون طریق اول تو یہان متحقق نہین ہین البتہ طریق ثالث محتمل ہے پس صورت مسئولہ مین اگر خطوط بلاد مختلفہ سی مصرح رویت ہلال ۲۹ شعبان کو اسقدر آئین ہین کہ جس سی خبر رویت ہلال حد استفاضہ کو بمنزلہ متواتر کے ہو نچگئی افادۂ یقین ہو گیا ہی تو بموجب اوسکی عمل کرنا چاہیی اور جو اس مرتبے کی خطوط نہ آوین تو اوسپر عمل نچاہیی فی الدر المختار لو استفاض الخبر فی البلدۃ الاخری لزمہم علی الصحیح من المذہب انتہی وقال فی رد المحتار علی ہذا القول عن الذخیرۃ قال شمس الائمۃ الحلوانی الصحیح من مذہب اصحابنا ان الخبر اذا استفاض وتحقق فیما بین اہل البلدۃ یلزمہم حکم

فی باب رویۃ الہلال

ہذہ البلدة انتہی ومثلہ فی الشرنبلالیة عن المغنی قلت ووجہ الاستدراک ان ہذہ الاستفاضة لیس فیہا شہادة علی قضاء قاض ولا علی شہادة لکن لما کانت بمنزلة الخبر المتواتر وقد ثبت بہا ان اہل تلک البلدة صاموا یوم کذا لزم العمل بہا الخ اور یہی حال ہے ہر خبر تار برقی کا کہ بدون استفاضہ نہج مذکور کے موجب عمل نہین اور ساتھہ اوسکی اوسپر عمل کرنا چاہیے فقط واللہ سبحانہ اعلم وعلمہ اتم

العبد المجیب محمد حسین — الجواب صحیح ارشاد حسین

قد صح الجواب العبد محمد گوہر علی — الجواب صحیح محمد عبد القادر — الجواب صواب محمد امداد حسین — صح الجواب واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفی عنہ

استفتا ۹ بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم رحمکم اللہ اندرینصورت - کہ کفار سے مال خریدنے مین قاعدہ اونکا یہہ مقرر ہی کہ چاہی نقد لیوی چاہی اودھار مگر دام مدت پکڑکے کرتے ہین بغیر مدت پکڑی ہوی قیمت نہین کرتے اور مدت تین مہینے سے کم نہین پھر جسوقت کہ قیمت طی ہوئی خریدار سے دستخط کرالیتی ہین یعنی اب خریدار کو مال لینا ضرور ہوگا اور مال کی نکاسی اونکی کوٹھون سے دو صورت پر ہی ایک صورت یہہ ہی کہ فورا روپیہ دیوی اور دوسری صورت یہہ کہ تین مہینی کے بعد روپیہ دیوی مگر اوسکی کاغذ مین یہہ لکہا رہتا ہی کہ ہم چاہین نقد لیکر مال دیوین چاہین مدت پر دیوین پھر اگر کسیکو مدت پر دیا تو ایک تمسک میعادی تین مہینہ لکھوا لیتا ہی پھر اگر خریدار کی پاس روپیہ بہم ہوا اور اندر ایک مہینہ خواہ دو مہینے کے داخل کرنا چاہا تو بائع کو یہہ بھی اختیار باقی رہتا ہی کہ اندر میعاد کے روپیہ لیوی خواہ میعاد معینہ پر لیوی لیکن چونکہ میعاد معینہ پر روپیہ لینی مین بتفصیل مفصلۂ ذیل بائع کا نفع ہی کہ اگر ایک مہینے کے بعد روپیہ وصول ہوا تو مدت مین سے کہ دو مہینی باقی رہی اوس دو مہینی کا فی سیکڑہ تین روپیہ کم لینا ہوگا اگر دو مہینی کے بعد وصول ہوا تو ایک مہینہ کا کم لیگا اگر پوری مدت پر کہ تین مہینی ہی وصول ہوا تو کچھہ بھی کم نہ کریگا اور اگر فوراً بوقت

طی ہوئی قیمت کے زر قیمت وصول ہوا تو پوری مدت کا کہ تین مہینہ ہی فی سیکڑا تین روپیہ
کم لیگا پس ان صورتون مین کہ فورا روپیہ دینی مین اور مہینی دو مہینی کے بعد
دینی مین قیمت طی شدہ سی کچہہ کم لیتا ہی خریدار کے حق مین جائز ہی یا نہین بینوا توجروا
الجواب واللہ سبحانہ الموفق للصواب خرید کرنا مال کا کفار سی باین طور
کہ اگر نقد روپیہ ادا کری تو پوری قیمت معینہ بائع کو دینا ہوگی اور اگر بعد ایک مہینی یا
دو مہینی یا تین مہینی کے روپیہ ادا کری تو فی سیکڑا تین روپیہ فی ماہ زیادہ اس
قیمت معینہ سی دینا ہوگا یہہ فی الحقیقت بیان ہی نرخ مال کا یعنی اگر خریدار نقد
خرید کری تو مثلا سو روپیہ قیمت دی اور اگر بعد ایک ماہ یا دو ماہ یا سہ ماہ کی قیمت
ادا کری تو قیمت مال ایک سو تین یا ایکسو چہہ یا ایک سو نو روپیہ دیوی اور تحریر کرا لینا
اس مضمون کا خریدار سی واسطی توثیق اور یادگاری کے ہی پس یہہ عہد حق
خریدار مین شرعا جائز ہی قال فی الهداية ويجوز البيع بثمن حال ومؤجل اذا كان
الاجل معلوما لاطلاق قوله تعالى واحل الله البيع وعنه عليه السلام والصلوة انه اشترى
من يهودي طعاما الى اجل ورهنه درعه انتهى اور زیادت ثمن کی فی سیکڑہ تین روپیہ
ہر ماہ مین اوسمین بہی خریدار کو شرعا کوئی قباحت نہین ہی قال فی رد المحتار فی
بیان بیع العینة ان الاجل يقابله قسط من الثمن انتهى اور بعد اسبات کی کہ بائع نے
خریدار سی تمسک میعادی تین مہینی کا بر تقدیر بیچنی مال کے بمدت لکہوا لیا اور
مال اوسکو دیا پس اسوقت مین بائع مستحق لینے قیمت کا تین مہینی کی مدت مین
ہی پہر اگر خریدار درمیان میعاد مذکورہ کی روپیہ قیمت کا ادا کری تو بائع کو اختیار ہے
چاہی قیمت بین المیعاد لیوی اور چاہی علی المیعاد لیوی اسواطیکہ رجوع اوسکا
جانب بائع سی طرف حط بعض قیمت کی اور جانب خریدار سی طرف حط اجل کی ہوگا
اور ان دونون امرون مین شرعا کچہہ قباحت نہین ہی قال فی الدر المختار وغیرہ

وصح الخطا منہ فقط واللہ سبحانہ اعلم و علمہ اتم العبد المجیب محمد ارشاد حسین عفی عنہ

الجواب صحیح — الجواب صواب — صح الجواب واللہ اعلم [محمد ارشاد حسین]

محمد عبد القادر — عنایت اللہ ولد حبیب اللہ — حررہ محمد عبد الحی عفی عنہ

۹۶

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین
کہ مسماۃ فاتحہ زوجۂ شاہ مراد علی مرحوم نے ایک نوشتہ باین مضمون لکھا کہ پہلی
مینے ایک ہبہ نامہ بنام مسماۃ بدرون بی بی زوجۂ شاہ قدرت اللہ کی لکھا تھا
تو اوسمین لفظ نسلا بعد نسل کے لکھی گئی ہی اور یہہ زر پنشن ہی کہ جسکی
عذر داری ہماری شوہر وارثان نے کی لہذا یہہ ہبہ نامہ اوس ہبہ نامہ کو
فسخ کر کے ہبہ نامہ ثانی مین مقرہ جو مبلغ ایک سو نو روپیہ چودہ آنہ سکہ چہرہ دار
کہ جو سالانہ بابت باقی تصفیہ محلہ مقران کے مقرر ہی بقید حین حیات
مسماۃ بدورن بی بی زوجۂ قدرت اللہ مذکور کے لکھی دیتی ہون کہ بعد فوت
میری مسماۃ مذکور تا حیات اپنے قابض و دخیل زر پنشن مذکور کے ہو دی
یا جیسا کہ قاعدہ سرکار معقرہ کری وصول کر کے اپنی تصرف مین لایا کری
اور بعد فوت اوسکی وارثان کریم الدین پسر و مسماۃ علیم النسابی بی دختر اوس
اپنی بی بی بحصص مساوی ورثای شوہری ہی پایا کرین لکھدیا اور یہہ زر پنشن
عطای سلطانی ایک شخص شاہ مراد علی کے نام سی ہی اور مسمی کریم الدین
پسر اور مسماۃ علیم النسابی بی دختران شاہ مراد علی زوج اور زوجۂ فاتحہ بی بی
متوفی سے ہین اور وارث متوفی کی بھی ہین پس ایسی صورت مذکور مین
تملیک مضاف بعد الموت یعنی وصیت جائز ہوئی یا نہین اور یہہ وصیت
بالشرط ہین یا نہین یا یہہ کہ وصیت قرار نہ پائیگی بسبب لکھنی عبارت بالا کے اور
نوشتہ مذکور کی نقل ہمراہ استفتا ہذا ہی ملاحظہ فرما کر جلد جواب قلمبند فرمانی سی ثواب ہوگا

(از اکبر آباد، محلہ ۔۔۔ مرسلہ ۔۔۔)

ہوالمصوب در مختار مین بحث مصارف بیت المال مین ہی العطاء صلة فلا تملک الا بالقبض انتہی اور یہی اوسمین کتاب الوصایا مین ہی اثناء ذکر شروط جواز وصیت مین وکون الموصی بہ قابلا للتملیک بعد موت الموصی بعقد من العقود مالا او نفعا انتہی اور اشباہ مین قاعدہ خامسہ مین ہی العطاء الذی جعل الامام العطاء لہ لان الاستحقاق للعطا باثبات الامام لا دخل فیہ لرضاء الغیر وجعلہ انتہی اور رد المحتار حاشیہ در مختار مین کتاب البیوع مین ہی قال فی البدائع الحقوق المفردة لا تحتمل التملیک ولا یجوز الصلح عنہا انتہی ان عبارات سی یہ امر ثابت ہوا کہ وظیفہ مقررہ قبل وصول ہونیکے مملوک نہین ہی صرف حق صاحب وظیفہ متعلق ہی اور حق کی تملیک باطل ہے بناء علیہ صورت مذکورہ مین وصیت مذکورہ کہ اوسمین تملیک ہوتی ہی باطل ہوگی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا ۹۵** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین مسئلہ تقبیل ابہامین مین جو مروج فی زماننا ہی آیا جائز ہی یا ناجائز بشرط شق اول واجب ہی یا سنت مستحب ہی یا مباح اور ادلہ عقلیہ و نقلیہ اوسکی کتب معتبرہ مین کیا ہی بشق ثانی حرام ہی یا مکروہ اگر مکروہ ہی تو تنزیہی یا تحریمی اس حال مین کیا جواب ہی اون حدیثون کا جو مثبتین پیش کرتے ہین آیا وہ موضوع ہے یا ضعیف اس مسئلہ کو بالتنقیح بیان فرمائی بینوا توجروا

**الجواب** اس تقبیل کو بعض کتب فقہ مین مستحب لکھا ہی نہ واجب و نہ سنت مثل کنز العباد و خزانة الروایات اور صلوٰة مسعودی و جامع الرموز اور فتاوی صوفیہ وغیرہ کی مگر اکثر کتب معتبرہ متداولہ مین اوسکا نشان نہین ہی اور وہ کتاب جنمین یہ مسئلہ مذکور ہی وہ غیر معتبر ہین جیسی جامع الرموز و فتاوی صوفیہ

کتاب الحظر والاباحة

و کنز العباد وغیرہ بوجہ اسکے کہ ان کتب مین رطب و یابس بدون تنقیح کے مجتمع ہے
تفصیل اوسکی میری رسالہ النافع الکبیر لمن یطالع الجامع الصغیر وغیرہ مین موجود
ہی اور احادیث جو اس باب مین فقہا نقل کرتے ہین وہ بتحقیق محدثین صحیح
نہین ہی فوائد مجموعہ فی الاحادیث الموضوعہ مین شوکانی لکھتے ہین حدیث مسح العینین
بباطن اعلی الابہامتین عند قول المؤذن اشہد ان محمدا رسول اللہ الخ رواہ الدیلمی
فی مسند الفردوس عن ابی بکر الصدیق مرفوعا قال ابن طاہر فی التذکرۃ لا یصح انتہی
اور یہی اوسمین ہی حدیث من قال حین یسمع اشہد ان محمدا رسول اللہ مرحبا بحبیبی
وقرۃ عینی محمد بن عبد اللہ ثم تقبل ابہامیہ ویجعلہما علی عینیہ لم یسقم ولم یرمد ابدا قال فی
التذکرۃ لا یصح انتہی اور شمس الدین محمد بن عبد الرحمن السخاوی مقاصد حسنہ
فی الاحادیث المشتہرۃ علی الالسنۃ مین بعد ذکر چند روایات کی لکھتے ہین لا یصح فی
المرفوع من کل ہذا شئی انتہی اور ایسیہی ملا علی قاری نے تذکرۃ الموضوعات مین لکھا ہی
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم چہ میفرمایند علماء دین درینصورت کہ مثلا
ہندہ دعوی دین مہر خود بر معصومہ زوجۂ زید دائر کردہ در عرضی دعوی نوشت
کہ نکاح من بمہر تعدادی یکہزار روپیہ با زید شدہ بود و زید بر وعرصہ بست و پنج سال
مدیون دین مہرم فوت شدہ و بر جائداد او معصومہ زوجۂ زید قابض است از جائداد
زید دین مہرم وصول گردانیدہ شود بجواب ہندہ معصومہ گفت کہ برای سماعت
دعاوی دین مہر از طرف سلطان وقت مدت سی سال مقرر است و مدت فوت زید
زائد از سی سال شدہ است پس بدعوی ہندہ تمادی عارض ست بعد ازان
قاضی وقت تحقیقات کردہ ڈگری دین مہر ہندہ بر جائداد زید بثبوت فوت زید
بمرور عرصہ بست و ہفت سال داد چنانچہ ہندہ نیلام جائداد زید مقبوضہ معصومہ

فی کتاب العلم
[illegible] جمادی الاولی سنہ ۱۳۰۰ھ

کنانیده الحال معصومہ نیز دعوی دین مہر خود ذمگی زید بر جائداد زید بدعا علیہ کردن ہست نموده خواستگار وام مساوی گردیده ہنده بجواب آن میگوید کہ معصومہ قبل ازین گفتہ است کہ فوت زید راز اندازسی سال شده است پس بدعوی معصومہ تمادی عارض ست، و قول ثانی معصومہ مناقض قول سابق اوست، ومعصومہ میگوید کہ ہنده مقر فوت زید بمرور بست وہفت سال ست وحکم قضاہم بران جاری شده پس تناقض مرتفع ست پس درصورت مذکوره دعوی معصومہ قابل سماعت ہست یانہ

بینوا توجروا

الجواب واللہ الموفق للصدق والصواب در جواب مسئول عنہا دعوی معصومہ قابل سماعت ہست زیراکہ مسماۃ مذکوره بقول خود شرعا مکذب شده است کہ قاضی وقت ثبوت فوت زید بمرور مدت بست وہفت سال ڈگری ہنده کرده است وبجہت ڈگری مذکوره قول او شرعا مکذب گردیده وبجہت تکذیب حاکم تناقض مرتفع میباشد کما قال الشامی اعلم ان التناقض مرتفع بتصدیق الخصم وتکذیب الحاکم ایضا وہو معنی قولہم المقر اذا صار مکذبا شرعا بطل اقراره بحث عن البرائۃ وقدمنا قبل نحوه وصیتہ سائل فی ارتفاعہ بتکذیب الحاکم ویویده ماقال فی الہدایۃ ومن باع عبدا فباعہ المشتری ثم رد علیہ بعیب فان قبل بقضاء القاضی باقرار او ببینۃ او باباء یمین لہ ان یرد علی بائعہ لانہ فسخ من الاصل فجعل البیع کان لم یکن غایۃ الامر انہ انکر قیام العیب لکنہ صار مکذبا شرعا بالقضاء ومعنی القضاء بالاقرار انہ انکر الاقرار فاثبت بالبینۃ قال المحشی علے قولہ غایۃ الامر الخ ہذا جواب سوال بان یقال لما انکر البائع الثانی العیب فکیف یصح رده علی بائعہ بالعیب الذی انکره اذ ذاک مناقضۃ منہ فاجاب عنہ بانہ ارتفعت المناقضۃ لما کذبہ الشارع منہ فی انکاره فقط کتبہ افقر العباد الی اللہ شیخ یوسف بن قادر احمد عفی عنہما

فی الواقع در صورت مذکورہ دعوی مدعیہ قابل سماعت نیست چنانکہ از عبارات سابقہ واضح است واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

۱۰۱ استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم ایہا العلماء الفضلاء فی الدراہم والدنانیر وغیرہما التی یاخذہا الزوج من اہل المرأة قبل النکاح حین الخطبة کما ہو معتاد فی اکثر بلادنا ایجوز ہذا ام لا بینوا توجروا

جواب اما الدراہم والدنانیر وغیرہا التی یاخذہا الزوج من اہل المرأة قبل النکاح فقال فی الدر المختار اخذ اہل المرأة شیئا عند التسلیم فللزوج ان یستردہ لانہ رشوة انتہی قولہ عند التسلیم ای بان ابی ان یسلمہا اخوہا او نحوہ حتی یاخذ شیئا وکذا لو ابی ان یزوجہا فللزوج الاسترداد قائما او ہالکا لانہ رشوة رد المحتار وقال فی حظر رد المحتار ومن السحت ما یاخذہ الصہر من الختن بطیب نفسہ انتہی فظہر من ہذا ان ما یاخذہ الزوج من اہل المرأة قبل التزویج فلہم ان یستردوہ بالاولی لانہا کما فی ہبة رد المحتار جعلت المال علی نفسہا عوضا عن النکاح وفی النکاح العوض لا یکون علی المرأة انتہی ولان اہل دیارنا سموہ فی لسانہم کنکور ومعناہ فی لغة العرب رشوة فیکون صریحة فی الرشوة فیرجع بہا قائما او ہالکا لان الرشوة لا تملک بالقبض کما فی الدر المختار انتہی فالرشوة یحرم اعطاؤہا واخذہا فقط واللہ اعلم کتبہ افقر العباد الی اللہ مسیح یوسف بن قادر احمد عفی عنہما — صح الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۰۲ استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم ما قولکم ایہا العلماء السادات فی الحیوان البحری ای حیوان منہ یوکل وما علامة السمک وہل الجریث والمار ماہی من السمک ام لا وصورة الجریث ماہی والکوسج الذی لہ خرطوم کالمنشار

ونسائی واحمد وطبرانی آنرا روایت کرده اند قال قال رسول الله صلعم حرم لباس الذهب
والحریر علی ذکور امتی واحل لاناثهم ترمذی اسنادش را صحیح گفته ومنجمله آن حدیث علی ست
که احمد وابوداود ونسائی وابن ماجه وابن حبان آنرا روایت کرده اند ان النبی صلعم جاء
حریرا فجعله فی یمینه واخذ ذهبا فجعله فی شماله ثم قال ان هذین حرام علی ذکور امتی ودر روایت
ابن ماجه وهی احل لاناثهم وعبدالحق از ابن المدینی نقل کرده هذا حدیث حسن ورجاله
معروفون ومنجمله حدیث عقبة بن عامر ست که در سنن بیهقی مروی ست سمعت رسول الله
صلعم یقول الحریر والذهب حرام علی ذکور امتی حافظ ابن حجر عسقلانی در تلخیص الحبیر گفته
اسناده حسن ومنجمله آن حدیث قیس بن ابی حازم ست که در مسند بزار ومعجم طبرانی مروی ست
ومنجمله آن حدیث عبدالله بن عمرو است که در مسند بزار ومسند ابویعلی وسنن ابن ماجه ومعجم
طبرانی مروی ست ومنجمله آن حدیث زید بن ارقم ست که در معجم طبرانی وکتاب الضعفاء
للعقیلی وکتاب الضعفاء لابن حبان مروی ست ومنجمله آن حدیث واثلة بن الاسقع ست
که در معجم طبرانی مروی ست ومنجمله آن حدیث ابن عباس که در مسند بزار مروی ست واین
احادیث مطابق احادیث سابقه دلالت دارند بر اینکه حرمت ذهب مخصوص برجال ست
وبر نساء حلال ست وضعف بعض اسانید آنها بعد حسن وصحت طرق سابقه مضرت
نمیرساند باقی ماند احادیثی که بر منع دلالت دارند پس حافظ عبدالعظیم منذری بعد ذکر آن
نوشته است هذه الاحادیث التی ورد فیها النهی والوعید تحلی النساء بالذهب تحتمل وجوها
احدها انه منسوخ فانه قد ثبتت اباحة تحلی النساء بالذهب الثانی ان هذا فی حق من لا یؤدی
زکاته دون من اداها ویدل علیه حدیث عمرو بن شعیب وعائشة واسماء الثالث انه فی
حق من تزینت به واظهرته ویدل له ما رواه النسائی وابوداود عن اخت لحذیفة ان رسول الله
صلی الله علیه وسلم قال یا معشر النساء اما لکن فی الفضة ما تحلین به اما انه لیس منکن امرأة
تحلی ذهبا وتظهره الا عذبت الرابع من الاحتمالات انه انما منع منه فی حدیث الاسورة والفتخ

کار آئ من غلظتہ فانہ مظنۃ الفخر والخیلاء وبقیۃ الاحادیث محمولۃ علی ھذا انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** (۱۷۱) کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زید بموجب اسناد شاہی کی ایک اراضی پر قابض تہا سرکار گورنمنٹ نے بہی سند معافی کی نسبت اراضی کے بایں مضمون عطا فرمایا کہ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ زید فلان اراضی پر بطور معافی کے قابض تہا لہذا یہ اراضی جبتک کہ محاصل اسکا اوس مکان و مدارس کے صرف مین آدے کہ جسکے واسطے یہ معافی ہے حسب شرائط ذیل زید کے قبضہ مین دیجاتی ہے شرط اول کل اسناد شاہی جو نسبت اس اراضی کے ہون زید داخل سرکار کرے دوم حقوق زمینداری جیسی فیس شرکانہ وغیرہ شمل اور تعلقدار ونکی ادا کرے سوم مخالفین سرکار سے موافقت نکرے اور در صورت انحراف یہ اراضی ضبط کرلیجاویگی ایسی حالت مین اراضی مذکور کا کیا حکم ہے عطیہ ہے یا ہبہ یا مال وقف بینوا بسند الکتاب توجروا عند الوہاب

**ہو المصوب** اس قسم کی اراضی جو سلاطین نے بطور معافی کے مدارس وغیرہ کے متعلق کردی ہون قبیل عطیہ وارصاد سے ہین حقیقۃً اموال اوقاف نہین ہین مگر جبکہ یہ معلوم ہو کہ سلطان نے اپنی ملک خاص کو وقف کیا ہے رد المحتار مین ہے قد افتی علامۃ الوجود المولی ابو السعود بان اوقاف الملوک والامراء لا یراعی شرطہا لانہا من بیت المال ومثلہ ما سیذکرہ الشارح فی الوقف عن المحبۃ عن المبسوط ان السلطان یجوز لہ مخالفۃ الشرط اذا کان غالب جہات الوقف قری ومزارع لان اصلہا لبیت المال یعنی اذا کانت لبیت المال ولم یعلم ملک الواقف لہا فیکون ذلک ارصاداً لا وقفاً حقیقۃ ای ان ذلک لسلطان الذی وقفہ اخرجہ من بیت المال وعینہ لمستحقیہ من العلماء والطلبۃ ونحوہم عوناً لہم علی وصولہم الی بعض حقہم من بیت المال قم رایت نحوہ فی شرح الملتقی ففی ہذا التصریح بان اوقاف الملوک والسلاطین من بیت المال

کتاب العطایا

ارصادات حقیقة لا اوقاف حقیقة وان ما کان منها علی مصارف بیت المال تنقض و
حیث کانت ارصادا لا تلزم مراعاة شروطها لعدم کونها وقفا صحیحا فان شرط صحته ملک
الواقف والسلطان بدون الشراء من بیت المال لا یملکه انتہی ملخصا واللہ اعلم حرره الراجی
عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی

کتاب الحظر والاباحة

**استفتا** ۱۲۲ بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ
فال لینا مصحف قرآنی یا کسی اور کتاب سی درست ہی یا نہین بینوا توجروا
**ہو المصوب** اسکی جواز کی کوئی دلیل صریح قرآن وحدیث مین پائی نہین گئی
اور علما اسمین مختلف ہین بعضون نی اسکو حرام کہا اور بعضون نی مکروہ لکھا اور
بعضون نی جائز رکھا ہی مگر بدین شرط کہ اگر مخالف مقصود کے نکلی تو خیال برنائی
ابو عبد اللہ محمد ابن الحاج مالکی مدخل مین لکھتے ہین التفاول فی الشرع ہو الذی
لا یقصده الانسان حتی یسمعه ابتداء واما من یقصده فلیس من التفاول فی شئی واشد
من ذلک التفاول فی فتح الختمة والنظر فی اول سطر یخرج منها او غیره وذلک باطل
وبیان ذلک انه قد یخرج له منها آیة عذاب ووعید فیقع له التشویش من ذلک فرع عند
ذلک حتی ینقطع مادة التشویش بل یخشی علیه ان یقع له ما هو اشد من ذلک ویؤل امره الی
الخطر العظیم ومن الذخیرة قال الطرطوشی ان اخذ الفال بالمصحف وضرب الرمل ونحوها
حرام وهو من باب الاستقسام بالازلام مع ان الفال حسن بالسنة وتحریره ان الفال
الحسن وهو ما یعرض من غیر کسب مثل قائل یقول یا مفلح ونحوه والتفاول المکتسب حرام
کما قاله الطرطوشی فی تعلیقه انتہی اور ملا علی قاری مکی حنفی شرح شرح نخبة الفکر مین لکھتی ہین
الفال بالمصحف ما صدر عن السلف واختلف فیه المتاخرون ولا شک ان التشاؤم
بما فیه مکروه سواء بالحروف او بالمعنی واما التفاول بالمعنی او بالظهور کالبسملة ونحوها فلا بأس
واما الحروف فلا دلالة لها علی الحسن والقبح ابدا علامه علی قاری شرح فقه اکبر مین لکھتی ہین

ومن جملۃ علم الحروف الفال بالمصحف حیث یضمونہ وینظرون فی اول صفحۃ ای حرف
وافقہ وکذا فی سابع الورقۃ السابعۃ فان جاء حرف من الحروف المرکبۃ من تشخلا کم
حکموا بانہ غیر مستحسن فی سائر الحروف بخلاف ذلک وقد قال ابن العجمی فی منسکہ لا یؤاخذ
الفال من المصحف فان العلماء اختلفوا فی ذلک فکرہہ بعضھم واجازہ بعضھم ونص المالکیۃ
علی تحریمہ انتہی ولعل من اجازہ او کرہہ اعتمد علی المعنی ومن حرمہ اعتبر حروف المعنی
فانہ فی معنی الاستقسام بالازلام انتہی اور سید عبد الباقی بغدادی اوضح من حج الی
مناسک الحج میں لکھتی ہین ومن الاستخارات الشائعۃ الاستخارۃ بالقرآن ویسمونہ
تفاولا ولعلھم فیہا کیفیات شتی والظاہر ان ذلک مما لا دلیل علی مشروعیتہ ومن البدع
ما یستعملہ الشیعۃ بالتفاول من السبحۃ ونحوہا وکذا ما یفعلہ کثیر من الناس بالتفاول
بدیوان حافظ الشیرازی انتہی واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب الشہادۃ

۱۱۲۳ **استفتا سوال** اندرینصورت کہ شخصی برعمرو دعوید ارشد و برای دعوی
خود گواہان گذرانید ونزد قاضی گواہی گواہانش بوجہ مخالفت از دعوی ویا بوجہ
تخالف افتادن شہادت گواہان فیمابین ویا بنظر تہمت جر منفعت ویا بفسق ویا
ملازم بودن کدامی از آنہا نزد مدعی ویا بوجہی دیگر نامقبول گشت ومدعی از مدعی علیہ
بر انکار دعوی مستحلف گردید قاضی را بصورتہای مذکورۂ بالا استحلاف از مدعی علیہ
مزبور میرسد یا آنکہ دعوی مدعی بدون استحلاف خارج از دریافت ونامسموع باشد
الجواب فقہا قاطبۃ لکھتے ہین کہ اگر مدعی بینہ قایم کری تو قاضی حکم دیوی اگر بینہ
قایم کرنے سی عاجز ہووی اور درخواست حلف کی کری تو مدعی علیہ سی حلف لیوی
اور باب الشہادت مین شروط شہادت کے اور گواہ مقبول اور غیر مقبول سب
بالتصریح مرقوم ہین یہانسی مستفاد ہوا کہ بینہ سی مطلق شہادت مراد نہین بلکہ وہی

مراد شہادت ہی جو موثر قضا ہووی اصول الرضا مین لکھا ہی وان انکر المدعی علیہ
طلب القاضی من المدعی البینۃ علی دعواہ لان الاصل فی فصل الخصومات البینۃ فلا بد
من السوال عن البینۃ لیتمکن من الاستحلاف فان احضر البینۃ العادلۃ قضی علیہ بہا لانہ
نور دعواہ بالحجۃ پس صفت بینہ کی عادلہ سی تصریح ہی اس معنی پر کہ اگر بینہ عادلہ نہووی
تو حکم نکیا جاویگا غایۃ البیان حاشیہ ہدایہ مین لکھتا ہی فان احضرہا فقضی بہا ای ان
احضر المدعی البینۃ علی وفق دعواہ قضی القاضی بالبینۃ وان عجز عن ذلک وطلب
یمین خصمہ استحلفہ علیہا ای ان عجز المدعی عن اقامۃ البینۃ وطلب یمین المدعی علیہ
استحلفہ جب ایسا ہو تو عجز قیام بینہ سی جو مقابل قیام بینہ کے ہی واسطی استحلاف کے
شامل ہو وصورت کو ہوتا ہی پہلا یہ کہ گواہ بالکل حاضر نکری دوسرا شہود حاضر کری
لیکن بوجہ غیر موثر ہونیکی نامقبول ہوی اس صورت مین جب قاضی گواہ مدعی کو
نامقبول کری تو مدعی علیہ سی بدرخواست مدعی حلف لیا جا ہی کیونکہ گواہ مجروح
کالعدم متصور رہوتا ہی ابوداود نی اپنے مراسیل مین طلحہ بن عبد اللہ بن عوف
رضی اللہ عنہ سی روایت کی ہی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعث منادیا حتی
انتہی الی الثنیۃ انہ لا تجوز شہادۃ خصم ولا ظنین والیمین علی المدعی علیہ طلحہ تابعی ہے
حدیث کو مرسل روایت کیا ہی اور وہ ثقہ اور فقیہ ہی اور دوسری احادیث متصلہ
مشہورہ علی العموم مدعی علیہ سی حلف لینی پر دلالت کرتی ہین اور اسی مرسل کو مقوی
ہوتی ہین اور مآل کلام فقہا کا بھی ایسا ہی ہی بخاری اپنی صحیح مین ابن عباس
رضی اللہ عنہما سی روایت کرتے ہین ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قضی بالیمین علی المدعی
علیہ اور مسلم اپنی صحیح مین عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سی روایت کرتے ہین کہ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لو یعطی الناس بدعواہم لادعی ناس دماء رجال
واموالہم ولکن الیمین علی المدعی علیہ قال النووی وہذا الحدیث قاعدۃ کبیرۃ

من قواعد احکام الشرعیۃ فقہیہ انہ لایقبل قول الانسان فیما یدعیہ بمجرد دعواہ بل یحتاج الی بینۃ او تصدیق المدعی علیہ فان طلب یمین المدعی علیہ فلہ ذلک والجمہور من سلف الامۃ وخلفہا ان الیمین تتوجہ علی کل من ادعی علیہ حق انتہی بخاری و مسلم وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم للحضرمی لک یمینہ قال فی الکفایۃ الاضافۃ بحرف اللام المقتضیۃ للاختصاص تنصیص علی ان الیمین حق المدعی والفقہ فیہ ان المدعی یزعم انہ اتوی بانکارہ حقہ فشرع الاستحلاف حتی لو کان الامر کما زعم یکون التواء بمقابلۃ التواء فالیمین الفاجرۃ تدع الدیار بلاقع والا ینال المدعی علیہ الثواب بذکر اسم اللہ تعالی علی سبیل التعظیم باجوری ابن القاسم غزی کے حاشیہ مین لکھتاہی قولہ وان لم یکن لہ بینۃ ای تقبل شہادتہا بان لم یکن لہ بینۃ اصلا اولہ بینۃ لاتقبل شہادتہا لکونہ مجروحۃ فہی کالعدم انتہی ایک جزئیہ صریحہ بہی بعد نامقبولیت گواہ کے حلف مدعا علیہ سے لینے پر دلالت کرتاہی فتاوی قاضیخان مین لکھاہی رجل ادعی عبدا فی ید رجل وقال بعتنی ہذا العبد بالف درہم ونقدتک الثمن فانکر المدعی علیہ البیع وقبض الثمن فشہد المدعی شاہدان علی اقرار البائع بقبض الثمن وقالا لانعرف العبد ولکنہ قال لنا عبدی زید وشہد شاہدان آخران ان ہذا العبد اسمہ زید او اقر البائع ان اسمہ زید قال لایتم البیع بہذہ الشہادۃ ویحلف البائع فان حلف رد الثمن لان قبض الثمن ثبت بشہادۃ الشہود علی اقرار البائع بالقبض وان نکل البائع علی الیمین لزمہ البیع بنکولہ انتہی واللہ اعلم علامت دستخط مفتی (کان اللہ لہ کتبہ محمد سعید)

استفتا ۱۷۴ — مولانا صاحب مفسر احادیث وفقہ مولوی عبد الحی صاحب دامت برکاتہ بعد سلام کی بعد مدعا یہ ہی کہ منجانب فریقین مقدمہ جنہ عنوان کی دو قطعہ دستخطی آپ کی پیش ہوئی جسمین مطابق سوالات کی جوابات حسب مرضی ہر فریق صادر ہوی ہین اور یہ نہاین بوجہ اسکی ہے کہ جیسا سوال ویسا جواب لہذا سوال مجوزہ عدالت مندرجہ ذیل ابلاغ خدمت والا ہوتا ہی اور مستدعی جواب ہون امید ہی کہ بہر دستخط

قبل تاریخ ۹ امئی ۱۸۸۶ع کی واپس فرماکے مشکور فرماوین

**سوال** فرض کیا جاوی کہ زید پسر نابالغ کا نکاح بولایت پدر ہمراہ ایک دختر ہندہ نابالغہ کے بلا اطلاع ومرضی پدر ہندہ کے مادر ہندہ نی کردیا ہو بعد چند ماہ کے پدر ہندہ آوی اور اس نکاح سی مطلع ہوا ورساکت رہی اور پدر ہندہ وہندہ خود بعد بلوغ کے اپنے پندرہ خواہ سولہ سال کے سن تک کوئی دعوی انفساخ ایسے نکاح کا نہ کری تو یہہ نکاح کیا تسلیم کرلیا جاویگا اور کیا نکاح جائز سمجہا جاویگا فقط المرقوم ۲۳ اپریل ۱۸۸۶ع الراقم پنڈت کشن نرائن منصف اترولہ ضلع گونڈہ

**ہو المصوب** اس صورت مین یہہ نکاح جائز سمجہا جاویگا اگرچہ درصورت نکاح کردینے مادر صغیرہ کے اوس صغیرہ کو بعد بلوغ کے اختیار فسخ کا ہوتا ہی مگر وہ اختیار فوری ہی جیساکہ اس عبارت ردالمحتار حاشیۂ درمختار سی واضح ہے

اذا بلغت وہی عالمۃ بالنکاح او علمت بہ بعد بلوغہا فلابد من الفسخ فی حال البلوغ او العلم فلو سکتت ولو قلیلا بطل خیارہا ولو قبل تبدل المجلس انتہی پس ہرگاہ بعد بلوغ کے ہندہ نی کچہہ تعرض نہین کیا اوسکو خیار فسخ باقی نرہا اور اگرچہ درباب نکاح لڑکون کے ولایت اولا عصبات کو حاصل ہے جیسی باپ دادا چچا وغیرہ اور نکاح کردینا مادر کا درصورت موجود ہونے ان اولیاء کی بدون رضا اونکی نافذ نہین ہوتا ہی مگر ہرگاہ ولی اقرب باپ وغیرہ رضا اپنی ظاہر کردی اور بعد حاضر ہونے اور مطلع ہونیکے کچہہ تعرض کری تووہ نکاح نافذ سمجہا جاویگا درمختار مین ہی ولا یبطل تزویجہ السابق ای تزویج الولی الابعد حال غیبۃ الاقرب بعود الاقرب انتہی پس ہرگاہ اس صورت مین باپ نے بعد آنیکے تراضی ظاہر کی اور کچہہ اعتراض نہین کیا وہ نکاح جائز رہا واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۷۵ **استفتا** سوال اول علم رمل کو سیکہنا وسکہانا درست ہی یا نہین بینوا توجروا

مرسلہ حافظ محمد حسین نقل از مسل عدالت منصفی اترولہ ضلع گونڈہ ماہ رجب سنہ ۱۳[illegible] ہجری
[illegible]

**ہو المصوب** اصل رمل کی زمانہ حضرت ادریس علی نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام سی ہے اور اونکی معجزات مین شمار کیا گیا۔ مگر ہماری شریعت مین اوسکی ممانعت وارد ہی سداً للذریعۃ طحطاوی حاشیۂ درمختار مین لکھتی ہین ہو علم بضروب اشکال من الخطوط والنقطۃ بقواعد معلومۃ تخرج حروفا تجمع وتستخرج جملۃ دالۃ علی عواقب الامور وقد علمت انہ حرام قطعاً واصلہ لادریس علیہ السلام انتہی اور ابن حجر مکی کے فتاوی مین ہو ان تعلمہ وتعلیمہ حرام شدید التحریم لما فیہ من ایہام العوام ان فاعلہ یشارک اللہ فی غیبہ انتہی اور صحیح مسلم وسنن ابوداؤد وغیرہ مین معاویہ بن حکم سی مروی ہی قال قلت ومنا رجال یخطون قال ای النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان نبی من الانبیاء یخط فمن وافق خطہ فذاک انتہی جلال الدین سیوطی مرقاۃ الصعود شرح سنن ابوداؤد مین لکھتے ہین قال النووی اختلف العلماء فی معناہ والصحیح ان معناہ من وافق خطہ فہو مباح ولا طریق لنا الی معرفۃ ذلک والعلم الیقینی بالموافقۃ فلا یباح وقال عیاض معناہ من وافق خطہ فذاک الذی تجدونہ اصابتہ مما یقول لا انہ اباح ذلک لفاعلہ قال ویحتمل ان ہذا نسخ من شرعنا وقال الخطابی ہذا الحدیث یحتمل النہی عن ہذا الخط اذ کان علما لنبوۃ ذلک النبی وقد انقطعت فنہی عن تعاطی ذلک قال النووی فحصل من مجموع کلام العلماء الاتفاق علی النہی عنہ الآن انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**سوال دوم** شب برات مین حلوا وغیرہ اور عید مین سویان پکانا اگرچہ قرض وغیرہ لینی کی نوبت پہونچی یہ ضروری سمجھکر ضرور پکانا کیسا ہے یا بلالحاظ رسوم اس نظر سی کہ پڑوس مین حلوا وغیرہ دیکھکے اپنی بچی روئینگی بخیال اونکی رنج کے یا یہ کہ خود بھی شیرینی کا شوق ہو ان چیزونکا پکانا کیسا ہی بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس باب مین کہ شرعا کوئی نص وارد نہین نہ نفیا نہ اثباتا

کتاب الحظر والاباحۃ

حکم یہہ ہی کہ اگر بپابندی رسم ضروری سمجھیگا کراہت لازم ہوگی اور اگر ضروری نسمجھیگا
کچھہ حرج نہوگا اور یہہ کلیہ ہی تمام مباحات اور مندوبات اور بدعات مباحہ مین کہ
منجملہ اونکی حلوا اور سویان وغیرہ بہی ہین اور استنباط اسکا اس قول ابن مسعود
سی ہی جو بخاری اور مسلم اور ابو داؤد و ابن ماجہ و نسائی نے روایت کیا ہے
لایجعل احدکم للشیطان شیئا من صلوتہ یری ان حقا علیہ ان لاینصرف عن یمینہ لقد
رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کثیرا ینصرف عن یسارہ طیبی اور سید کے حواشی
مشکوۃ مین ہے فیہ ان من اصر علی مندوب وجعلہ عزما ولم یعمل بالرخصۃ فقد
اصاب منہ الشیطان فکیف من اصر علی بدعۃ او منکر انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی
سوال سوم بخیال مصلحت وقت مثلا روز جمعرات یا شب جمعہ ایک
جلسہ ٹھرایا جاوی کہ ہر ہفتہ کو لوگ جمع ہوا کرین اور وعظ بذریعۂ قرءۃ ترجمۂ قرآن
یا احادیث و مسائل نماز و روزہ وغیرہ مسائل دینیات کا بیان ہوا کری اور کسی معاملہ
دنیا و دین کا بحث جھگڑا اوسمین نہو صرف قال اللہ و قال الرسول کا ذکر ہوا کری
اسلیے ایکدن صرف اس غرض سی مقرر کیا جاوی کہ سبلوگ بغیر اسکے کہ اطلاع دیجاوے
روز معلومہ کو بوقت و مقام معلومہ خود بخود مجلس وعظ مین شریک ہوا کرین جیساکہ
دہلی مین وعظ مولوی حفیظ اللہ خانصاحب کا بروز دوشنبہ بوقت معین صبح یا وعظ
مولوی عبد الرب صاحب کا بروز معینہ جمعہ بمقامات معینہ ہوتا ہی اور شوقین بلا اطلاع
دہی کے وقت معلومہ پر شریک ہوجایا کرتے ہین ایسا کرنا کچھہ گناہ تو نہین ہے
یا گناہ ہی پھر ایسی وعظ مین اگر بایام گرمی شربت یا پانی برف کا یا بموسم سرما چاہی
کافی حاضرین کو پلایا جاوی اور کچھہ پابندی کسی رسوم جہال کا خیال نرکھا جاوی
تو کچھہ حرج تو نہین ہی - علی ہذا القیاس رمضان المبارک کی کسی شب مین بروز ختم

ختم کلام مجید حاضرین کو بلانیت کسی رسم و رواج کے کھانا کھلانا یا شرینی تقسیم کرنا
یا شربت اوسوقت اور بوقت افطار شربت پلانا جائز ہی یا ناجائز

**ہوالمصوب** یہہ سب جائز ہی اور اصل اسکی یہہ حدیث ہی جو صحیح بخاری کی
کتاب الاعتصام مین ابو سعید خدری سی مروی ہی قال جاءت امرأة الی رسول الله صلی الله علیه وسلم
فقالت یا رسول الله ذهب الرجال بحدیثک فاجعل لنا من نفسک یوما نأتیک فیه تعلمنا
مما علمک الله اجتمعن فی یوم کذا وکذا وفی مکان کذا وکذا فاجتمعن فاتاهن رسول الله
صلی الله علیه وسلم فعلمهن مما علمه الله الحدیث اور بہی صحیح بخاری کی کتاب الدعوات مین
عکرمہ سی مروی ہی کہ اونسی ابن عباس رضنی فرمایا حدث الناس فی کل جمعة مرة فان
ابیت فمرتین فان اکثرت فثلث مرات الحدیث اور بہی صحیح بخاری کے کتاب العلم مین
مروی ہی عن ابی وائل قال کان عبد الله بن مسعود یذکر الناس فی کل خمیس فقال له
رجل یا ابا عبد الرحمن انک ذکرتنا کل یوم قال اما انه یمنعنی من ذلک انی اکره ان املکم وانی
اتخولکم بالموعظة کما کان النبی صلی الله علیه وسلم یتخولنا بها مخافة السامة علینا انتہی
ان اخبار سی انعقاد مجلس وعظ کی واسطی اور تعیین مکان و زمان ثابت ہی اور حضار مجلس کو
جب وہ ایک مکان پر جمع ہون رمضان مین مجلس ختم مین یا غیر رمضان مین مجلس
وعظ مین بلا لحاظ رسم و رواج والتزام ضروری و اہتمام غیر شرعی کوئی چیز کھلانا پلانا
یا تقسیم کر دینا بہی درست ہی اصل اسکی یہہ حدیث ہی جو صحیح بخاری مین کتاب الجہاد مین
باب الطعام عند القدوم مین مروی ہی ان رسول الله صلی الله علیه وسلم لما قدم المدینة
نحر جزورا وبقرة انتہی اور بہی اوسمین کتاب الاطعمہ مین قصۂ عتبان بن مالک مین
مروی ہی قال عتبان فغدا علی رسول الله صلی الله علیه وسلم وابو بکر حین ارتفع النہار
فلم یجلس حتی دخل البیت فقال این تحب ان اصلی من بیتک فاشرت الی ناحیة فقام
فکبر فصففنا وصلی رکعتین ثم سلم فحبسناه علی خزیرة صنعناها له الحدیث اور بہی اوسی کتاب مین

مروی ہی ان عایشۃ کانت اذا مات المیت من اہلہا فاجتمع لذلک النساء ثم تفرقن الا اہلہا

وخاصتہا امرت ببرمۃ من تلبینۃ فطبخت ثم صنع ثرید فصبت التلبینۃ علیہا ثم قالت کلن منہا

(دیگ ۱۲)

الحدیث واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی

تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۵ [محمد عبدالحی ابوالحسنات]

**۱۷۶ استفتا** سوال اول ایک جماعت جمعہ کی ہو گئی دس پندرہ آدمی پیچھی سی آگئی اوسی مسجد مین جمعہ اور خطبہ جماعت سی پڑھین یا ظہر جماعت سی ادا کرین یا کیا کرین

**ہو المصوب** چونکہ تعدد جماعت جمعہ بمذہب صحیح جائز ہی اور بروز جمعہ ظہر پڑھنا اوس شخص کو جسپر جمعہ فرض ہی نہین درست ہی اسوجہ سی لازم ہے ان لوگونکو کہ جماعت سی خطبہ اور جمعہ ادا کرین اگر دوسری مسجد مین ہو تو اولی ہے اور اگر اوسی مسجد مین ہو تو بھی کچھ حرج نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبدالحی ابوالحسنات]

**۱۷۷ استفتا** سوال دوم مشرکین قبر پرست و تعزیہ پرست کی جماعت ہو رہی ہے کوئی اور شخص علیحدہ نماز بحالت ہونی اونکی جماعت کی ادا کری یا وہ اوسیوقت علیحدہ یا اونکی پڑھ چکنے کے بعد جمعہ و خطبہ اوسی مسجد مین ادا کرین جائز ہے یا ناجائز

**ہو المصوب** چونکہ حدیث صلوا خلف کل بر و فاجر اسپر دلالت کرتی ہی کہ امام اگر فاجر بھی ہو تو اوسکی ساتھ نماز پڑھ لینا چاہیی اور مؤید اسکی ہی صحابہ کا نماز جمعہ و پنجوقتہ ادا کرنا ہی اون اشقیا کی پیچھی جنھون نے حضرت عثمان رض کو محصور کیا تھا جیسا کہ صحیح بخاری وغیرہ مین مروی ہی اسوجہ سی جبتک مبتدع کی جماعت درجہ کفر تک نہ پہنچی اوسکی جماعت جب ہو رہی ہو تو اوسمین شریک ہو جاوی تنہا نہ پڑھی اور نہ اوسوقت دوسری جماعت قایم کری واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبدالحی ابوالحسنات]

کتاب الجمعہ — از رجیا ولی نصیر آباد ضلع ... مرسلہ حافظ احمد حسن صاحب ... نصیر آباد ماہ شوال ۱۳۰۱ ہجری

باب الجماعۃ

باب القصر فی الصلوۃ

**استفتا** سوال سوم کس مقدار مسافت کی سفر مین نماز کو قصر کرنا چاہیی یعنی بذریعہ احادیث صحیحہ کسقدر مسافت ثابت ہوئی ہی کہ جسمین قصر جائز ہی بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس باب مین کوئی حدیث مرفوع صحیح وارد نہین ہوئی کہ جس سے صراحۃ تقدیر مدت ثابت ہو اور صحابہ مختلف رہی ابن عمر اور ابن عباس وغیرہ سی مسافت دو روز مین قصر درست ہی جیسا کہ موطا مالک اور سنن بیہقی وغیرہ مین مروی ہی مگر حنفیہ نے تقدیر تین روز کی اس حدیث سی جو کہ سنن وغیرہ مین باسانید صحیحہ مروی ہی یمسح المقیم ای علی الخفین تمام یوم ولیلۃ والمسافر ثلثۃ ایام ولیالیہا کی ہی کیونکہ اس حدیث مین مسح خفین کی اجازت ہر مسافر کو تین روز تک کی دیگیی اور یہہ ممکن نہین بدون اسکی کہ سفر شرعی اسقدر ہو واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

[محمد عبد الحی — ابو الحسنات]

کتاب الصلوۃ

۱۷۹ **استفتا** واسطے مشغولین معاملات دنیا کسقدر رعایت اور آسانی بلحاظ وقت ہو سکتی ہی بعض قوم اہل ہند شیر فروشی کا پیشہ کرتے ہین اور وہ بعذر پڑ جانے چھینٹ موت گوبر گای بھینس کے کپڑون پر تارک الصلوۃ ہو جاتے ہین اور بعض انگریزونکی خانساماں خدمتگار رہوتے ہین وہ عدیم الفرصتی کے علاوہ یہہ عذر رکھتی ہین کہ صاحب لوگونکو شراب دیتی وقت چھینٹین گرتی ہین یا پانی برتنونکا کپڑونپر پڑتا ہی یا خنزیر اوٹھانا پڑتا ہی نماز نہین پڑھتے یا بعض ملازمان کچہری ہین وہ اسی عذر سی نماز ظہر و عصر کو ترک کرتے ہین کہ اوس وقت حضوری حکام و کثرت کام ہوتی ہی اگر کبھی موقع فرصت ہاتھہ آتا ہی تو ایک وقت موقع لگ سکتا ہی کبھی ظہر کو فرصت ہو سکتی کہ صرف چند رکعت ادا کر لین یا کبھی ظہر کو نہین عصر کو اسقدر فرصت ممکن ہو جاتی ہی اور وہ لوگ اس عذر سی دونو نماز نہین پڑھتی اگرچہ خوف معبود حقیقی کا سبکو لگا ہوا ہی اور سب چاہتی ہین کہ اپنی معبود کی مواخذہ سی نجات ملی اور معاش دنیا بھی ہاتھہ سی نجاوے گو کہ

رازق مطلق اللہ سبحانہ ہی ہے (شرط عقل سست جُستن از در ہا) کی قید مین پھنسے ہین ایسا صبر و استقلال نہین اور نہ معقول روزگار ہاتھہ لگ سکتی ہین ایسی حالات مین بعذرات مندرجۂ بالا پیشہ وران مندرجۂ بالا کیونکر وعید شدید معبود حقیقی سے سبکدوش ہوسکتے ہین اور بعذر عدیم الفرصتی ان حالات مین جمع صلوتین کر سکتے ہین یا نہین اور اس قسم کے پیشہ ورونکی لیے کہانتک آسانی ہوسکتی ہے کہ وہ بفکر نماز فریضہ ادا کر لیا کرین

**ہوالمصوب** اصحاب شغل و معاملات کو کہ بسبب اشغال کے رکعات زائدہ ادا نہین کر سکتے ہین اسقدر آسانی ہوسکتی ہی کہ فرائض واجبات پر عند عدم الفرصۃ اکتفا کر لیا کرین اور سنن ترک کردین مگر سنت فجر کہ اسکے باب مین بہت تاکید وارد ہوئے اور کان رسول اللہ لا یدعہا فی سفر ولا حضر اسمین وارد ہی اور جمع بین الصلوتین بدون عذر مرض و سفر وغیرہ کے اجازت نہ یجادی تہر چند کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح مسلم وغیرہ مین جمع بغیر سفر و لا مطر ولا عذر مروی ہی مگر اکثرونکی نزدیک وہ جمع صوری پر محمول ہی اور بعض محدثین اگرچہ بدون کسی عذر کے جمع حقیقی جائز رکھتی ہین مگر وہ یہ شرط کرتے ہین کہ عادت نہونے یا وہی احیانا اگر ہووی تو کچہہ مضائقہ نہین پس عوام کو اجازت دینی مین احتمال قوی عادت کا ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابوالحسنات

١٨٠ **استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین غیر خدا کی منت و نذر کی باب مین اوسکا کھانا درست ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہوالمصوب** غیر اللہ کے نذر و منت حرام ہی اور منذور غیر خدا کا شیرینی ہو یا فیرینی کھانا ہر امیر و فقیر پر حرام ہی اور کسی حاجت کی وقت ذبح جانور یا اطعام طعام یا تقسیم شیرینی اللہ کیواسطی ماننا درست اور بعد حصول مقصد کے وفا اوسکی

واجب ہی مگر مسرف اوسکا محتاج و فقیر ہی ناذر کو اور امیر کو اسکا کھانا روا نہین ایسے
بحر رائق مین علامہ قاسم بن قطلوبغا حنفی کے شرح درر البحار سی منقول ہی النذر الذی
یقع للاموات من اکثر العوام وما یوخذ من الشمع والزیت ونحوہا الی ضرائح الاولیاء الکرام
تقربا الیہم فہو بالاجماع حرام بوجوہ منہا انہ نذر لمخلوق والنذر للمخلوق لایجوز لانہ عبادۃ
والعبادۃ لاتکون لمخلوق ومنہا ان المنذور لہ میت والمیت لایملک ومنہا انہ ظن
ان المیت یتصرف فی الامور دون اللہ واعتقادہ ذلک کفر اللہم الا ان قال یا اللہ
انی نذرت لک ان شفیت مریضی او رددت غائبی او قضیت حاجتی ان اطعم
الفقراء الذین بباب السیدۃ نفیسۃ او الامام الشافعی او الامام اللیث او اشتری حصیرا
لمساجدہم او زیتا لوقودہا او دراہم لمن یقوم بشعائرہا الی غیر ذلک مما یکون فیہ
نفع للفقراء والنذر للہ وذکر الشیخ انما ہو محل لصرف النذر لمستحقیہ القاطنین برباطہ
او مسجدہ فیجوز بہذا الاعتبار ولایجوز ان یصرف ذلک لغنی ولا لشریف منصب او
ذی نسب او علم مالم یکن فقیرا ولم یثبت فی الشرع جواز الصرف للاغنیاء للاجماع علی
حرمۃ النذر للمخلوق ولا ینعقد ولا تشتغل الذمۃ بہ ولانہ حرام بل سحت ولایجوز لخادم
الشیخ اخذہ الا ان یکون فقیرا ولہ عیال فقراء عاجزون فیاخذونہ علی سبیل الصدقۃ
المبتدأۃ واخذہ ایضا مکروہ مالم یقصد الناذر التقریب الی اللہ وصرفہ الی الفقراء ویقطع
عن نذر الشیخ انتہی ملخصا اور اصل اس باب مین حدیث انما النذر ما ابتغی بہ وجہ اللہ
ہی جو مسند احمد مین مروی ہی اور سنن ابو داؤد مین ہی لا نذر الا فیما ابتغی بہ وجہ اللہ
اور بھی ابو داؤد نی روایت کی ہی ان رجلا نذر ان ینحر ابلا فی موضع سماہ فقال لہ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ہل فیہ وثن من اوثان الجاہلیۃ تعبد قال لا قال اوف بنذرک
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی |
| --- |
| ابو الحسنات |

کتاب الاطعمہ

استفتا ١٨١ کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ بغیر وقوع کسی امر کے
ویسہی دوستون کو اللہ کیواسطے ضیافت کرنا کیسا ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** جائز ہی صحابہ سی اس باب مین اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم سی بہت سی اخبار مروی ہین جیساکہ ناظر کتب صحاح ستہ پر مخفی نہین ہے
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ١٨٢ کیا فرماتی ہین علماء دین اس صورت مین کہ کسی دوست آشنا
اوستاد بزرگ کی قدوم کی خوشی مین ضیافت کی نیت سی جانور ذبح کری یا شیرینی
تقسیم کری یا بلا قدوم کسی اور خوشی مین ذبح کرنا یا شیرینی بانٹنا درست ہی یا نہین
اور اوسکی کھانی کا کیا حکم ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** درست ہی فتاوی بزازیہ مین ذبح شاۃ لضیف ذاکرا علیہا
اسم اللہ یحل اکلہ لانہ سنۃ الخلیل علیہ السلام واکرام الضیف اکرام اللہ ومن ظن
انہ لا یحل لعلۃ انہ ذبح لاکرام بنی آدم فیکون کانہ اہل لغیر اللہ فقد خالف القرآن والحدیث
والعقل فانہ ان القصاب یذبح للربح ولو علم انہ یخسر لا یذبح فیلزم علی ہذا الجاہل
ان لا یاکل ما ذبحہ القصاب ولا ما ذبح للولایم والاعراس والعقیقۃ ولو ذبح لقدوم
الامیر او لقدوم واحد من العظماء لا یحل اکلہ وان ذکر اسم اللہ علیہ لانہ ذبح لتعظیم
خلق اللہ ولہذا لا یضعہ بین یدیہ بخلاف الاولی لانہ یقدمہ بین یدیہ وہو الفارق انتہی
اور اصل اس باب مین قصۂ کعب بن مالک کا ہی جو صحیح بخاری وغیرہ مین مروی ہی
کہ جب توبہ اونکی قبول ہوئی اونھون نی اوسکی خوشی مین اپنا سب مال صدقہ کیا اور
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اونسی فرمایا کہ کسیقدر اپنی مال سی رہنی دو تب اونھون نے
اپنا حصہ جو غزوۂ خیبر مین ملا تہا رہنی دیا باقی صدقہ کردیا اور یہی اصل اس بحث مین

شریعت ولیمہ ہی کہ بعد شب زفاف کی مسنون کیا گیا ہی اور اوسکی فضائل مین احادیث صحاح مین مروی ہی اور وہ حدیثین جنمین بعد نکاح کی خرما وغیرہ لٹانا مروی ہی سنن بیہقی اور معجم طبرانی وشرح معانی الآثار طحاوی وغیرہ مین مروی ہین مگر اسانید مین اونکی ضعف ہین اور اسی قسم سی طعام اہل بارات ہی غرض احادیث متکثرہ سی جو دقائق مختلفہ مین وارد ہین یہہ امر ثابت ہوتا ہی کہ کسی خوشی کیوقت کھانا کھلانا یا تقسیم طعام کرنا اور کوئی چیز تقسیم کرنا جائز ہی اور اوسکا کہانا ہر امیر وفقیر کو مباح ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

۱۸۳ **استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال علماء دین اور مفتیان شرع متین سے یہہ ہی کہ رویت ہلال ماہ رمضان وماہ شوال کی باب مین شرعًا گواہی خطوطی اور تار برقی اور قول ارباب توقیت غیر مقبول ہی اور اسی پر جمہور علما کا اتفاق ہی لیکن فی زماننا ہر فرد مسلمان مطلق العنان اور آزاد ہی کسیکا مطیع ومنقاد نہین فردًا فردًا خود قاضی وخود مفتی ومجتہد ہی حکام زمان اہل اسلام نہین اور جو ہین تو امورات اسلامیہ مین سست ہین اس سبب سی اکثر ثبوت رمضانیت اور عید کے باری مین نہایت فسادواقع ہوتے ہین نصف بستی مین رمضان اور نصف مین شعبان علی ہذا القیاس آدھی شہر مین رمضان آدھی شہر مین عید اسوجہ سی آپسمین مسلمان مسلمان لڑتی ہین انواع واقسام کی خصومت فیمابین پیدا ہو جاتی ہے بلکہ خانہ بخانہ نقاض سرایت کرتا ہی آدھی گھر والی ایک طرف آدھی ایک طرف کوئی صایم کوئی مفطر اس رخنہ کے انسداد کیوہ اسطی عمل بہ گواہی خطوط یا تار برقی یا قول اہل توقیت کہ اکثر یہہ صادق ہوتی ہین اور غلبۂ ظن اور قرائن سی صداقت واضح ہوتی ہی باوجود اسکی بعض فقہانی اہل توقیت کی قول منظور بہی کئی ہین اور غلبۃ الظن حجۃ موجبۃ للعمل بہی آیا ہی

باب شہادت در رویت الہلال
از قصبہ بنت ضلع مظفرنگر مرسلہ مولوی محمد عبید اللہ ... مولوی عبد الحی صاحب ماہ شوال سنہ ۱۳۰۱ ہجری

اور الاحکام تختلف باختلاف الزمان بھی مشہور ہی ان وجوہات پر نظر کرکے شہادت
مرقومۂ بالا پر تعمیل درست ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** درباب اعتبار قول منجمین وارباب توقیت ہر چند کہ بعض فقہانے
فتوی دیا ہی چنانچہ قنیہ مین قاضی عبد الجبار معتزلی سی نقل کیا ہی لا باس بالاعتماد
علی قولہم اور ابن مقاتل سی نقل کیا ہی انہ کان یسألہم ویعتمد علی قولہم اور سبکی شافعی
اپنی فتاوی مین لکھا ہی لو شہدت بینۃ برویۃ الہلال لیلۃ الثلثین من الشہر وقال الحساب
بعدم امکان الرویۃ تلک اللیلۃ عمل بقول اہل الحساب فان الحساب قطعی والشہادۃ
ظنیۃ مگر چونکہ احادیث صحیحہ بکثرت اس باب مین وارد ہین کہ مدار صوم وافطار رویت سے
اسوجہ سی بدون ثبوت رویت کی صرف ارباب توقیت کی قول پر اعتماد کرنا ناجایز ہوگا
اور صحیح ومعتبر قول اونہین فقہا کا ٹہریگا جو ارباب توقیت کی قول پر اعتماد نہین کرتے ہین
قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم صوموا لرویتہ وافطروا لرویتہ فان اغمی علیکم فاکملوا العدد اخرجہ مسلم
وقال صلی اللہ علیہ وسلم الشہر تسع وعشرون لیلۃ فلا تصوموا حتی تروہ فان غم علیکم فاکملوا العدۃ
ثلثین اخرجہ البخاری وقال صلی اللہ علیہ وسلم صوموا لرویتہ وافطروا لرویتہ فان حالت دونہ
غیایۃ فاکملوا ثلثین یوما اخرجہ الترمذی وقال صلی اللہ علیہ وسلم انا امۃ امیۃ لا نکتب ولا نحسب
الشہر ہکذا وہکذا وہکذا الحدیث الغرض ان احادیث سی یہہ ثابت ہی کہ شرعا مدار صوم وافطار
رویت ہی ورنہ اکمال ستی یوم پس اعتبار قول منجمین مین مخالفت احادیث کی لازم اور
قول ارباب توقیت بوجہ ورود ان روایات کی حجت ملزمہ نہین ہوسکتا ہی آرہی اگر
روزۂ رمضان مین کسی نی احتیاطا اونکی قول پر عمل کرلیا مثلا ٢٩ شعبان کو رویت
نہوئی اور حساب صحیح مقتضی رویت ہی پس احتیاطا دوسری روز اگر کسی نے روزہ
رکھہ لیا تو کچہہ حرج نہوگا فان الاحتیاط امر مرغوب فی الدین لیکن یہہ حساب حجت ملزمہ
باعث حکم عام نہوگا اور درباب افطار احتیاط ترک افطار مین ہوگی باقی شہادت خط

یا تار برقی پس ہر چند فقہا ایسی مقامات مین الخط یشبہ الخط لکھتے ہین لیکن ایسی صورت مین کہ ظن حاصل ہوجاوی اور شبہہ قوی باقی نرہی اور خبر تار یا خط بذریعہ کثرت پہنچ جاوی او سپر عمل ہو سکتا ہی اور بحسب اقتضای انتظام زمانہ حال آو حکم عام بہی دیسکتے ہین واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب الشہادۃ

۱۸۴ **استفتا** حامدا ومصلیا کیا فرماتے ہین حضرات علما حنفیہ ادام اللہ ظلہم اس مسئلہ مین کہ مدعی نے بغرض ثبوت دعوی کی عدالت مین بینہ پیش کئی اور وہ گواہ عدالت مین مقبول نہوی کسی وجہ سی منجملہ اون وجوہ کے جو باعث عدم مقبولیت کی معین ہین یا مقبول ہوی مگر شہادت اونکی مفید کامیابی مدعی نہوئی کسی وجہ سے منجملہ اون وجوہ کے جو باعث ناکامی کے ہوتے ہین مثلا اختلاف بیانی یا عدم مطابقہ با دعوی وغیرہ الغرض جبکہ مدعی نے اپنی گواہ پیش کئی خواہ وہ گواہ لیے گئے یا نہ لیے گئی بہر حال اون گواہونکی باوصف عدالت مین پیش کرنیکے مدعی اپنی دعوی مین کامیاب نہوسکا تو آیا پھر مدعی استحلاف مدعا علیہ سی کرسکتا ہی یا نہین اگر کرسکتا ہی تو آیا جملہ صورتہای مذکورہ مین یا بعض صورتون مین در صورت ثانی تفصیل اوسکی کیا ہی در صورت اولی کیا مدعی علیہ کو کبھی حلف سے امن ونجات ممکن نہین ہی اگر ممکن ہے وہ کون صورت ہی اور اگر نہین کرسکتا ہی تو بھی بیان تفصیلی ضروری ہی کہ آیا جملہ صورتہای مذکورہ مین یا بعض صورتون مین در صورت ثانی تصریح اوسکی کیا ہی امید کہ جواب مفصل بتصریح وجوہ فقہیہ ادا فرمایا جاوی

**ہو المصوب** مدعی علیہ کو حلف سی نجات ہوسکتی ہی چند صورتون مین ایک یہہ کہ دعوی مدعی کا صحیح نہو فتاوای سراج المنیر مین ہی الاستحلاف یجری فی الدعاوی الصحیحۃ دون فاسدۃ تہا ان انکر المدعی علیہ انتہی دوسری یہہ کہ مدعی گواہون کا اوسے شہر مین

موجود ہونی کا اقرار کری مختصر وقایہ مین ہی وان قال المدعی لی بنیۃ حاضرۃ فی المصر وطلب
حلف الخصم لایحلف انتہی تیسری یہہ کہ مدعی طلب حلف نکری درمختار مین ہی الیمین حق القاضی
مع طلب الخصم باقی اوس صورت مین کہ مدعی نے گواہ قائم کیے اور وہ بوجہ عدم مطابقت
دعوی یا کسی اور وجہ سی مقبول نہووے تو اگر مدعی طلب حلف کریگا مدعی علیہ پر حلف
لازم ہوگی جیسا کہ اس عبارت فتاوی قاضیخان سی واضح ہوتا ہی رجل ادعی عبدا
فی ید رجل وقال بعتنی ہذا العبد بالف درہم ونقدتک الثمن فانکر المدعی علیہ البیع وقبض
الثمن فشہد للمدعی شاہدان علی اقرار البائع بقبض الثمن وقالا لانعرف العبد ولکنہ قال لنا
عبدی زید وشہد شاہدان آخران ان ہذا العبد اسمہ زید قال لایتم البیع بہذہ الشہادۃ
ویحلف البائع فان حلف رد الثمن لان قبض الثمن ثبت بشہادۃ الشہود علی اقرار البائع
بالقبض وان نکل البائع لزمہ البیع بنکولہ انتہی اور موید اسکی عبارۃ اشباہ ہی الحجۃ
بنیۃ عادلۃ او اقرار او نکول عن یمین او یمین او قسامۃ او علم القاضی بعد تولیتہ او قرینۃ قاطعۃ
انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۸۵ **استفتا** حامداً ومصلیاً کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص کے پاس
زر موجب زکوۃ تہا اور سال اوسپر تمام ہوا ہنوز اوسنی زکوۃ نہین دی تہی کہ وہ زر صرف
ہوگیا اسصورت مین زکوۃ اس زر کی بابت سال گذشتہ اوس شخص کے ذمہ ہی یا نہین فقط

**ہو المصوب** زکوۃ ذمہ پر ہی خزانۃ الروایات مین عتابیہ سی منقول ہی
اذا ہلک النصاب بعد الحول تسقط عنہ الزکوۃ وان استہلکہ ضمن الزکوۃ فی ذمتہ والاستہلاک
اخراج النصاب عن ملکہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

كتاب الزكوة

۱۸۶ **استفتا** حامدا ومصلیا کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ کلام اللہ جبرئیل
علیہ السلام اللہ تعالی سی سنکر بحضور صلی اللہ علیہ وسلم پہونچاتے تہی یا لوح محفوظ سی

یکہہ اگر اللہ تعالی سی سنکر پونہچاتے تہی تو سمع حادث نی احاطہ کلام قدیم کیونکر کیا
ور اگر لوح محفوظ سی دیکہکر پونہچاتے تہی تو امر پونہچانے کا کیونکر سنا اور اسصورتمین
ستوب لوح محفوظ پونہچا یا نہ کلام باری تعالی اور پونہچانا کلام اللہ بعینہ ممکن نہین
سواسطے کہ حلول کلام ایک کا دوسری مین ایسا کہ وہ دوسرا پونہچاوی محال ہی پس
حقیقت اس قرآن مجید کی کیا ہی اور قول اللہ تعالی وانہ لقول رسول کریم کی کیا معنی ہین
**ہو المصوب** وحی نازل ہونیکا طریقہ یہہ ہی کہ حق جل جلالہ کی کلام کو جبرئیل امین
سنتے ہین اور وہانسے احکام پونہچاتے ہین اور کلام الہی کو سننا کچہہ محال نہین
حضرت موسی علی نبینا وعلیہ السلام نے اور ہماری حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے شب معراج مین کلام الہی سنا اور ملائک مقربین پروردگار کی آواز سنتے ہین
سنن ابی داود اور بیہقی کے کتاب الاسماء والصفات مین عبد اللہ ابن مسعود سے مروی ہے
قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا تکلم اللہ بالوحی سمع اہل السماء الدنیا صلصلۃ کجر السلسلۃ
علی الصفا ولا یزالون کذلک حتی یاتیہم جبرئیل فاذا اتاہم جبرئیل فزع عن قلوبہم قالوا یا جبرئیل
ماذا قال ربنا فیقول الحق فینادون الحق الحق اور ابن مردویہ نی روایت کی ہی ان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لما نزل جبرئیل بالوحی علی رسول اللہ فزع اہل السموات
لانحطاطہ وسمعوا صوت الوحی کاشد ما یکون من صوت الحدید علی الصفا فکلما مر باہل سماء
فزع عن قلوبہم یقولون یا جبرئیل بما امرت فیقول کلام اللہ بلسان عربی الحاصل یہہ
کلام اللہ جسقدر نازل کرنا اسکا منظور ہوتا تہا پروردگار عالم جبرئیل امین کو سناتا تہا
اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کرتے تہی اور اسی لحاظ سی انہ لقول رسول
کریم وارد ہوا حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۸۷ **استفتا** در نماز عیدین رفتن بصحرا سنت موکدہ است یا مستحب بینوا توجروا
**ہو المصوب** بعض فقہاء قائل باستحباب آن شدہ اند ولیکن صحیح ومعتبر

نزد ایشان بودنش سنت موکدہ است در بحر رائق از تجنیس نقل می سازد الخروج الی

الجبانۃ سنۃ لصلوۃ العیدین وان کان یسعهم المسجد الجامع عند عامۃ المشایخ هو الصحیح

وہمچنین ست در بزازیہ وجامع الرموز ومنح الغفار شرح تنویر الابصار وغیرہ واز کتب

احادیث وسیر ثابت است کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دائما برای نماز عیدین بصحرا

تشریف بردند و فی عمرہ بجز یک مرتبہ بعذر بارشش گاہی در مسجد خود کہ از جملہ اماکن

بدرجہا افضل ست نماز عیدین ادا نفرمودہ اند وخلفاء راشدین ہم برین مواظبت

فرمودہ اند واین مواظبت نہ بر سبیل عادت بود و نہ بوجہ ضرورت بلکہ علی سبیل العبادۃ

تا بوجہ کثرت جمعیت تزاید ثواب گردد وشوکت اسلام ظاہر گردد وہذا آیۃ للسنیۃ

علی سبیل التاکید واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

استفتا ۱۸۸ سوال سلم در فلوس رائجہ درست است یا نہ بینوا توجروا

ہو المصوب بمذہب امام رح درست است وبقول امام محمد رح درست نیست

واین خلاف مثل خلاف در بیع فلوس مع التفاضل ہست ومتون معتبرہ براعتبار

قول امام در ہر دو مسئلہ بودہ اند در تنویر الابصار می نویسد ویصح السلم فیما امکن ضبط

صفتہ ومعرفۃ قدرہ کمکیل وموزون وثمن وعددی متقارب کجوز وبیض وفلس ولبن

واجر بلبن معین انتہی ودر بحر رائق می آرد والفلس لانہ عددی یمکن ضبطہ فصح

ان یکون سلما فیہ وقیل لا یصح عند محمد رح لانہ ثمن مادام یروج وظاہر الروایۃ عن الکل

الجواز واذا بطلت ثمنیتہا لا یخرج عن العدالی الوزن الا ان یہدرہ اہل العرف انتہی

واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۱۸۹ کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ بانسہ شریف میں

سید شاہ عبد الرزاق رضی اللہ تعالی عنہ کی درگاہ ہے اور کئی پشت سے

کتاب البیوع

کتاب الوقف

سید صاحب کی اولاد مین جانشین و مالک و متولی برابر ہوتی چلی آئے ہین اور سید صاحب
فرزند شاہ غلام دوست محمد صاحب نے گل شاہ کو واسطے جاروب کشی و چراغ بتی
و خدمت گذاری درگاہ و حاضرین و زائرین درگاہ کی مقرر و مامور کیا تہا چنانچہ گل شاہ کے
کئی پشت تک وہ تعلق برابر چلا آیا ہی اس زمانہ مین جو لوگ مالک و متولی ہین
اون لوگون نی خادمین یعنی اولاد گل شاہ کو بوجہ قصور و تمرد کے موقوف کر دیا ہے
پس ایسی صورت مین حق موقوفی کا مالکان و متولیان کو شرعا حاصل ہی یا نہین فقط

**ہو المصوب** بسبب ظہور تمرد و قصور کے مالکون اور متولیون کو جو اولاد
سید صاحب سی ہین حق موقوفی حاصل ہی خصوصا جبکہ اونکی موقوف کرنے مین
مصلحت ہو اور موقوف کرنا اونکا بوجہ معتبر واقع ہو اشباہ مین ہی لیس للامام
ان یخرج شیئا من ید احد الا بحق ثابت معروف انتہی یعنی امام و قاضی وغیرہ کو حق نہین ہے
کہ کسی چیز کو کسی کے قبضہ سی نکال لی اور اوسکو موقوف کر دی مگر بوجہ شرعی معتمد
اور تنقیح فتاوی حامدیہ مین ہے قال بیری زادہ ینبغی ان یقید بما اذا لم یکن فیہ فائدۃ للوقف
اما اذا کان عزلہ خیرا عزلہ کما فی جامع الفصولین انتہی حاصل اسکا یہہ ہی کہ جو ناظر
و مدبر و مہتمم مال وقف وغیرہ ہو اوسکا موقوف کرنا اوسوقت ناجائز ہی جبکہ اوسمین
کوئی فائدہ و مصلحت متعلق اموال وقفیہ نہو اور اگر اوسکی موقوف کرنے مین مصلحت ہو
تو موقوف کرنا جائز ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۱۹۰ **استفتا** حامدا و مصلیا کیا فرماتی ہین علماء دین اور مفتیان شرع متین کہ زید کے
نام کوئی جاگیر بلا شرط خدمت بطور معاش کے مقرر ہی بعد انتقال زید کے جاگیر مذکور
درمیان دختران و فرزندان زید کے تقسیم ہو سکتی ہی یا نہین بصورت اولی فرائض
حسب اللہ تقسیم ہوگی یا عطاء سلطانی مین تقسیم کا کوئی طریق دوسرا ہی اگر تقسیم نہین ہو سکتا

توباوجود بلاشرط خدمت ہونی کی تقسیم نہونیکا حرمان بنات کی کیا وجہ ہی بیان ہو بینوا توجروا

**ہوالمصوب** جاگیر مذکور درمیان دختران و فرزندان للذکر مثل حظ الانثیین

تقسیم ہوگی اور ایسی اور ہی ورثہ پر موافق حساب فرائض کی رسالہ احکام الاراضی مین

واقعات سی منقول ہی الانعام المخلد والموبد بمنزلۃ الملک یجوز بیعہ وشراؤہ علی الصحیح

انتہی اور فتاوای کبیری مین ہی لو اعطی الامام اودونہ لمستحق ارضا یکون ملکا لہ ولاولادہ

بہ یفتی وعلیہ اکثر المشایخ انتہی اور ذخیرہ مین ہی رجل لہ وظیفۃ فی بیت المال لو کانت

بحیث لا یاخذ منہ السلطان بعد موتہ ولا یعطیہا لغیرہ صار فیہا دلیل الملک فیجوز فیہ

التوریث بین الورثۃ والہبۃ والبیع والوصیۃ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۹۱ **استفتا** حامدا ومصلیا کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ بطلب خصومۃ

اگر دیر واقع ہو تو حق شفعہ باطل ہوتا ہی یا نہین جو قول مفتی بہ اور جو فتوی قابل اخذ ہو

اوسکو بدلائل و براہین مستند بکتب مذہب بیان فرمائے بینوا توجروا

**ہوالمصوب** اس مسئلہ مین امام ابو حنیفہ کی نزدیک موافق ظاہر الروایۃ

کی شفعہ باطل نہوگا اور ہدایہ اور کافی مین اسیکو مفتی بہ لکھا ہی لیکن جماعت کثیرہ

محققین حنفیہ نی امام محمد کی قول پر فتوی دیا ہی عینی بنایہ شرح ہدایہ مین لکھتی ہین

ان ترک ہذا الطلب لغیر عذر لا تبطل شفعتہ وان طالت المدۃ وعلی قولہما تبطل اذا طالت

المدۃ واختلف الروایۃ عنہما فی طول المدۃ ففی روایۃ عن محمد ثلثۃ ایام وفی اخری الشہر

وہو احدی الروایات عن ابی یوسف قال شیخ الاسلام الفتوی الیوم علی قول محمد وہکذا

ذکر ایضا فی الجامع الصغیر لقاضیخان وکان ما اختارہ فی الکتاب ان الفتوی علی قول

ابی حنیفۃ مخالف لروایات ہذہ الکتب انتہی اور تنقیح فتاوی حامدیہ مین ہے

قال فی شرح المجمع فی الجامع الخانی الفتوی علی قول محمد لتغیر احوال الناس فی قصد الاضرار

کتاب الشفعہ

از بہار ضلع پٹنہ محلہ فخر الدین گنج مرسلہ مولوی محمد یوسف

وبه ظهر ان افتاءهم بخلاف ظاهر الرواية لتغير الزمان ونظائره كثيرة وقصد الاضرار
فى زماننا كثير انتهى والله اعلم حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحى
تجاوز الله عن ذنبه الجلى والخفى

كتاب القضا — از رجب علی مطبع مدراس علاقۂ نگر کنتور مرسلہ شاہ محمد اسد صاحب

۱۹۲ **استفتا** بسم الله الرحمن الرحيم ما قولكم ايها العلماء السادات فى الرجال المنصوبين
المقررين فى كل بلدة او قرية او محلة من محال البلدة على وظائف آبائهم من امامة وخطابة وتعليم
الايجاب والقبول فى مجلس النكاح وكتابة دفتر النكاح وتشييع للجنازة وصلوة عليها وغير ذلك
وليس لهم علم الا البعض منهم كما هى عادة ديارنا فهل يكونون بذلك النصب والتقرير العاديين
قضاة فهل يجب عليهم تزويج الصغار الايتام واقامة الجمع والاعياد بينوا توجروا

**هو المصوب** انهم ليسوا بقضاة لان القاضى انما يكون قاضيا فى البلاد التى تحت
حكم السلطان بالتقليد من ذلك السلطان كما فى الدر وغيره واما فى بلاد الغلبة انما يكون قاضيا
بتراضى المسلمين واتفاقهم على احد منهم قال فى رد المحتار ويصير القاضى قاضيا بتراضى المسلمين
فيجب عليهم يجعلونه واليا مسلما منهم انتهى فيجب على المسلمين ان يتفقوا على واحد منهم يجعلونه واليا
فيولى قاضيا ويكون هو الذى يقضى بينهم كما فيه ايضا فاذا علمت ما ذكرنا فلم يوجد ذلك فى
المذكورين فى السوال وانما هم مقررون على وظيفة آبائهم بالعادة فلا يكونون قضاة فلا تصح فى
بلاد الغلبة اقامتهم الجمعة الا باذن القاضى والوالى متفق عليه من اهل البلدة لما قال فى رد المحتار
لا تصح اقامتها الا لمن اذن له السلطان بواسطة او بدونها اما بدون ذلك فلا انتهى والوالى ههنا
كالسلطان فلا تصح اقامتها بدون اذنه ثم ان الاذن من السلطان انما يشترط فى اول مرة فاذا
اذن باقامتها لشخص كان له ان ياذن لغيره كما فى رد المحتار فلا يجوز اقامتها لكل خطيب الا لمن
اذن له السلطان او من اذن له فكذا ههنا والعيد كالجمعة لان صلوة العيد تجب على من تجب عليه الجمعة
بشرائطها سوى الخطبة كما فى در المختار وغيره فاذا لم تصح للمذكورين فى السوال اقامة الجمع والاعياد
فلا يصح لهم تزويج الصغار الايتام واما الوالى والقاضى المتفق عليه فى بلاد الغلبة فهل يملك

تزویج الصغار الایتام فلم اره صریحا لکن الظاہر من انہ یجب علی المسلمین ان یتفقوا علی واحد منہم یجعلونہ والیا فیولی قاضیا ویکون ہو الذی یقضی بینہم انہ یملکہ واللہ تعالی اعلم وقال فی ردالمحتار اذا ولی الکافر علیہم قاضیا ورضیہ المسلمون صحت تولیتہ بلا شبہۃ انتہی فیجوز اقامۃ الجمع والاعیاد وتزویج الایتام بذلک القاضی بشرط رضی المسلمین بہ ثم ینبغی ان یکون القاضی موثوقا بہ فی دینہ وعقلہ وصلاحہ وفہمہ وعلمہ بالسنۃ والآثار ووجوہ الفقہ ولا یکون فظا غلیظا جبارا عنیدا لانہ خلیفۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کما فی الدر وغیرہ فاذا علمت ما ذکرنا فیجب ان یجتہد ویلتمس اہل کل بلدۃ والیا وان یتفقوا علیہ حتی یقیم بہ الجمع والاعیاد ویزوج الایتام وجاء فی الحدیث من مات ولم یول علی نفسہ اماما مات موتۃ جاہلیۃ ثم لا یخفی ان کل بلدۃ وقریۃ فی بلادنا لم یخلو من وال ورئیس فی الزمان المتقدم لکن فی ہذا الزمان وقع بین اہلہ التخالف والافتراق ولم یوجد القضاۃ الا نادرا فینبغی ان یجتمعوا ویتفقوا علی وال واحد حتی یقیم بہ الجمع والاعیاد ویزوج الایتام لان الوالی کالسلطان فلا یجوز السلطان الا واحدا لانہ جاء فی الحدیث اذا بویع لخلیفتین فاقتلوا الآخر منہما فکذا الوالی فلیجتنب عن الوالی الآخر واللہ تعالی اعلم بالصواب کتبہ احقر العباد شیخ یوسف بن قادر احمد عفی عنہما

صح الجواب واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

١٩٣ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ فرسخ اور میل کے تحدید معتبر کیا ہی

**ہو المصوب** اس باب مین حنفیہ کے چند اقوال ہین کہ جس سی معلوم ہوتا ہی کہ بقدار میل مین اختلاف ہی اور فرسخ بقدر تین میل کے اتفاقا ہوتا ہی ایک یہہ کہ میل تین ہزار گز کا ہی پس فرسخ نو ہزار گز کا ہوگا لیکن اس قول کا معنی یہہ ہی کہ گز موافق قدماء اہل حساب بتیس ٣٢ انگشت کا ہی دوسرا قول وہ جو عینی اور مسکین اور ابن نجیم نے شروح کنز مین نقل کیا ہی کہ میل چار ہزار خطوہ ہی اور ہر خطوہ بقدر یک ونیم گز اور گز چوبیس انگشت کا پس فرسخ بارہ ہزار خطوہ اور اٹھارہ ہزار گز ہوگا اور میل چھہ ہزار گز اور اس قول کو خیر الدین رملی وغیرہ نے لکھا کہ غیر معتبر ہی تیسرا قول وہ جو ذخیرہ مین ابو شجاع سے

باب متفرقات المسائل

منقول ہی کہ میل تین ہزار اور پانسو گز بحساب چوبیس انگشت چوتھا قول وہ جو زیلعی شرح کنز اور حدادی نے جوہرہ شرح مختصر قدوری وغیرہ مین ذکر کیا کہ میل چار ہزار گز اور فرسخ بارہ ہزار گز بحساب چوبیس انگشت ہی اور یہی قول مشہور رہی بین الحنفیہ اور خیر رملی نے اسکو معتبر لکھا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

فی کتاب العقائد

از دیار لکھنؤ ضلع گورکھپور ... مرسلہ مولوی عبدالصمد صاحب

۱۹۴ استفتا سوال چون پیغمبر از دنیا رفت وصی تعین کرد یا نہ علماء اہل سنت میگویند کہ نکرد من میگویم خطا کرد یا صواب و انچہ خلفا در سقیفۂ بنی ساعدہ کردند خطا کردند یا صواب پیغمبر را بخطا نسبت میکنی یا اصحاب را

الجواب و اللہ سبحانہ ہو الموفق للصواب انچہ کہ علماء اہل سنت والجماعۃ میفرمایند درست ہست و برخلاف عقیدۂ اوشان رفتن راہ ضلالت پیمودن است زیرا کہ این امر بالیقین معلوم ست کہ از انحضرت صلعم در حق کسی از صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین نص جلی در باب وصیت خلافت ثابت نیست و نہ کسی از اصحاب عظام رض در باب وصیت مذکور دعوی نص مستور بر منصۂ ظہور آورد چرا کہ اگر در حق کسی وصیت خلافت اہم امور است از انحضرت صلعم بنص جلی بظہور آمدی مخفی و مستور نماندی بلکہ بدرجۂ متواتر و مشہور رسیدی کہ بجہت تعلق دواعی کثیرہ بنقل او خفاء رسش بر ضرور بودہ وکتمانش محظور کما قال فی شرح المواقف ثم عدم النص الجلی معلوم قطعا لانہ لو وجد لتواتر ولم یکن ستره عادة اذ هو مما یتوفر الدواعی الی نقلہ وایضا لو وجد نص جلی علی امامۃ علی رض لمنع بہ غیرہ کما منع بہ ابو بکر رض الانصار بقولہ علیہ السلام الائمۃ من قریش مع کونہ خبرا واحدا فاطاعوه وترکوا الامامۃ فکیف یتصور ان یوجد نص جلی متواتر فی علی رض وہو من قوم لا یعصون خبر الواحد فی ترک الامامۃ وشانہم فی الصلابۃ فی الدین ما شہد بہم بذلہم الاموال والانفس ومہاجرتہم الاہل والوطن وقتلہم الاولاد والآباء والاقارب فی نصرۃ الدین ثم لا یحتج علی رض علیہم بذلک النص الجلی بل ولا یقول احد عند طول النزاع فی امر الامامۃ ما بالکم

تنازعون فیہا وانص قد عین ہذا نالہا انتہی وانچہ کرسائل بر تقدیر تحقیق شق ثانی گفتہ کہ من میگویم
خطا کردیا صواب جواب باختیار شق ثانی ست یعنی آنحضرت صلعم سراسر صواب فرمودند
و ہیچ خطائی ازان بہ نسبت آنحضرت صلعم عاید نمی شود چراکہ نصب امام بران خیر الانام
علیہ السلام واجب نبود تا بجہت عدم تعیین منصوب بخطا گشتی زیراکہ از آیۂ کریمہ بلغ ما انزل
الیک من ربک فان لم تفعل ما بلغت رسالتہ الآیۃ وجوب ابلاغ جمیع ما انزل بر آنحضرت
صلعم ثابت است پس اگر نصب امام نیز بر آنحضرت واجب بودی بوجہ دخولش در ما انزل
ظہورش از انحضرت صلعم ضرور بودی ورنہ ترک امتثال امر الٰہی لازم آمدی وہو معصوم
بالاتفاق حال آنکہ نصب امام ازان خیر الانام علیہ السلام بظہور نیامد کما حقق فیما قبل
وہر گاہ کہ وجوب تعیین امام بر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ثابت نگشت پس بنابرین
بر تقدیر عدم تعیین وصی چہ خطا با آنحضرت صلعم عاید شد وانچہ صحابۂ کرام رضی اللہ تعالٰی
عنہم اجمعین در سقیفہ بنی ساعدہ فرمودند عین صواب وادای واجب بود چراکہ بیعت امام
ونصب آن برای تنفیذ احکام دین اسلام واہتمام قیام امور خاص وعام بر اصحاب
عظام رض واجب بود لقولہ علیہ السلام علی ما اخرجہ مسلم من حدیث ابن عمر رض بلفظ من مات
ولیس فی عنقہ بیعۃ مات میتۃ جاہلیۃ انتہی پس بادای واجب چہ خطا واجب آمد کہ نسبت
باصحاب کرام توان کرد خلاصہ جواب آنکہ آنحضرت صلعم بجہت عدم تعیین وصی کہ بر آنحضرت
صلعم واجب نبود منصوب بخطا نمی شود واصحاب عظام رض بسبب نصب امام کہ بر ایشان
واجب بود نیز منسوب بخطا نمی شوند پس نہ پیغمبر خدا صلعم را بخطا نسبت میکنیم نہ اصحاب
کرام را فقط ہذا ما ظہر لی واللہ سبحانہ وتعالی اعلم وعلمہ اتم واحکم حررہ العبد العاصی محمد گوہر علی
عفی اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی الجواب صحیح محمد ارشاد حسین الحنفی محمد عبد القادر
الجواب صواب محی الدین محمد عبد القادر احمدی اصاب من اجاب ــ محمد عبد اللہ
الجواب ہو الجواب محمد اعجاز حسین قد صح الجواب واللہ اعلم بالصواب محمد عبد الغفار

الجواب صواب محمد ریاست علی  الجواب صحیح محمد امداد حسین  قد صح الجواب حیدر حسین
المجیب مصیب تفضل حسین خان  جواب با صواب ہست فی الحقیقت ثبوت خلافت
از نص جلی بتواتر نرسیده البتہ بالاشارة و بالدلالة ثبوت آن از احادیث صحیحین
بوده است تفصیل این اجمال حسب تحریر ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ شارح فقہ اکبر
در خلیفہ مقرر فرمودن آن سرور کائنات ابو بکر را برای امامت نماز اشارتی بود بنا بر
ثبوت خلافت مطلقہ شان پس وقتیکہ آنسرور کائنات دریافت فرمود کہ صحابہ بفہم
اشارت رسیدند قصد تحریر وصیت نامہ را ترک فرمودند و صحابہ نیز در وقت شدت مرض آنحضرت
تکلیف تحریر را ضروری ندانستند واقعی بعد اجرای خلافت نماز کہ قولاً و فعلاً ہر دو روبروی
آنحضرت گشتہ ضرورت تحریر چہ ماند ورنہ در حالت لزوم امر الٰہی درین بارہ خطای ترک تبلیغ
احکام بر نبی علیہ الصلوة والسلام کہ معصومیت حضرت شان نزد جملہ فرق اسلامیہ مسلم چگونہ
امکان میداشت جائی کہ بظاہر اقوال و افعال انبیاء و صحابہ کرام و سلف صالحین شبہات
جاگیرد مسلمانان را تاویل نیک آن لازم پر اکہ یک مسلم را بر اسلام باقی داشتن بہتر از ہزار مسلم نو
کردنست نہ آنکہ از ممکن التاویل بلکہ ظاہر التاویل اغماض نمایند و منافقانہ و معاندانہ باعتراض
پیش آیند و آنرا مبنی مذہب خود قرار دہند رفتہ رفتہ انبیاء و صحابہ بجدی رسید کہ بسوء ادب
پیغمبر کشید کہ سائل معاند سوال نسبت خطای آنحضرت کرد زیادہ ازین چہ گمراہی ہست عبارت
شرح فقہ اکبر مذکور انیست وفی الصحیحین عن عائشة انها قالت دخل علی رسول اللہ صلعم
فی الیوم الذی بدء فیه المرض ادعی لی اباک واخاک حتی اکتب لابی بکر کتابا ثم قال یابی اللہ
والمسلمون الا ابا بکر واما قول عمر ان استخلف فقد استخلف من ھو خیر منی یعنی ابا بکر وان لا استخلف
فلم یستخلف من ھو خیر منی یعنی النبی صلعم فلعل مرادہ لم یستخلف بعهد مکتوب وکتب عهدا لکنه
الی ابی بکر بل قد اراد کتابه ثم ترکه وقال یابی اللہ والمسلمون الا ابا بکر فکان هذا ابلغ من مجرد العهد
فکانه علیه السلام دل المسلمین علی استخلاف ابی بکر بالفعل والقول واختاره لخلافة اختیار

راض بذلک وعزم علی ان یکتب بذلک عهدا هذا لک ثم علم ان المسلمین یجتمعون علیه فترک الکتابة
اکتفاء باراده الله تعالى واختیاره الامامة ثم عزم علی ذلک فی مرضه یوم الخمیس فلما حصل لبعضهم
ان ذلک القول من جهة المرض او هو قول یجب اتباعه ترک الکتابة اکتفاء بما سبق فلو کان تعیین
مما یشتبه علی الامة لبینه بیانا قاطعا للمعذرة لکن اماراتهم دلالات متعددة علی ان بایع ابابکر
بن عبادة لکونه هو الذی کان یطلب الولایة ولذا لما بایع عمر وابو عبیدة ومن حضر من الانصار
قال قائل قتلتم سعدا فقال عمر قتله الله ولم یقل احد من الصحابة ان النبی صلی الله علیه وسلم
نص علی غیر ابی بکر رض من علی وعباس وغیرهما ولو کان لاظهره انتهی وانچه صحابه در سقیفه
بنی ساعده در امر تقرر خلافت مشاورت نمودند صواب کردند اول منا امیر ومنکم امیر میگفتند
پس وقتیکه از زبان عمر رض شنیدند ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قد امر ابابکر ان یؤم الناس
وایکم تطیب نفسه وان یقدم ابابکر رض اتفاق نموده گفتند که نعوذ بالله ان نتقدم ابابکر رض
اخرجه النسائی وابو یعلی والحاکم هذا ما القی فی خاطر القاصر والله سبحانه اعلم بالصواب نمقه
عبد المذنب الاواه محمد لطف الله عفی عنه ﷲ صح الجواب قال التفتازانی فی شرح المقاصد
لو کان نص جلی ظاهر المراد فی مثل هذا الامر الخطیر لتواتر واشتهر فیما بین الصحابة وظهر علی اجلتهم
لهم زیادة قرب بالنبی صلی الله علیه وسلم والآن منتف والامة یتوقفوا علی الانقیاد ولم یترددوا حین
اجتمعوا فی سقیفة بنی ساعدة لتعیین الامام ولم یقل الانصار منا امیر ومنکم امیر ولم تمل طائفة الی
ابی بکر رض واخری الی علی واخری الی العباس فان قیل علموا ذلک وکتموا الاعراض لهم فی ذلک کحب
الریاسة والحقد علی علی رض وظنهم ان النص قد لحقه الی غیر ذلک وترک علی المحاجة به لتقیة وخوف
من الاعداء وقلة وثوق بقبول الجماعة قلنا من کان له حظ فی الدیانة والانصاف علم قطعا
براءة اصحاب رسول الله عن مخالفة امره من مثل هذا الخطب الجلیل انتهی والله اعلم
حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و...

۱۹۴ استفتاء ما قولکم رحمکم الله درین باب که خروج الی الجبانه برای نماز عید...

باب صلوة العیدین

کر اگر عوام یا ارباب ظاہر اسکو صورت پرستی قرار دین اور برا کہین تو اونکی زعم باطل کا
یہہ خطرہ دلمین نہ لاوی کیونکہ بت پرستی اسکو کہتے ہین کہ بتونکو اپنا مربی جانے اور مرشد
کیصورت پرستی یہہ ہی کہ امر حق کی تصدیق کری یعنی مرشد کو اپنی مربی کی نعمت خاص
الٰہ فیض بخشی جانے یہہ امر شہادت امر حقہ ہی نہ کہ خلاف واقع اور عوام کی اعتراضات کا
کیا خیال بقول حضرت امیر خسرو دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ؎ خلق میگوید کہ خسرو
بت پرستی میکند ٭ آری آری میکند با خلق و عالم کار نیست ٭ انتہی پس ان اختلافات
اقوال سی حیرانی ہی کہ صحیح مسئلہ کونسا ہی امید کہ جواب اسکا مفصل تحریر فرمایا جاے و بینوا توجروا
ہو الخالق الحلیم والموفق الحکیم قول حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی
رحمہ اللہ اولی جو اونکی رسالۂ قول جمیل مین مفصل و مدلل مرقوم ہی مقرون بصدق
و صواب ہی اور اقوال دیگر علماء صوفیہ کثرہم اللہ تعالی بہی اس قول کی موئید ہین اور
اقوال علمای صوفیہ اشتغال مذکور کی نسبت ثابت ہی اور کوئی محذور شرعی بہی اشتغال
مذکور مین نہین پایا جاتا ہی پس ربط قلب و کسب سعادت و جلب فیض علی وصف المحبۃ
والتعظیم والاذ دیاد موانست و مجانست کیواسطی شغل مذکور بالیقین جائز ہی کیونکہ علم کی
دو قسمین ہین ایک علم ظاہر جسکا طریقۂ تعلیم بہی بطور ظاہر معین ہی دوسرا علم باطن کہ
اوسکی تعلیم بطور مخفی مقرر ہی اور ثانی اول سی انفع و اقوی و افضل ہی چنانچہ صاحب
شرعۃ الاسلام نی نقل کیا ہی وقد کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یتعوذ باللہ من علم
لا ینفع ویقول العلم علمان علم القلب فذاک العلم النافع وعلم علی اللسان فذاک حجۃ اللہ علی
ابن آدم اور احیاء العلوم مین ہی روی الحسن عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال العلم
علمان فعلم الباطن فی القلب فذاک ہو العلم النافع پس اسکی تحصیل بہی لازم اور ضروری
ہوگی اور اوسکی لیے وسیلہ ایسی مرشد کا درکار ہوگا جو امور باطنی سی بخوبی واقف ہو اور
مقامات قدسیہ کو طی کر گیا ہو کیونکہ یہہ علم باطنی ایک سر ہی اسرار اللہ تعالی مین سی

کہ اللہ تعالی اوسی اپنے دوستون کے دلون مین اسطرح ڈالتا ہی کہ جس سی کوئی فرشتہ یا کوئی آدمی وغیرہ آگاہ نہین ہوتا ہی سُئل بعض العلماء عن علم الباطن فقال ہو سر من اسرار اللہ تعالی یقذفہ اللہ تعالی فی قلوب احبابہ لم یطلع علیہ ملکا او بشرا اور ایسا سر عظیم اون قلوب مندلسہ کو بدون تصفیۂ کامل کے نہین منکشف ہو سکتا ہی جنپر بہت سی پردۂ غفلت و معاصی و ملاہی کے پڑے ہی ہین بنابران طرق تصفیۂ قلبی کے موافق استعداد مسترشد و طالب کی متعین ہوی ہین کہ اونکی تعلیم بھی مرشد کامل پر موقوف ہی ازانجملہ ایک شغل برزخ ہی کہ دفع خطرات و جمعیت ہمت و جلب فیض وغیرہ کے لیے مجربات و معمولات حضرات عرفای عظام و اولیای کرام قدس اللہ اسرارہم سی ہی اور اکثر طریقون مین اسکی تعلیم حسب استعداد مرید و طالب کی ہوتی ہی بدینوجہ اکثر علماء صوفیہ قدس اللہ اسرارہم نے اسکی حقیقت اپنی معتبر کتابونین تحریر فرمائی ہی چنانچہ فتوحات مکیہ مین ہی اعلم ان البرزخ عبارۃ عن امر فاصل بین الامرین کالخط الفاصل بین الظل والشمس وبقولہ تعالی فی اختلاط البحرین بینہما برزخ لا یبغیان ای لا یختلط احدہما مع الآخر بہذا الحاجز الذی فصل بینہما ولا یدرکہ الحس البصر فاذا ادرکہ فلیس برزخا وانما ہو احد الامرین المتصلین فیفتقران الی برزخ ولما کان البرزخ بین معلوم ومجہول ومعدوم وموجود ومنفی ومثبت ومعقول وغیر معقول سمی برزخا وہو الخیال انتہی اور انسان کامل مین ہی ثم ان البرزخ خلق اللہ تعالی لہ قوم یسکنون فیہ ویعمرونہ ولیسوا من اہل الدنیا ولا من اہل القیامۃ ولکنہم یلحقون باہل الآخرۃ لا انتحا والجنۃ الذی خلقوا منہ فمن جانسہم فی الروحیۃ بعد موتہ انس منہم کما یصل الی قوم یعرفہم ویعرفونہ فیستانس بہم انتہی پس شغل مذکور ایک کیفیت مقررہ ہی کہ جسکا تعلق قطعی دل سی ہی نہ محسوس بحس بصری اور نہ شئی مصنوع ظاہری اور اسکو بطور عبادت ادا کرنا بھی درست نہوگا برخلاف عکوف مشرکین عبدہ اصنام کی کہ وہ عبادۃ ایک شئی مصنوع مخلوق کی ہی چنانچہ تفسیر

ابی مسعود مین ہی التمثال اسم لشئ مصنوع مشبہا بخلق من خلائق اللہ تعالی وعبر
عن عبادتہم بہا بمطلق العکوف الذی ہو عبارۃ عن اللزوم والاستمرار علی الشئ لغرض
من الاغراض انتہی پس باوجود نپائی جانے کسی محذور شرعی کے اور ثمرہ انتفاع
حاصل ہونیکی اسمین کیا تامل ہی ہان اگر ایسا افراط کیا جاوی جس سی عبادت ہونا
یا عبادت سی مقدم ہونا یا آثار شرک پیدا ہونا یا طریقۂ ماثورہ متقدمین عرفائے
کرام قدس اللہ اسرارہم کے خلاف بجمیع الوجوہ ہونا لازم آوی تو اسکے ممنوع
ہونیمین کیا شک ہی پس جو مضمون عدم جواز کا صاحب صراط مستقیم وغیرہ نی لکہا ہی
وہ شاید نسبت ایسی تجاوز کے ہی کہ منہیات شرعیہ کی حد کو پہونچ جاتا ہی مخصوص ہی
عوام کے ساتھہ کہ اہلیت ایسی اشغال کے نہین رکہتی اور احکام طریقت سی تجاوز کرکے
مرتکب مناہی شرعیہ کے ہوتی ہین اور قول جمیل مین نفس مسئلہ مذکور ہی واللہ اعلم
بالصواب والیہ المرجع والمآب حررہ الراجی عفو ربہ الفالق ابو السعید محمد عبد الخالق
غفر لہ الرازق [عبد الخالق ابو السعید] للہ در من اجاب وفاز خیر الفوز حقا واصاب واللہ اعلم
بالصواب وعندہ ام الکتاب حررہ ابو الغنا محمد عبد الغنی غفر لہ اللہ الوحید [محمد عبد الغنی ابو الغنا]
صح الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ الوحید ابو الحامد محمد عبد الحمید
غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ [محمد عبد الحمید ابو الحامد]

واقعی اس شغل مین کچہہ حرج شرعی نہین ہی جیسا کہ مولانا شاہ ولی اللہ علیہ الرحمۃ نے
اسکو مدلل کیا ہی قول جمیل بلکہ یہہ شغل ان حضرات کرام اولیاء اللہ العظام سے
ماثور ومنقول ہی کہ جنکی ولایت پر اجماع ہو گیا ہی پس انکار کرنا اس سی اور حرام جاننا
نعوذ باللہ کسجگہہ پونہچاتا ہی اور اس تصور کو بت پرستی پر محمول کرنا اور ان آیات کو
جو بت پرستی کی حرمت پر دال ہین دلیل مین لانا اور اس فعل کو فعل بت پرستی پر قیاس کرنا
قیاس مع الفارق ہی باقی رہا یہہ امر کہ جب ایسی ثقات مین اختلاف ہو تو ہم کسکے

قول پر عمل کرین صورت اوسکی یہہ ہی کہ متقدمین کے قول پر عامی کو عمل کرنا چاہیے کیونکہ جسقدر علمای متقدمین ہونگی قریب ہونگی زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی جو خیر الازمنہ ہی اور جسقدر بعد اوس زمانہ سی ہوگا اوسیقدر فتن کا زمانہ ہوگا جیسا کہ حدیث شریف خیر القرون قرنی ثم الذین یلونہم ثم الذین یلونہم کے اشارۃ النص سے ثابت ہوتا ہی پس ما نحن فیہ مین قطع نظر اور امور کے قول مولانا شاہ ولی اللہ علیہ الرحمہ قابل العمل ٹھرا واللہ اعلم وحکمہ احکم حررہ العاصی محمد عبد العزیز غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ

(عبد العزیز) فی الواقع ایسی اشغال مین کوئی نقصان شرعی نہین ہی بلکہ واسطہ وصول الی اللہ کا ہی سائل کو چاہیے کہ علمار متقدمین اہل سنت والجماعت مثل مولانا حضرت شاہ ولی اللہ علیہ الرحمہ یا جو اونسی سابق گذری ہین اونکی اقوال پر عمل کری واللہ اعلم

حررہ الفقیر محمد عبد الوہاب عفا اللہ عنہ (محمد عبد الوہاب)

واقعی جو مجیب لبیب نی دربارہ شغل برزخ و تصور صورت شیخ کے اقوال مجوزین ومانعین کی وجہ توفیق مین افراط و تفریط کی علت بیان فرمائی نہایت صحیح ہے کہ بعض عوام کالانعام جو تعلیم شغل برزخ کے قابل نہین ہوتی ہین سو وہ اپنی نادانی وسوء فہمی سی تصور شیخ مین افراط و تفریط کرکے ممنوعات شرعیہ کی مرتکب ہوجاتی ہین اور اچھی طرح اونکو تمایز درجات بین الاشراک والتوحید کے نہونی سی حد توسط تجاوز کرکے کفر و شرک تک پہونچ جاتے ہین پس منع بعض اکابر دین کا اس شغل مذکور سے نسبت عوام ناقص العقل کے ہی خاصۃ نہ مطلقا چنانچہ لفظ نا قصان اس بیان پر شاہد حال ہی حیث قال صاحب الصراط المستقیم وہکذا شغل برزخ چون نا قصان را نزد تصور صورت شیخ باعتقاد حضور ارواح مشایخ رسانیدہ بہ پیر پرستی آوردہ اور اسی نظر سی صاحب مأۃ مسائل نی جواب سوال ۶۸ مین شغل برزخ کو ممنوع لکھدیا بلکہ کفر کہدیا حیث قال تصور نمودن شیخ را باین وضع کہ بسبب اطلاق و وسعت او را

اطلاع می شود و صورت او را برزخ سازد و این پندارد که ارواح مشائخ در آنوقت حاضر میشوند و می دانند درست نیست بلکہ کفرست کما قال الشیخ فخر الدین ابو سعید عثمان بن سلیمان الجیلانی الحنفی فی رسالتہ ناقلا عن البزازیۃ وغیرھا من کتب الفتاوی من قال ان ارواح المشائخ حاضرۃ یعلم یکفر انتہی ای یکفر بکفر لزومی اور یہی مضمون عبارت تفسیر مولانا شاہ عبد العزیز صاحب کا ہی کما مر فی عبارت المستفتی پس واضح ہوگیا کہ شغل برزخ کا بسبب عروض قباحات لاحقہ کے مقبوح وممنوع ہی والا لا قباحۃ فیہ بل تصور صورۃ الشیخ علی طریق الرابطۃ معمول بہ عند المشائخ ای علی طریق مراقبۃ ربط القلب بالشیخ اور ثمرۂ اعظم اس شغل مین صحت تبدل ہی (یعنی تصحیح نسبت تقرب الی اللہ وقطع التعلق عما سواہ) باقی رہا یہ شبہہ کہ یہ کیونکر جائز ہوسکتا ہی کہ ایک فعل عوام کیواسطی جائز نہو اور خواص کیواسطی جائز ہو جاوی جواب اسکا ظاہر ہی کہ یہ فرق جواز و عدم جواز کا باعتبار لیاقت وقابلیت عامل کی ہی اور ایسا بہت ہوتا ہی چنانچہ فقہانی لکھا ہی کہ صوم یوم الشک کا خواص کو جائز ہی اور عوام کو جائز نہین اسیطرح یہان بہی سمجہنا چاہیی ؎

عشق ہیچ آفریدہ را نبود ٭ عاشقی جز رسیدہ را نبود ٭ غرض کہ یہ شغل ذریعۂ ایصال الی اللہ اونہین لوگونکی واسطے جو اپنی اور کل کائنات کی ہستی کو حق تعالی کی ہستی مین گم کردین اور تصور مین قربت الٰہی کو ڈھونڈہین فلہذا قال صاحب لوامع الانوار فی کشف سر الاسرار برزخ صورت محسوسۂ مرشد باشد کہ آن مرشد واسطہ است میان حق تعالی و مسترشد پس ذاکر را باید کہ در وقت ذکر صورت مرشد را در نظر خود متصور دارد تا از برکت آن بقرب حق تعالی رسد و خود را و کل کائنات را در ہستی حق گم کند پس معلوم ہوا کہ تصور شیخ کا درمیان مفیض و مستفیض کے ایک واسطہ ہی اور واسطہ غیر مقصود ہوا کرتا ہے صرف حصول مطلوب کیواسطی اوسکی طرف حاجت پڑتی ہی نہ یہ کہ مقصود بالذات تصور شیخ کا ہی جیسا کہ بعضی ناقص العقل اس تصور سی تصویر پرستی کی گناہ مین مبتلا

ہوجاتے ہین اور کبھی اس تصور باطل و خیال عاطل سی راہ توحید کی نہین پاتے
بلکہ شرک کی دلدل مین پھنس جاتے ہین پس مراقبہ ربط القلب بالشیخ یعنی شغل برزخ
کیواسطی صاحب کتاب وصایا یعنی رسالۂ قدسیہ علامۂ نامی واقف اسرار خدا
مولانا زین الدین خوانی نے حضرت جنید بغدادی سید الطائفہ صوفیہ سی بنا
تبتل و وجدان فائدۂ خلوت کی یہہ آٹھہ شرطین نقل کین ہین دوام الوضوء۔ دوام
الخلوۃ۔ دوام الصوم۔ دوام السکوت الاعن ذکر اللہ۔ دوام الذکر نفی الخواطر
خیرا کان او شرا۔ دوام ربط القلب بالشیخ۔ ترک الاعتراض علی اللہ تعالی وعلی الشیخ
و دوام الرضا بقضاء اللہ تعالی چنانچہ تفصیل اسکی رسالۂ جواہر السلوک مین مسطور
یہان صرف تصریح شرط ہفتم کی لکھی جاتی ہی السابع دوام ربط القلب بالشیخ بالاعتقاد
والاستمداد علی وصف التسلیم والمحبۃ والتحکیم ویکون فی اعتقادہ ان ہذا المظہر ہو الذی عینہ
الحق سبحانہ للافاضۃ علی ولا یحصل لی الفیض الا بواسطۃ دون غیرہ ولو کان الدنیا مملوءۃ
من المشایخ ومتی مایکون فی باطن المرید تطلع الی غیر شیخہ لم ینفتح باطنہ الی حضرۃ الوحدانیۃ
فالانسان فی الجہات ولہ بدن و روح واللہ سبحانہ منزہ عن الجہات فحکمتہ اقتضت لاستفاضۃ
من ہو فی الجہۃ عن الفیاض الحق الذی لیس فی الجہۃ ان عین للبدن الانسانی المرکب من
الکثرات الکثیرۃ جہۃ واحدۃ یکون توجہ من تلک الجہۃ الواحدۃ الی الحضرۃ الواحدیۃ وہی الکعبۃ
فی عالم الاجسام والابدان وعین للروح الانسانی الذی ہو مہبط انوار الصفات الالٰہیۃ
جہۃ واحدۃ یکون من تلک الجہۃ توجہ الیہ تعالی وتلک الجہۃ ہی روحانیۃ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم فی عالم الارواح فکما لا یقبل الصلوۃ الا بالتوجہ الی الکعبۃ لا یحصل التوجہ الی اللہ
الا اتباع رسولہ علیہ الصلوۃ والسلام والتسلیم لہ و ربط القلب بنبوتہ وانہ ہو الواسطۃ
بینہ وبین اللہ تعالی دون غیرہ من الانبیاء وانہم وان کانوا انبیاء اللہ تعالی وکلہم
علی الحق ولکن لا یحصل من اللہ تعالی فیض الا من ارتباط القلب بمحمد رسول اللہ صلعم

فيتوجه البدن الى الجهة الواحدة ويتوجه الروح الى الجهة الواحدة حصل للانسان استعداد الاستفاضة من الحضرة الوحدانية ومن ههنا يعرف ان المناسبة بين المفيض والمستفيض فيما يتعلق بالاستفاضة شرط وقد ورد في بعض الاحاديث على ما اثبت المشائخ قدس الله تعالى اسرارهم في كتبهم ان الشيخ في قومه كالنبي في امته فلابد للمريد ان يتوجه الى شيخه بربط قلبه معه ويحقق ان الفيض لا يجئ الا بواسطته وان كان الاولياء كلهم هادين مهدين يعتقد كلهم ويدعوهم لكن استمداده الخاص واستفاضته يكون من روحانية شيخه وحده ويعلم ان استمداده من شيخه استمداده من النبي صلى الله عليه وسلم فان شيخه متعلق مستمد بشيخه وشيخه بشيخه ايضا هكذا الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فهو مستمد بالحقيقة من رسول الله وهو من الحق جل اسمه سنة الله التي قد خلت من قبل ولن تجد لسنة الله تبديلا فالربط بالقلب مع الشيخ اصل كبير في الاستفاضة بل هو اصل الاصول ولهذا بالغ المشائخ قدست ارواحهم في رعاية هذا الشرط حتى قال الشيخ نجم الدين الكبرى قدس سره انه الاستاذ بالنسبة الى الادوات في صنعة المرأة فكما ان المطرقة والسندان والمنفخ والنفخ والنار وغيرها من الآلات اذا اجتمعت ولا يكون ثم استاذ يصنع المرأة لا يتحقق وجود المرأة كذلك الشرائط السبعة الجنيدية للخلوة ولا يتصفى بها مرأة القلب بدون ربط القلب مع الشيخ وجربناها فوجدناها كما قال قدس سره واكثر المريدين اذا انقطعوا عن الفيض والترقي لا ينقطعون الا من هذه الجهة اعني عدم ربط القلب بالشيخ بالتسليم والاذعان والمحبة الصادقة والامتنان فالاعتراض يسد باب الفيض ولهذا قال المشائخ في ادب المريد ان يكون بين يديه كالميت بين يدي الغسال فالميت هل يعترض على الغسال ان غسل عضوا من اعضائه قبل عضو آخر ام يحركه او يتصرف فيه ما يرى من المصلحة انتهى اور رسالہ انتباہ فی بیان طریق الوصول الی اللہ میں رسالہ شیخ تاج الدین نقشبندی خلیفہ خواجہ محمد باقی باللہ سے منقول ہی الطریق الثالثة الطريق الرابطة بالشيخ الذي وصل الى مقام المشاهدة وتحقق

بالتجلیات الذاتیۃ بمقتضی ہم الذین اذا رأو ذکر اللہ تفید فائدۃ الذکر وصحبۃ بموجب ہم جلساء اللہ تنتج صحبۃ المذکورۃ واذا تیسر صحبۃ مثال ہذا العزیز ورایت اثرہ فی نفسک فینبغی لک ان تحفظ ذلک الاثر الذی تشاہدہ فیک بقدر الامکان وان حصل لک فی ذلک المعنی فتور راجع مصاحبۃ حتی ترجع لک برکۃ ذلک الاثر وہکذا تفعل مرۃ بعد اخری حتی تصیر تلک الکیفیۃ ملکۃ لک وان لم یظہر من صحبۃ ذلک للعزیز اثر ولکن حصلت بہ محبۃ وانجذاب فینبغی ان تحفظ صورتہ فی الخیال وتتوجہ القلب الصنوبری حتی تحصل الغیبۃ والفناء عن النفس وان وقفت عن الترقی فینبغی ان تجعل صورۃ الشیخ علی کتفک الایمن وتعبر من کتفک الی قلبک امرًا ممتدا ناتی بالشیخ علی ذلک الامر الممتد وتجعلہ فی قلبک فانہ یرجی لک بذلک حصول الغیبۃ والفناء انتہی اور اسی کتاب مین درباب سلسلہ چشتیہ صابریہ کہ بوساطت شیخ محمد یونہچتا ہی لکھا ہی کہ مطلوب دیگر آنست کہ صورت مرشد پیش خود تصور کردہ بعدہ ذاکر گوید والرفیق ثم الطریق در حق ایشان ہست وبرای نفی خواطر نفسانی وہواجس شیطانی ووساوس ظلمانی اثری تمام دارد بلکہ حضرت سلطان الموحدین برہان العاشقین حجۃ المتکلمین الشیخ جلال الحق والشرع والدین مولانا قاضی خان یوسف ناصح قدس سرہ چنین میفرمایند کہ صورت مرشد کہ ظاہرا دیدہ میشود مشاہدۂ انوار حق تعالی ہست در پردۂ آب وگل اما صورت مرشد کہ در خلوت دل بی پردۂ آب وگل خیال کردہ آید ہمانا جلوۂ منطوق من رآنی فقد رای الحق می نماید وازینجاست کہ فی الفصوص والفتوحات قال التجلی فی صورۃ الانسان اجمع وافضل تجلیات اور یہی کتاب مفاتیح الاعجاز شرح گلشن راز مین مرقوم ہی تجلی کہ ظہور حق ہست بر دیدۂ دل پاک از روی کلیت بر چہار نوع است آثاری وافعالی وصفاتی وذاتی وذریعۂ حصول ہر ہی انہمہ تجلیات ملاحظہ صورت شیخ ہست در آئینۂ دل صفا منزل کہ سالک را از اولت آن در اسرع الازمنہ بمقصود اصلی میرساند وصفات بشریت را در اندک اوقات محو ہی سازد واللہ اعلم وعلمہ اتم حررہ

العبد الآسی المدعو بمحمد عبد العلی المدراسی عفا عنہ ربہ الناسی (محمد عبد العلی مدراسی)

فی الواقع شغل برزخ اوس طور پر کہ حضرات صوفیہ صافیہ نے لکھا ہے درست ہے نہ شرک ہے نہ ضلالت ہان افراط تفریط اوسمین منجر ضلالت کیطرف ہے تصریح اسکی مکتوبات مجدد الف ثانی مین جابجا موجود ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۲۰۶ کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ کی کہ مثلا زید نے بکر سے سو روپیہ بلا سود کے قرض لیے اور وعدہ گذرنیکے بعد ڈیڑھ سال روپیہ نہین دیا باوجودیکہ بکر نے بار بار تقاضا کیا۔ مگر کسیطرح سے زید نے نہین دیا مجبور ہوکر بکر نے عدالت انگریزی مین نالش کی چونکہ عدالت انگریزی بدون اسٹام وغیرہ کی سماعت مقدمہ نہین کرتی ہے بکر نے خرچہ عدالت کا حسب قاعدہ عدالت مذکور ادا دیا اور مقدمہ دائر کیا عدالت نے سو روپیہ وہ اور جو خرچہ عدالت کا مدعی نے یعنے بکر نے لگایا تہا وہ بہی دلوایا اسکے بعد زید نے معرفت خالد کے سو روپیہ بکر کو بہجوائے بکر نے وہ روپیہ خرچہ کا بہی طلب کیا تب خالد نے کہا کہ یہہ خرچہ لینا ربوا ہے اور حرام ہے اب بکر متامل ہے کہ آیا مین خرچہ لون یا نہ لون اگر خرچہ لینا حرام ہے تو چہوڑ دون ورنہ لیلون کیونکہ بکر نے مجبور و مایوس ہوکر نالش کی تہی اور مقدمہ کی دائر کرنے مین اپنے پاس سے حسب الطلب حاکم عدالت کی روپیہ خرچ کیا اور وہ روپیہ خرچ کیا ہوا اپنا طلب کرتا ہے سو روپیہ مستقرضہ پر کچہہ زیادہ نہین طلب کرتا ہے تو یہہ روپیہ خرچہ کا لینا ربوا اور فضل الکل روپیہ پر سمجہا جاویگا یا خرچہ دلوایا ہوا عدالت کا مباح اور درست سمجہا جاویگا اور درصورت حرام ہونے زرخرچہ کی اس زمانہ مین وصول قرضہ کا مستقرض سے کیا طریقہ مشروعہ مسلوک ہو۔ جواب شافی کافی موافق شریعت غرا

اور ملت بیضا کی تحریر فرمایا جاوی بینوا توجروا فقط

**الجواب وباللہ التوفیق** مدعی کو لینا خرچہ کچہری کا مدعا علیہ سی حرام ہی قطعی ہی اسلیے کہ خرچہ نالش کا حاکم نے براہ ظلم اور رشوت کے مدعی سی لیا ہی نہ مدعا علیہ نے ہاں البتہ مدعا علیہ مسبب ہی اور تاوان مباشر پر ہوتا ہی نہ مسبب پر مگر در چند مسائل معدودہ اور صورت سوال مسائل معدودہ سی خارج پس جبکہ حاکم نی مدعی پر ظلم کیا یعنی داورسی بدون رشوت کی نہ کی تو مدعی اس باعث سی مدعا علیہ پر ظلم حاکم کا رکھی بموجب اس روایہ کی المظلوم لا یظلم غیرہ

المعتصم بحبل المتین محمد امام الدین | محمد عبد الغفار

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زید نے بکر کو روپیہ بلا سود ی قرض دیا بکر نے روپیہ بعد وعدہ گذر جانیکی باوجود تقاضا ادا نہ کیا جب زید روپیہ وصول ہونی سی مایوس ہوا مجبور ہوکر عدالت انگریزی مین دعوی کیا اور مجبورانہ عدالت انگریزی مین حسب قواعد مجریہ عدالت مذکور روپیہ نالش مین خرچ کیا عدالت مذکور نی بکر سی روپیہ زید کا مع خرچہ دلایا پس زید کو زر خرچہ کہ جسکو اوسنی علاوہ روپیہ مستقرضہ کی بحالت مجبوری بسبب خلاف وعدگی بکر کی اپنی پاس سی صرف کیا ہی اور حاکم وقت نی اوسکو دلایا ہی بکر سی لینا درست ہی یا نہین اور جو درست نہین ہی تو حکم ربوا مین ہی یا نہین اور اگر ایسا زر خرچہ لینا حرام ہی تو اس زمانہ مین وصول روپیہ کا طریقہ مقرض کو مستقرض سی شرعاً کیا ہوگا بینوا توجروا

**ہو المصوب** زید کو شرعاً زر خرچہ مدعی علیہ سی لینا نہین درست ہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

صح الجواب نمقہ خادم اولیاء الکرام محمد ابراہیم غفرلہ اللہ الرحیم | محمد ابراہیم

صح الجواب واللہ علیم حررہ ابو الاحیاء محمد نعیم ۵ رجب ۱۳۰۱ھ الجواب صحیح کتبہ ابو الکرم محمد اکرم تجاوز اللہ تعالی عما اجرم ۵ رجب ۱۳۰۱ھ

کتاب آداب القضاء

| | | |
|---|---|---|
| الجواب حررہ<br>الدین احمد عفی عنہ | الجواب صحیح واللہ اعلم حررہ الفقیہ<br>محمد عبد الوہاب عفی اللہ عنہ | محمد<br>عبدالوہاب |

ستفتا عالمگیری کتاب ادب القاضی آخر الباب الحادی عشر جلد ثالث صفحہ ۱۲۴
ئیہ کالکتہ - واختلف العلماء فی اجرۃ الشخص بعضہم قالوا ہی فی بیت المال وبعضہم قالوا علی المتمرد
فی الذخیرۃ ہو الصحیح کذا فی فتاوی قاضیخان - اما مؤنۃ الموکل وہو الشخص الذی
القاضی بملازمۃ المدعا علیہ لاخراجہ ذکر القاضی الامام صدر الاسلام انہا علی المدعا
علیہ بعض الفقہاء وبعض مشائخنا علی انہ علی المدعی وہو الاصح - رد المحتار یعنی
شیہ شامی کتاب القضا جلد رابع صفحہ ۳۱۰ چھاپہ ہندوستان قبیل فصل حبس
بارت درمختار بر حاشیہ - واجرۃ المحضر علی المدعی ہو الاصح - بحر عن البزازیہ
ی الخانیہ علی المتمرد ہو الصحیح - عبارت شامی - قولہ اجرۃ المحضر بضم اولہ وکسر
ثہ ہو من یحضر الخصم - وعبارت البحر ہکذا - وفی البزازیہ ویستعین باعوال الوالی
الاحضار واجرۃ الاشخاص فی بیت المال وقیل علی المتمرد فی المصر من نصف درہم
درہم وفی خارجہ لکل فرسخ ثلاثۃ دراہم او اربعۃ ان سب عبارتون کی دیکھنی سے
علوم ہوتا ہی کہ شرع مین کسیقدر خرچہ جیسی اجرای سمن کا بالکل رکھا گیا ہی اوسوقت
ی تھا - اور جسیقدر خرچہ قلیل یا کثیر تہا بصورت تمرد مدعا علیہ کی مدعا علیہ پر بار ہوتا تہا
اس زمانہ مین میری دانست ورای ناقص مین فقیہ کو تفقہ ویک طور پر اجتہاد کرنا
رو رہی کہ بعض اشخاص روپیہ قرض لیتی ہین وباوجودیکہ یقینی جانتی ہین کہ بصورت
لش کی خرچہ یقینی پڑیگا وبصورت تمادی کی پھر نالش نہو سکی گی تو ایسی صورت مین
وکیہ خرچہ پڑا اوس مدعا علیہ کی سبب سی پڑا ہان اگر تمرد نہو وادا کرنیکو کتنا ہو سبب
داری کی ادا نہو سکی تو اوس صورت مین ہرگز خرچہ نہ لینا چاہیی اور جس صورت مین
دالی استطاعت ہی وصرف واسطی حیرانی مدعی کی نہین دیتا ہو یا نیت ہضم کی ہو

اور مدعی بدرجۂ مجبوری کی عدالت مین آوی تو اوس صورت مین ہماری رای اسیطرف جاتی ہی کہ البتہ مدعی علیہ سی زجراً یہ خرچہ دلوانا چاہیی - و اسکی بابت مین اور بہت سی عبارتین ہین کہ اس جلدی مین سبکو مین لکہہ نہین سکتا مگر بعض عبارت کتاب فتاوای مختار الاخبار سی لکہی جاتی ہی - ورق ۲۶۴ سطر اول کتاب فتاوای مختار الاخبار قلمی در کتب خانہ مولوی عبد الحی - وگاہ قاضی نشان فرستد ازبرای احضار مدعی علیہ و بروی عرض کند و وی امتناع کند و ثابت شود نزد قاضی امتناع وی و پیادہ سوی وی فرستد پس مؤنۃ پیادہ در ابتدا بر مدعی است وچون مدعا علیہ امتناع کرد محتاج ثانیاً پیادہ بردن آن ہنگام مؤنۃ پیادہ بر مدعا علیہ است واین استحسانی ہست کہ میل کردہ اند بدان ازبرای اجر وی - پس یہانسی ہی معلوم ہوا کہ ثانیاً پیادہ بسبب مدعا علیہ کی گیا اور دوبارہ جو پیادہ کا خرچہ ہوا اوسکا سبب مدعا علیہ ہوا - لہٰذا اس صورت مین زجراً بقیاس استحسانی مدعا علیہ کی خرچہ لیا گیا پس جس صورت مین کہ اس زمانہ مین مدعا علیہ تمرد کری و اوسکی سبب سی خرچہ پڑی تو دلیل استحسانی کا یہی اقتضا ہوتا ہی کہ مدعا علیہ کو دینا چاہیی ہان اسقدر البتہ ہی کہ زمانہ سابق مین خرچہ وغیرہ کم تہا او اس زمانہ مین زائد ہی گر انگریزون نے یہ اسٹام وغیرہ جو رکہا ہی وہ بحقیقت اجرۃ قضا کی رکہا ہی و اجرت قضا کی سابق مین بہی لینا بعض صورت مین درست معلوم ہوتا ہی چنانچہ صفحہ ۵۴ کتاب مختار الاخبار قلمی مذکور مین ہے وامام خواہرزادہ در اول کتاب قسمت آوردہ کہ اگر مؤنۃ قاضی از بیت المال کفایت نمیکند مراورا ست کہ اجرت گیرد بر قسمت و از کتاب محیط نقل کردہ کہ جائز ہست مر قاضی را کہ اجرت قسمت گیرد اما مستحب آنست کہ چیزی نگیرد و تمرتاشی گفتہ کہ اجرت بقدر ربع گیرد و از شرح جامع صغیر سوال کردند در مقدار اجرت قسام کہ مثلاً در چند دینار چند ہست جواب نوشت کہ درین تقدیر شرعی نیست - و در خزانۃ الواقعات گفتہ کہ مختار آنست کہ حلال است

قاضی را اخذ اجرت بر کتاب قسمت واز ادب القاضی محیط نقل کردہ اند کہ چون قاضی خواہد کہ کتاب محاضر وسجلات بنفس خود کند وبران مزد بگیرد جائز ست وآن مقدار مزد بگیرد کہ غیر او بگیرند وکذا فی الخلاصۃ واما مقدار اجرت از شیخ الاسلام ابو الحسن سعدی سوال کردہ اند گفت وثیقہ اگر مالی باشد کہ رسیدہ باشد بہزار درہم درو پنجدرہم ست واگر دو ہزار درہم باشد دروی دہ درہم ست ہمچنین تا دہ ہزار کہ دران پنجاہ درہم ست بعد ازان در ہزار درہم کہ بر دہ ہزار زیادہ میشود یکدرہم است واگر وثیقہ کمتر از ہزار درہم باشد اگر آن مقدار مشقت دارد کہ در وثیقہ ہزار درہم دران نیز پنجدرہم است واگر ضعف آن سعت دارد دران دہ درہم است الخ پس ان عبارتون کے دیکھنی سی معلوم ہوتا ہی کہ بعضون نی کہا ہی کہ اگر بیت المال سی موئنہ قاضی کفایت نکری تو مقدمات تقسیم وغیرہ مین اجرت لیگا وتمرتاشی کی رای ہی کہ اجرت بقدر محنت کی لیگا وبرجانی صغیر کی رای ہی کہ اسمین کوئی مقدار شرعی مقرر نہین ہی پس اس زمانہ مین تو بیت المال مین ہی واجرت جملہ مقدمات کی حکام نی اپنی رای سی رکہا ہی۔ اوسمین کوئی مقدار شرعی ہی نہین ہی جیسا کہ برجانی نی لکہا ہی وبعضون نی مثل شیخ الاسلام ابو الحسن کے لکھا ہی کہ باعتبار مال کی ہی تو ویسا اس زمانہ مین حکام نی ہی رکھا ہی کہ فی سیکڑا اسقدر پس گو ہر صورتون کی شرع مین نہ ملی لیکن بعض صورتون پر اسکے کہہ سکتی ہین کہ یہہ اجرت لینا حکام کا بالکل بی اصل ہی نہین ہی۔ بلکہ شریعت مین بعض بعض صورت اجرت قضا کی ملتی ہی اگرچہ مین ان سب عبارتون کو دیکھکر اپنی طرف سے کچھہ فتوی نہین دیتا ہون لیکن مفتی کو چاہیی کہ ان سب عبارتون مین غور کرکی مفتی کو خوب متوجہ اسطرف کری واس زمانہ کی حالات وقانون سی کماینبغی مفتی کو آگاہ کری تو عجب نہین کہ بصورت تمرد کی رای مفتی کی ہو جائیگی کہ مدعا علیہ سے خرچہ لیا جاوی فقط ہو **المصوب** درباب خرچۂ عدالت جو کہ حکام نی مقرر کیا ہی ظاہر ہی

کہ وہ اجرت قضاۃ نہین حکام فیصلہ کنندگان کو وہ بحق فیصلہ نہین ملتا ہی بلکہ وہ
تنخواہ سرکار سی مقرر ہی قطع نظر اسکی اوسمین بعض خرچ وہ ہی کہ یقینا مدعی پر لازم
جیسے اجرت وکیل مدعی وغیرہ پس اس قسم کا خرچ کیونکر مدعی علیہ سی لیا جاسکتا ہی
واقف اصول و فقہ پر مخفی نہین کہ مسبب پر ضمان وغیرہ لازم نہین آتا ہی تمرد اوسکا
اور باوجود استطاعت کی قرض ادا نہ کرنا موجب گناہ کا ہوگا نہ موجب تاوان
وغیرہ کا فقہاء جو بعض صورتون مین مدعی علیہ متمرد پر اجرت پیادہ کا وجوب
لکھتے ہین وہان تمرد سی یہہ مراد نہین کہ ادای دین مین جو تکلف کری یہانتک کہ مدعی
مجبور ہوکے نالش کری بلکہ مراد وہ ہی جو دار القضاء مین حاضر نہو دی وجوب
کسیقدر صرف کا بذمہ مدعی علیہ خود ہی مختلف فیہ بین الفقہاء ہی اگر وجوب اسکا
مدعی علیہ پر صحیح بہی ہو تو وہ بہی نظیر ما نحن فیہ کی نہین ہی واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ٢٠٩ کیا فرماتی ہین علماء دین اور مفتیان شرع متین زادھم اللہ
شرفا و کرامۃ اس صورتین کہ فی زماننا تاجران قوم انگریزی کہ جو تجارت مٹھائی کی
کرتی ہین ہڈیان حیوانات مردہ ماکول اللحم اور غیر ماکول اللحم کی جلا کر کوئلہ اوسکا
قند و شکر کی صاف کرنیمین استعمال کرتے ہین اسطرح پر کہ اوس کوئلہ کو کوٹکر ظرف
سوراخ دار مین بھر کر اور پوڑی خواہ راب وگڑ پانی مین گھولکر اوس شربت کو
اوس ظرف سی کہ جسمین کوئلہ پڑا ہوا ہی گذرا نکر دیگ مین پہنچاتی ہین بعدہ اوسکو
جوش دیکر اوسکا قند و شکر تیار کرتے ہین کہ وہ قند و شکر اس عمل سی نہایت شفاف
اور سفید ہو جاتا ہی اور اوسکی ذائقہ اور رنگ و بو مین کسیطرح کا تغیر واقع نہین ہوتا
مگر جو اشخاص اجورہ دار خواہ مزدور واسطی جمع کرنے اور جلانی ہڈیون کی مقرر ہوتے ہین
تو وہ ایسی با احتیاط اور با تمیز نہین ہوتے کہ ہڈیون ناپاک یعنی خنزیر اور ہڈیون پاک

یعنی دیگر حیوانات مین تمیز اور شناخت کر کی ناپاک کو پاک سی علیحدہ کرین لہذا اون
ہڈیون سوختہ مین احتمال ہی کہ کسیقدر ہڈیان خنزیر کی ہی کہ جسکو شرع نی نجس العین
قرار دیا ہی مخلوط ہون نظر برین احتمال علماء دین سی سوال ہی کہ اگر اون ہڈیون سوختہ
حیوانات مردہ ماکول اللحم و غیر ماکول اللحم مین ہڈیان خنزیر کی مخلوط نہون تو نسبت کہانے
اوس قند و شکر کے شرعا کیا حکم ہی اور اگر مخلوط ہون تو کیا حکم ہی بینوا توجروا
الجواب درصورت مسئولہ اوپر تقدیر شرط اول یعنی مخلوط نہونی ہڈیون خنزیر کے
قند اور شکر مذکورہ در سوال پاک ہی اور کہانا اوسکا جائز ہی اسواسطی کہ سوای
خنزیر کے ہڈیان دیگر جملہ حیوانات ماکول اللحم و غیر ماکول اللحم کمثل خر و سگ و فیل
خواہ محرق ہون یا نہون پاک اور طاہر ہین ھکذا یفھم من کتب الفقہ شرح وقایہ کی
فصل بیر مین ہی وشعر المیتۃ وعظمھا وحافرھا وقرنھا وشعر الانسان وعظمہ طاھر
اور درمختار کی باب المیاہ مین ہی وشعر المیتۃ غیر الخنزیر علی المذھب وعظمھا وعصبھا الی
قولہ طاہر مراد یہہ اگر ہڈیان مردہ جانور کی سوای خنزیر کے پانی خواہ اور شئی طاہر مین
واقع ہون تو وہ پانی اور شئی پاک ہی اوس سی وضو اور غسل کرنا اور کہانا اور پینا
سب درست ہی۔ اور اوپر تقدیر شرط ثانی یعنی مخلوط ہونی ہڈیون خنزیر کی بہی قند
اور شکر پاک ہی اسواسطی کہ ہڈی خنزیر اگرچہ بعض فقہا کی نزدیک نجس ہی الا جبکہ وہ
مع اور ہڈیون کی جلائی گئی اور بعد کوئلہ ہونیکی بطرز مذکورہ سوال استعمال مین آئی
تو وہ قبل استعمال کی پاک ہوگئی جیساکہ کتب معتبرہ سی مستفاد ہوتا ہی درمختار کے
مسائل شتی مین ہی والحرق کالغسل من المطہرات اور نیز درمختار کی باب الانجاس مین
ہی ولا یکون نجسا رماد قذر والا لزم نجاسۃ الخبز فی سائر الامصار ولا ملح کان حمارا او
خنزیرا ولا قذر وقع فی بیر فصار حماۃ لانقلاب العین بہ یفتی اور نیز وجہ خاص طہارت کے
اوس قند اور شکر مین جوش اوسکا ہی دیگ مین بعد گذرنی شربت کی ہڈیون سے

یعنی بالفرض اگر وہ شربت ملاقات کوئلہ ہڈیون خنزیر سی نجس ہوگیا ہو تو بعد جوش دینا اوسکا دیگ مین مطہر اوسکا ہی اسواسطی کہ جوش بھی مطہرات سی ہی جلبیہ

درمختار کی باب الانجاس مین ہی ویطہر لبن وعسل ودبس ودہن یغلی ثلثا۔ فتاوی

حاشیہ درمختار مین وقال فی فتاوی الخیریۃ ظاہر کلام الخلاصۃ عدم اشتراط تثلیث وہو مبنی علی ان الظن الغالب مجزئہ عن التثلیث انتہی بقدر الحاجۃ اور نیز مٹھائی کی طہارت مبنی اوپر عموم بلوی کے ہی مثل غلہ گندم وغیرہ کی یعنی غلہ گندم وغیرہ کہ بدون پامالی حیوانات کاہ سی جدا نہین ہوتا اور اوسمین پونہچنا نجاست بول وبراز حیوانات اوس غلہ کو لازم ہی باوجود اوسکی شرع نے اوسکو بسبب ضرورت اور احتیاج خلق کے پاک اور کہانا اوسکا جائز کردیا علی ہذا القیاس اقسام مٹھائی مین بھی از ابتدا تا انتہا انواع انواع نجاست لاحق ہوتے ہین کما لایخفی علی احدٍ باوجود اوسکے وہ ایسی محبوب اور مرغوب خلائق ہی کہ کسیکو اوس سی چارہ اور نفرت نہین یہہ جواز اکل وشرب اوسکا قطع نظر دیگر ادلۂ جواز سی مبنی اوپر عموم بلوی کی بھی ہوسکتا ہی مثل غلۂ گندم وغیرہ کی پس درصورت مسئولہ قند وشکر مذکورۂ بالا بہر تقدیر بادلۂ شرعیہ متعددہ مذکورۂ بالا پاک وطاہر ہین اور اکل وشرب اوسکا جائز ہی واللہ اعلم بالصواب

کتبہ عبد الرحمن عفی عنہ | عبد الرحمن |

الجواب صحیح فی الواقع ہڈی ہر جانور کی سوای خنزیر کے پاک ہی اور بعد کوئلہ ہوجانی کے خنزیر کی بھی ہڈی پاک ہوجاتی ہی بوجہ انقلاب ذات کی پس شکر مذکور جو اوس کوئلہ سی صاف کیجاتی ہی طاہر اور کہانا اوسکا جائز ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم وصل علی رسولہ وآلہ والتسلیم سوال کیا فرماتی ہین علماء دین متین ومفتیان شرع مبین اس مقدمہ مین کہ کوئی مردم مسلم معمولی ہوش وحواس والا

انیہ کہتا ہو کہ قسم آن میری لوڑی مین ہی اور حدیث شریف میری لوڑی مین ہی
رسجد کو خالی ٹکرین مارنے کسیلیے جاتی ہین مسجد مین کیا میرا لوڑا ہی اور جناب رسالتپناہ
لی اللہ علیہ وسلم شب معراج مین اللہ تعالی کو ایک وقت دیکھتی مین اس چشم سر ہی
بل اللہ تعالی کو ظاہر دیکھتا ہون جو شخص یہ سر کی آنکھ سے اللہ تعالی عیان نہ دیکھا
ہ مومن نہین اور اسکی نماز بہی درست نہین علاوہ اوسکی خدائی کا دعوی بہی کرتا ہو ایسا
ین اللہ ہون مین اللہ ہون مین اللہ ہون پس شخص مذکور داخل اسلام ہی یا خارج
لام دوسری مسلمان برادران اوسکی ساتھ کیسا برتاؤ کرنا چاہیی بیان فرماکر ماجور ہووین بینوا توجروا
ہو المصوب یہ الفاظ صریح کفر ہین ایسے کلمات سے مسلم مرتد ہو جاتا ہی
یسی شخص کی ساتھ جو ایسی ہفوات بکتا ہو مثل اہل اسلام کی برتاؤ کرنا نہین
درست ہی فتاوی بزازیہ مین ہی اذا وصف اللہ بما لا یلیق بہ او سخر باسم من اسمائہ
بامر من اوامرہ او انکر وعدا او وعیدا کفر ولو قال من خدایم یکفر انتہی اور یہی اوسمین ہی
نکر آیۃ من القرآن او سخر بآیۃ منہ کفر انتہی اور یہی اوسمین ہی من عاب النبی صلی اللہ علیہ
وسلم فی شیء یکفر انتہی اور ابن حجر مکی اعلام بقواطع الاسلام مین لکھتی ہین من زعم ان
للہ سبحانہ یحل فی شیء من احاد الناس فہو کافر انتہی اور یہی اعلام مین ہی لو قال المصحف
آلۃ الغناء او اللہو او قال القرآن حکایات جبرئیل کفر انتہی اور یہی اوسمین ہی ویکفر من کذب
بشیء ما صرح بہ القرآن من حکم او خبر او جحد التوراۃ والانجیل وکتب اللہ المنزلۃ او کفر بہا
او لعنہا او سبہا او استخف بہا انتہی اور فتاوی انوار مین ہی من استخف بالمصحف او التوراۃ
والانجیل او الزبور کفر او قال انہ یری اللہ عیانا فی الدنیا او یکلمہ شفاہا او ان اللہ یحل
فی الصور الحسان او قال انا اللہ او ہو انا انتہی اور فصول عمادیہ مین ہی اذا انکر آیۃ من القرآن
او سخر بآیۃ منہ کفر رجل یقرء القرآن فقال آخر این چہ بانگ وطوا فان است کفر رجل قیل
بیا یک درم بدہ بالعمارۃ مسجد صرف کنم یا بمسجد حاضر شو فقال مرا با مسجد چہ کار یکفر انتہی

اور بہی بہت سی کتب فقہ وکلام وغیرہ مین ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا ۲۱۱** ما قولکم ایہا العلماء فی ان رجوع الامام ابی حنیفة عن تقدیر وقت الظہر بالمثلین ثابت ام لا بینوا توجروا

**ہو المصوب** نعم ہو ثابت بتصریح جمع من الفقہاء ولہذا ولکون دلائل المثل اقوی افتی جمع من الحنفیة بقول ابی یوسف ومحمد من ان انتہاء وقت الظہر صیرورة الظل مثلہ فقد ذکر فی خزانة الروایات عن ملتقی البحار ان اباحنیفة قد رجع فی خروج وقت الظہر ودخول وقت العصر الی قولہما انتہی وفی المواہب اللطیفة شرح مسند ابی حنیفة للشیخ عابد السندی قد الف الشیخ ابو نعیم صاحب البحر رسالة لتائید مذہب ابی حنیفة فی ہذہ المسئلة واستدل علی مطلوبہ بادلة متعددة واجاب عنہا ابو الحسن السندی فی حاشیة فتح القدیر لابن الہمام لکن لما رایت رجوع ابی حنیفة الی قول الجمہور ما وسعنی ذکر شئی من الادلة والجواب عنہا رومًا للاختصار مع انہ روی فی المسئلة روایات متعددة عن الامام فمنہا روایة صیرورة الظل مثلین ومنہا روایة المثل انتہی وفی رسالة النصر فی ذکر وقت صلوة العصر للسید احمد دحلان مفتی الشافعیة بمکة المعظمة من نقل ایضا رجوع الامام الی قول صاحبیہ صاحب الفتاوی الشافی وصاحب کتاب الانیس وصاحب الجوہر المنیر شرح تنویر الابصار وذکرہ ایضا فی زیادات الہندوانی علی مستدرک الشیبانی فی باب ما یحل اکلہ وما لا یحل قال وقد صح رجوع ابی حنیفة عن قولہ لا یحل اکل لحوم الخیل وخروج وقت الظہر وممن نقل الرجوع ایضا صاحب الصراط القویم انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا ۲۱۲** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ذبیحہ عورت وزنانہ وخواجہ سرا وہیجڑا وجنب کا درست ہی یا نہین بینوا توجروا

…والمصوب ان سب کی ہاتھہ کا ذبیحہ درست ہی جیساکہ درمختار اور اوسکی حواشی
…یرہ مین مصرح ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۱۳ …ستفتا کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین رحم کری اللہ جل شانہ
…ہر کہ عیسائی مذہب کی پادریون نی سہارنپور مین اگر نوجوان اور لڑکون کو تو اپنے
…رسونین داخل کرکے بہکانا اور بیدین کرنا اور مرتد بنانا شروع کیا ہی تہا اب ایک اور
…یب وچال کی راہ نکالی وہ یہہ کہ مسلمانون کی چہہ چہہ آٹھہ آٹھہ دس دس بیس بیس
…وغیرہ عمر کی لڑکیون اور عورتون کو اپنے مذہب کی کتابین پڑہانا شروع کیا ہی اور وہ
…کیان اور عورتین مطلق اپنے مذہب سی واقف نہین انکو ہر اتوار کو پیسی اور تصویرین
…شیرینی کی لالچ دیجاتی ہین اور مسیح کو غزلون اور بھجنون مین خدا اور خدا کا بیٹا
…وایا جاتا ہی اور لڑکیان اور عورتین خصوصا مسلمانون کی تنخواہ کی لالچ مین کفر
…والحاد کی جملہ اور الفاظ بولتی ہوئی بہی نہین ڈرتین اسی مکر وفریب سی پادریون نی
…ملک پنجاب مین گذشتہ سالون مین (۷۰۰) لڑکیان عیسائی کرچکی ہین سہارنپور مین
…یہ بلای جانگزا ایمان ربا اسی سال آئی ہی نو مدرسہ خاص سہارنپور مین مسلمانونمین
جاری ہین اور مسلمانونکی عورتین اسوجہ سی کہ روپیہ کی لالچ مین اگر خود انتظام
کرلینگی اور لڑکیون کو جمع کرکی بیدین بیایمان کرینگا ڈھنگ ہمکو بتادینگی ستمہ
مقرر کی گئین ان مدرسونین پڑھنا اور پڑھانا اور پڑہائی کیواسطی مکان دینا اور
پڑھنی والیان اور پڑھانی والیان اور جو اس فعل بد سی راضی ہون اور جو عورتین
شوہرون کی اس حکم خاص کو نہین مانتین اور جو شخص اپنی مکان اور اپنی اہل وعیال کو
اس کام سی باز نہین رکھتا اور اپنی لڑکیونکا ایسی مدرسہ مین جانیسی مانع نہین ہوتا
عند الشرع کیا حکم رکہتی ہین مفصل بحوالہ آیات واحادیث تحریر فرماوی اجر عظیم

باب کلمات توجب الکفر
یہ سوال [illegible] ہجری از سہارنپور [illegible] مولوی ابو المظفر محمد حسین مدراسی

اللہ سی پاسے فقط

الجواب کلمۂ کفر بولنا عمداً اگرچہ اعتقاداً وسیر نہو کفر ہی چنانچہ ردالمحتار مین لکھتا ہی
قال فی البحر والحاصل ان من تکلم بکلمة الکفر ہازلا او لاعبا کفر عند الکل ولا اعتبار
باعتقادہ کما صرح بہ الخانیة ومن تکلم مخطیا او مکرہا لایکفر عند الکل ومن تکلم عامدا
کفر عند الکل ومن تکلم بہا اختیارا جاہلا بانہا کفر ففیہ اختلاف الخ وفی الفتح ومن ہزل
بلفظ کفر ارتد وان لم یعتقد بہ للاستخفاف فہو ککفر المعتاد قال ردالمحتار اے تکلم
باختیارہ غیر قاصد معناہ وہذا لاینافی ما مر من ان الایمان ہو التصدیق فقط او والاقرار
لان التصدیق وان کان موجودا حقیقة لکنہ زائل حکما لان الشارع جعل بعض المعاصی
امارة عدم وجودہ کالہزل المذکور وکما لو سجد لصنم او وضع مصحفا فی قاذورة فانہ
یکفر وان کان مصدقا لان ذلک فی حکم التکذیب کما افادہ فی شرح العقائد انتہی
رجل کفر بلسانہ طائعا وقلبہ مطمئن علی الایمان یکون کافرا ولا یکون عند اللہ مومنا
کذا فی قاضیخان پس ان روایات سی صاف واضح ہی کہ جو کوئی حضرت عیسی کو
ابن اللہ راگ مین گاوی یا کوئی کلمہ کفریہ یا دڑیون کے کہلانی سی جو صاحب مدرسہ اوسکے
لڑکے لڑکیان کہتی ہین کہی مرتد کافر ہوا اور اس امر پر رضا دینا بہی کفر ہی قال فی
شرح العقائد وشرح القاری علی الفقہ الاکبر الرضا بالکفر کفر انتہی اور ان سخت کلمات پر
کچھہ پروا نکرنا اور سہل جاننا بہی کفر ہی الاستہانة بالمعصیة بان یعدہا ہنیئة ویرتکبہا
من غیر مبالاة بہا ویجریہا مجری المباحات فی ارتکابہا کفر کذا فی شرح علی علی الفقہ الاکبر
الحاصل اس مدرسہ کی لڑکے لڑکیان جو ایسی کلمات بولتی ہین سب مرتد ہین اور جو
اونکو بخوشی ایسی کام کیواسطی وہان بہیجتی ہین دیدہ و دانستہ وہ بہی مرتد کافر ہین
اور اس مدارس کی پڑہانیوالیان اور اوسکی معین مکان و چندہ کی اگر اس فعل بد سے
راضی ہین سب کافر مرتد ہین اور جو اس امر کو برا جانکر دنیا کی طمع سی یہہ کام کرتی ہین

سب فاسق فاجر ہین سب اہل اسلام کو لازم ہی کہ ایسی لوگون کو اور اپنی بچونکو روکین اور منع کرین لقوله علیه السلام من رآی منکرا فلیغیره بیده فان لم یستطع فبلسانه فان لم یستطع فبقلبه ولیس وراء ذلک حبة خردل من ایمان الحدیث الحاصل جو شخص استطاعت کسی قسم کے منع کی رکھتا ہی اور پھر منع نکری تو اگر اس فعل کو مستحسن جانتا ہی یا سہل جانتا ہی تو کافر مرتد ہوا اور جو برا جانکر منع نکریگا وہ مداہن فاسق ہوا فقط واللہ تعالی اعلم کتبه الراجی رحمة ربه رشید احمد گنگوہی عفی عنه

جواب صحیح ہی محمد منظر مدرس الجواب حق والحق یتبع عنایت الٰہی عفا عنه سہارنپور مدرسہ سہارنپور محمد منظر لطف الٰہی الجواب صحیح ابو الحسن جواب صحیح ہی عزیز حسن عفا عنه جواب صحیح ہی مشتاق احمد عفی عنه الجواب صحیح حبیب الرحمن عفی عنه الجواب صحیح الجواب حق عبد الرحمن عفی عنه جواب صحیح ہی محمد اسیر یار خان اصاب المجیب ذو الفقار علی عفی عنه الجواب صحیح ومنکره فضیح احمد عفی عنه محمد حسن مدرس مدرسه دیوبند

الجواب صحیح حق الجواب صحیح عزیز الرحمن دیوبندی مدرس مدرسه عربیه دیوبند عفی عنه محمود حسن عفی عنه مدرس هذا الجواب صحیح واللہ اعلم وعلمه اتم محمد ابراہیم عفی عنه سنبھلی الجواب صحیح عبد المومن دیوبندی عفی عنه الجواب صحیح محمد منصب علی عفی عنه دیوبندی جواب صحیح ہی محمود حسن عفی عنه مدرس مدرسه عربی اسلامی دیوبند محمد منصب علی

الحق اجرای کلمة الکفر کفر ہی اور آیت کریمہ سی بہی یہ مضمون صراحةً ثابت ہوتا ہے وہی هذه من کفر باللہ من بعد ایمانه الا من اکره وقلبه مطمئن بالایمان ولکن من شرح بالکفر صدرا فعلیهم غضب من اللہ ولهم عذاب عظیم اسواسطی کہ آیت کریمہ مین صرف حالت اکراہ کا استثنا کیا ہی اور ماسوا اوسکی اجرای کلمة الکفر علی سبیل الاختیار کفر مین داخل تہا ہی اور ظاہر ہی کہ اشخاص مذکورہ کا راگ وغیرہ مین کلمات کفر کی زبانسی نکالنا قبیل اکراہ سے نہین ہی بلکہ باختیار خود ہی تو ضرور کفر مین داخل ہوگا اور اعانت کفر اور تعلیم اسکی

اسی قبیلہ سی ہی واللہ اعلم بالصواب الراقم عفی عنہ مدرس مدرسۂ عربی سہارنپور

صح الجواب قال اللہ تعالی فی کتابہ تعاونوا علی البر والتقوی ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان واتقوا اللہ ان اللہ شدید العقاب واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|

**استفتا** ۱۳۰۳ھ علمای اسلام وفقہای کرام کثر اللہ امثالکم بیان فرمایند کہ در قطبین کرۂ شمال وجنوب کہ آفتاب عالمتاب تا شش ماہ غروب نمی کند وتا شش ماہ دیگر تمام ظلمات وتاریک ست فرائض صوم وصلوۃ را چگونہ ادا باید نمود ودر ممالک قریب جوار قطب شمالی کہ در آنجاہا آبادی وطول روز بست ساعت میشود اگر ماہ مبارک رمضان درچنین اوقات اتفاق افتد اداى روزہ کہ باعث ہلاک نفس نشود چگونہ باید کرد عنایت فرمودہ حکم ما انزل اللہ را در صدر این استفتا مرقوم ومعزین فرمایند بینوا توجروا

بتاریخ ۲۰ ماہ شوال ۱۳۰۳ھ ہجری

**ہو المصوب** مخفی نماند کہ نصوص احکام مثل صوم وصلوات وغیرہ عامہ اند جمیع مکلفین جمیع بلاد ودر جمیع ازمان بآنہا مکلف اند باختلاف اقالیم وطول نہار وغیرہ در فرضیت صوم رمضان تخلفی نخواہد شد وانچہ بخیال میگذرد کہ دران بلاد کہ طول نہار بغایت رسیدہ صوم رمضان در آنجا درہمچو ایام موجب ہلاک ہست دفعش اینکہ مدبر دو جہان وخلاق کون ومکان ہمچنانکہ احکام خود را عام کردہ ہمچنان بلاد را کہ دران اداى صوم خارج از طاقت بشریہ معلوم میشود مسکن بنی آدم نہ گردانیدہ محققان فن جغرافیہ تصریح کردہ اند کہ آخر عمارت جزیرۂ تولی است کہ عرضش از خط استوا شصت وسہ درجہ است وبعضی در عرض شصت وچہار ونیم درجہ ہم قائل وجود عمارت شدہ اند ودر ازمنہ متاخرہ چنانکہ در ناظورۃ الحق وغیرہ مصرح است تا عرض شصت وشش نشان عمارت یافتہ شد علاوہ ازین تحمل مشاق باختلاف تاثیرات آب وہواى اقالیم وبلاد واختلاف قوی وامزجۂ انسانیہ مختلف میشود نمی بینی کہ بلغار کہ در اقلیم سابع واقع است

ودر وسط آن اقلیم نهار را طول شانزده ساعت می‌شود و در بلغار در ایام صیف شب القدر
قصیر میشود که در بعض ادوار شمسیه همین که شفق غروب می‌سازد و صبح صادق طلوع
می‌شود در آنجا اهل اسلام بماه رمضان خواه در صیف واقع شود خواه در شتا روزه می‌دارند
و آفاقیان که در آنجا وارد می‌شوند هم روزه دار می‌شوند و کسی بهلاکت نمی‌رسد مورخ مغربی
ابن بطوطه که از رجال مائة ثامنه است در رحلت خود که مسمی به تحفة النظار فی غرائب الامصار است
می‌نویسد وکنت سمعت بمدینة بلغار فاردت التوجه الیها لاری ما ذکر عنها من انتهاء
قصر اللیلة بها فوصلتها فی رمضان فلما صلینا المغرب افطرنا واذن بالعشاء فی اثناء
افطارنا فصلیناها وصلینا التراویح والشفع والوتر وطلع الفجر اثر ذلک انتهی والله اعلم

حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

استفتا ۲۱۵ چه میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین که در ملک رنگون قصابان
مسلم گاوان خود را بمذبح خاص سرکار در آورده او لا پیش نظر صاحب سارجن که در جای
مذکور از سرکار برای این امر متعین است میکنند پس ترازوی برامر ذبح نامه اجازت حاصل
ساخته از گاو گشت مسلم که بعرف شان ملا نامند مذبوح میسازند و بازار در آورده دفعتہ
به برهما و مسلمان دکانداران بیع می‌نمایند و بازایشان خرده خرده هر یک میفروشند
واکثر مسلمانان صرف بنا برین معنی که آن گوشت از مسلمان قصاب خریده انداز برهما
ومسلمان می‌خریدند

هو المصوب خریدن لحم از بائع کافر جائز است اگر آن کافر بگوید که این را
از اهل اسلام خریده ام در ملتقی الابحر می‌نویسد ویقبل فی المعاملات قول الفرد ولو انثی
او عبدا او فاسقا او کافرا کقوله شریت اللحم من مسلم او کتابی فیحل او من مجوسی فیحرم انتهی
ودر شرح آن مجمع الانهر می‌نویسد هذه العبارة اولی من عبارة الکنز وهو قوله ویقبل قول
الکافر فی الحل والحرمة لان شارحه الزیلعی قال هذا سهو لان الحل والحرمة من الدیانات

باب بیع اللحم
رساله مولوی عبد الباری صاحب از شهر رنگون ... بماه شوال ... هجری

وانمایقبل قولہ فی المعاملات خاصۃ للضرورۃ انتہی لکن حملہ علی المساہلۃ اولی من حملہ علی السہو
ویکون المراد یقبل قول الکافر فیما یودی الی الحل والحرمۃ لانہ قال العینی اراد بالحل الحل الضمنی وبالحرمۃ
الحرمۃ الضمنیۃ لانہ اراد حاصل مسئلۃ فی الہدایۃ وہو قولہ ومن ارسل اجیرا لہ مجوسیا او خادما
اشتری لحما فقال اشتریتہ من یہودی او نصرانی او مسلم وسعہ اکلہ لان قول الکافر مقبول
فی المعاملات لانہ خبر صحیح لصدورہ عن عقل ودین یعتقد فیہ حرمۃ الکذب والحاجۃ ماسۃ
الی قبولہ لکثرۃ وقوع المعاملات وان کان غیر ذلک لم یسعہ ان یاکل منہ انتہی ودر مختصر وقایہ
می نویسد فان قال کافر اشتریت اللحم من مسلم او کتابی حل اکلہ ومن مجوسی حرم انتہی
وہمچنین در منح الغفار وہدایہ وتنویر الابصار ودر مختار وغیرہ واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات
**استفتا** ما قولکم ایہا العلماء فی انہ ہل یجزی اضحیۃ الجذع من الضان وما المراد
من الجذع والضان ہل الضان مختص بما لہ الیۃ ام یعم ویعم غیرہ بینوا توجروا
**ہوالمصوب** قد وردت الروایات الحدیثیۃ علی ما فی الموطا وسنن ابی داود
وابن ماجۃ وغیرہا بجواز الجذع من الضان وانہ لا یجزی من غیرہ الا الثنی فما فوقہ والجذع
ہو ما تمت لہ ستۃ اشہر والمراد بالضان ما لہ الیۃ قال فی منح الغفار شرح تنویر الابصار
صح الجذع من الضان الجذع شاۃ بہا ستۃ اشہر والضان ما یکون لہ الیۃ قلت ہذا مذہب
الفقہاء واما عند اہل اللغۃ فالجذع من الشاۃ ما تمت لہ ستۃ کذا فی النہایۃ والفقہاء انما جوزوہا
فی ستۃ اشہر اذا کانت بحیث لو خلطت بالثنایا تشبہ علی الناظرین من بعید وانما جاز الجذع
من الضان لقولہ علیہ الصلوۃ والسلام لا تذبحوا الا مسنۃ الا ان یعسر علیکم فتذبحوا جذعۃ
من الضان رواہ البخاری ومسلم واحمد وجماعۃ انتہی وفی شرعۃ الاسلام وشرحہ
مفاتیح الجنان ومن سنن الاسلام التضحیۃ بالانعام بالجذع من الضان وہو ما تم لہ ستۃ
وقیل سبعۃ اشہر وبالثنی فصاعدا من الشاۃ اعم من ان یکون ضانا او معزا ومن الابل

البقر مطلقا وہو ای الثنی ابن خمس من الابل وحولین من البقر وحول من الشاۃ والمعز الجذع قیدناہ بالضان وہو مالہ الیۃ لان الجذع من المعز لا یجوز بہ التضحیۃ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

استفتا ۲۱۷ ما قولکم ایہا العلماء فی ان الجمل اذا غذی بلبن الخنزیر من حین ولد الی ان یکبر الجمل اکلہ ام لا بینوا توجروا

ہو المصوب نعم یحل اکلہ بعد ذبحہ لان لحمہ لا یتغیر وما غذی بہ صار مستھلکا لم یبق لہ اثر صرح بہ التمرتاشی فی کتاب الحظر والاباحۃ من شرحہ لکتابہ تنویر الابصار المسمی بمنح الغفار واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۱۸ کیا فرماتے ہین علماء دین ومفتیان شرع متین درباب تعلیم زبان انگریزی کے آیا شرعا وہ جائز ہی یا ناجائز- اور آیا اوسکی عدم جواز پر من تشبہ بقوم فہو منہم سی استدلال ہو سکتا ہی یا نہین اور بعض احادیث مین جو وارد ہوے کہ آنحضرت صلعم نی بعض صحابہ کرام کو توریت یا انجیل پڑھتے دیکھکر اونکو اوسکو پڑھنے مین منع فرمایا آیا اس روایت سی تعلیم زبان انگریزی کا شرعا ممنوع ہونا ثابت ہوتا ہی یا نہین بینوا توجروا

جواب نفس تعلم زبان انگریزی کا شرعا جائز ہی- کیونکہ موافق علم اصول کے اصل حلت ہی پس تاوقتیکہ منع شرعی ثابت نہو ہر شئی شرعا جائز سمجھی جاویگی- من تشبہ بقوم الخ اور دوسری روایت سی انگریزی سیکھنا ممنوع نہین ثابت ہوتا ہی کیونکہ اسمین تشبہ بالنصاری نہین ہی اور نہ انگریزی زبان توریت یا انجیل ہی | اشرف علی عفا عنہ |

کتاب العلم

یہ مسئلہ مصدقہ حضرت مولانا مولوی محمد اشرف علی صاحب ... ہے جناب مولانا صاحب ... انجیل ... کا ...

**ہو المصوب** فی الواقع نفس تعلم زبان انگریزی شرعاً ممنوع نہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کو زبان یہود کی سیکھنے کا حکم کیا جیسا کہ جامع ترمذی وغیرہ مین مروی ہی اور ملا علی قاری مکی کی شرح مشکوۃ مین ہی لا یعرف فی الشرع تحریم علم لغة من اللغات سریانیة کانت او عبرانیة هندیة کانت او ترکیة فارسیة او غیرها انتہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا منع کرنا قرأۃ توراۃ سی اسوجہ سی نہتا کہ وہ زبان کفار مین ہی بلکہ اس غرض سی تہا کہ ایسا نہو کہ اس امت کی لوگ قرآن کو واگذاشت کرکے اور کتب سابقہ کیطرف متوجہ ہو جاوین اور اپنی دین کو غارت کردین تفصیل اسکی شرح کتب حدیث مین موجود ہی اور حدیث من تشبہ سی تعلم زبان سی کچہہ علاقہ نہین اور اوضاع خاصہ و اطوار خاصہ کفار کو طعام و شراب و لباس و مشی وغیرہ مین اختیار کرنا داخل تشبہ ہی نہ کسی زبان کو سیکہنا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** ۲۱۰ کیا فرماتی ہین علماء دین و مفتیان شرع متین در باب جواز تعلیم زبان انگریزی بشمول دیگر السنہ جنکی تعلیم کی غرض سی نواب صاحب بہادر والی سورتہ نی ایک مدرسہ خاص مسلمانونکی تعلیم کیواسطی جاری فرمایا ہی حالانکہ خاص شہر جوناگڈہ مین مکتب گجراتی اردو وغیرہ کی ہین اور ہائی اسکول ہی جسمین انگریزی تعلیم عموماً ہندو مسلمان کو ہوتی ہی موجود ہی مگر خاص بغرض تحفظ دین و عقاید اہل اسلام حضور نواب صاحب بہادر دام اقبالہ نی یہہ مدرسہ مسلمانون کے کیواسطی قایم فرمایا اور ایک عالم متقی اور پرہیزگار کو اوسکا پرنسپل مقرر کیا ہی کہ تعلیم علوم دینی و دنیاوی باحسن وجوہ ہو اس صورت مین علماء دین اسطور کی تعلیم انگریزی کو جسمین خیال دین مقدم ہی جایز فرماتی ہین یا نہین بینوا توجروا فقط

هو المصوب اسطور تعلیم زبان انگریزی جسمین خیال دین مقدم ہو درست ہی
...ر عاکسی زبان کی سیکھنے کی اگرچہ وہ زبان کفار کی ہو ممانعت نہین وارد ہی بلکہ
...ب منجر کسی مفسدہ کیطرف ہو اور اوس سی السنان کے اطوار شرعیہ وعقائد دینیہ مین
...خلل واقع ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بعض صحابہ کو زبان یہودی سیکھنے کی
اجازت دی ہی جامع ترمذی مین زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سی مروی ہی امرنی
...سول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اتعلم السریانیۃ وفی روایۃ امرنی ان اتعلم کتاب یہود وقال
...انی ما آمن یہود علی کتاب قال فما مربی نصف شہر حتی تعلمتہ فکان اذا کتب الی یہود کتبت
...واذا کتبوا الیہ قرأت لہ کتابہم انتہی ملا علی قاری مکی مرقاۃ شرح مشکوۃ مین لکھتے ہین
...فیہ دلیل علی تعلم ما ہو حرام فی شرعنا للتوقی عن الوقوع فی الشر کذا ذکرہ الطیبی فی ذیل
...کلام المظہر وہو غیر ظاہر اذ لا یعرف فی الشرع تحریم علم لغۃ من اللغات سریانیۃ کانت او عبرانیۃ
...ہندیۃ او ترکیۃ فارسیۃ او غیرہا نعم یعد من اللغو ما لا یعنی وہو مذموم عند ارباب الکمال الا اذا
...ترتبت علیہ فائدۃ فحینئذ یستحب کما یستفاد من الحدیث انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

استفتا کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین اگر کوئی شخص
...بعد چہ مہینہ کے کچھ روپیہ گورنمنٹ سی پایا کرتا ہی وہ قبل وصول کرنیکی اوس روپیہ کو
...ہبہ کر سکتا ہی یا نہین اگر کوئی شخص کسی چٹھی کو ہبہ کری جسکی ذریعہ سی وہ روپیہ ایک میعاد
معین پر وصول کیا کرتا ہی کیا اسکا اثر یہہ ہو سکتا ہی کہ وہ روپیہ جسی وہ اوس میعاد پر
وصول کریگا ہبہ ہو جاوی - اگر کوئی صرف استحقاق کسی شئی کا بلا بخشش کے ہبہ کرے
تو یہہ جائز تصور کیا جائیگا یا نہین

ہو المصوب چٹھی کے ہبہ وبیع اور ایسی صرف حق واستحقاق کی ہبہ وبیع شرعا
لغو ہی استحقاق اور چٹھی کی ہبہ سی یہہ اثر نہین ہو سکتا ہی کہ موہوب لہ وہ روپیہ وصول کر سکے

اور ایسی ماہانہ یا سالانہ یا ششماہی کی ہبہ و بیع نادرست ہی کیونکہ ایسی تنخواہ قبل قبض و وصول کی ملک مین داخل نہین ہوتی ہی اور بیع و ہبہ غیر مملوک و معدوم کی باطل ہے خزانۃ الروایات مین ہی فی التجنیس من لہ وظیفۃ فی بیت المال او اقسمہ فی حال حیاتہ فقسمتہ باطلۃ لانہ بعد الموت یرد الی بیت المال و فی جواہر الفتاوی علوی لہ مشاہرۃ من مال الخراج یوصل الیہ کل سنۃ فوہبہا لغیرہ و وکلہ بقبضہا لایجوز لان العلوی لایملکہا قبل القبض ولا یصح جعلہا ہبۃ لغیرہ لانہ لم یملکہا و فی القنیۃ قال نجم الائمۃ شری البردات التی یکتبہا الدیوان علی العمال لایصح انتہی اور رسالہ احکام الاراضی مین ہی الاصل ان المعدوم لایصح تملیکہ الا القرض فیہ انتہی اور یہی او سمین ہی لا نعلم لذلک ای للقول بالتملک فی غیر المقبوض من الوظیفۃ اصل من الکتب المشہورۃ المعتبرۃ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا ۲۲۱** کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ بھنگی مسلمان کے گھر کا کھانا کھانا جائز ہی یا نہین اور اوسکی نزدیک سوا پائخانہ اوٹھانیکی اجرت کے دوسرا کوئی پیسا نہین اور وہ پیسا مسجد کی تعمیر مین صرف ہوسکتا ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** حدیث کسب الحجام خبیث وغیرہ سی جو صحاح ستہ وغیرہ مین مروی ہین یہہ ثابت ہوتا ہی کہ ایسا کاروبار جسمین تلبس و اختلاط نجاسات کی ساتھ ہو مکروہ ہی اور اجرت اوسکی خالی خباثت سی نہین بناء علیہ بھنگی کے اجرت مسجد مین صرف کرنا اور اوسکی یہان کھانا کھانا نہین جائز ہوگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا ۲۲۲** چہ میفرمایند علماء دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ مسمی بتحریر یک وثیقہ مرقومہ انیسوین اپریل ۱۸۸۳ع اپنی بالکل جائداد مین بابت شفقت سب اپنی زوجات و اولاد کا حصہ بمقدار جداگانہ بنام زد وقف کی لکھدیا مگر اب تک

اوسپر قبضہ اونکو یا اونکی متولی کو نہین دیا ہی اور شرط بقای عین حقیت بحق اپنے
لکھا لیا ہی اونہین دو لڑکے میری حمد اللہ و محمد اللہ جو میری ایک عورت ہی جسکی بطن
فاطمی ہتی اوس سے پیدا ہی کر دیگئی اور وہ مر بھی گئی ہین وی دونون بہائی بزعم اوس تحریر کے
کہ باپ سی جو کچھ ملتا تہا وہ لکھہ ہی چکی اب اونسی کیا غرض ہی براہ ناخلفی مجھسی منحرف
ہوگئی آزادگی و عیاشی مین مبتلا ہو رہی اپنی صورت دکھلانی اور سیدھی بات کرنی کو
بہی روادار نہین میری نافرمانی اور توہین کرتے اور میری باتون کو نہین سنتی اور جواب
میری دل شکن دیتی رہتی ہین اور اس انتظار مین ہین کہ باپ مر جاوین تو اوسکی سب جائداد کو
قبضہ کرکے حد درجہ کی تماش بینی مثل اپنی ننہالی خاندان کی کر گذرین اب مین بحلف
مذہبی اقرار کرتا ہون کہ اون دونو کی بی پروائی و بدنیتی و دغابازی و خیانت و خباثت کے
مین سخت عاجز او بیطاق ہوتا ہون اور جب مجھسے ایسی بیوفائی و کفران حقوق پرورش
وغیرہ کر رہی ہین تو اپنے سوتیلی ماؤن اور سوتیلی بھائیون و بہنون کو کہ ایسونہین بالطبع
خصومت رہتی ہی کب چین و آرام گھر مین لینے دینگی بلکہ یہی دونو بہائی بداطوار میری بعد
میری بالکل جائداد و اونکا منافع بالا بالا ہوٹ مار کرکے اپنی عیش و نشاط مین اوڑا یا کرینگی
اور میری بچی جو اونمین کوئی بھی بالغ نہین اور میری اور بیبیان جو پردہ نشین اور بی خویش
و براد و بیکس ہین بھوکون مرینگی یا بھیک مانگتے گھر سے باہر نکلجاوینگی لہذا اون دونون بہائی
حمد اللہ و محمد اللہ کی دست بردہی کی روکنی کے لیے اون دونون کے نام جو حصہ اوس
وثیقہ مین نامزد کیا اوسکو پھر مین بطرف اپنی واپس کر لینا چاہتا ہون کسلیی کہ عین جائداد
تو خود اوس وثیقہ مین میری ملکیت دوام کی لیے میری حقمین قائم رہنی کو مشروط ہوچکی ہی
باقی بنظر منفعت قبضہ اونکا بحسب قواعد تکمیل وقف کی اونکو یا اونکی متولی کو کہ اوس
محمد اللہ کے نام تولیت لکھا تہا ابتک سپرد نہین کیا ہی نہ اونکا نام سررشتہ سرکاری مین بطور
داخل خارج کے لکھا گیا اور نہ اپنے وصیت نامہ مین اوسکی تائید کیا بلکہ مین بدستور قدیم

اپنی طور پر اپنی نام مین بطور قبضۂ مالکانہ سب کارروائی خانگی وعدالتی کرر ہا ہون اور
بارہا اونکی نسبت فقط بی پروائی بطور دست برداری وہی دونون بھائی
حمد اللہ ومحمد اللہ نے اپنی دستخطی خطوط مین لکھتے رہی ہین تو پس ایسی حالات مین مجھ
اصل مالک کو شرعاً اختیار واپسی اوسکی کا جو بنام اونکی وثیقۂ مذکور مین لکھا تھا حاصل ہے
یا نہین اور اگر ہی تو کس دلیل پر بینوا توجروا - الراقم محمد احمد اللہ خان ساکن محلۂ عدم خان عرف محلہ اردو شہر
ہوالمصوب اس صورت مین واقف کو واپسی وقف کا اختیار ہے
اسوجہ سی کہ شئ موقوف سی ملک واقف نہین زائل ہوتی ہی جب تک کہ تسلیم
الی المتولی نہو اور لزوم وقف بعد تسلیم الی المتولی ہوتا ہی جیسا کہ تنویر الابصار مین
ہی ولایتم حتی یقبض ولیفرز فاذاتم ولزم لایملک ولایملک ولایعار ولایرہن انتہی اور
درمختار مین ہی تسلیم کل شئ بمایلیق بہ ففی المسجد بالافراز وفی غیرہ بنصب المتولی
وبتسلیمہ ایاہ انتہی پس جبکہ واقف نی ہنوز جائداد موقوفہ پر قبضہ متولی کا نہین کرایا
بلکہ اپنا ہی دخل رکہا تو وہ جائداد اوسکی ملک سی زائل نہین ہوئی واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۲۳ استفتاء چہ میفرمایند علماء دین اندرین مسئلہ کہ تعلیم کتابت بہ زنان درست است
یا نہ بینوا توجروا

ہوالمصوب درست ہست روایات حدیث وعبارات فقہاء بر آن شاہد
ولتعامل اکابر علماء موید جواز ہست در حیوۃ الحیوان زیر ذکر نمل مینویسد
اخرج ابو داؤد والحاکم وصححہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال للشفا بنت عبداللہ
علمی حفصۃ رقیۃ النملۃ کما علمتہا الکتابۃ والنملۃ قروح یخرج فی الجنب من البدن
ورقیتہا شئ کانت تستعملہ النساء انتہی ازین روایت صحیحہ واضح ہست کہ شفا کہ از
صحابیات اند در کتابت مہارت می داشتند وآنحضرت ایشان را بہ تعلیم کتابت

کتاب العلم

بام المومنین حفصه رض تقرر فرموده و در خزانة المفتین می آرد الحائض والجنب اذا کانا
یکتبان الکتاب الذی فی بعضه سطور ة آیة القرآن یکره لهما ذلک وان کانا لایقرآن
لانهما منهیان عن مس القرآن وفی الکتابة مس لانه یکتب بکلمة وهو فی یده وهو صورة
المس انتهی همچنین ست در شرح هدایه للعینی وبسیاری از کتب فقهیه و کفوی
در طبقات حنفیه در ترجمهٔ مولف تحفة الفقهاء علاء الدین محمد السمرقندی سے آرد
کانت له ابنة فاطمة الفقهیة زوجة ابی بکر صاحب البدائع وکانت تفقهت علی ابیها
وحفظت تحفته وکان زوجها یخطی فترده الی الصواب وکانت الفتوی تاتی فتخرج
وعلیها خطها وخط ابیها فلما تزوجت بصاحب البدائع کانت تخرج وعلیها خطها
وخط ابیها وزوجها انتهی وآنچه در اذهان عوام اختلاج می شود که تعلم زنان کتابت را
منجر الی المفاسد است پس لابد مکروه خواهد شد دفعش اینکه حکم کتابت درین باب
حکم سائر مباحات است ونفس حدوث مفسده از مباحی مورث کراهت آن مباح
نیست آری اگر مباحی غالبا منجر الی المفاسد شود سداً للذریعة از ان امتناع لازم
واما استدلال بر حرمت آن مطلقا از حدیث عایشه قالت قال رسول الله صلی الله
علیه وسلم لاتنزلوهن الغرف ولاتعلموهن الکتابة وعلموهن الغزل وسورة النور
اخرجه ابن مردویه والبیهقی فی شعب الایمان پس مردود است بچند وجوه اول اینکه
این روایت ضعیفه است چنانچه در تصانیف بعض محققین سیوطی وغیره مصرح است
پس قابل معارضه بحدیث جواز نیست دوم اینکه نهی درین روایت بالاتفاق
محمول بر کراهت تنزیهیه است که مرجع آن ترک اولی می شود پس ثبوت حرمت یا کراهت
تحریمیه از ان نمی شود سوم اینکه اگر حرمت یا کراهت تحریمیه کتابت برای زنان
ازین روایت ثابت گردد لازم می آید که تعلم زنان سورهٔ یوسف را یا تمام قرآن را
که مشتمل بر سورهٔ یوسف است هم مکروه تحریمی یا حرام باشد چه در بعض کتب چنین روایت

منقول ست کہ علموہن سورۃ النور ولا تعلموہن سورۃ یوسف وہذا خلاف الاجماع بالجملہ
تعلم زنان کتابت را نہ حرام ست نہ مکروہ تحریمی بلکہ بنظر رفع حوائج ضروریہ خالی از استحباب
نخواہد بود الا اذا افضی الی مفسدۃ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

استفتا ۲۲۴ کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ زن مفقود حنفیہ کے نزدیک
امام مالک کی مذہب کہ بعد چار سال کے زمانہ فقدان سی نکاح ثانی جائز کہتے ہین
اوس صورت مین کہ جوان ہو اور سامان اوسکی نفقہ کا نہو عمل کرسکتے ہی یا نہین
اور بعد نکاح ثانی کے اگر شوہر اول آجاوی تو کیا حکم دیا جاویگا بینوا توجروا

**ہو المصوب** عند الضرورۃ حنفیہ کے نزدیک تقلید مذہب غیر کی درست ہی
اور اس مسئلہ مین بہی حنفیہ تصریح کرتے ہین جیسا کہ جامع الرموز مین ہی و قال
مالک الی اربع سنین ولو افتی بہ فی موضع الضرورۃ لا باس بہ علی ما اظن انتہی اور
ایسی رد المحتار وغیرہ مین ہی اور بر تقدیر یکہ زن مفقود بعد چار سال کے نکاح کرلی
اور پہر شوہر اول آجاوی تو مالکیہ کے اسمین دو قول ہین ایک یہ کہ وہ شوہر اول کے
پاس جاوی اور نکاح دوم فسخ سمجہا جاوی اور دوسری یہ ہی کہ نکاح دوم موجب فسخ
نکاح اول اوس صورت مین ہی پس وہ ثانی کے پاس رہیگی اور اول کو کوئی حق باقی
نہ ہیگا اور جمہور مالکیہ کے نزدیک یہی قول معتبر و مفتی بہ ہی پس حنفی بہی عند الضرورۃ
جب مالکیہ کے قول پر عمل کریگا اسی قول کا اوسکی حق مین اعتبار ہوگا واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۲۲۵ کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص ایک پرانا مکان
خرید کرکے عرصہ دس گیارہ برس سی اوسمین بود و باش رکہتا تہا مکان مذکور چونکہ
نہایت کہنہ اور بوسیدہ ہوگیا تہا لہذا اوسکو منہدم کرکے از سر نو اوسکی تعمیر کرنا چاہا

کتاب النکاح

کتاب البیوع

چنانچہ اوسکی نیو کھودوائی اور اکثر جانب سی مکان قریب تیاری کی ہی ہو گیا اب ایکی شب جدید نیو مین جو مکان قدیم کے صحن مین پڑی ہی کہین پیرون کی کچھ ہڈی اور کہین ہڈی کھوپڑی برآمد ہوئی اور پہلے سی وہان پر کسیطرح سی قبر کے ہونیکا وہم و گمان نتھا کیونکہ خود وہان پر قبرستان ہی اور نہ اوسکی قرب و جوار مین اور نہ موجودین مین سی کوئی بتاتا ہی کہ اسجگہہ کوئی مردہ کبھی دفن ہوا ہی اب غرض یہہ ہی کہ جانب مذکور مین مکان بود و باش بنوانا اور اوسمین بود و باش رکھنا جائز ہی یا نہین اور بہ تمسک حدیث جابر رض کے حیث قال دفن مع ابی رجل فلم تطب نفسی حتی اخرجتہ فجعلتہ فی قبر علی حدۃ رواہ البخاری والنسائی اس صورت ضرورت مین اون ہڈیون کو وہانسی اوٹھا کر دوسری جگہہ دفن کر دینا اور وہان پر مکان تعمیر کرنا جائز ہی یا نہین اور جو فتاوی عالمگیری وغیرہ مین مرقوم ہی لو بلی المیت وصار ترابا جاز دفن غیرہ فی قبرہ و زرعہ والبناء علیہ اسکی اصل شرعی کیا ہی اور اس صورت مین حدیث ابو ہریرہ رض قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لان یجلس احدکم علی جمرۃ فتحرق ثیابہ فتخلص الی جلدہ خیر لہ من ان یجلس علی قبر رواہ الجماعۃ الا البخاری والترمذی اور حدیث عمرو بن حزم رض قال رآنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم متکئا علی قبر فقال لا تؤذ صاحب ہذا القبر او لا تؤذہ رواہ احمد اور حدیث بشیر بن الخصاصیۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رأی رجلا یمشی فی نعلین بین القبور فقال یا صاحب السبتیتین القہما رواہ الخمسۃ الا الترمذی اور حدیث جابر رض قال نہی النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان یجصص القبر وان یقعد علیہ وان یبنی علیہ رواہ احمد ومسلم والنسائی وابو داؤد والترمذی وصححہ ولفظہ نہی ان یجصص القبور وان یکتب علیہا وان یبنی علیہا وان توطأ وفی لفظ النسائی نہی ان یبنی علی القبر او یزاد علیہ او یجصص او یکتب علیہ کا کیا جواب ہی بینوا توجروا فقط

**ہو المصوب** ایسی صورت مین اون ہڈیون کو دوسری جگہہ دفن کر دینا

اور وہان مکان کی تعمیر کر لینا جائز ہی اسوجہ سی کہ نقل میت و اجزاء میت بوجہ حقوق انسانیہ کی بالاتفاق درست ہی درمختار مین ہی ولا یخرج منہ بعد اہالۃ التراب الالحق آدمی کان تکون الارض مغصوبۃ او اخذت بشفعۃ ویخیر المالک بین اخراجہ ومساواتہ بالارض کما جاز زرعہ والبناء علیہ اذا بلی وصار ترابا انتہی اور ایسہی بحرالرائق وخزانۃ الروایات وتبیین الحقائق وغیرہ مین ہی اور حکم جواز تعمیر و زراعت وغیرہ کا مقام قبر یہ درصورتیکہ اجزاء مردہ منقلب بخاک ہو جاوین جو کتب فقہ مین مرقوم ہی اصل اوسکی ضوابط انقلاب ماہیت ہین کیونکہ بوجہ انقلاب ماہیت کی احکام شرعا مبدل ہو جاتی ہین پس درصورتیکہ اجزاء انسانیہ باقی نرہی بلکہ مبدل بخاک ہو گئی بالضرور احکام مبدل ہو جاوینگی اور وہ احادیث جنسی ممانعت قبر پر بیٹھنی اور ٹیک لگانی وغیرہ کی ثابت ہی وہ اوس حالت پر محمول ہین کہ اجزاء انسانیہ موجود ہون پس جب اونکا انقلاب ہو جاوی بالضرورۃ نقل کر دیجاوین تو وہ مقام مثل اور مقامات کی خالی قبور سی ہو جاویگا اور اوسپر تصرفات درست ہو جاوینگے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

**استفتا ۲۲۶** کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ بعض رسائل مین لکھا ہی کہ وتر کی پہلی رکعت فرض ہی دوسری سنت تیسری واجب آیا یہہ صحیح ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** یہہ قول محض غلط ہی اسوجہ سی کہ وتر تین رکعت ایک نماز ہی اسکی بعض رکعات کا فرض ہونا اور بعض کا واجب ہونا اور بعض کی سنت ہونا ممکن نہین کتب معتبرہ مین اسقدر مذکور ہے کہ نماز وتر تین رکعت امام ابو حنیفہ کے نزدیک واجب ہی اور صاحبین کے نزدیک سنت ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا ۲۲۷** چہ میفرمایند علماء دین اندرین مسئلہ کہ نکاح ساتھ دختر ہمشیرہ زادہ کی

کتاب الصلوۃ
بادجود یکہ قبر مردہ کی اوراہ مرور عام وغیرہ کیوجہ سے نشان قبر کا مٹ گیا ہو...

کتاب النکاح
ہمشیرہ زادہ کی لڑکی سے نکاح ...

درست ہی یا نہین بینوا توجروا

ہوالمصوب نہین درست ہی عالمگیریہ مین ہی وکذا بنات الاخ والاخت وان سفلن انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۲۰ کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین اگر کسیکے یہان عقد نکاح وطعام ولیمہ وغیرہ کی دعوت آئی یا کہ دولہن کی جانب سی کھانیکی دعوت آئی مگر عورتین اون دونون گھرونکی رسومات مکروہ وممنوع شرعی مین مصروف تو اوس دعوت مین جانا یا عورتون کو اپنی گہر کی جانی دینا کیسا ہی

ہوالمصوب اگر بمقام دعوت وجلسۂ نکاح وغیرہ مین امور غیر مشروعہ ہون تو وہان جانا درست نہین ہی اور نہ عورتون کو بھیجنا درست ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

کتاب الطلاق

استفتا ۲۲۵ کوئی جاہلہ اپنی شوہر کو بحالت غصہ باپ یا بیٹا کہی اس نیت سی کہ طلاق باین لفظ ہوتا ہی یا کہ شوہر اوسکا اپنی عورت کو مان یا بیٹی بنائی باین نیت کہ طلاق باین لفظ ہوتا ہی پس یہہ داخل طلاق ہی یا نہ

ہوالمصوب عورت اگر ایسے کلمات کہی تو لغو ہی مگر شوہر اگر یہہ کلمات کہے اور ارادہ طلاق کا کری تو طلاق کا حکم دیا جاویگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۲۶ ہمنی ہدیۃ الحرمین مین دیکھا ہی کہ حضرت نی اپنی ابراہیم کے سیوم و دسوان وبیسوان وچہلم وغیرہ مین چھوہارہی پہ فاتحہ دیا اور اصحابونکو کھلایا پس فی زمانا لوگ پھول پان وغیرہ کرکے اپنی چہلم وسیوم ودسوان وبیسوان مین مانع ہوتی ہین کیسا ہی

ہوالمصوب یہہ قصہ جو ہدیۃ الحرمین مین لکھا ہی محض غلط ہی کتب معتبرہ مین اسکا نشان نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الصلوۃ

استفتا ۲۳۱ ایک مسلمان نے نماز عمر بھر نہ پڑھی پھر بعد مدت دراز کے وہ مرگیا پس اوسکے غسل وجنازہ کے احکام ہین یا نہین

ہو المصوب اوسکا غسل ونماز وغیرہ سب انتظام موافق مسلمانون کے ہوگا حدیث مین وارد ہی صلوا علی کل بر و فاجر واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۳۲ دائی جنائی کہ قوم رید اس یعنی چمار سی ہو اوسکو گوشت عقیقہ کا دینا کیسا ہی اگر دیا جای تو کسقدر بینوا توجروا

ہو المصوب ایک ران بکری کی قابلہ کو دینا بہتر ہی کذا فی زاد المعاد فی ہدی خیر العباد اگرچہ قابلہ چمار ہو واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

باب العقیقۃ

استفتا ۲۳۳ لڑکے کے بال برابر چاندی وغیرہ حجام ہندو خواہ مسلمان یعنی مونڈنے والے کو دینا جائز ہی یا کہ خیرات کرنا اور سر بکری عقیقہ کا مونڈنے والی کو دینا چاہیی یا نہین

ہو المصوب عقیقہ کا حکم قربانی عید الاضحی کا ہی اوسکا گوشت ہندو کو بھی دینا درست ہی پس سر بکری کا حجام کو دینا اگرچہ ہندو ہو درست ہی اور بال کی برابر چاندی خیرات کرنا بہتر ہی جیسا کہ سنن ابو داؤد وغیرہ کتب احادیث مین مروی ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

باب العقیقۃ

استفتا ۲۳۴ ماں باپ دادا دادی پھوپھی بہن خالہ نانی نانا وغیرہ کو گوشت عقیقہ کا کھانا درست ہی یا نہین

ہو المصوب ان سبکو کھانا درست ہی بقول معتبر کما فی نہایۃ البیان واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۳۵ موتا کی لیے قرآن پڑھوانا ادن لوگونسی جو لوگ قرآن پڑھنی کی اجرت لیتے ہین اور روزی اپنی اسیکو ٹھرالیا ہی جن لوگونکو جُہلا لوگ مولانا روحی بولتی ہین جائز ہی یا نہین

ہو المصوب نہین درست ہی قرآن پڑھنی کی اجرت لینا حرام ہی کما فی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ

واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۳۶ موتا کی مکان مین مرنی کے روز سی برابر طعام معمولی اوس مقام پر جہان ہمیشہ پکا کرتا تہا پکنا جائز ہی یا نہین

ہو المصوب جائز ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

کتاب الاضحیۃ

استفتا ۲۳۷ ہدیہ بکری پر قسم بانٹنے جائز ہی یا نہین بینوا توجروا

ہو المصوب جائز ہی بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی ثابت ہی کما فی کتب الصحاح واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الجنائز

استفتا ۲۳۸ موتا مرد کو تین کفن ازار ولفافہ وپیراہن وموتا مونث کو سوای تین کی دو زائد اوڑہنی وسینہ بند جملہ پانچ کفن ہر کتابونسی ثابت ہی پس علاوہ اسکی جو قی زمانتا تہد وغیرہ دیا کرتے ہین کیسا ہی اور مخنث کو مرد کا کفن دیا جاویگا یا عورت کا

ہو المصوب خنثی کو عورت کا کفن دیا جاویگا اور عورتونکی واسطی جو پانچ کپڑی ہی مسنون ہین اور مرد کی واسطی تین کپڑی اور زیادتی نہین درست ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الحظر والاباحۃ

استفتا ۲۳۹ اگر کوئی شخص مثل کافرون کی پرستش شراب وگوبر کی کرہی اور اعتقاد رکہی کہ جو کچہہ فلاح وبہبود ہمکو ہی وہ بوجہ اسکی پرستش کی ہی اور نماز فرض کا فی عمر نہ پڑہا ہو اگرچہ عیدین کی نماز پڑہتا ہو یا نہین اور جنازہ مین میت کی شامل رہتا ہو

پس اوسکی یہان کا کھانا یا کہ اوسنے قربانی دی ہو اور بکری کو کسی نمازی سی قربانی کرایا ہو پس اوس گوشت کا کھانا یا نماز جنازہ ہی یا نہین فقط

**ہو المصوب** ایسا شخص کافر ہی اوسکی ساتھہ مسلمانونکی برتاؤ نہین کرنا چاہئے والله اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

باب العقیقہ

**استفتا** ۲۴۰ کیا فرماتی ہین علماء دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین لڑکی کے عقیقہ مین دو بکر یکا احکام ہی اگر ایک بکرا کوئی قربانی کرہی گرچہ اوسکو سکت دو بکری کی تو جائز ہی یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** بحالت عدم قدرت و ضرورت ایک پر بہی اکتفا درست ہے نہایت البیان فی ما یحل و یحرم من الحیوان مین ہی در کنز العباد ہست چون فرزند تولد شود عقیقہ دہند دختر را یک گوسفند و پسر را دو گوسفند و اگر یکی دہند ہم رخصت است کذا فی کیمیای السعادت والله اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

باب العیدین

**استفتا** ۲۴۱ کیا فرماتی ہین علماء کرام و فقہاء عظام اس مسئلہ مین کہ اگر بروز عید الفطر بوجہ کثرت بارش مسلمانون کا اجتماع نہو سکی تو دوسری روز بہی نماز عید پڑھنا جائز ہی یا نہین اور اگر جائز ہی تو ادائی کیا ہی یعنی سو پچاس نمازیونکی ساتھہ جو اوسوقت مساجد مین جمع ہو جاوین نماز پڑھ لین یا دوسری روز بہمراہی مجمع کثیر مسلمانان شہر و حوالی شہر نماز ادا کرین اور نیز دوسری روز جو نماز ہو گی وہ اپنی وقت پر ہو گی یا بعد وقت یعنی ادا ہو گی یا قضا یا اختلاف ہی تو ترجیح کس قول کو ہی بینوا توجروا

**ہو المصوب** بسبب عذر مطر وغیرہ اگر اول روز نماز عید نہو تو دوسری روز پڑھنا چاہیے مگر ادا ہو گی یا قضا اس باب مین دو قول فقہا کی ہین جیسا کہ جامع الرموز مین ہے

ولعلہ مبنی علی اختلاف الروایتین ویؤیدہ ما فی زکوۃ النظم ان الصلوۃ یوما واحدا

عالاصول ولو بین فی مختصر الکرخی انتھی اور در مختار مین کتاب الاضحیہ مین زیلعی وغیرہ سی

قضا ہونیکا قول نقل کیا ہی اور باب العیدین مین لکھا ہی دحکون قضاء لا اداء کما سیجئ

فی الاضحیۃ وحکی القھستانی قولین انتھی پس بوجہ اس اختلاف کی اولی یہی ہوگا کہ اول ہی روز

نماز عید ادا کیجاوی اور موید اسکی فعل نبوی ہی کہ ایک مرتبہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

وجہ بارش کی عیدگاہ تشریف نلیگئی اور اول ہی روز آپنی مسجد مین نماز عید ادا کی

کما ہو مصرح فی کتب الحدیث والسیر واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

استفتا کیا فرماتی ہین علماء دین اس صورت مین کہ تکرار جماعت ایک مسجد مین

درست ہی یا نہین بینوا توجروا

ہو المصوب اصل جواز جماعت ثانیہ کی بعد فراغت جماعت اولی کی یہہ حدیث

ہی جو سنن ابو داؤد وغیرہ مین ابو سعید خدری رضی مروی ہی ان رسول اللہ صلعم

ابصر رجلا یصلی وحدہ فقال الا رجل یتصدق علی ہذا فیصلی معہ فقام رجل فصلی معہ اور

موید اسکی اثر حضرت انس رض ہی جو سنن بیہقی و مسند ابو یعلی وغیرہ مین مروی ہے

اور صحیح بخاری مین بھی بطور تعلیق کے مذکور ہی انہ دخل مسجد بنی رفاعۃ قد صلی فیہ

فاذن واقام وصلی جماعۃ اور ظاہر الروایۃ حنفیہ کی نزدیک اگرچہ تکرار جماعت کی کراہت ہے

مگر مفتی بہ یہہ ہی کہ جماعت اولی کی ہیئت وکیفیت پر اگر ثانیہ نہو تو درست ہی بلا کراہت

اور روایت کراہت بھی مقید ومشروط ساتھ چند شروط کی ہی در مختار شرح تنویر الابصار

مین ہی یکرہ تکرار الجماعۃ باذان واقامۃ فی مسجد محلۃ لا فی مسجد طریق او مسجد لا امام لہ ولا موذن

انتھی اور خزائن الاسرار شرح تنویر الابصار مین ہی یکرہ تکرار الجماعۃ فی مسجد محلۃ باذان

واقامۃ الا اذا صلی بہما فیہ اولا غیر اہلہ او اہلہ لکن بمخافتۃ الاذان ولو کرر اہلہ بدونہما او کان مسجد

طریق جاز اجماعا کما فی مسجد لیس لہ امام ولا موذن ویصلی الناس فیہ فوجا فوجا انتھی اور



از سعید و ان علاقہ دام چند محلہ راجوتان مسجد کلان مرسلہ شیخ مبارک علی تاجری

منبع شرح مجمع مین ہی التقیید بالمسجد المختص بالمحلۃ احتراز عن الشارع وبالاذان
الثانی احتراز عما اذا صلی فی مسجد المحلۃ جماعۃ بغیر اذان حیث یباح اجماعا انتہی اور در المختار
باب الاذان مین مسطور ہی فلو دخل جماعۃ المسجد بعد ما صلی اہلہ فیہ فانہم یصلون وحدانا
وہو ظاہر الروایۃ ظہیریہ وفی آخر شرح المنیۃ وعن ابی حنیفۃ لو کانت الجماعۃ اکثر من ثلثۃ
یکرہ التکرار والا فلا وعن ابی یوسف اذا لم تکن علی الہیئۃ الاولی لاتکرہ والاتکرہ وہو الصحیح
وبالعدول عن المحراب تختلف الہیئۃ کذا فی البزازیۃ وفی التاتار خانیۃ عن الولوالجیۃ وبہ ناخذ
انتہی ان عبارات سی ظاہر ہوگیا کہ جو لوگ مطلقا جماعت ثانیہ کو مکروہ کہتی ہین قول انکا
غلط ومخالف قول مفتی بہ ہی اور یہہ خیال کہ تکرار جماعت منجر طرف تقلیل جماعت اولی کی ہی
خیال باطل ہی اسوجہ سی کہ یہہ امر جب لازم آویگا کہ کسی مسجد مین تقرر تکرار جماعت کا
کردیا جاوی کہ ہر وقت دو جماعت یا تین جماعت ہوا کرین اس حالت مین البتہ جماعت
اولی کی اہتمام مین فرق ہوگا اور جب تقرر ایک ہی جماعت ہوا اور اتفاقا کچھ لوگ
اوسمین نہوی تو اونکی جماعت کرنی سی کوئی مانع شرعی نہین ہی خصوصا جبکہ جماعت
ثانیہ کا امام مقام قیام اولی مین نہ کھڑا ہوا اور یہہ گمان کہ اگر شرعا جماعت ثانیہ مشروع
ہوتی تو صلوۃ خوف حالت غزوات مین بہ تغییر انتظام مشروع نہوتی کیونکہ ممکن تھا کہ
طائفہ بعد طائفہ جماعت سی نماز پڑھلیا کری محض لغو ہی اسوجہ سی کہ مقصود شرعیت
صلوۃ خوف سی یہہ ہی کہ سب مجاہدین ایک ہی وقت نماز سی فارغ ہو کی اور امور مین
مصروف ہووین اور یہہ امر تعدد جماعت سی نہین ہوسکتا ہی اس سبب سی انتظام جدید
صلوۃ خوف کیواسطی مقرر کیا خلاصہ یہہ ہی کہ جماعت ثانیہ اتفاقیہ کی کراہت کی کوئی وجہ
معتد بہ نہین ہی علی الخصوص جبکہ جماعت اولی کی ہیئت پر نہووی ومن ادعی فعلیہ البیان
بواضح البرہان واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

فی باب الکفاءت

از چھراون ضلع مراداباد ... مرسلہ جناب مولوی محمد علی صاحب مرسلہ مولوی حبیب الرحمن صاحب ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۳ ہجری

۲۴۳ استفتا کیا فرماتے ہین علمار دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص پنجگانہ نماز نہین
ھتا اور نہ رمضان کے روزی رکھتا ہی شاید تمام سال مین ایک دو روزہ اور
س پانچ مرتبہ نماز کا اتفاق ہو جاتا ہو اور یہہ ترک صوم و صلوۃ بلا اخفا اور بلا کسی سبب
ور عذر شرعی کے محض بی پروائی اور بیباکی کی وجہ سی ہو مسائل شرع اور امور دین کے
ساتھہ استخفاف اور استہزا کرتا ہو جھوٹ اور فریب اور غیبت اور سب وشتم مسلمانان
ور فحش کلام اور مسخراپن سی ہرگز اجتناب نہ کرتا ہو بلکہ اکثر اوقات اسمین مبتلا رہتا ہو
جمعہ و جماعات بلا عذر ترک کرتا ہو اپنی رنڈی بازی اور بدکاری اور ارتکاب دیگر کبائر کو
قصہ خوان اپنے جلسو نمین فخریہ بیان کرتا ہو مسلمانو نکا مال مارلیتا ہو جھوٹی قسم کہانے مین
ذرا تامل نکرتا ہو نقض عہد اور خلف وعدہ کرتا ہو بدخلقی اور ارتکاب امور خلاف مروت
و تہذیب کی وجہ سی عموماً شہر والی اوس سی ناراض ہون اور برا سمجھتی ہون اور انہین
بداعمالیو نکی وجہ سی اوسیکی خاندان والون نی اپنی یہان اوسکا نکاح کرنا گوارا
نہ کیا ہو ایسا شخص دیانۃ کسی عورت صالحہ ثیبہ صالح یا فاسقہ بنت صالح کا جسکی باپ
دادی تقوی اور صلاح اور مروت و تہذیب وغیرہ صفات حمیدہ مین مشہور ہون
اور اوسکا ولی اس مرد کی ساتھہ نکاح کرنے مین سخت عار سمجھتا ہو شرعاً کفو ہو سکتا ہی
یا نہین اور اگر کفو نہین ہی تو وہ عورت کبیرہ ثیبہ مطلقہ ثلاث بعد انقضای عدت
اگر بلا اجازت اور سراسر بلا رضامندی اپنی ولی کے بعد علم اس بات کی کہ ولی اس فعل سے
سخت ناراض ہی خود نکاح کرلے اور ننگ و عار اور اپنی اور اپنی تمام خاندان کی
رسوائی پر لحاظ نہ کری اور ولی کی ممانعت کو نہ مانی تو یہہ نکاح شرعاً درست ہی اور
قابل اعتبار ہی یا نہین اور نکاح اگر تحلیل زوج اول کیواسطی کیا ہو تو اس نکاح کی
بعد وطی وہ عورت پہلی شوہر کیواسطی نکاح ثانی کی ذریعہ سی حلال ہو سکتی ہی یا نہین
اور شرعاً یہ نکاح فاسد ہی اور بعد اعتراض ولی حکم یا حاکم وقت کی تفریق ہونی چاہیی

یا نکاح باطل ہی اور ابتداءہی نکاح کا انعقاد ہی نہین ہوا اور بغیر تفریق قاضی بوجہ عدم انعقاد نکاح کے عورت خود اوس مرد سی جدا ہوسکتی ہی بینوا توجروا

**جواب** مطلق فسق کی ثابت ہونی سی مرد کی کفارت عورت بنت صالح کی ساتھ شرعا باطل ہوجاتی ہی خواہ عورت صالحہ ہو یا فاسقہ چہ جائیکہ فسق بالاعلان اوس سی بطریق اولی باطل ہوجائیگی اور ایک امر جس سی مطلق فسق ثابت ہو سقوط کفارت کیواسطی کافی ہی سوال مین بہت سی امور ذکر ہین جنسی شرعا فسق بالاعلان ثابت ہوتا ہی اسوجہ سی کہ مطلق فسق کی تعریف فتاوی شامی کتاب الشہادۃ مین یہہ لکھی ہی والفاسق من فعل کبیرۃ او اصرّ علی صغیرۃ اور فتاوی قاضی خان مین لکھا ہی وتکلموا فی الفسق الذی یمنع الشہادۃ اتفقوا علی الاعلان بکبیرۃ یمنع الشہادۃ وفی الصغائر ان کان معلنا نوع فسق مستشنع یسمیہ الناس بذلک فاسقا مطلقا لاتقبل شہادتہ ہدایہ مین لکھاہے لاتقبل شہادۃ من یاتی بابا من الکبائر التی یتعلق بہا الحد للفسق اس عبارت ہدایہ سی معلوم ہوا کہ صرف ایک گناہ کبیرہ کی ارتکاب سی فسق ثابت ہوجاتا ہے اور یہان تو بعض امور مثل استخفاف اور استہزا کی مسائل شرع حد کفر تک پہونچاتی ہین پس لامحالہ یہان کفارت دیانۃ باطل ہوگئی چنانچہ درمختار مین باب الکفاءت مین لکھا ہی ودیانۃ ای تقوی فلیس فاسق کفوا الصالحۃ او فاسقۃ بنت صالح معلنا کان اولا علی الظاہر اور شامی نی لفظ معلنا کان اولا کی نیچی لکھا ہی اما اذا کان معلنا فظاہر واما غیر المعلن فہو بان یشہد علیہ بانہ فعل کذا من المفسقات وہو لایکرہ فیفرق بینہما بطلب الاولیاء اور فتاوی عالمگیری باب الکفاءۃ مین لکھا ہی ومنہا الدیانۃ تعتبر الکفاءۃ فی الدیانۃ وہذا قول ابی حنیفۃ وابی یوسف رحمہما اللہ وہو الصحیح کذا فی الہدایۃ فلا یکون الفاسق کفوا لصالحۃ او فاسقۃ بنت صالح کذا فی المجمع سواء کان معلن الفسق اولم یکن کذا فی المحیط اور ہدایہ مین لکھا ہی اسی مقام پر (ودیانۃ ای عندہما وہو الصحیح) ان روایتون سے

جب کفارت باطل ہو گئی تو غیر کفو ہونا اوس مرد کا ثابت ہوا اور غیر کفو مین کبیرہ ثیبہ کا
نکاح بغیر اذن ولی کی جائز نہین ہوتا اور کفارت شرع مین دفع عار کیواسطی معتبر
ہوتی ہی اور وہ حق اولیاء کا ہی پس عورت اگر فاسقہ ہو اور اسوجہ سی کفارت کی پروا
نکری تو حق اولیاء کا جو ثابت ہی ساقط نہین ہوتا اسوجہ سی کہ درمختار مین لکھا ہے
کفارت کیطرف ضمیر پھیر کر (وہی حق الولی لاحقہا) پس اگر بغیر اذن صریحی ولی کے
عورت نی نکاح کیا ہی تو وہ نکاح فاسد نہین ہی بلکہ باطل ہی اور تفریق قاضی کی
ضرورت نہوگی بلکہ ابتداءً وہ نکاح کالعدم اور غیر منعقد سمجھا جاویگا چنانچہ درمختار مین
کبیرہ ثیبہ کی حقمین بعد بیان حکم صغیرہ کی لکھا ہی ویفتی فی غیر الکفوء بعدم جوازہ اصلا
وہو المختار للفتوی لفساد الزمان فتاوی شامی باب الولی مین اس قول کی شرح مین لکھا ہی
قولہ بعدم جوازہ اصلا ہذہ روایۃ الحسن عن ابی حنیفۃ وہذا اذا کان لہا ولی ولم یرض بہ
قبل العقد فلا یفید الرضی بعدہ بحر آگی اسکی شامی نی لکھا ہی وقول البحر لم یرض بہ یشمل
ما اذا لم یعلم اصلا فلا یلزم التصریح بعدم الرضی بل السکوت منہ لا یکون رضی کما ذکرنا فلا بد
حینئذ لصحۃ العقد من رضاہ صریحا وعلیہ فلو سکت قبلہ ثم رضی بعدہ لا یفید در مختار کے
قول (وہو المختار للفتوی) کی نیچی شامی نی لکھا ہی وقال شمس الائمۃ وہذا اقرب الی الاحتیاط
کذا فی تصحیح العلامۃ قاسم فتاوی عالمگیری مین لکھا ہی ثم المرءۃ اذا زوجت نفسہا من غیر کفوء
صح النکاح فی ظاہر الروایۃ عن ابی حنیفۃ وہو قول ابی یوسف آخرا وقول محمد آخرا ایضا حتی
ان قبل التفریق یثبت فیہ حکم الطلاق والظہار والایلاء والتوارث وغیر ذلک ولکن للاولیاء
حق الاعتراض وروی الحسن عن ابی حنیفۃ ان النکاح لا ینعقد وبہ اخذ کثیر من مشائخنا کذا
فی المحیط والمختار فی زماننا للفتوی روایۃ الحسن وقال الشیخ الامام شمس الائمۃ السرخسی روایۃ
الحسن اقرب الی الاحتیاط کذا فی فتاوی قاضیخان فی فصل شرائط النکاح ان روایتون سی
معلوم ہوا کہ اوس عورت نی اگر بلا اذن صریحی ولی کے اوس شخص کے ساتھہ نکاح کیا

تو وہ نکاح باطل ہی اور قول مفتی بہ کی موافق بالکل نکاح کا انعقاد ہی نہین ہوا پس بغیر تفریق قاضی یا حاکم وقت کی عورت اوس مرد سی خود جدا ہو سکتی ہی اور حکم قاضی سی بطریق اولی ضرور جدا ہو سکیگے اسواسطی کہ یہہ نکاح شرعاً نکاح او محض باطل ہی اور یہہ نکاح اگر تحلیل زوج اول کیواسطی کیا جاوی تو اسکی ذریعہ سی وہ عورت شوہر اول کیواسطی بذریعۂ نکاح ثانی حلال نہین ہو سکتی چنانچہ درمختار مین قول (ویفتی فی غیر الکفوء بعدم جوازہ اصلا) پر تفریع کرکے اسکے آگی لکھا ہی فلا تحل مطلقۃ ثلاثا نکحت غیر کفوء بلا رضی ولی بعد معرفتہ ایاہ) اور شامی نے اس قول کی شرح مین لکھا ہی قولہ نکحت نعت لمطلقۃ وقولہ بلا رضی متعلق بنکحت وقولہ بعد ظرف للرضی والضمیر فی معرفتہ للولی و فی ایاہ لغیر الکفوء وقولہ بلا رضی نفی منصب علی المقید ہی الذی ہو رضی الولی والقید الذی ہو بعد معرفتہ ایاہ فیصدق بنفی الرضی بعد المعرفۃ وبعدمہا وبوجود الرضی مع عدم المعرفۃ ففی ہذہ الصور الثلاثۃ لا تحل وانما تحل فی الصورۃ الرابعۃ وہی رضی الولی بغیر الکفوء مع علمہ بانہ کذلک ۱ھ ان روایتوں سی ثابت ہو گیا کہ اس نکاح کے ذریعہ سی وہ عورت شوہر اول کیواسطی حلال نہین ہو سکتی یعنی شوہر اول کیواسطی اوسوقت مین حلال ہوتی جب یہہ نکاح شرعاً جائز ہوتا جب نکاح شرعاً بالکل منعقد ہی نہین ہوا تو تحلیل کہان ہوے (فلا تحل) قول درمختار مین جو تفریع ہوا اوسکی یہی معنی ہین جب نکاح بالکل باطل ہوا تو زنا کا اطلاق شرعاً متعاقدین کی اوپر سی ساقط نہین ہو سکتا فقط واللہ اعلم بالصواب

صح الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** تعلیم کتابت مر زنان را از شارع علیہ السلام مامور بہ است یا منہی عنہ بینوا توجروا عند اللہ

جواب از حدیث شریف ثابت که جناب سید المرسلین صلی الله علیه وسلم از تعلیم کتابت زنان نهی فرموده اند چنانچه امام بیهقی را روایت نموده قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا تعلموهن الکتابة الحدیث در بارهٔ مامور به بودن تعلیم کتابت زنان را حدیثی ثابت نگردیده مگر از یک حدیث بظاهر تقریر فرمودن حضور سید المرسلین صلی الله علیه وسلم این فعل را که مفهوم میشود چنانچه امام ابو داود روایت کرده الا تعلمین هذه رقیة النملة کما علمتیها الکتابة الحدیث شراح محققین بمقتضای احتیاط و تحقیق در هر دو حدیث تطبیق فرموده اند و حدیث نهی را معمول به قرار داده اند و حدیث ثانی را بنا بر تعدد وجوه احتمال قابل استدلال نداشته اند شیخ محدث دهلوی در اشعة اللمعات بذیل ترجمه حدیث کما علمتیها الکتابة فرموده اما تعلیم کتابت مر زنان را در حدیث نهی از آن آمده چنانکه فرموده و لا تعلموهن الکتابة و از ینحدیث که جواز آن مفهوم کرده این مگر پیش از نهی باشد و بعض گفته اند که نساء آنحضرت صلی الله علیه وسلم مخصوص اند الخ و بعض علماء که برای جواز بلا کراهت حکم کتابت برای ترجیح حدیث ثانی تضعیف بعض راویان حدیث اول از بعض کتب اسماء الرجال قایم مینمایند حجت تامه نیست که در بعض راویان روایت ثانیه هم بعض محدثین را کلام است مثلاً نسبت عبد العزیز ابن عمر ابن عبد العزیز یک راوی آن حکم مخطی بودن فرموده اند چنانچه در تقریب هم لفظ یخطی مصرح است بهر حال بقاعدهٔ اصول حنفیه ترجیح خاطی بر مبیح باید نمود و نهی تا وقتیکه رجحان معارض او از اباحت ثابت نشود یا محمول بر حرمت است فی الغالب یا بکراهت تحریمی کما هو مصرح فی الفقه و الاصول و حال ازمنهٔ متاخره را بر ازمنهٔ صحابه و دیگر متقدمین قیاس نمودن بیجا است پس اگر یکی را از متقدمان صحابیه رسیده و تا نیاز بر حمل بر یک احتمال کدامی فعل از ایشان بظهور آمده بود از ان فعل حجت تامه آوردن بر جواز کتابت و استحباب و اباحت آن در حق زنان برای جمله زنان خطا است

پس اہل اسلام را بمقتضای احتیاط اسلامی احتراز از ارتکاب ہمچو امر لازم واللہ تعالی اعلم بالصواب وہو الحاکم فقط الجواب صحیح محمد عبد القیوم | محمد عبد القیوم |
اصاب من اجاب محمد عبد المقتدر مطیع الرسول عفا عنہ | مطیع الرسول محمد عبد المقتدر |
المجیب مصیب محمد حافظ بخش | محمد حافظ بخش | اصاب المجیب عبد الرسول محب احمد عفا عنہ

## ۲۴۵ استفتا حالت

چند جائداد مورث کی مستخلص اور قبضہ مین تہی مورث کی اور چند جائداد مورث کی معرض زوال مین تہی اور اوسپر قبضہ مورث کا نہین تہا اور پسران اوسکی تین ہین عہد مورث مین چھوٹا بیٹا خبر گیری خانہ داری وکشتکاری موروثی کرتا اور کبھی کبھی جائداد موروثی کی مقدمات کی خبر گیری کرتا منجھلا بیٹا اکثر خبر گیری مقدمات موروثی کی اور کبھی کبھی خانہ داری وکشتکاری موروثی کی بہی خبر گیری کرتا۔ بڑا بیٹا کسب کمائی مین مصروف رہتا۔ اس بڑی بیٹی کے کسب کمائی سی جو روپیہ آتا اوس سے کارخانہ خانہ داری وکشتکاری واخراجات مقدمات موروثی کا چلتا۔ جائداد موروثی جو معرض زوال مین تہی وہ بہی کمائی سی اوسی بڑی بیٹی کے مستخلص ورہا ہوی علاوہ اسکی اور بہی جائداد خاص کمائی سی اسی بڑی بیٹی کے نامی و بنامی خریدی و حاصل کی گئی۔ بعد وفات مورث کی بہی چند زمانہ تک یہی حالت رہی اور اسی بڑی بیٹی کی کمائی سی اور جائداد حاصل کی گئی اور مکانات موروثی جو مسمار ہو گئی تہی خاص کمائی اسی بڑی بیٹی کی آباد وتیار کی گئی اب منجھلا و چھوٹا دونون جو خانہ داری وکشتکاری اور مقدمات موروثی کی خبر گیری مین مصروف تھے چاہتے ہین کہ شرکت وشاملات کی وجہ کر جائداد مکسوبہ کو اس بڑی کی سے جائداد موروثی کی برابر تقسیم کر لین ۵

سوال اس جائداد مکسوبہ مذکورہ کا منجھلے و چھوٹے کو مثل طریقہ ہندو نکی

کتاب المواریث

بر تقسیم کرلینا صحیح ہی یا یہہ کہ جائداد مکسوبہ بڑہی کی جو زمانہ حیات مین مورث
اور بعد وفات مورث کی مال کسب سی بڑہی کے حاصل ہوئی ہی بڑہی کی ہی بینوا توجروا

سوال چند برادران عہد مورث مین اور بعد وفات مورث کی ہمکلام وہمطعام
رہن اونمین سی بعض خانہ داری وکشتکاری موروثی مین وبعض خبر گیری مقدمات
موروثی کے وبعض کسب کمائی مین مصروف رہی اسی بعض آخرہ کی کمائی سی جائداد
موروثی کی مضبوطی کیگئی - اور بعض جائداد موروثی جو معرض زوال مین تہی مستخلص
کیگئی علاوہ اسکی بعض جائداد خرید کیگئی - اب وہ وبعض جو کاروبار موروثی مین
مصروف تہی اس جائداد مکسوبہ حالیہ کو بہی مثل ہندونکی تقسیم کرنی چاہتی ہین تقسیم
کر سکتی ہین یا نہین - یا یہہ کہ چند برادران عہد مین مورث کی اور بعد اوسکی ہمطعام
ہمکلام وشریک جائداد موروثی کے ہین حالت ہمراہیت مین بعض نے اپنی کسب
بعض سی زیادہ حاصل کیا اور بعض نے تہوڑا اور بعض نے کچہہ نہین - اب مال مکسوبہ سی
جائداد خرید ہی گئی آیا اس جائداد مکسوبہ کو ہر بعض برابر تقسیم کرلینگی یا بعض بقدر کسب اپنی اپنہہ کے بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس صورت مین جائداد موروثی قدیم درمیان برادران کے
علی السویہ تقسیم ہوگی اور جو جائداد کسب خاص مستقل سی حاصل ہوئی وہ اوسکی ہوگی
جسکی کسب سی حاصل ہوئی ہی اور ایسی صورت اختلاف کسب مین جب مال مکسوب
مختلف ہوگا قلت وکثرت مین تو جائداد حاصل شدہ اوس کسب سی بہی برابر تقسیم نہوگی
بلکہ بموافق کسب اپنی اپنی کے تنقیح الفتاوی الحامدیہ مین جلد دوم مطبوع مصر صفحہ ۱۶
کتاب الدعوی مین مرقوم ہی اقول وفی الفتاوی الخیریۃ سئل فی ابن کبیر ذی زوجۃ
وعیال لہ کسب مستقل حصل بسببہ اموالا ومات ہل ہی لوالدہ خاصۃ ام تقسم بین ورثتہ اجاب
ہی للابن تقسم بین ورثتہ علی فرائض اللہ حیث کان لہ کسب مستقل بنفسہ واما قول علمائنا
اب وابن یکتسبان فی صنعۃ واحدۃ ولم یکن لہما شئی ثم اجتمع لہما مال یکون کلہ للاب اذا کان الابن

فی عیالہ فہو مشروط کما یعلم من عباراتہم بشروط منہا اتحاد الصنعۃ و عدم مال سابق
لہما و کون الابن فی عیال ابیہ فاذا عدم واحد منہا لا یکون کسب الابن للاب انتہی
واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ
الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات |

کتاب الحظر والاباحۃ

**استفتا** ۲۴۶ ما قولکم رحمکم اللہ تعالی اس مسئلہ مین کہ ایک شخص کی والدہ سید کی بیٹی تھین اور والد اونکی شیخ صاحب تھی اب وہ دعوی کرتے ہین سید ہونیکا بلکہ اکثر دستخط کرتے ہین اپنی نام کی بعد قریشی الحسنی لکھا کرتے ہین - اب یہہ دعوی کرنا حق ہی یا غیر نسب مین داخل ہوتا ہی اور اپنی نسب سی خارج ہوتا ہی از روی شرع شریف کی وہ شخص سید ہوگا یا شیخ بینوا بالتفصیل والکتاب توجروا الاجر الجمیل یوم الحساب

**ہو المصوب** باب نسب مین اصل یہہ ہی کہ انتساب باپ کیطرف سی ہوتا ہی نہ ماں کی طرف سی پس جسکی والدہ سید کی بیٹی ہو اور باپ اوسکا سادات سی نہو اوسکو اگرچہ من وجہ شرافت حاصل ہوگی اور بہ نسبت اون لوگونکی جنکی والدین غیر سادات سے ہون کسیقدر فوقیت ہوگی مگر وہ شخص اپنی کو سید نہین کہہ سکتا اور نہ قریشی حسنی لکھہ سکتا ہی - غیر قبیلہ مین داخل ہونا اور اپنی آبائی سلسلہ کو ترک کرنا سخت گناہ ہے بعض روایات مین ایسی شخص پر جو اپنی سلسلۂ پدری کیطرف انتساب ترک کرکے دوسری فرقہ مین داخل ہو لعنت وارد ہوئی اور بعض مین فقد کفر کا اطلاق آگیا ہی یعنی کفر عملی کی تفصیل اسکی کتاب الزواجر عن اقتراف الکبائر لابن حجر المکی وغیرہ مین موجود ہی درر شرح غرر مین ہی الولد یتبع الاب فی النسب لانہ للتعریف والام لا تشتہر ویتبع خیرہما فی الدین رعایۃ لجانب المولد انتہی اور بحر الرائق مین شرح مین قول صاحب کنز کے الولد یتبع الام فی الملک والحریۃ والرق والتدبیر والاستیلاء والکتابۃ مرقوم ہی قید بالتبعیۃ فیما ذکر للاحتراز عن النسب فانہ للاب لان النسب للتعریف وحال الرجال مکشوف دون النساء

حتی لو تزوج ہاشمی امۃ انسان فاتت بولد فہو ہاشمی تبعا لابیہ رقیق تبعا لامہ کما فی فتح القدیر
وہذا احتراز عن الدین فانہ یتبع خیر الابوین دینا لانہ انظر لہ انتہی اور طحاوی حاشیہ درمختار مین
لکھتی ہین قولہ ولا فی النسب ای لا یتبع امہ فی نسب ہذا النص صریح فی ان الشریفۃ لیس لشریف
وان کان لہ شرف حموی انتہی اور ابن عابدین شامی رد المحتار مین لکھتی ہین من کان امہا
علویۃ وابوہ عجمی یکون العجمی کفؤ لہا وان کان لہا شرف ما لان النسب للآباء ولذا جاز دفع
الزکوۃ الیہا انتہی اور ہدایہ مین ہی، لو اوصی لاہل نسبہ او لجنسہ فالنسب عبارۃ عمن ینسب
الیہ والنسب یکون من جہۃ الآباء وجنسہ اہل بیت ابیہ دون امہ لان الانسان یتجنس بابیہ
انتہی اور فتاوی خیریہ مین ہی لا شبہۃ فی ان لہ شرفا ما وکذا الاولادہ الی آخر الدہر اما اصل
النسب فمخصوص بالآباء انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

**استفتا ۲۱۷** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ حضرت آدم علیہ السلام
جس جنت سی نکالی گئی حساب وکتاب کی بعد اوسی جنت مین مومنین داخل کیی جاوینگی
یا اوسکی علاوہ کسی اور مین اور قبر مین جو جنت ونار کی دریچی ہوتی ہی اوسی جنت کی ہے
یا اور کوئی اسکی علاوہ کی ہی دفعات مندرجۂ ذیل کا اعتقاد رکھنے والا کیسا شخص ہے
اور اوسکی اعتقاد کو کتاب وسنت کی ساتھہ مطابقت ہی یا نہین ؟

(۱) جنت دو قسم کی ہی ایک صغری دوسری کبری صغری جبل یاقوت پر ہی اسکو
جنت البرزخ بہی کہتی ہین کبری مین قیامت کی بعد مستحقین داخل ہونگی اور وہ بالفعل اللہ کے
علم مین مدخر ہی (۲) حضرت آدم علی نبینا علیہ الصلوۃ والسلام جس جنت سی نکالی گئی
وہی جنت البرزخ ہی قیامت کی بعد لوگ اسکی علاوہ ایک اور جنت ہی جسکا نام کبری ہے
اوسمین داخل کیی جاوینگی (۳) قبر مین جنت ونار کا دریچہ جو کھولا جاتا ہی یہ بہی
جنت ونار صغری سی ہی - کبری تو قیامت کی پہلی کسیکو نصیب ہی نہین ہے

باب صفرا کمنہ
از ... مولوی محمد لطفی صاحب

**ہو المصوب** صدہا احادیث وآثار سی جو کہ بدور سافرہ فی احوال الآخرہ للسیوطی اور شرح الصدور فی احوال الموتی والقبور للسیوطی اور تفسیر سیوطی مسمی بدر منثور اور تفسیر ابن جریر طبری وغیرہ مین مبسوط ہین اور کتب صحاح ستہ ومسانید وسنن ومعاجم محدثین انکی تخریج سی مملو ہین بلکہ آیات قرآنیہ سی بہی یہہ امر بلاشبہہ ثابت ہی کہ وہ جنت جسمین اہل اسلام بعد حساب وکتاب کی داخل ہونگی وہی جنت ہی کہ جسمین حضرت آدم وحوا رہی تھے اور بسبب صادر ہوئی گناہ کے زمین پہ بھیجے گئی اور اسی جنت کا دریچہ قبر مین کھولا جاتا ہی اور مقام اوسکا ساتوین آسمان کے اوپر ہے ولقد رآہ نزلۃ اخری عند سدرۃ المنتہی عندہا جنۃ الماوی اور جہنم بہی ایک ہی جسکا مقر فی الحال ساتوین زمین کی نیچی ہی اسمین کفار بطور خلود کی اور اہل اسلام فساق داخل ہونگے اور اسیکا دریچہ قبر مین کفار کیواسطی کھلتا ہی اور سوای اسکی دوسری جنت وجہنم کا قرآن واحادیث وآثار صحابہ وکتب علماء شریعت سی نشان نہین معلوم ہوتا ہی اور یہہ اعتقاد کہ جنت ونار دو قسم کی ہی اور مسکن آدم وحوا کا وہ جنت البرزخ تھی اور دریچہ قبر مین اس جنت ونار سی جو مقر جن والنس بعد حساب کی ہونگی نہین کھولا جاتا ہی بلکہ صغری سی جہالت ہی بلکہ بعد وضوح دلائل ضلالت ہی۔ ہان یہہ قول بعض اہل کشف سی منقول ہی مگر چونکہ قرآن وحدیث کی بالکلیہ مخالف ہے بالضرورۃ خطاء کشفی پر محمول ہوگا اور بمقابلہ آیات واحادیث وآثار کہ جنمین جبل یاقوت کا پتہ نہین ہی اور نہ نار وجنت صغری کا صراحۃً یا اشارۃً تذکرہ ہی ہرگز مسموع نہوگا اور شاید اگر ایسے اعتقاد رکہنی والی کو اشتباہ عبد الوہاب شعرانی کی خاتمہ میزان کبری سی واقع ہو کہ اوسمین یہہ مرقوم ہی ثم اعلم یا اخی ان الجنۃ التی کان فیہا آدم لیست بالجنۃ الکبری المدخرۃ فی علم اللہ کما قد یتبادر الی الاذہان وانما ہی جنۃ البرزخ التی فوق جبل الیاقوت کما قالہ اہل الکشف الخ تو اسکا رفع یون سمجھنا چاہیی کہ خود شعرانی کی نزدیک یہہ قول معتبر نہین ہے

اور نہ یہہ قول جملہ ارباب کشف کا ہی بلکہ بعض کا۔ خود شعرانی اپنی تالیف کتاب الیواقیت
والجواہر فی بیان عقاید الاکابر مین لکھتی ہین المبحث الاولی والسبعون فی بیان ان الجنۃ
والنار حق وانہما مخلوقتان قبل خلق آدم علیہ السلام کما تقدم بسطہ فی المبحث الثانی من الکتاب
فی حدوث العالم وذکرنا ہناک ان خلق الجنۃ والنار متاخر عن خلق الدنیا بتسعۃ آلاف سنۃ
ولذلک سمیت الجنۃ بالآخرۃ لتاخر خلقہما عن خلق الدنیا وہما مخلوقتان مہیاتان لاصحابہم قبل
خلقہم وزعم اکثر المعتزلۃ انہما یخلقان یوم الجزاء ودلیلنا علیہم النصوص الصریحۃ الصحیحۃ الدالۃ
علی انہما مخلوقتان قبل یوم الجزاء نحو قولہ اعدت للمتقین واعدت للکافرین وقصۃ آدم وحوی
واسکانہما الجنۃ واخراجہما منہا ونحو ذلک کحدیث یفتح للمؤمن فی قبرہ کوۃ فینظر منہا الی الجنۃ
ویدخل علیہ من روحہا ونعیمہا ویفتح للکافر کوۃ الی النار فیدخل علیہ من حرہا وسمومہا وکحدیث
لما خلق اللہ جنۃ عدن بیدہ ودلی فیہا ثمارہا وشق فیہا انہارہا قال لہا تکلمی فقالت قد افلح
المؤمنون رواہما البخاری وغیرہ وقولہ صلی اللہ علیہ وسلم رأیت الجنۃ والنار فی عدۃ احادیث
وکان الشیخ محی الدین بن عربی یقول الجنۃ والنار مخلوقتان لکنہما لا یکمل بناؤہما الا بانتہاء
الدنیا وانقضاء زمن التکلیف فہما بمثابۃ سور الدار الذی بناہ الملک ثم بعد ذلک یشق الجدران
ویبنی حتی ینتہی البناء لانہما یبنیان من اعمال المکلفین من خیر او شر فمن نظر الی السور من
خارج قال فرغ من بنائہما ومن دخل السور وجدہما ناقصتین بقدر ما بقی من اعمال المکلفین
فی ہذہ الدار ویدل علی ذلک حدیث ان الجنۃ عذبۃ الماء طیبۃ التربۃ وانہا قیعان وغراسہا
سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر الحدیث فان القیعان ہی التی لا بناء فیہا
ولا شجر وفی الحدیث ایضا من صلی کل یوم ثنتی عشر رکعۃ بنی اللہ لہ بیتا فی الجنۃ ومن قال سبحان اللہ
غرس لہ شجرۃ فی الجنۃ انتہی ای کلام ابن عربی وقال المخریطی لیست الجنۃ التی اخرج منہا
آدم ہی الجنۃ الکبری المدخر فی علم اللہ تعالی فان تلک لا یصح فیہا معصیۃ لآدم لکونہا حضرۃ اللہ
الخاصۃ التی لا حجاب فیہا وانما ہی جنۃ البرزخ التی ہی فوق جبل الیاقوت فالجنۃ الکبری

لا یدخلها الناس الا بعد اختیار الحساب والمرور علی الصراط قال وجنة البرزخ ہی التی ترے
فی الدنیا وکذلک نار البرزخ فانہ صلی اللہ علیہ وسلم قال رأیت الجنة والنار فی مقامی ہذا
وذکر انہ رای عمرو بن یحیی الذی سیّب السوائب فی النار ورای المرأة التی حبست الہرة حتی
ماتت جوعا ومعلوم ان ہولاء لم یدخلوا النار الکبری الی الآن وانما ہم محبوسون فی البرزخ
ہکذا قال فلیتامل ویحرر انتہی اس عبارت سی صاف واضح ہی کہ معتقد شعرانیکا وہی ہے
جو معتقد اہل حق ہی اور حضرت محی الدین بن عربی اور محر یطی کا کلام اوسکی نزدیک
مخدوش ہی کیونکہ یواقیت کی دیباجہ مین شعرانی نے لکھا ہی اعلم یا اخی انی طالعت من
کلام اہل الکشف ما لا یحصی من الرسائل وما رأیت فی عبارتہم اوسع من عبارة الشیخ محی الدین
بن العربی فلذلک شیدت ہذا الکتاب بکلامہ من الفتوحات وغیرہا لکنی رأیت فی الفتوحات
مواضع لم افہمہا فذکرتہا لینظر فیہا علماء الاسلام ویحققوا الحق ویبطلوا الباطل ان وجدوہ
فلا تظن یا اخی انی ذکرتہا لکونی اعتقد صحتہا وارضاہا فی عقیدتی کما یقع فیہ المتہورون فی اعراض
الناس فیقولون لولا انہ ارتضی ذلک الکلام ما ذکرہ فی مؤلفہ معاذ اللہ ان اخالف الجمہور المتکلمین
واعتقد صحة کلام من خالفہم من بعض اہل الکشف الغیر المعصوم فان فی الحدیث ید اللہ مع الجماعة
ولذلک اقول غالبا عقب کلام اہل الکشف انتہی فلیتامل ویحرر ونحو ذلک اظہارا للتوقف فی فہمہ
علی مصطلح اہل الکلام وکان شیخنا شیخ الاسلام زکریا الانصاری یقول لا یخلو کلام ائمة الصوفیة
عن ثلثة احوال لانہ اما ان یوافق صریح الکتاب والسنة فہذا یجب اعتقادہ جزما واما ان
یخالف صریح الکتاب والسنة فہذا یحرم اعتقادہ جزما واما ان لا یظہر لنا موافقتہ ولا مخالفتہ
واحسن احوالہ الوقف انتہی پس جبکہ کلام محر یطی وابن عربی کا انہون نی نقل کرکے
فلیتامل ویحرر لکہدیا معلوم ہوا کہ یہ قول اونکی نزدیک قابل اعتبار نہین ہی الحاصل تعدد جنت
ونار سی دلیل سی ثابت نہین بلکہ ادلہ شرعیہ صحیحہ توحد پر دلالت کرتے ہین پس اعتقاد تعدد کا
اعتقاد باطل ہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

| تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات | |
|---|---|---|

استفتا ۲۴۸ ایک شخص نے بحالت غصہ اور خصومت زوجہ سی کہا کہ تو میری مان ہی اور بہن ہی اور تو چلی جا مین تجکو اپنی گھر مین نرکھو نگا اور یہ بہی کہا کہ اگر تجکو رکھون تو جیسی مان بہن کو رکھون تو اس صورت مین کیا حکم ہے بینوا توجروا

ہو المصوب اس صورت مین اگر نیت طلاق کی کی ہی حکم وقوع طلاق کا ہوگا فتاوی عالمگیریہ مین ہی ولو قال ابعدی عنی ونوی الطلاق یقع کذا فی فتاوی قاضیخان ومن الکنایات تنحی عنی وتحوت منی کذا فی فتح القدیر واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۲۴۹ کیا فرماتی ہین علماء دین متین ومفتیان شرع مبین مسائل ذیل مین

اول بموجب مذہب حنفی شطرنج کھیلنا جائز ہی یا نہین اگر ناجائز ہی تو اوسکا کھیلنے والا فاسق ہی یا کیا دوم عادت دائمی اور اعلان کی ساتھ کھیلنے والا شطرنج کا فاسق معلن بموجب مذہب حنفی قرار پا سکتا ہی یا نہین سوم عادت دائمی اور اعلان کی ساتھ شطرنج کھیلنے والا کے پیچھے جبکہ باوجود ممانعت مسلمانونکی وہ اس عادت کو ترک نکری بموجب مذہب حنفی نماز بلا کراہت ہو جاتی ہی یا نہین اگر کراہت ہی تو کس قسم کی چہارم ایک مسجد مین جو امام مسلمانون کیطرف سی مقرر ہی وہ اوقات نماز مین شطرنج کھیلتا ہو اور نمازی جمع ہوکر بعد انتظار کسی اور شخص لائق امامت کو امام بناکر نماز پڑھ لین تو ایسی صورت مین کوئی گناہ تو نہین ہی بینوا توجروا

ہو المصوب درمختار مین مرقوم ہی وکرہ تحریما اللعب بالنرد وکذا الشطرنج واباحہ الشافعی وابو یوسف فی روایۃ وھذا اذا لم یقامر ولم یداوم ولم یخل بواجب والا فحرام بالاجماع انتہی ملخصا اور رد المحتار حاشیہ درمختار مین ہی قولہ الشطرنج معرب شدرنج وانما کرہ لان من اشتغل بہ ذہب عناؤہ الدنیوی وجاء عناؤہ الاخروی فہو حرام وکبیرہ

کتاب الطلاق

کتاب الحظر والاباحۃ

عندنا وفی اباحتہ اعانۃ الشیطان علی الاسلام والمسلمین کما فی الکافی انتہی اور
اوسمین ہی قولہ وہذا الخ وکذا اذا لم یکثر الحلف علیہ وبدون ہذہ المعانی لاتسقط عدالتہ
للاختلاف فی حرمتہ انتہی اور مجمع البرکات مین ہی یکرہ اللعب بالشطرنج والنرد وثلثۃ
عشر واربعۃ عشر وکل لہو ما سوی الشطرنج حرام بالاجماع واما الشطرنج فاللعب بہ حرام
واختلفوا فی اللعب بالشطرنج فرخص فیہ بعضہم ولکن بثلث شرائط ان لایقامر ولا یوخر الصلوۃ
عن وقتہا وان یحفظ لسانہ عن الجفاء والفحش فاذا فعل شیئا منہا فہو مردود الشہادۃ وکرہ
الشافعی کراہتہ تنزیہ لاتحریم کالنرد کذا فی مطالب المومنین وذکر الغزالی فی خلاصتہ انہ مکروہ
عند الشافعی ایضا فلعل ما وقع فی کتبنا ہو قولہ الاول کذا فی نصاب الاحتساب وذکر الغزالی
فی الاحیاء فی باب السماع اللعب بالشطرنج مباح ولکن المواظبۃ علیہ مکروہ کراہتہ شدیدۃ
کذا فی مطالب المومنین انتہی ان عبارات سی یہہ امر ثابت ہوا کہ شطرنج کھیلنی والا بطور عادت
دائمی کی باتفاق حنفیہ وشافعیہ وغیرہم فاسق ہی اور اوسکی فاسق معلن ہونی مین
کچہہ شک نہین ہی اور نماز فاسق کی پیچھی مکروہ تحریمی ہی پس اہل اسلام پر واجب ہی
کہ ایسی شخص کو امام نہ بنا دین اور اگر امام کسی مسجد کا مرتکب اس فعل کا ہو تو اوسکو امامت سے
معزول کرین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** کیا فرماتی ہین علماء دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کے
کہ درمیان وضو کی واجب ہی یا نہین اگر ہی تو کی واجب اور کیا کیا چیز واجب ہی بینوا توجروا
**ہو المصوب** نور الانوار وغیرہ مین لا واجب فی الوضوء مذکور ہی اور جمہور
فقہا بھی وضو مین فرائض وسنن ومستحبات لکھتی ہین اور واجب کا ذکر نہین کرتی ہین
لیکن اس ملک کی شرح منار مین اور صبح صادق شرح منار وغیرہ مین مقدمہ
لا واجب فی الوضوء چند وجوہ سی مخدوش کیا گیا ہی اور ابن ہمام نی وضو کی

شروع مین بسم اللہ کہنی کو واجب لکھا ہی اور اوس مقدمہ کو مردود کر دیا ہی عبارت اونکی فتح القدیر حاشیہ ہدایہ مین بعد تفصیل حدیث تسمیہ عند الوضوء کے یہ ہی فادی النظر الی وجوب التسمیۃ فی الوضوء وعنوان صحتہ لا یتوقف علیہا لان الرکن انما یثبت بالقاطع وما قیل من انہ لا مدخل للوجوب فیہ لانہ شرط تابع فلو قلنا بالوجوب فیہ لیساوی التبع الاصل غیر لازم اذا شتراکہما ثبوت الواجب فیہما لا یقتضیہ لثبوت عدم المساواۃ بوجہ آخر وہو ان الوضوء لا یلزم بالنذر بخلاف الصلوۃ مع انہ لا مانع من الحکم بان واجبہ احطر تبۃ من واجب الصلوۃ کفرضہ بالنسبۃ الی فرضہا انتہی اور زیادہ تفصیل اس بحث کی میری رسالہ احکام القنطرہ فی احکام البسملہ مین موجود ہی جسکو شوق ہو اوسکا مطالعہ کری واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

**استفتا ۲۵۱** کیا فرماتی ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ خطبہ عربی زبان مین پڑھنا چاہیی یا فارسی اردو وغیرہ مین تاکہ سامعین جو عربی زبان سی واقف نہین اوسکا مطلب سمجھہ لین اور اگر کچھہ عربی کچھہ غیر عربی یا عربی پڑھ کی اوسکا ترجمہ فارسی یا اردو مین کری تو درست ہی یا نہین

**جواب مولویصاحب** خطبہ عربی مین پڑھنا سنت موکدہ ہی اوسکو غیر عربی مین پڑھنا یا فارسی اردو وغیرہ اوسکی ساتھہ خلط کرنا نظم ہو یا نثر مکروہ ہی اور عوام کی تفہیم کیواسطی وعظ مقرر ہی خطبہ کو طریقۂ ماثورہ سی بدلنی کی کوئی ضرورت نہین تفصیل اس مسئلہ کی میری رسالۂ آکام النفائس مین موجود ہی جسکو شوق ہو اوسکا مطالعہ کری

**اعتراض اول** مولویصاحب آپ فرماتی ہین کہ اردو خطبہ پڑھنا مکروہ ہی معلوم نہین کہ یہ کہان اور کس مقام مین لکھا ہی شرح وقایہ عربی اور کنز فارسی مین تو صاف لکھا ہی کہ درست ہی کیونکہ اسمین اختلاف ہی اسکی علاوہ مفتی میان جان احمد صاحب


ماہ ربیع اول ۱۳۱۳ھ از دوار اسیون ضلع ٹانڈہ کہ ملک دکن محلہ اشاعۃ مرسلہ شاہ سید عبد اللطیف ورشیدی

اپنی فتوی مین فرماتے ہین کہ بیشک اردو خطبہ پڑھنا درست ہی بالاتفاق۔ اب اسعود تمھین
مولویصاحب آپ فرمائی کہ کسکو یقین جانین کیونکہ ایک تو پڑھنے کا حکم دیتا ہی اور ایک
نہ پڑھنی کا حکم دیتا ہی اب ہم جاہلونکا کیا حال ہو آپ ہی خیال فرمائی بقول شخصے

(دزری مسلمانی اوسمین بہی آنا کانی)

**اعتراض دوم** مولویصاحب جب لوگ عربی زبان سی واقف نہون تو ہندی زبان
جبسی مسلمانی زبان کہتی ہین خطبہ پڑھنا کیون درست نہین اگر خطبہ زبان اردو مین خواہ
نظم یا خواہ نثر خواہ فارسی مین پڑھنا درست ہوتا تو اس آیت کا نزول کیون ہوتا۔
وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ اسکو کوئی دلیل قوی اور کتب معتبرہ مع تعدد صفحہ سی ثابت فرمائی

**اعتراض سوم** مولویصاحب خطبہ سی مقصود اصلی کیا ہی اور خطبہ کسواسطی مقرر
کیا گیا ہی اگر خطبہ پڑھنی سی یہہ مقصد ہو کہ اوس سی احکام دینی کا پہنچانا ہی تو بیشک
اردو مین پڑھنا درست ہی کیونکہ زبان عربی مین پڑھنی سی یہہ مقصد حاصل نہین ہوتا

**ہو المصوب** (جواب اعتراض اول) تمام کتب فقہہ مین خطبہ پڑھنا بزبان
غیر عربی فارسی ہو یا اردو جائز لکھا ہی بعضون نی اسکو متفق علیہ امام ابو حنیفہ اور صاحبین کا
لکھا ہی اور بعضون نی عاجز عن العربیۃ کی حق مین جواز اتفاقا اور قادر علی العربیۃ کی حق مین
جواز صرف امام اعظم کے نزدیک لکھا ہی لیکن اس حکم مین اور حکم کراہت مین کچھہ منافات
نہین ہی صدہا جگہہ فقہار یجوز و یصح لکھتی ہین اور غرض اونکی نفس اجزاء و کفایت و جواز
بالمعنی للاعم ہوتی ہی نہ اباحت مطلقہ خالیہ عن الکراہت چند عبارات بطور نمونہ پیش کیجاتی
ہین کہ جنسی معلوم ہو جاویگا کہ فقہار کا صرف کسی فعل کو درست یا صحیح لکھدینا اوسکی کراہت کے
نفی نہین کرتا ہی عبد النبی بن ملا عبد القدوس گنگوہی رسالہ رد صلوۃ قفال مین بحث
تکبیر بالفارسیۃ مین لکھتی ہین لم یثبت دلیل قاطع علی اشتراط العربیۃ فی التکبیر اذ المقصود
الاصلی من التکبیر ہو التعظیم وہو یحصل بای لغۃ کان ومع ہذا ذکر السغناقی انہ یجوز ویکرہ عند

ی حنیفة انتہی اور محمد امین شامی رد المحتار علی الدر المختار مین بحث دعاء بغیر العربیہ مین لکھتے ہین
ا بعید ان یکون الدعاء بالفارسیة مکروہا تحریما فی الصلوة وتنزیہا خارجہا فلیتامل ولیراجع
ان الظاہر ان الصحة عند الامام لا تنفی الکراہة عنده انتہی اور در مختار مین کتاب البیوع مین
ی وکرہ تحریما مع الصحة البیع عند الاذان الاول انتہی اور حموی حاشیہ اشباہ والنظائر مین
کتاب الشرکة مین تحت تفصیل شرکت مع الکفار کی لکھتے ہین قال فی البدائع یکرہ للمسلم ان
یشارک الذمی ولو شارکه شرکة عنان جاز لکمال الوکالة انتہی وقوله جاز ای صح مع الکراہة انتہی اور رسالہ
آداب المفتیین مین مرقوم ہی قد یذکر الجائز ویراد به جواز نفس الفعل لا صحة الفعل انتہی
اور بہی اوسمین دوسری مقام مین مرقوم ہی فی النہایة الکراہة یطلق علی الجائز وغیرہ وفی
النہایة فی کتاب الطلاق الاباحة والجواز شیئان مختلفان الا تری ان ضد الاباحة الکراہة
وضد الجواز الحرمة فبضدہا تتبین الاشیاء وینفک احدہما عن الآخر الا تری ان البیع
وقت النداء جائز ولیس بمباح وذلک لان الاباحة لما کانت عبارة عن عدم الکراہة احتمل
ان یکون الشئ جائزا مع الکراہة التی ہی ضد الاباحة وہذا کثیر النظیر فان جمیع صور النہی من الافعال الشرعیة
کذلک کالصوم یوم النحر وغیرہ وفی خزانة المفتیین طرح القملة مباح ولکن یکرہ من طریق الادب
انتہی اور بہی اوسمین دوسری مقام مین مرقوم ہی قد یطلق الجائز علی النافذ لا ضد الحرمة انتہی
ان عبارات سی اور ایسہی اور عبارات فقہیہ سی صاحب علم وسیع وفہم صحیح پر مخفی نرہیگا کہ کتب
فقہ مین کسی فعل پر تجویز یا تصحیح موجود ہونی سی اوسکی کراہت تحریمیہ کی نفی نہین ثابت ہوتی
ہی پس اس بیان سی خوب واضح ہوگیا کہ خطبہ غیر عربیہ کی کراہت کا حکم مخالف اقوال
فقہاء کی کسی طرح سی نہین کیونکہ مراد اونکی حکم جواز وصحت سی اس بحث مین صرف
اسیقدر ہی کہ خطبہ جو نماز جمعہ کیواسطی شرط ہی وہ زبان عربی کی ساتھ مقید نہین
غیر عربی مین اگر پڑھیگا نفس اوسی شرط کیواسطی کافی ہو جائیگا اور اس سی یہہ ثابت
نہین ہوتا ہی کہ غیر عربی مین پڑھنا بالکلیہ مباح ہی کراہت سی بالکلیہ منزہ ہے

اور وجہ کراہت ظاہر ہی کہ مواظبت نبویہ وصحابہ کی خلاف ہی پس اوسکی خلاف سنت وبدعت ہونی مین کسکو شک ہی اور سنت موکدہ اور بدعت ضالہ کا مکروہ تحریمی ہونا اصول فقہ مین مقرر ہی اگر یہہ شبہہ ہو کہ زمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہ مین تبدیل خطبی کے ضرورت نہ تہی بوجہ اسکی کہ اہل اسلام عرب تہی تو اوسکا دفع یہہ ہی کہ بلاد عجم زمانہ صحابہ مین فتح ہوی یہانتک کہ شہر کابل حضرت عثمان رض کی عہد مین مفتوح ہوگیا تہا جیساکہ سنن ابو داؤد وغیرہ مین روایت اوسکی موجود ہی اور یہ ظاہر ہی کہ ان بلاد مین صدہا بلکہ ہزارہا عجم وہ تہی کہ زبان عربی نہین سمجہتی تھے پس باینہمہ صحابہ کا تبدیل زبان خطبی کا اہتمام نکرنا دلیل مستحکم اس امر پر ہی کہ خطبہ عربی مین پڑھنا سنت موکدہ ہی اور غیر عربی مین بدعت وخلاف سنت ہی

(جواب اعتراض دوم) یہہ آیت ما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ کو ما نحن فیہ سی کچہہ تعلق نہین ہی اسوجہ سی کہ اس آیت کا مفاد اسیقدر ہی کہ ہر رسول پر جو کتاب نازل ہوئی وہ اوسیکی قوم کی زبان مین نازل ہوئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اگرچہ بعثت آپکی عام اور تمام انس وجن آپکی امت مین داخل ہین مگر قوم آپکی عرب ہی اسی وجہ سی کتاب آپ پر بزبان عربی نازل ہوئی تفسیر بیضاوی مین مرقوم ہی وما ارسلنا من رسول الا بلسان قومہ الا بلغۃ قومہ الذی ہو منہم وبعث فیہم لیبین لہم ما امروا بہ فیفقہوہ عنہ بیسیر وسرعۃ ثم ینقلوہ ویترجموہ الی غیرہم فانہم اولی الناس الیہ بان یدعوہم واحق بان ینذرہم ولذلک امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم بانذار عشیرتہ اولا ولو نزل علی من بعث الی امم مختلفۃ کتب علی السنتہم استقل ذلک بنوع من الاعجاز ولکن ادی ذلک الی اختلاف الکلمۃ واضاعۃ فضل الاجتہاد فی تعلم الالفاظ ومعانیہا والعلوم المتشعبۃ منہا انتہی اور تفسیر ابن کثیر مین مرقوم ہی قد قیل فی ہذہ الآیۃ اشکال لان النبی صلی اللہ علیہ وسلم ارسل الی الناس جمیعا بل الی الجن والانس ولغاتہم متباینۃ والسنتہم مختلفۃ واجیب بانہ وان کان مرسلا الی الثقلین کما مر لکن لما کان قومہ العرب

کان اخص بہ واقرب الیہ کان ارسالہ بلسانہم اولی من ارسالہ بلسان غیرہم وہم
یفہمونہ لمن کان علی غیر لسانہم ویوضحونہ انتہی اور اسی طرح اور تفاسیر معتبرہ مین موجود ہے
اور اگر قوم سی اس آیت مین مطلق امت مراد لیجاوی جیسا کہ بعض مفسرین کی رای ہی
پس باوجود اسکی کہ وہ قول ضعیف ہی اگر ثابت ہوگا اس سی تو اسیقدر ثابت ہوگا کہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ہر زبان پر قدرت تہی اور ہر گروہ کو آپ اوسکی زبان میں
سمجہا سکتی تھے اور اس سی یہہ نہین ثابت ہوتا ہی کہ جواذکار و شعائر اسلام کہ منجملہ
اوسکی خطبہ بہی ہی زبان عربی مین منقول ہوئی اوسکی تغیر اور لوگونکو جائز ہوا اور اگر
ایسی تغیر کا جواز ہو تو پہلی قرآن کی تغیر لازم ہوگی اسوجہ سی کہ مقصود اوسکی انزال سے
ہدایت عامہ ہی پس لازم آتا ہی کہ اوسکا ترجمہ پڑھنا نماز مین درست ہوجاوے
جواب اعتراض سوم ہہ مقصود اصلی خطبۂ جمعہ وغیرہ سی نفس ذکر الٰہی ہی نہ تعلیم
احکام دینیہ اس وجہ سی قرآن پاک مین ارشاد ہوتا ہی اذا نودی للصلوۃ من یوم الجمعۃ
فاسعوا الی ذکر اللہ اور ہدایہ و درمختار بلکہ تمام کتب فقہ مین بحث خطبہ مین و کفت تحمیدۃ
او تہلیلۃ او تسبیحۃ موجود ہی کہ جس سی ثابت ہوتا ہی کہ امام اعظم کی نزدیک اگر خطبہ
صرف سبحان اللہ یا الحمد للہ یا لا الٰہ الا اللہ وغیرہ پر کفایت کریگا کافی ہوگا مگر کراہت لازم ہوگی
اور صاحبین کے نزدیک لابد من ذکر طویل تفصیل اسکی جسکو شوق ہو وہ درمختار اور
ہدایہ اور اوسکی حواشی مین مطالعہ کری پس اگر مقصود اصلی خطبہ مین تعلیم احکام دینیہ
و تبیین احکام شرعیہ ہوتا تو صرف ادنی ذکر یا مجرد ذکر طویل سی کیونکر خطبہ ادا ہو جاتا اور
اللہ تعالی صرف الی ذکر اللہ کی لفظ پر کیون کفایت فرماتا پس ظاہر ہی کہ اگر کوئی واعظ تا صحیح
بغرض وعظ و امر بالمعروف و نہی عن المنکر منبر پر چڑھی اور صرف ذکر کردی اوتر آوے کوئی
اوسکو واعظ نہ کہیگا اور نہ اوسکی ذکر و فکر کو اگرچہ طویل ہو کوئی شخص وعظ سمجہیگا اور
اسیوجہ سی فقہاء خطبہ مین تعلیم احکام دینیہ کو مندوب لکھتی ہین جسمین ذکر خلفاء راشدین

